بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قال اللہ تعالیٰ

لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ○ سورۃ الحجر (آیت:۷۲)

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ○ سورۃ الم نشرح (آیت:۴)

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ
حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ○ سورۃ التوبۃ (آیت:۱۲۸)

حصہ اوّل

سیرتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر قابلِ قدر اور عظیم تالیف
اُمّت کے اکابر مؤرخین اور اربابِ سیر کے علوم کا جوہر

# سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم


از افاضات
حضرت العلامہ مولانا محمّد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ








الطاف اینڈ سنز
پی.او بکس نمبر ۵۸۸۲ کراچی ۷۴۰۰۰ پاکستان فیکس ۷۵۱۲۷۷۴-۲۱-(۹۲)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قال اللہ تعالےٰ

لَعَمْرُكَ إِنَّهُمْ لَفِي سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُونَ ○ سورۃ الحجر (آیت: ۷۲)

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ○ سورۃ الم نشرح (آیت: ۴)

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ

حَرِيصٌ عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ○ سورۃ التوبۃ (آیت: ۱۲۸)

سیرتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر قابلِ قدر اور عظیم تالیف

اُمت کے اکابر مؤرخین اور اربابِ سیر کے علوم کا جوہر

# سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

## حصہ اوّل

از افاضات

حضرت العلامہ مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

الطاف اینڈ سنز

پی۔ او بکس نمبر ۵۸۸۲ کراچی ۷۴۰۰۰ پاکستان فیکس ۷۵۱۲۷۷۴-۲۱-(۹۲)

# حصہ اوّل

نام کتاب ——————— سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

مصنف ——————— حضرت العلامہ مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

---

## ملنے کے پتے


**صدیقی ٹرسٹ**

صدیقی ہاؤس، المنظر اپارٹمنٹس، 458، گارڈن ایسٹ،
پی۔او۔ بکس۔609 کراچی-74800 پاکستان، فیکس: 7228823(021)

**مکتبہ المعارف**

دار العلوم الحسینیہ

شہداد پور، سندھ پاکستان۔فون: 41376 02232

**رئیسہ الجامعۃ الاسلامیۃ لبنات الاسلام**

جامعہ اسلامیہ اسٹریٹ
فوارہ چوک گجرات، پاکستان
فون: 525710 - 510015 (0433)

**ISLAMIC EDUCATIONAL TRUST U.K,**
**QARI ABDUR RASHID TEYLOR**
119-121- HALLIWELL ROAD,
BOLTON. BL 13NE, U.K.
TEL / FAX : 01204 - 389080, MOB : 07930 - 464843

**MOULANA MUSA KARMADI, LONDON, U.K,**
Mobile : 07710 - 407175

**HAFIZ SULEMAN, U.K,**
DEWSBURY - MOB : 07773 - 514324

**DARUL ULOOM AL MADANIA, U.S.A.**
182, SOBIESKI ST. BUFFALO, NY. 14212
TEL : (0716) 892-2606. FAX : (0716) 892-6621,
E-mail : office@madania.org

**AN-NOOR ISLAMIC BOOKS, CANADA.**
**YAKOOB S. NAIKIWALA**
2680 LAWRENCE AVE. # 201,
SCARBOROUGH, ONT. MIP 4Y4 (CANADA)
TEL : (001) 416 - 759-6185, FAX : (001) 416 - 267-4192

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین سیرۃ المصطفےٰ حصہ اوّل

# کلماتِ بابرکات

## حکیم الامت مجدد الملت قطب الارشاد حضرت مولانا الشاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس اللہ سرہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِیِّ الْحَکِیْمِ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی نَبِیِّہٖ ذِی الْخُلُقِ الْعَظِیْمِ احقر اشرف علی تھانوی عنہ عرض رسا ہے کہ میں نے کتاب سیرۃ المصطفیٰ ﷺ کے مقامات ذیل خود فاضل مؤلف یعنی جامع کمالات علمیہ عملیہ مولوی حافظ محمد ادریس کاندھلوی سلمہ اللہ تعالیٰ کی زبان سے سُنے جس کے سُننے کے وقت بالکل یہ منظر سامنے تھا ؎

یَزِیْدُكَ وَجْهُهٗ حُسْنًا
اِذَا مَا زِدْتَهٗ نَظَرًا

وہ مقامات یہ ہیں۔ اوّل دیباچہ کتاب۔ ثانی، بدء الوحی کا بیان جس میں رؤیا صالحہ کے جزو نبوت ہونے پر کلام کیا ہے اور اس کے اسرار و حکم۔ ثالث، دربار نجاشی میں حضرت جعفرؓ کی تقریر۔ رابع اصحاب صفہ کا بیان۔ خامس، حضرات انبیاء علیہم السلام کی نزاہت قبل نبوت بھی۔ سیر کے جتنے ضروری حقوق و لوازم ہیں، ماشاء اللہ ان کو خاص طور پر پورا کیا گیا ہے۔ جزاہ اللہ تعالیٰ احسن الجزاء۔

کسی کسی جگہ احقر نے خفیف خفیف مشورے بھی دیئے ہیں جن کو فاضل مؤلف بشاشت سے

قبول کیا جوان کے انصاف اور اخلاص کی واضح دلیل ہے۔ اللّٰھم زد فزد۔ کتاب کا عنوان و مضمون ایسا دلکش اور اس کا مصداق ہے ؎

زِ فرق تا بہ قدم ہر کجا کہ مے نگرم
کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا ایں جاست

کہ اگر میرے پاس وقت اور قوت ہوتی تو اس کو اوّل سے آخر تک سنتا مگر ضعف و ضیق وقت سے یہ آرزو پوری نہ کر سکا۔ اُمید ہے کہ بقیہ کتاب بھی ان شاء اللہ تعالیٰ وَلَلْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلٰی کی مظہر ہوگی۔

اب میں اس تو شیح کو ایک خاص مشورہ اور ایک عام مشورہ اور ایک دعا پر ختم کرتا ہوں۔ خاص مشورہ جس کے مخاطب فاضل مؤلف ہیں یہ ہے کہ مقاماتِ مذکورہ بالا میں سے مقام خامس پر میرے رسالہ "حسن التفہیم" لمقولۃ سیدنا ابراہیم کا (جو امداد الفتاوی کا جزو ہو کر اس کے حصہ خامسہ کے صفحہ ۴۰۸ تا صفحہ ۴۱۲ پر اشرف المطابع میں شائع ہوا ہے) بعینہٖ یا بملخصہٖ اضافہ کر دیا جاوے کہ اس کی ایک مفید تائید ہے۔

عام مشورہ جس کے مخاطب عام ناظرین ہیں یہ ہیں کہ کوئی شخص جو اُردو کی بھی ضروری استعداد رکھتا ہو کتاب مذکور کے درس یا مطالعہ سے محروم نہ رہے جس کا ایک اجمل اور اسہل فائدہ یہ ہے کہ اس سے اپنے آقا پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلّم کی ضروری معرفت ہوگی اور اس معرفت سے بہ لزوم عادی آپ کی محبت اور اس محبت سے حسب وعدۂ صادقہ جنّت میں آپ کی معیت نصیب ہوگی اور اس کے نعمتِ عظمیٰ ہونے میں کس کو کلام ہو سکتا ہے۔

اور دعا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ مؤلف کو ظاہری و باطنی دنیوی و اخروی برکات عطا فرماوے اور کتاب کو مقبول و نافع فرماوے۔ فقط آمین ثم آمین۔	اشرف علی

از تھانہ بھون ۹ شوال ۱۳۵۸ھ

*

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

اَمَّا بَعْدُ بندۂ گنہگار محمد ادریس کاندھلوی کان اللہ لہٗ وکان ہو للہ اہلِ اسلام کی خدمت میں عرض پرداز ہے کہ ایک مسلمان اور مومن کے لیے اپنا جاننا ضروری نہیں جتنا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جاننا ضروری ہے جو شخص محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں جانتا وہ اپنے ایمان اور اسلام کو کیسے جان سکتا ہے۔ مومن اپنے وجودِ ایمانی میں سراسر وجودِ پیغمبر کا محتاج ہے۔ عیاذاً باللہ اگر وجودِ پیغمبر سے قطع نظر کر لی جائے تو ایک لمحہ کے لیے بھی مومن کا وجودِ ایمانی باقی نہیں رہ سکتا۔ اسی وجہ سے ارشاد ہے۔

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ [1] — نبی، مومنین کے حق میں ان کی جان سے بھی زیادہ قریب ہے۔

کیونکہ مومن کا وجودِ ایمانی آفتابِ نبوت کا ایک معمولی سا عکس اور پرتو ہے اور ظاہر ہے کہ پرتو کو جو قرب اور تعلق اپنے اصل منبع یعنی آفتاب سے ہو سکتا ہے وہ آئینہ سے نہیں ہو سکتا۔ مومن کو جو ایمان پہونچتا ہے وہ نبی کے واسطہ سے پہونچتا ہے۔ معلوم ہوا کہ ایمان نبی سے قریب ہے اور مومن سے بعید ہے۔ اس لیے کہ نبی ایمان کے ساتھ متصف بالذات ہے اور مومن ایمان کے ساتھ متصف بالعرض

---

[1] الاحزاب، آیۃ: ۶

ہے۔ لہٰذا ضروری ہُوا کہ مومن اپنے اور اپنے ایمان کے جاننے سے پہلے اپنے نبیؐ کی سیرت کو جانے تاکہ اسی راستے پر چلے اور دوسروں کو بھی اس پر چلنے کی دعوت دے حق جل و علا نے سورۂ ہود میں ابتدا سے انتہا تک انبیاء و مرسلین کے حالات اور واقعات ذکر فرمائے۔ اخیر میں اس کی حکمت بیان فرمائی کہ ہم نے انبیاء و مرسلین کے حالات کیوں بیان کیے۔

وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ أَنۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهِۦ فُؤَادَكَ ۚ وَجَآءَكَ فِى هَٰذِهِ ٱلْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ وَذِكْرَىٰ لِلْمُؤْمِنِينَ ○ (۱)

اور ہم آپ کے سامنے انبیاء کے واقعات بیان کرتے ہیں جس سے آپ کے قلب کو قوت اور سکون عطا کریں اور ان واقعات کے ضمن میں اہل ایمان کے لیے حق اور حقیقت اور موعظت اور نصیحت اور تذکیر اور یاد دہانی سامنے آجائے۔

یعنی تاکہ ان واقعات سے تمہارے قلوب کو سکون اور اطمینان کا درجہ حاصل ہو اور تمہارے دل ایمان پر، قائم اور ثابت ہو جائیں اور حق تم پر واضح ہو جائے اور ان کو سن کر عبرت اور نصیحت حاصل کرو بلکہ قرآن کریم کی بہت سی سورتیں انہیں انبیاء کے نام سے موسوم ہیں جن کی سیرت اُس سورت میں بیان کی گئی ہے۔ جیسے سورۂ یونس اور سورۂ ہود اور سورۂ یوسف اور سورۂ ابراہیم وغیر ذلک اور سورۂ لقمان اور سورۂ کہف حضرت لقمان اور اصحاب کہف کے نام سے موسوم ہوئی جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرات انبیاء اور علماء و صلحاء کی سیرت اور تاریخ لکھنا کس درجہ اہم اور ضروری ہے سیرت سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل و کمالات کا علم ہوگا اور اس کے ساتھ ساتھ حضورؐ کے صحابہؓ کے فضائل و کمالات معلوم ہوں گے جس سے ایمان میں زیادتی اور قوت پیدا ہو گی اور بہت سی آیات اور احادیث کے معانی معلوم ہوں گے اور جو لوگ ایمان نہیں رکھتے وہ اگر سیرت کو پڑھیں گے تو ان کے حق میں سیرت کا

---

(۱) ہود: آیۃ - ۱۲۰

علم دعوتِ ایمان اور دعوت الی الحق کا ذریعہ ہوگا۔ امتوں نے اپنے انبیاء کی اور قوموں نے اپنے سادات اور کبراء کی سیرتیں اور تاریخیں لکھیں مگر سب ناتمام۔ جن قوموں کا یہ حال ہو کہ جس کو وہ صحیفۂ آسمانی اور کتابِ ربانی سمجھتے ہوں۔ وہی ان کے پاس محفوظ نہ ہو اور یہ تک معلوم نہ ہو کہ کس پر اترا اور کب اترا اور کہاں اترا اور کس طرح اترا اور جس کو وہ اپنا مقتدا اور پیشوا سمجھتے ہوں اُس کی قبر تک کا نشان بھی ان کو معلوم نہ ہو وہ اپنے اس مقتدا کی مکمل سیرت اور سوانح حیات کہاں پیش کر سکتے ہیں۔ پوری زندگی کے حالات اور واقعات تو بڑی چیز ہیں وہ اپنے پیشوا کا ایک کلمہ بھی ایسا نہیں پیش کر سکتے جس کی سند اُن کے پیشوا تک متصل اور مسلسل ہو۔

بحمد اللہ یہ شرف صرف امتِ محمدیہ (علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ والف الف تحیۃ) کو حاصل ہے۔ کہ وہ اپنے پیغمبرؐ کے ہر قول اور ہر فعل کو متصل اور مسلسل سند کے ساتھ پیش کرتی ہے۔ یہی اور صرف یہی ایک امت ہے کہ اپنے نبیؐ سے متصل ہے۔ عہدِ نبوت سے لے کر اس وقت تک کوئی لمحہ اور کوئی لحظہ ایسا نہیں گذرا کہ جس میں یہ امت اپنے نبیؐ سے منقطع ہوئی ہو۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اصل سیرت تو پوری حدیث ہے لیکن متقدمین کی اصطلاح میں فقط غزوات اور سرایا کے حالات اور واقعات کے مجموعہ کو سیرت کہتے تھے۔ حدیث آٹھ علوم کے مجموعہ کا نام ہے اور سیرت اُس کا ایک جزء ہے ؎

سیر آداب و تفسیر و عقائد
فتن اشراط و احکام و مناقب

لیکن اس زمانہ میں سیرت کا اطلاق سوانح عمری پر کیا جاتا ہے۔

محدثین نے جرح و تعدیل کے جو قواعد مقرر کیے اور صحیح و سقیم کے پہچاننے کا جو معیار قائم کیا وہ بلا کسی تفریق اور تخصیص کے سب جگہ ملحوظ رکھا گیا اور تمام حدیثیں خواہ احکام سے متعلق ہوں یا مغازی اور مناقب سے سب اُسی معیار سے جانچی گئیں البتہ جن حدیثوں پر دین کا دار و مدار تھا جیسے عقائد اور حلال و حرام محدثین نے اُن کے قبول کرنے میں زیادہ تشدد سے کام لیا اور جن حدیثوں پر دین کا دار و مدار نہ تھا جیسے فضائل اور مناقب وہاں کسی قدر وسعت اور سہولت سے کام لیا گیا اس لیے کہ وہاں کوئی عمل مقصود نہیں محض علم مقصود ہے۔ اس لیے ایسے مقام پر توسیع ہی مناسب ہے چنانچہ امام احمد بن حنبلؒ سے مروی ہے:۔

| | |
|---|---|
| اِذَا رَوَيْنَا فِي الْحَلَالِ وَ الْحَرَامِ تَشَدَّدْنَا وَاِذَا رَوَيْنَا فِي الْفَضَائِلِ تَسَاهَلْنَا۔ | جب ہم حلال و حرام کے بارے میں روایت کرتے ہیں تو تشدد کرتے ہیں اور جب فضائل و مناقب کے بارے میں روایت کرتے ہیں تو نرمی کرتے ہیں۔ |

الحاصل صحت اور ضعف کا جو معیار اور جو ضابطہ احادیثِ احکام میں ہے وہی مغازی اور سیر میں ہے۔ اسی ضابطہ سے سب احادیث کو جانچا جاتا ہے اور اسی کے مطابق بلا تفریق صحیح اور ضعیف کا حکم لگایا جاتا ہے۔

جن محدثین نے اپنی کتاب میں صحت کا التزام کیا انھوں نے ہر قسم کی حدیثوں کو خواہ احکام کی ہوں یا مغازی اور مناقب کی، سب کو صحیح طور پر جمع کیا جیسے صحیح بخاری اور صحیح مسلم اور صحیح ابن خزیمہ اور منتقی ابن جارود اور صحیح ابن حبان، ان کتابوں میں سیرت اور مناقب کا ایک بہت بڑا ذخیرہ موجود ہے اور سب صحیح ہے۔

اور جن محدثین نے اپنی کتاب میں صحت کا التزام نہیں کیا اُن کا مقصد یہ

تھاکہ حدیث کا ذخیرہ جمع ہو جائے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جو بھی منقول ہوا ہے وہ سب ایک بار محفوظ ہو جائے بعد میں اس کی تنقیح کر لی جائے گی اس لیے کہ جب سند موجود ہے تو پھر اُس کو جرح وتعدیل کی کسوٹی پر، پرکھنا کیا مشکل ہے۔ الغرض ان حضرات نے حدیث کے جمع کرنے کا پُورا اہتمام کیا اور اس کی کوشش کی کہ کوئی حدیث جمع ہونے سے رہ نہ جائے۔

حضرات محدثین نے جہاں ایک طرف جرح وتعدیل کے اصول مقرر فرمائے تاکہ کوئی غلط بات ذاتِ نبویؐ کی طرف منسوب نہ ہو جائے کذب علی النبی اگرچہ متعمدانہ ہو تب بھی کذب اور خطا ضرور ہے اسی طرح محدثین نے دوسری طرف یہ احتیاط کی کہ جو روایت اُن کو ملی بلاکم وکاست سند کے ساتھ اُس کو درجِ کتاب کر دیا تاکہ ذاتِ نبویؐ کے متعلق کوئی علم مخفی نہ رہ جائے اور کوئی کلمہ جو آپؐ کی زبانِ مبارک سے نکلا ہو وہ گم نہ ہونے پائے اور یہ سند اگرچہ مستند نہ ہو لیکن ممکن ہے کہ یہ روایت کسی دوسری سند سے منقول ہو جائے تو تعددِ سند اور اختلافِ طرق کو دیکھ کر آئندہ کے اہلِ علم اس کا خود فیصلہ کر لیں گے کہ یہ روایت کس درجہ مستند ہے۔ بہت سی صحیح روایتیں متعدد طرق سے مروی ہونے کی وجہ سے حدِ تواتر اور شہرت کو پہنچ گئیں۔ لہٰذا جن محدثین نے رطب ویابس روایات کو جمع کیا وہ بے احتیاطی نہیں بلکہ:۔

بَلِّغُوْا عَنِّیْ وَلَوْ اٰیَةً یعنی مجھ سے جو سنو وہ پہونچاؤ اگرچہ وہ ایک کلمہ ہی ہو کے اعتبار سے غایت درجہ کی احتیاط ہے۔ نیز بسا اوقات ضعیف روایتوں میں کوئی لفظ ایسا نکل آتا ہے جس سے صحیح حدیث کی مراد واضح ہو جاتی ہے اور حدیثِ صحیح میں جو متعدد معانی کا احتمال تھا۔ وہ اس لفظ کی زیادتی سے زائل ہو جاتا ہے اور مرادِ نبویؐ متعین ہو جاتی ہے۔ پھر یہ کہ حضراتِ محدثین نے

اُن روایات کے درج کتاب کرنے میں اپنی عقل اور درایت کو دخل نہیں دیا اگر متعارض روایتیں ملیں تو اسی تعارض کے ساتھ اُن کو درج فرما دیا۔ اس لیے کہ بسا اوقات ظاہر نظر میں دو آیتیں یا دو روایتیں متعارض معلوم ہوتی ہیں مگر جس شخص کو اللہ نے دین کی سمجھ دی ہو اُس کی نظر میں تعارض نہیں ہوتا۔ وہ اُن دونوں روایتوں کو خداداد نورِ فہم اور فراست سے علیحدہ علیحدہ دیکھتا ہے۔ بلکہ وہی شخص جو ایک زمانہ تک ان دونوں روایتوں کو متعارض سمجھتا تھا جب اس کے قلب پر من جانب اللہ کسی نور کا پرتوہ پڑتا ہے تو اسی وقت آنکھیں کھل جاتی ہیں اور دونوں روایتوں کا فرق نظر آجاتا ہے اور سمجھ میں آجاتا ہے کہ یہ تمام اختلاف اور تعارض میرے فہم میں تھا۔ حدیثوں میں کوئی تعارض اور اختلاف نہ تھا۔

حضرت مولانا محمد قاسم رحمہ اللہ الاجوبۃ الکاملہ میں فرماتے ہیں کہ:۔

"حدیث کی کتابیں تین قسم کی ہیں۔ ایک تو یہ کہ مصنف اپنی کتاب میں یہ التزام کرے کہ صحیح حدیث کے سوا اور کسی قسم کی حدیث بیان نہ کرے جیسے بخاری شریف اور صحیح مسلم وغیرہ اس کی مثال ایسی ہے جیسے نسخۂ طبیب کہ اس میں جو ہے وہ بیمار کیلئے مفید ہے اور ایک صورت یہ ہے کہ صحیح اور ضعیف ہر قسم کی حدیثیں لاتے ہیں، پر صحیح کو جدا بتلادیتے ہیں اور ضعیف کو جدا ضعیف کہہ جاتے ہیں۔ جیسے ترمذی شریف کہ اس میں کسی حدیث کو لکھ کر کہتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے اور کسی کو ضعیف کہہ جاتے ہیں۔ اس کی ایسی مثال ہے جیسے اکثر کتبِ طب میں ادویہ مفردہ، مرکبہ، نافع، مضر سب لکھتے ہیں، پر اس کے ساتھ یہ لکھ دیتے ہیں کہ یہ دوا نافع

ہے اور یہ مضر سو کتب طب میں دیکھ کر، کوئی نادان بھی دوا استعمال نہیں کرتا۔ ایسے ہی احادیثِ ضعیفہ کو کتب احادیث میں دیکھ کر استدلال کرنا عاقل[1] کا کام نہیں۔ تیسری صورت یہ ہے کہ مصنف اپنی کتاب میں موضوعات یا احادیثِ ضعیفہ کو جمع کر دے اور غرض اس التزام سے یہ ہو کر دین داران سادہ لوح ان احادیث کو غیر معتبر سمجھ کر عمل کرنے سے باز رہیں۔ یہ کتاب ایسی ہے جیسے طبیب پرہیز کی چیزوں کی تفصیل لکھ کر حوالہ کر دے تاکہ کل کے دن کوئی دھوکا نہ کھاوے۔ موضوعات ابن جوزی وغیرہ سب اسی قسم کی ہیں۔" انتہیٰ کلامہ رحمہ اللہ تعالیٰ (۲)

غزوات اور سرایا کے اسباب وعلل کے متعلق اگر کوئی روایت ملی تو اس کو بھی ضرور لے لیا مگر اپنی رائے اور قیاس کو اس میں دخل نہیں کیا تاکہ روایت کے ساتھ رائے مخلوط نہ ہو جائے۔ اگر خدانخواستہ یہ حضرات بھی یورپین مورخوں کی طرح اسباب وعلل سے بحث کرتے تو وہ روایت، روایت نہ رہتی بلکہ اُن کی خیالی اور قیاسی تحقیقوں کا مجموعہ ہو جاتا۔ علماء متاخرین نے اس جمع شدہ ذخیرہ کی تحقیق اور تنقیح کر کے یہ بتلا دیا کہ فلاں روایت صحیح ہے اور فلاں موضوع۔ جو شخص عیون الاثر اور زاد المعاد اور زرقانی شرح مواہب کا مطالعہ کرے گا۔ اُس کو بخوبی یہ معلوم ہو جائے گا کہ محدثین نے اپنی تحقیق اور تنقیح کو سب جگہ یکساں طور پر جاری رکھا۔ اپنی تحقیق اور تنقیح کو احادیثِ احکام کے ساتھ مخصوص نہیں کیا۔ آج کل ایک بدعت، درایت کی نمودار ہوئی ہے۔ اس سے اصل روایت گم ہو جاتی ہے۔ مصنف جو اپنی مزعوم درایت سے رائے قائم کرتا ہے اُس کو بمشکل روایت پیش

---

[1] الایۃ کہ وہ طبیب ہو اور ادویہ کے خواص اور آثار سے باخبر ہو ۱۲ منہ

[2] الاجوبۃ الکاملہ۔ ص:

کرتا ہے حالانکہ وہ روایت اور واقعہ نہیں بلکہ محض اُس کی رائے اور تخیّل ہے۔ علامہ سہیلی اور حافظ ابن قیم اور علامہ زرقانی نے واقعات اور حالات کے علاوہ موقعہ بموقعہ اسرار وحکم لطائف اور معارف بھی بیان کیے ہیں جس سے سیرت کا لطف دوبالا ہوگیا۔

اس ناچیز نے بھی جو انھیں حضرات کے علوم کا ترجمان اور خادم ہے اپنی اس مختصر سیرت میں جہاں صحتِ ماخذ اور روایات کے معتبر اور مستند ہونے کا التزام کیا ہے۔ وہاں اسرار وحکم کا بھی کچھ اہتمام کیا ہے جو اِن شاء اللہ العزیز نافع اور مفید ہوگا

اس سیرت میں جتنا بھی علمی سرمایہ اور ذخیرہ آپ دیکھیں گے وہ سب حضرات محدثین کا ہے اور وہی اس کے مالک ہیں۔ یہ ناچیز اُن کا ایک ادنیٰ غلام اور کمترین خادم ہے۔ جس کا کام صرف اتنا ہے کہ اُن کے جواہرات اور موتیوں کو سلیقہ سے ترتیب دے کر علم کے شائق اور خریداروں کے سامنے پیش کردے اور جس مخزن سے وہ موتی لائے گئے ہیں ساتھ ساتھ اُن کا پتہ بتلادے۔ جوہری کا کام تو یہ ہے کہ جواہرات کے صندوق کے صندوق لاکر سامنے رکھ دے۔ اب ان جواہرات کے انواع واقسام اور اصناف والوان کو علیحدہ علیحدہ کرکے ترتیب سے رکھنا یہ غلاموں اور خادموں کا کام ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ائمہ اور سلف کے علوم میں ترتیب نہیں ہوتی۔ جواہر کی طرح منتشر اور بے ترتیب ہوتے ہیں اور متاخرین کے کلام میں تبویب اور ترتیب ہوتی ہے۔ چونکہ اس علم میں حضرات محدثین ہمارے استاذ ہیں اور ہمارے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان وہی واسطہ ہیں۔ اس لیے محدثین کے اصول وقواعد کا اتباع ضروری اور لازم سمجھا۔ کما قال تعالیٰ:۔

هَلْ اَتَّبِعُكَ عَلٰٓى اَنْ تُعَلِّمَنِ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا ۝ (۱)

(۱) الکہف، آیۃ: ۶۶

اس لیے آپ ان شاء اللہ العزیز اس کتاب میں کسی جگہ حضرات محدثین کے اصول سے عدول اور سرتابی نہ پائیں گے۔ ایسے آباء و اجداد کا اتباع جو:
لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْئًا وَّلَا يَهْتَدُوْنَ۝ (۱) نہ کچھ سمجھ رکھتے ہوں اور نہ ہدایت رکھتے ہوں
کے مصداق ہوں بے شک مذموم ہے لیکن اگر کسی کے روحانی یا جسمانی آباء و اجداد صاحبِ عقل اور صاحبِ ہدایت ہوں تو پھر ان کے اتباع کے مستحسن بلکہ ضروری ہونے میں کیا کلام ہو سکتا ہے۔

اس دور میں اگرچہ سیرت نبویؐ پر چھوٹی اور بڑی بہت سی کتابیں لکھی گئیں اور لکھی جا رہی ہیں لیکن اُن کے مؤلفین اور مصنفین زیادہ تر فلسفۂ جدیدہ اور یورپ کے فلاسفروں سے اس قدر مرعوب اور خوف زدہ ہیں کہ یہ چاہتے ہیں کہ آیات و احادیث کو توڑ موڑ کر کسی طرح فلسفہ اور سائنس کے مطابق کر دیں اور انگریزی تعلیم یافتہ نوجوانوں کو یہ باور کرا دیں کہ عیاذاً باللہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی قول اور کوئی فعل مغربی تہذیب و تمدن اور موجودہ فلسفہ اور سائنس کے خلاف نہ تھا۔

یہی وجہ ہے کہ جب معجزات اور کرامات کا ذکر آتا ہے تو جس قدر ممکن ہوتا ہے اُس کو ہلکا کر کے بیان کیا جاتا ہے اگر کہیں راویوں پر بس چلتا ہے تو جرح و تعدیل کے ذریعہ سے محدثانہ رنگ میں ان روایات کو ناقابلِ اعتبار بنانے کی کوشش کی جاتی ہے اور اسماء الرجال کی کتابوں سے جرح کے اقوال تو نقل کر دیتے ہیں اور توثیق و تعدیل کے اقوال نقل نہیں کرتے جو سراسر امانت اور دیانت کے خلاف ہے اور قَرَاطِيْسَ تُبْدُوْنَهَا وَتُخْفُوْنَ كَثِيْرًا کا مصداق ہے اور جہاں راویوں پر بس نہیں چلتا وہاں صوفیانہ اور محققانہ رنگ میں آ کر تاویل کی راہ اختیار کی جاتی ہے جس سے آیت اور حدیث کا مفہوم ہی بدل جاتا ہے۔

اور جب خداوند ذوالجلال کے باغیوں سے جہاد و قتال کا ذکر آتا ہے تو بہت

---
(۱) البقرۃ: آیۃ: ۱۷۰

پیچ وتاب کھاتے ہیں اوراس کواسلام کے چہرہ پر ایک بدنما داغ سمجھ کر دھونے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ تو ممکن نہ ہوا کہ اعداء اللہ سے جہاد وقتال کی آیات و احادیث کا انکار کرسکیں۔ اس لیے تاویل کی راہ اختیار کی کہ یہ غزوات سرایا اعلاء کلمۃ اللہ یعنی اللہ کا بول بالا کرنے اور آسمانی بادشاہت قائم کرنے اور قانونِ خداوندی کو علی الاعلان جاری کرنے کے لیے نہ تھے۔ بلکہ محض اپنی حفاظت اور جان بچانے اور دشمنوں کی مدافعت کے لیے تھے۔ قرآنِ کریم میں ہے کہ مسلمان منافقین سے یہ کہتے تھے۔

تَعَالَوْا قَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَوِادْفَعُوْا (۱) — آؤ خدا کی راہ میں جہاد وقتال کرو یا فقط دشمنوں کی مدافعت کے لیے لڑو۔

معلوم ہوا کہ جہاد فی سبیل اللہ اور شیٔ ہے اور اپنے دشمنوں کی مدافعت کے لیے جنگ کرنا اور شیٔ ہے اس میں مؤمن اور منافق سب برابر ہیں۔ مؤمن اللہ کے لیے لڑتا ہے اور منافق محض اپنی حفاظت اور دشمن کی مدافعت کی خاطر لڑتا ہے۔ اگر جہاد کی حقیقت فقط مدافعت ہوتی تو قرآن وحدیث میں اس کی ترغیب کی حاجت نہ تھی۔ دشمن کی مدافعت کا لزوم اور وجوب عقلی اور فطری ہے کسی عاقل کا اس میں اختلاف نہیں۔ کیا خلفاء راشدین کے تمام جہادات دفاعی تھے؟ کوئی جہاد ان میں سے اقدامی نہ تھا اور کیا سلاطینِ اسلام کے ہندوستان پر حملے بھی اقدامی نہ تھے؟ ایک ہزار سال قبل کیا کسی لالہ اور دھوتی پرشاد کی مجال تھی کہ وہ کسی اسلامی حکومت کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھ سکے اور مسلمانوں پر حملہ کرنے کا تصور بھی کرسکے اور شاہانِ اسلام اُن کی مدافعت کے لیے اٹھیں۔

---

(۱) آل عمران، آیۃ : ۱۶۷۔

اس لیے اس ناچیز نے یہ ارادہ کیا کہ سیرت میں ایک ایسی کتاب لکھی جائے کہ جس میں اگر ایک طرف غیر مستند اور معتبر روایات سے پرہیز کیا جائے تو دوسری طرف کسی ڈاکٹر یا فلاسفر سے گھبرا کر نہ کسی روایت کو چھپایا جائے اور نہ کسی حدیث میں اُن کی خاطر سے کوئی تاویل کی جائے اور نہ راویوں پر جرح کر کے اُس حدیث کو غیر معتبر بنانے کی کوشش کی جائے۔ اس ناچیز کا مسلک یہ ہے جو آپ کے سامنے پیش کر دیا۔

فاش می گویم واز گفتۂ خود دل شادم
بندۂ عشقم واز ہر دو جہاں آزادم

مسئلہ جہاد اور غلامی اور جزیہ پر مثلاً خدا کے باغیوں کا شور و غوغا اور مسئلہ حجاب پر مثلاً شہوت پرستوں کا ہنگامہ میرے نزدیک یہی اُن کے حق اور عین حق ہونے کی دلیل ہے

وَاِذَا اَتَتْکَ مَذَمَّتِیْ مِنْ نَاقِصٍ ۔ فَهِیَ الشَّهَادَةُ لِیْ بِاَنِّیْ کَامِلٌ

اور جب تیرے پاس کسی ناقص العقل کی جانب سے میری مذمت پہونچے تو یہی میرے کامل ہونے کی شہادت ہے"۔ جس طرح بیوقوفوں کا اعتراض کسی شئے کے معقول ہونے کی دلیل ہے اسی طرح اہل باطل کا اعتراض حقانیت کی دلیل ہے۔

جب تم اس نبی امی فداہ نفسی وابی وامی کو خدا کا بھیجا ہوا رسول مانتے ہو اور تمام اقوال وافعال اور تمام حرکات وسکنات میں اُس کو معصوم اور مؤید من اللہ مانتے ہو تو پھر اس کی حدیث سننے کے بعد کسی ڈاکٹر یا فلاسفر کی طرف کیوں جھانکتے ہو اور آیات اور احادیث میں اُن کو دیکھ دیکھ کر کیوں تاویل کرتے ہو۔

وَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ ۝ فَبِاَیِّ حَدِیْثٍۭ بَعْدَهٗ یُؤْمِنُوْنَ ۝ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ ۚ فَاَنّٰی تُصْرَفُوْنَ ۝

نخواہم جز تو یک ساعت تفکر در دگر کردن ۔ کہ در ہر دو جہاں جاناں ندارم جز تو دلدارے

ہاں یہ حق تم کو ضرور ہے کہ عمل سے پہلے اس روایت کی خوب چھان بین کر لو کہ صحیح ہے یا غیر صحیح لیکن شرط یہ ہے کہ مقصود حق کا اتباع ہو۔ گریز اور پہلو تہی مقصود نہ ہو وَ اللّٰہُ یَعۡلَمُ الۡمُفۡسِدَ مِنَ الۡمُصۡلِحِ ط

میں اب تمہید ختم کرتا ہوں تاکہ اصل مقصد شروع کروں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ اے پروردگارِ عالم تو اس ناچیز خدمت کو قبول فرما اور میرے حق میں اس کو خیر جاری اور توشۂ آخرت بنا۔

گرچہ یہ ہدیہ نہ میرا قابلِ منظور ہے
پر جو ہو مقبول کیا رحمت سے تیری دور ہے

رَبَّنَا تَقَبَّلۡ مِنَّا ط اِنَّکَ اَنۡتَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ وَتُبۡ عَلَیۡنَا اِنَّکَ اَنۡتَ التَّوَّابُ الرَّحِیۡمُ ۞ اٰمین یاربَّ الۡعٰلَمِیۡنَ

اور اے پروردگارِ عالم اس پر بھی رحم فرما جو اس دُعا پر آمین کہے خواہ آہستہ کہے یا آواز سے کہے اور اُس کی مغفرت فرما جو ہاتھ اُٹھا کر اس ناچیز کو دعاء مغفرت سے یاد کرے اور سورۃ فاتحہ اور کم از کم دو تین آیتیں اور مَا تَیَسَّرَ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ ط پڑھ کر ثواب پہونچائے۔

سُبۡحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الۡعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوۡنَ وَسَلٰمٌ عَلَی الۡمُرۡسَلِیۡنَ ۞ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۞

وَالصَّلٰوۃ والسَّلام علیٰ سیدنا ومولانا محمّد خاتم الانبیاءِ وَالمرسلین وعلیٰ اٰلہ واصحابہ وَازواجہ وذریاتہ اجمعین ۞

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# نسبِ مطہر

قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ

عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ قَرَأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفَسِكُمْ بِفَتْحِ الْفَاءِ وَقَالَ اَنَا اَنْفَسُكُمْ نَسَبًا وَصِهْرًا وَحَسَبًا لَيْسَ فِيْ آبَائِيْ مِنْ لَدُنْ آدَمَ سِفَاحٌ كُلُّنَا نِكَاحٌ

رواہ ابن مردویہ (۱)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کریمہ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفَسِكُمْ بفتح الفاء پڑھا جس کے معنی یہ ہیں کہ بے شک آئے تمہارے پاس اللہ کے رسول تمہارے اشرف اور افضل اور سب سے زیادہ نفیس خاندان سے اس آیت کی تلاوت کے بعد آپ نے ارشاد فرمایا کہ میں باعتبار حسب نسب کے تم سب سے افضل اور بہتر ہوں میرے آباء اجداد میں حضرت آدم سے لیکر اب تک کہیں زنا نہیں سب نکاح ہے اس حدیث کو ابن مردویہ نے روایت کیا

(۱) زرقانی شرح مواہب لدنیہ: ج: ۱، ص: ۶۷

ابن عباس اور زہری بھی مِنْ اَنْفَسِکُمْ بفتح الفاء پڑھا کرتے تھے اور مِنْ افضلکم واشرفکم کے ساتھ اس کی تفسیر فرمایا کرتے تھے جس کی طرف ہم نے اپنے ترجمہ میں اشارہ کیا ہے۔ حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے لے کر آپؐ کے والد ماجد اور والدہ ماجدہ تک جس قدر آباء واجداد اور امہات وجدات سلسلۂ نسب میں واقع ہیں وہ سب کے سب محصنین اور محصنات یعنی سب عفیف اور پاک دامن تھے۔ کوئی فرد اُن میں زنا کے ساتھ کبھی ملوّث نہیں ہوا۔

عباد مخلصین کہ جن کو حق جل شانہٗ نے اپنی نبوت و رسالت کے لیے منتخب فرمایا ہو اُن کا سلسلۂ نسب ایسا ہی پاک اور مطہر ہوتا ہے۔ اللہ اُن کو ہمیشہ اصلاب طیبین سے ارحامِ طاہرات کی طرف پاک وصاف منتقل فرماتا رہا۔ حق جل وعلا نے جس کو اپنا مصطفیٰ اور مجتبیٰ بنایا اُس کے مصطفیٰ بنانے سے پہلے اُس کے نسب کو ضرور مصطفیٰ اور مجتبیٰ، مہذب اور مصفّٰی بنایا۔ مصطفین الاخیار۔ خدا کے برگزیدہ اور پسندیدہ بندوں کا جس چیز سے جس حد تک تعلق ہوتا ہے اسی حد تک اس میں بھی اصطفاء اور اجتباء برگزیدگی اور پسندیدگی سرایت کر جاتی ہے۔

جب منافقین نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگائی تو حضرت حق جل شانہٗ نے صدّیقہ بنت الصدیق کی برارت میں سورۂ نور کی دس آیتیں نازل فرمائیں۔ ان میں ایک آیت یہ بھی ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝ (۲) | سنتے ہی کیوں نہ کہہ دیا کہ سبحان اللہ یہ بہتانِ عظیم ہے۔ ہم اس میں لب کشائی نہیں کر سکتے۔ |

یعنی اے مسلمانو تم کو واقعۂ افک سنتے ہی فوراً یہ کہہ دینا لازمی تھا کہ سبحان اللہ یہ بہتان عظیم ہے۔ معاذ اللہ! پیغمبر کی بیوی کہیں فاجرہ ہو سکتی ہے؟ پیغمبر کی بیوی

ے حاشیہ صفحہ ۱۵ پر ملاحظہ فرمائیں

تو عفیفہ اور طاہرہ ہی ہوگی۔

ابن منذر نے ابن عباسؓ سے روایت کیا ہے۔

مَابَغَتْ اِمْرَأَةُ نَبِيٍّ قَطُّ  کسی پیغمبر کی بیوی نے کبھی زنا نہیں کیا۔

ابن جریج فرماتے ہیں کہ منصب نبوت کے مناسب اور شایان نہیں کہ پیغمبر کی بیوی فجور میں مبتلا ہو ابن عساکر نے اشرس خراسانی رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کسی پیغمبر کی بیوی نے کبھی زنا نہیں کیا (۳) حافظ ابن کثیر اپنی تفسیر میں اثر ابن عباسؓ مَابَغَتْ اِمْرَأَةُ نَبِيٍّ قَطُّ کو نقل کر کے فرماتے ہیں ایسا ہی عکرمہ اور سعید بن جبیر اور ضحاک وغیرہم سے منقول ہے۔(۴)

جب پیغمبروں کی ازواج کا فاجرہ ہونا منصبِ نبوت کے منافی ہے تو انبیاء ورسل کی امہات اور جدات کا غیر عفیف ہونا بدرجۂ اولیٰ منصب نبوت ورسالت کے منافی اور مباین ہوگا۔ اس لیے کہ مادری علاقہ علاقۂ زوجیت سے بہت زیادہ قوی ہوتا ہے۔ یہ ناممکن ہے کہ معاذ اللہ ثم معاذ اللہ پیغمبر کی تکوین وتخلیق اور اس کی تولید وتصویر ہی معاذ اللہ فسق اور فجور (زنا) سے ہو اسی وجہ سے حدیث میں ولد الزنا کو شر الثلثۃ فرمایا ہے اس لیے کہ اس کا نفس وجود ہی معصیت اور فسق وفجور سے ظہور پذیر ہوا ہے یہ قطعاً ناممکن اور محال ہے کہ خداوند ذوالجلال کا فرستادہ ابن الحلال نہ ہو۔

حضرت آدمؑ سے لے کر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تک جس قدر انبیاء ورسلین

---

(۱) یہ ایک حدیث کا مضمون ہے جس کو طبرانی نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے۔ حافظ ہیثمی فرماتے ہیں کہ اس سند کے رجال کل ثقات ہیں صرف ایک راوی متکلم فیہ ہے جس کی حاکم نے توثیق کی ہے ۱۲ زرقانی ص ۶۷ ج ۱ (۲) النور، آیۃ: ۱۶، (۳) در منثور، ج: ۶، ص: ۱۴۵

(۴) تفسیر ابن کثیر: ج ۸، ص ۴۱۹۔

گذرے کسی طاعن نے اُن کے نسب مطہر میں کبھی کلام نہیں کیا۔ صرف یہود (لَعَنَہُمُ اللّٰہُ تَعَالٰی فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ) نے حضرت عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مادرِ عفیفہ مریم صدیقہ پر تہمت لگائی۔ حق جل شانہٗ نے اپنی کتاب میں نہایت تفصیل کے ساتھ حضرت مریم کی براءت اور حضرت مسیح کی ولادتِ باسعادت کی کیفیت کو بیان فرمایا اور جا بجا یہود پر لعنت فرمائی۔

جس سے صاف ظاہر ہے کہ اُس غیورِ مطلق کی بے چون وچگون غیرت ایک لمحہ کے لیے یہ گوارا نہیں کر سکتی کہ کوئی خبیث اُس کے بھیجے ہُوئے پیغمبروں کے پاک نسب میں کسی قسم کا کوئی شک اور تردد کرے۔

قیصرِ روم نے جب ابوسفیان سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب کے متعلق یہ سوال کیا۔

كَيْفَ نَسَبُهٗ فِيْكُمْ — اُن کا نسب کیسا ہے؟

صحیح بخاری کے یہ لفظ ہیں کہ ابوسفیان نے یہ جواب دیا کہ :۔

هُوَ فِيْنَا ذُوْ نَسَبٍ — وہ ہم میں بڑے نسب والا ہے۔

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ بزار کی روایت میں یہ الفاظ ہیں۔

هُوَ فِیْ حَسَبٍ مَا لَا يَفْضُلُ عَلَيْهِ اَحَدٌ قَالَ هٰذِهٖ اٰيَۃٌ
فتح الباری کتاب التفسیر (۲)

یعنی حسب و نسب اور خاندانی شرف میں کوئی اُن سے بڑھ کر نہیں قیصرِ روم نے کہا کہ یہ بھی ایک علامت ہے۔

---

(۱) کتاب التفسیر کا حوالہ اس لیے دیا گیا کہ حافظ عسقلانی نے مسند بزار کی یہ روایت صرف اسی مقام پر ذکر کی ہے۔ بدء الوحی کتاب الجہاد مغازی وغیرہ میں اس کا ذکر نہیں فرمایا ۱۲

(۲) فتح الباری طبع مصر ۱۳۰۱ھ : ج : ۸، ص : ۱۶۳۔

یعنی نبی ہونے کی ایک علامت یہ ہے کہ آپ کا خاندان سب سے اعلیٰ اور اشرف ہے، صحیح بخاری کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ قیصر روم نے ابو سفیان کا جواب سُن کر یہ کہا :۔

وَكَذٰلِكَ الرُّسُلُ تُبْعَثُ فِي اَحْسَابِ قَوْمِهَا (۱) پیغمبر ہمیشہ شریف ہی خاندان سے ہوتے ہیں۔

ہمارے نبی اکرم محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم کا سلسلۂ نسب جو عالم کے تمام سلاسل انساب سے اعلیٰ اور برتر اور سب سے افضل اور بہتر ہے وہ سلسلۃ الذہب اور شجرۃ النسب یہ ہے۔

سیدنا ومولانا محمد ﷺ بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف بن قصی بن کلاب بن مرۃ بن کعب بن لُوَیّ بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان۔ بخاری شریف باب مبعث النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ امام بخاری نے اپنی جامع صحیح میں نسب شریف کے سلسلہ کو فقط عدنان تک ذکر فرمایا مگر اپنی تاریخ میں حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم تک سلسلۂ نسب کو ذکر فرمایا وہ یہ ہے۔

عدنان بن اُدد بن المقوّم بن تارح بن یشجب بن یعرب بن ثابت بن اسمٰعیل بن ابراہیم علیہما الصلوٰۃ والسلام (۲)

عدنان تک سلسلۂ نسب تمام نسابین (نسب دانوں) کے نزدیک مسلّم ہے

(۱) بخاری شریف، ج : ۱، ص :

(۲) فتح الباری : ج : ۷، ص : ۱۲۵

کسی کا اس میں اختلاف نہیں اور علیٰ ہذا عدنان کا حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے ہونا یہ بھی سب کے نزدیک مسلّم ہے (۱)

اختلاف اس میں ہے کہ عدنان سے حضرت اسمٰعیل تک کتنی پشتیں ہیں۔ بعض تیس بتلاتے ہیں اور بعض چالیس۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب نسب شریف کو بیان فرماتے تھے تو عدنان سے تجاوز نہ فرماتے۔ عدنان تک پہنچ کر رُک جاتے اور یہ فرماتے۔

كَذَبَ النَّسَّابُوْنَ (۲)　　نسب والوں نے غلط کہا۔

یعنی اُن کو سلاسلِ انساب کی تحقیق نہیں جو کچھ کہتے ہیں وہ بے تحقیق کہتے ہیں

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اول اس آیت کو تلاوت فرماتے۔

وَعَادًا وَّثَمُوْدَ وَالَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِهِمْ　　عاد اور ثمود اور اُن کے بعد کی قومیں،

لَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا اللّٰهُ (۳)　　اُن کا علم اللہ کے سوا کسی کو نہیں۔

اور پھر یہ فرماتے۔

كَذَبَ النَّسَّابُوْنَ　　نسب دان غلط کہتے ہیں۔

یعنی نسّابین کا یہ دعویٰ کہ ہم کو تمام انساب کا علم ہے بالکل غلط ہے۔ اللہ کے سوا کسی کو علم نہیں۔ طبقات ابن سعد ص ۲۸ ج ۱۔

علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ سے سوال کیا گیا کہ کسی شخص

---

(۱) زاد المعاد، ج : ۱، ص : ۱۵ ۔۔

(۲) الطبقات الکبریٰ لابن سعد، ج : ۱، ص : ۲۸ ۔۔

(۳) غافر، آیۃ : ۲۱

کا اپنے سلسلۂ نسب کو حضرت آدم صلی اللہ علیہ وسلم تک پہونچانا کیسا ہے؟ تو ناپسند فرمایا۔ سائل نے پھر حضرت اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام تک سلسلۂ نسب پہونچانے کے متعلق دریافت کیا تو اس کو بھی ناپسند فرمایا اور یہ کہا:۔

مَنْ یُخْبِرُہٗ بِہٖ (۱) کس نے اس کو خبر دی ہے۔

# مادری سلسلۂ نسب

اُوپر جو سلسلۂ نسب بیان کیا گیا وہ پدری اور جدّی سلسلہ تھا۔ مادری سلسلۂ نسب یہ ہے

مُحمد ابن آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرۃ بن کلاب بن مرّۃ (۲)

کلاب پہ مادری اور پدری دونوں سلسلۂ نسب جمع ہوجاتے ہیں۔

اگر اس مقام پر سلسلۂ نسب کے کچھ آباء واجداد کا مختصر حال ذکر کردیا جائے تو غالباً غیر مناسب نہ ہوگا۔

(عَدْنان) عدنان، قیدار ابن اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اولاد میں سے ہیں۔

ابوجعفر بن حبیب اپنی تاریخ میں روایت کرتے ہیں کہ ابن عباسؓ یہ فرماتے تھے کہ عدنان اور معد اور ربیعہ اور خزیمہ اور اسد یہ سب ملّتِ ابراہیمی پر تھے۔ ان کا ذکر خیر بھلائی کے ساتھ کرو اور زبیر بن بکّار مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مضر اور ربیعہ کو بُرا مت کہو، وہ اسلام پر تھے اور سعید بن مسیب کی ایک مرسل روایت بھی اسی کی مؤید ہے (۳)

(مَعَدّ) میم کا فتح اور دال کی تشدید ہے۔ عد سے مشتق ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ معد بمعنی افساد سے مشتق ہے بڑے بہادر اور جنگ جُو تھے۔ ساری عمر بنی اسرائیل سے

---

(۱) روض الانف - ج ۱ ص: ۱۱، طبع مصر ۱۳۳۲ھ ۱۹۱۴ء (۲) الطبقات الکبری لابن سعد، ج: ۱، ص: ۳۱ (۳) فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۲۵

جنگ اور مقابلہ میں گذری اور ہر لڑائی میں مظفر اور منصور رہے۔ ابو نزار ان کی کنیت تھی (۱)

امام طبری فرماتے ہیں کہ معد بن عدنان بخت نصر کے زمانہ میں بارہ سال کے تھے۔ اُس زمانہ کے پیغمبر ارمیا بن حلقیا پر اللہ کی طرف سے یہ وحی نازل ہوئی کہ بخت نصر کو اطلاع کر دو کہ ہم نے اس کو عرب پر مسلط کیا اور آپ معد بن عدنان کو اپنے براق پر سوار فرما لیں تاکہ معد کو کوئی صدمہ نہ پہونچے۔

فانی مستخرج من صلبہ نبیاً کریماً اختم بہ الرسل

اس لیے کہ میں معد کی صلب سے ایک محترم نبی پیدا کرنے والا ہوں جس سے پیغمبروں کا سلسلہ ختم کروں گا۔

اس لیے حضرت ارمیا معد بن عدنان کو اپنے ہمراہ براق پر سوار کر کے ملک شام لے گئے۔ وہاں پہونچ کر معد نے بنی اسرائیل میں رہ کر نشو و نما پایا۔ (کذا فی الروض السہیل صہ ج ۱) اسی وجہ سے علماء اہلِ کتاب کے نزدیک معد بن عدنان کا نسب معروف ہے۔

ابن سعد نے طبقات میں ابو یعقوب تدمری سے نقل کیا ہے کہ بورخ بن ناریا نے جو ارمیا علیہ السلام کے کاتب اور منشی تھے، معد بن عدنان کا جو نسب بیان کیا ہے وہ میرے پاس محفوظ ہے۔ طبقات صہ ۲۸ ج ۱)

نِزار: نزار، نزر سے مشتق ہے جس کے معنی قلیل کے ہیں۔ ابو الفرج اصبہانی فرماتے ہیں۔ نزار چونکہ اپنے زمانہ کے یکتا تھے یعنی ان کی مثال کم تھی اس لیے نزار اُن کا نام ہو گیا۔ فتح الباری صہ ۱۲۵ ج ۷

علامہ سہیلی فرماتے ہیں۔ جب نزار پیدا ہوئے تو اُن کی پیشانی نورِ محمدی سے چمک رہی تھی۔ باپ یہ دیکھ کر بے حد مسرور ہوئے اور اس خوشی میں دعوت کی اور یہ کہا:۔

---

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۹

هذا كله نزر الحق هذا المولود فسمي نزارا لذلك (۱) — یہ سب کچھ اس مولود کے حق کے مقابلہ میں بہت قلیل ہے۔ اس لیے نزار نام رکھا گیا۔

اور تاریخ الخمیس میں ہے :۔

انه خرج اجمل اهل زمانه واكبرهم عقلاً — نزار اپنے زمانہ کے سب سے زیادہ حسین و جمیل اور سب سے زیادہ عاقل اور دانشمند نکلے۔

اور بعض کہتے ہیں کہ نزار کے معنی نحیف اور دُبلے پتلے کے ہیں۔ چونکہ نزار نحیف البدن اور لاغر تھے اس لیے اُن کا نام نزار ہو گیا۔

مدینہ منورہ کے قریب مقامِ ذات الجیش میں اُن کی قبر ہے (۲)

**مُضَرْ** : مضر کا اصل نام عمرو تھا ابوالیاس کنیت تھی مضر اُن کا لقب تھا۔ مضر ماضر سے مشتق ہے جس کے معنی ترش کے ہیں۔ ترشی اور دہی آپ کو بہت مرغوب تھی اس لیے مضر کے نام سے مشہور ہو گئے۔ (۳)

بڑے حکیم و دانا تھے۔ مضر کے کلماتِ حکمت میں ہے :۔

من يزرع شرا يحصد ندامة و — جو شر کو بوئے گا وہ شرمندگی کو کاٹے گا اور

خير الخير اعجله — بہترین خیر وہ ہے جو جلد ہو۔

فاحملوا انفسكم على مكروهها و — پس اپنے نفسوں کو ناگوار خاطر چیزوں پر آمادہ کرو

اصرفوها عن هواها فليس بين — اور خواہشات سے نفسوں کو بچاؤ۔ صلاح اور فساد کے

الصلاح والفساد الا الصبر (۴) — مابین سوائے صبر کے کوئی حد فاصل نہیں۔

---

(۱) روض الانف، ج: ۱، ص: ۸ (۲) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۹ (۳) ایضاً فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۲۵ (۴) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۷۹

نہایت خوش الحان تھے۔ چلتے وقت اونٹوں پر حدی پڑھنا انھیں کی ایجاد ہے (روض الانف ص۸ ج ۱) ابن سعد نے طبقات میں عبداللہ بن خالد سے مرسلاً روایت کیا ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مضر کو بُرا مت کہو وہ مسلمان تھا (۱)

ابن حبیب نے اپنی تاریخ میں ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ عدنان اور اُن کے باپ اور اُن کے بیٹے سعد اور ربیعہ اور مضر اور قیس اور تمیم اور اسد اور ضَبَّہ ملت ابراہیمی پر مسلمان مرے (۲)

**اِلیَاس**: حضرت الیاس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہم نام۔ بیت اللہ کی طرف ہدی بھیجنے کی سنت سب سے پہلے الیاس بن مضر ہی نے جاری کی۔ کہا جاتا ہے کہ الیاس بن مضر اپنی صُلب (پشت) سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا تلبیۂ حج سنا کرتے تھے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ الیاس کو بُرا مت کہو وہ مومن تھا (۳)

علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ مجھ کو اس حدیث کا حال معلوم نہیں یہ حدیث کس پایہ کی ہے (۴)

**مُدرِکَہ**: جمہور علما کا قول یہ ہے کہ مدرکہ کا نام عمرو تھا۔ محمد بن اسحٰق کہتے ہیں کہ ان کا نام عامر تھا (۵) اور مدرکہ اُن کا لقب تھا جو ادراک سے مشتق ہے۔ چونکہ انہوں نے ہر قسم کی عزت اور رفعت کو پایا اس لیے درکہ اُن کا لقب ہو گیا۔ (۶)

**خُزَیمَہ**: ابن عباس فرماتے ہیں کہ خزیمہ ملتِ ابراہیمی پر مرے (۷)

**کِنَانَہ**: عرب میں بڑے جلیل القدر سمجھے جاتے تھے۔ اُن کے علم و فضل کی وجہ سے دُور دراز سے لوگ مستقل اُن کی زیارت کے لیے سفر کر کے آتے تھے (۸)

---

(۱) ابن عباس کے اس اثر کو حافظ عسقلانی نے اس تفصیل کے ساتھ باب المناقب میں ذکر فرمایا ہے اور باب مبعث النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں اجمالاً اور اختصاراً ذکر کیا ہے جیسا کہ ہم قریب میں نقل کر چکے ہیں ۱۲

(۲) الطبقات الکبری لابن سعد۔ ج : ۱، ص : ۳۰ (۳) فتح الباری، ج : ۶، ص : ۴۸۴

(۴) روض الانف، ج : ۱، ص : ۸ (۵) زرقانی، ج : ۱، ص : ۷۹

(۶) فتح الباری، ج : ۷، ص : ۱۲۵ (۷) زرقانی، ج : ۱، ص : ۷۸ (۸) ایضاً

(۹) فتح الباری، ج : ۷، ص : ۱۲۴ -

**نَضر**۔ نضر نضارۃ سے مشتق ہے جس کے معنی رونق اور تروتازگی کے ہیں حسن و جمال کی وجہ سے اُن کو نضر کہنے لگے تھے۔اصل نام قیس تھا(۱)

**مَالِک**: مالک نام تھا۔ابوالحارث کنیت تھی۔عرب کے بڑے سرداروں میں تھے (۲)

**فِہر**: فہر نام ہے۔قریش لقب ہے۔بعض کہتے ہیں کہ قریش نام ہے اور فہر لقب ہے۔انھیں کی اولاد کو قریشی کہتے ہیں اور جو شخص فہر کی اولاد سے نہ ہو اس کو کنانی کہتے ہیں اور بعض علما کہتے ہیں کہ قریش نضر بن کنانہ کی اولاد کا نام ہے۔

حافظ عراقی اپنی الفیہ سیرت میں فرماتے ہیں ؎

اما قریش فالاصح فهر
جماعها والاكثرون النضر

حافظ علائی فرماتے ہیں کہ یہی صحیح ہے اور محققین کا قول ہے کہ قریش نضر بن کنانہ کی اولاد کو کہتے ہیں اور بعض احادیث مرفوعہ بھی اسی کی مؤید ہیں۔امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ سے بھی یہی منقول ہے کہ قریش نضر بن کنانہ کی اولاد کا نام ہے۔

بعض حفاظ حدیث فرماتے ہیں کہ فہر کے باپ مالک نے سوائے فہر کے کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔اس لیے جو شخص فہر کی اولاد سے ہے وہ نضر کی اولاد سے بھی ہے۔لہٰذا قریش کی تعیین میں جو اقوال مختلف تھے وہ سب بحمد اللہ متفق ہو گئے۔

**قریش کی وجہ تسمیہ**: قریش ایک بحری جانور کا نام ہے جو اپنی قوت کی وجہ سے سب جانوروں پر غالب رہتا ہے۔وہ جس جانور کو چاہتا ہے کھا لیتا ہے۔

---

(۱) زرقانی، ج:۱، ص:۷۷ (۲) ایضاً، ص:۷۶۔

مگر اُس کو کوئی نہیں کھا سکتا۔ اسی طرح قریش بھی اپنی شجاعت اور بہادری کی وجہ سے سب پر غالب رہتے ہیں کسی سے مغلوب نہیں ہوتے اس لیے قریش کے نام سے موسوم ہوئے۔ ابن نجار نے اپنی تاریخ میں نقل کیا ہے کہ ایک مرتبہ ابن عباس رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف لے گئے۔ عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ بھی موجود تھے۔ عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر کہا کہ قریش کا گمان یہ ہے کہ قریش میں تم ہی سب سے بڑے عالم ہو بھلا قریش کی وجہ تسمیہ تو بیان کرو کہ قریش کو قریش کیوں کہتے ہیں؟ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے قریش کی وجہ تسمیہ بیان فرمائی، جو ابھی نقل کی گئی۔ عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے یہ فرمایا اچھا اگر اس بارے میں کوئی شعر یاد ہو تو سناؤ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ شمرخ بن عمرو حمیری کہتا ہے ؎

وَقُرَيْشٌ هِيَ الَّتِي تَسْكُنُ الْبَحْرَ بِهَا سُمِّيَتْ قُرَيْشٌ قُرَيْشَاً

قریش میں ایک جانور ہے جو دریا میں رہتا ہے۔ اسی کے نام پر قبیلہ قریش کا نام قریش رکھ دیا گیا۔

تَأْكُلُ الْغَثَّ وَالسَّمِيْنَ وَلَا تَتْرُكُ لِذِي الْجَنَاحَيْنِ رِيْشَا

وہ جانور جو پتلے دُبلے اور موٹے جانور کو کھا جاتا ہے پر تک نہیں چھوڑتا۔

هٰكَذَا فِي الْبِلَادِ حَيُّ قُرَيْشٍ يَأْكُلُوْنَ الْبِلَادَ اَكْلًا كَمِيْشَا

اسی طرح قبیلہ قریش شہروں کو سرعت کے ساتھ کھا جاتا ہے۔

وَلَهُمْ اٰخِرَ الزَّمَانِ نَبِيٌّ يُكْثِرُ الْقَتْلَ فِيْهِمْ وَالْخُمُوْشَا

اور اسی قبیلہ قریش میں سے آخیر زمانہ میں ایک نبی ظاہر ہوگا جو خدا کے نافرمانوں کو کثرت سے قتل کرے گا اور زخمی کرے گا (۱)

---

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۵ اور یہ اشعار فتح الباری: ۶، ص ۳۸۸ مناقب قریش میں بھی مذکور ہیں

حافظ بدرالدین عینی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے قریش کو قریش کہنے کی پندرہ وجہ تسمیہ بیان کی ہیں۔ اگر اُن کی تفصیل درکار ہو تو عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ص۴۸۶ ج ۷ باب مناقب قریش کی مراجعت فرمائیں۔

**کعب :** سب سے پہلے جمعہ کے دن جمع ہونے کا طریقہ کعب بن لوی نے جاری کیا۔ کعب بن لوی جمعہ کے روز لوگوں کو جمع کر کے خطبہ پڑھتے اول خدا کی حمد وثنا بیان کرتے کہ آسمان اور زمین اور چاند اور سورج یہ سب چیزیں خدا ہی کی بنائی ہوئی ہیں اور پھر پند ونصائح کرتے، صلہ رحمی کی ترغیب دیتے اور یہ فرماتے کہ میری اولاد میں ایک نبی ہونے والے ہیں اگر تم اُن کا زمانہ پاؤ تو ضرور اُن کا اتباع کرنا اور یہ شعر پڑھتے ؎

یَا لَیْتَنِیْ شَاهِدٌ فَحْوَاءَ دَعْوَتِہٖ
اِذَا قُرَیْشٌ تَبْغِی الْحَقَّ خُذْلَانًا

کاش میں بھی اُن کے اعلان دعوت کے وقت حاضر ہوتا جس وقت قریش اُن کی اعانت سے دست کش ہوں گے۔

فراء اور ثعلب کہتے ہیں کہ اس سے پیشتر یوم جمعہ کو یوم العروبہ کہا جاتا تھا۔ سب سے پہلے کعب بن لوی نے اس دن کا نام جمعہ رکھا، حافظ ابن کثیر نے بھی اپنی تاریخ میں کعب بن لوی کے خطبہ کا ذکر فرمایا ہے (۱) ذکر کعب بن لوی۔

**مُرَّۃ** - مرۃ، مرارت سے مشتق ہے جس کے معنی تلخی کے ہیں جو شخص شجاع اور بہادر ہوتا تھا۔ عرب اُس کو مرہ کہا کرتے تھے کہ یہ شخص اپنے دشمنوں کے لیے

---

(۱) زرقانی ج: ۱، ص: ۷۴۔ نیز البدایۃ والنہایۃ، ج: ۲، ص: ۲۴۴

بہت تلخ ہے اور مرۃ میں تا۔ تانیث کے لیے نہیں بلکہ مبالغہ کے لیے ہے
بہت تلخ۔

صدیق اکبرؓ اور حضرت طلحہؓ انھیں کی اولاد سے ہیں (۱)

**کِلاب** ۔ کلاب، کلب کی جمع ہے۔ ابوالرقیش اعرابی سے کسی نے دریافت کیا کہ اس کی کیا وجہ ہے کہ تم لوگ اپنی اولاد کے لیے کلب (کتّا) ذِئب (بھیڑیا) اس قسم کے بُرے نام اور اپنے غلاموں کے لیے مرزوق (رزق دیا ہوا) رَباح (نفع پانے والا) اس قسم کے عمدہ نام تجویز کرتے ہو؟ ابوالرقیس اعرابی نے یہ جواب دیا کہ بیٹوں کے نام دشمنوں کے لیے اور غلاموں کے نام اپنے لیے رکھتے ہیں۔ یعنی غلام تو اپنی خدمت کے رکھے جاتے ہیں۔ بخلاف اولاد کے وہ دشمنوں سے سینہ سپر ہو کر جنگ کرتی ہے۔ اس لیے ان کے نام یہ تجویز کیے گئے تاکہ دشمن اس قسم کے نام سنتے ہی مرعوب ہو جائیں۔ کلاب کا نام حکیم یا عروہ یا مہذب تھا۔ علیٰ اختلاف الاقوال کلاب شکار کے بہت شائق تھے۔ شکاری کتّے جمع رکھتے تھے۔ اس لیے اُن کا نام ہی کلاب پڑ گیا (۲)

**قُصَیّ** : قصی کا نام مجمع تھا۔ جو جمع سے مشتق ہے۔ قصی نے چونکہ قریش کے متفرق اور منتشر قبائل کو جمع کیا تھا اس لیے ان کو مجمع کہتے تھے۔ قریش ابتداء میں منفرق تھے اور ایک جگہ آباد نہ تھے۔ کوئی پہاڑ میں رہتا تھا، کوئی صحرا میں، کوئی وادی میں اور کوئی گھاٹی میں کوئی غار میں۔ قصی نے سب کو مکہ کے دامن میں جمع کیا اور سب کے رہنے کے لیے الگ الگ مکان کے لیے جگہ دی اور سب کو ایک جگہ آباد کیا اس وقت سے اُن کو مجمع پکارا جانے لگا چنانچہ ایک شاعر

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۴۔ (۲) فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۲۴

کہتا ہے ؎

اَبُوْکُمْ قُصَیٌّ کَانَ یُدْعٰی مُجَمِّعًا

بِہٖ جَمَّعَ اللّٰہُ الْقَبَائِلَ مِنْ فِھْرٖ

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے راوی ہیں کہ قصی کا نام زید تھا (۱)

قصی بڑے حکیم اور دانا تھے۔ اُن کے کلماتِ حکمت میں نقل کیا گیا ہے جو لئیم اور کمینہ کا اکرام کرے وہ بھی اُس کے لوم یعنی کمینہ پن میں شریک ہے، جو اپنے مرتبہ سے زیادہ طلب کرے وہ مستحق محرومی ہے اور حاسد دشمن خفی ہے اور مرتے وقت اپنے بیٹوں کو یہ نصیحت کی۔

اجتنبوا الخمر فانها تصلح الابدان وتفسد الاذهان

شراب سے پرہیز کرنا وہ بدن کو درست کرتی ہے اور ذہن کو خراب کرتی ہے۔ (کذا فی السیرۃ النبویۃ لزینی دحلان مفتی مکۃ المکرمۃ ص۸ ج ۱)

عرب میں قصی کو خاص اقتدار حاصل تھا۔ تمام لوگ ان کے مطیع اور فرماں بردار تھے۔ قصی نے دارالندوہ کے نام سے ایک مجلس مشاورت قائم کی جس میں تمام اہم امور کے مشورے ہوتے تھے۔ نکاح اور ازدواج اور جنگی مہمات کے متعلق بھی اسی مجلس میں مشورہ ہوتا تھا تجارت کے لیے جو قافلہ روانہ ہوتا وہ بھی اسی مقام سے روانہ ہوتا۔ سفر سے جب واپس آتے تو اول دارالندوہ میں آکر اُترتے گویا کہ دارالندوہ عرب کا باب حکومت اور پرلیمان تھا۔ حجابت اور سقایت اور رفادۃ اور ندوہ اور لواء صرف قصی ان تمام مناصب کے منتہٰی اور تنہا علم بردار اور ان تمام مہم خدمتوں کے ذمہ دار تھے۔ ان کے بعد یہ منصب اور عہدے مختلف قبائل پر منقسم ہوگئے۔ (۲)

---

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۳، (۲) الطبقات الکبرٰی لابن سعد، ج: ۱، ص: ۳۹۔

ان کے علاوہ قریش کے اور بھی منصب تھے۔ جیسا کہ حافظ عینی نے عمدۃ القاری شرح بخاری باب مناقب قریش ص ۴۸۶ ج ۷، میں اجمالاً اُن کو شمار فرمایا ہے جن کو ہم مختصر تشریح کے ساتھ ہدیہ ناظرین کرتے ہیں :۔

(۱) حِجَابت : بیت اللہ کی دربانی اور مسجد حرام کی خدمت، یہ خدمت بنی عبدالدار کے سپرد تھی جس کو حضرت عثمان بن طلحہ انجام دیتے تھے۔

(۲) سِقَایت : حُجّاج کو زمزم کا پانی پلانا۔ یہ خدمت بنو ہاشم کے سپرد تھی۔ بنی ہاشم کی جانب سے حضرت عباس رضی اللہ عنہ یہ خدمت انجام دیتے تھے۔

(۳) رَفادت : فقراء اور مساکین، حجاج اور مسافرین کی اعانت اور امداد کرنا۔ اس محکمہ میں محتاجین کی امداد کے لیے کچھ رقم جو چندہ سے حاصل کی جاتی تھی جمع رہتی تھی اس منصب پر حارث بن عامر بنی نوفل کی جانب سے مامور تھے۔

(۴) عمارت : مسجد حرام اور بیت اللہ کی حفاظت تعمیر اور مرمت۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ بنی ہاشم کی جانب سے اس خدمت کو انجام دیتے تھے۔

(۵) سَفارت : دو فریق کا کسی معاملہ میں مراسلت کرنا۔ یہ خدمت بنی عدی میں سے عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے سپرد تھی۔

(۶) ندوہ : مشورہ۔ بنی اسد میں سے یزید بن زمعہؓ بن الاسود مجلس شوریٰ کے امیر تھے۔

(۷) قبہّ : بوقتِ جنگ فوج کے لیے خیموں کا انتظام کرنا۔ یہ خدمت بنی مخزوم کے سپرد تھی۔ بنی مخزوم کی جانب سے خالد بن الولید رضی اللہ عنہ اس خدمت کو انجام دیتے تھے۔

(۸) لواء : عَلَم برداری اس کو عُقاب بھی کہتے تھے۔ علم برداری بنی امیہ کے سُپرد تھی جس کو ابوسفیان اموی (حضرت معاویہؓ کے والد) پورا کرتے تھے۔

(۹) اَعنّہ : زمانۂ جنگ یا زمانۂ گھوڑ دوڑ میں گھوڑوں اور سواروں کا انتظام کرنا۔

اس خدمت کو بھی بنی مخزوم کی جانب سے خالد بن الولید انجام دیتے تھے غرض یہ کہ خالد بن الولید زمانۂ جاہلیت میں بھی امیر الحرب تھے اور خیارکم فی الجاھلیۃ خیارکم فی الاسلام کے پورے پورے مصداق تھے۔

(۱۰) اِشناق : قبائل کے باہمی منافشات رفع کرنے کے لیے دیت اور تاوان کا ادا کرنا اور جس شخص میں دیت اور تاوان دینے کی مقدرت نہ ہو اس کی اعانت اور امداد کرنا۔ یہ خدمت بنی تیم میں سے ابوبکر صدیقؓ کے سپرد تھی۔ ابوبکر جس کام کے لیے کھڑے ہو جاتے تو قریش ابوبکر کی تصدیق کرتے اور دل و جان سے اس میں اعانت اور امداد کرتے۔ ابوبکر صدیقؓ کے سوا اگر اور کوئی کھڑا ہوتا تو پھر قریش اس کی تصدیق نہیں کرتے تھے۔

(۱۱) اموال محجرہ : اموال موقوفہ جو بتوں کی نذر و نیاز کے لیے وقف کیے گئے تھے۔ بنی سہم میں سے حارث بن قیس ان اوقاف کے متولی تھے۔

(۱۲) ایسار و ازلام : تیروں سے فال نکالنا کہ اس وقت سفر کرنا مبارک ہے یا منحوس۔ بنی خزرج میں سے صفوان بن امیہ محکمۂ فال کے مہتمم تھے۔

عبد مناف : امام شافعیؒ فرماتے ہیں عبد مناف کا نام مغیرہ تھا۔ بہت حسین و جمیل تھے۔ اسی وجہ سے ان کو قمر البطحا بھی کہتے تھے (۱)

موسیٰ بن عقبہ روایت کرتے ہیں کہ بعض پتھروں پر یہ لکھا ہوا پایا گیا۔

انا المغیرۃ بن قصی آمر بتقوی اللہ وصلۃ الرحم (۲) — میں مغیرہ قصی کا بیٹا اللہ کے تقویٰ اور صلہ رحمی کا حکم دیتا ہوں۔

ھَاشِم۔ امام مالکؒ اور امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ ہاشم کا نام عمرو تھا۔ مکہ میں قحط تھا۔ ہاشم نے شوربہ میں روٹیاں چور کر اہل مکہ کو کھلائیں۔ اس لیے ان کا نام ہاشم ہو گیا۔ ہشم کے معنی چورہ کرنے کے ہیں ہاشم اسی کا اسم فاعل ہے۔

(۱) زرقانی، ج:۱، ص:۷۳، روض الانف، ج:۱، ص:۶ (۲) زرقانی، ج:۱، ص:۷۳

عمرو العلا ھشم الثرید لقومہ
ورجال مکۃ مسنتون عجاف

عمرو بلند مرتبہ نے اپنی قوم اور تمام اہل مکہ کو ثرید بنا کر کھلایا اور مکہ کے لوگ قحط کی وجہ سے لاغر اور ناتواں تھے" ایک مرتبہ نہیں بلکہ بار بار اہل مکہ کو اس طرح سے کھلایا۔ نہایت سخی تھے۔ دستر خوان بہت وسیع تھا۔ ہر وارد و صادر کے لیے ان کا دستر خوان حاضر تھا۔ غریب مسافروں کو سفر کرنے کے لیے اونٹ عطا فرماتے تھے۔ نہایت حسین و جمیل تھے۔ نورِ نبوت آپ کی پیشانی پر چمکتا تھا۔ علمار بنی اسرائیل جب آپ کو دیکھتے تو سجدہ کرتے اور آپ کے ہاتھوں کو بوسہ دیتے۔

قبائل عرب اور علمار بنی اسرائیل نکاح کے لیے اپنی لڑکیاں ہاشم پر پیش کرتے تھے۔ حتیٰ کہ ایک مرتبہ ہرقل شاہ روم نے ہاشم کو خط لکھا کہ مجھ کو آپ کے جود و کرم کی اطلاع پہونچی ہے۔ میں اپنی شہزادی کو، جو حسن و جمال میں یگانۂ روزگار ہے۔ آپ کی زوجیت میں دینا چاہتا ہوں۔ آپ یہاں آجائیں تاکہ آپ سے شہزادی کا نکاح کر دوں۔ ہاشم نے شہزادی کے نکاح سے انکار کر دیا۔ شاہ روم کا مقصدِ اصلی یہ تھا کہ وہ نورِ نبوت جو ہاشم کی پیشانی پر چمک رہا ہے اس کو اپنے گھرانے میں منتقل کرے کہا جاتا ہے کہ وفات کے وقت ہاشم کا سن ۲۵ سال کا تھا (۱)

ہاشم ہی نے سب سے پہلے قریش میں دستور جاری کیا کہ سال میں دو مرتبہ تجارت کے لیے قافلہ روانہ ہوا کرے۔ موسم گرما میں شام کی طرف اور موسم سرما میں یمن کی طرف۔ اسی دستور کے مطابق ہر موسم میں قافلہ روانہ ہوتا۔ لق و دق بیابانوں اور خشک ریگستانوں اور بر و بحر کو قطع کرتا ہوا موسم سرما میں یمن اور حبشہ تک پہونچتا۔ نجاشی شاہ حبشہ ہاشم کی بہت مدارات کرتا اور ہدایا پیش کرتا اور موسم گرما میں شام اور غزہ اور انقرہ (انگورہ) جو اس وقت

(۱) زرقانی ج: ۱، ص: ۷۲

قیصرِ روم کا پایۂ تخت تھا تک پہونچتا۔ قیصر روم بھی ہاشم کے ساتھ نہایت احترام کے ساتھ پیش آتا اور نذرانہ بھی پیش کرتا۔ طبقات ابن سعد ج۱ ص۴۳ ایک شاعر کہتا ہے ؎

سَفَرَيْنِ سَنَّهُمَا لَهُ وَلِقَوْمِهٖ
سَفَرَ الشِّتَاءِ وَرِحْلَةَ الْاَصْيَافِ

(ہاشم نے اپنی قوم کے لیے دو سفروں کا طریقہ جاری کیا ایک سفر سردی کا اور دوسرا گرمی کا (معالم التنزیل) اور ہاشم نے حکومتِ یمن اور حکومتِ روم سے قریش کے کاروان تجارت کی حمایت اور حفاظت کا حکم حاصل کیا۔ عرب کے راستے عموماً چونکہ لوٹ اور تجارت سے مامون نہ تھے۔ اس لیے ہاشم نے قبائل سے یہ معاہدہ کیا کہ ہم تمہاری ضرورتیں بہم پہونچایا کریں گے اور تم ہمارے قافلہ کو کسی قسم کا ضرر نہ پہونچانا۔ طبقات ابن سعد ج۱ ص۴۵ ہاشم کی اس حسنِ تدبیر کا یہ نتیجہ ہوا کہ تمام راستے مامون ہو گئے۔ حق جل شانہ نے اپنے کلام میں قریش کو یہ انعام یاد دلایا ہے۔

| | |
|---|---|
| لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۝ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ ۝ الَّذِیْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۝ وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝ (۱) | چونکہ قریش اللہ کی رحمت سے موسم سرما و گرما کے سفر کے عادی ہو گئے اس لیے اُن کو نعمت کے شکریہ میں اس خدا کی عبادت کرنی چاہیے جو اس گھر کا مالک ہے اور اس نے ان کو بھوک سے کھانے کو دیا اور خوف سے امن دیا۔ |

جب ایامِ حج آتے تو ہاشم تمام حجاج کو گوشت اور روٹی اور ستّو اور کھجور یہ چیزیں کھلاتے اور زمزم کا پانی پلاتے منیٰ اور مزدلفہ اور عرفات میں بھی اسی طرح کھانے اور پینے کا انتظام فرماتے

امیہ بن عبد شمس کو ہاشم کا یہ جود و کرم اور تمام عرب میں ان کا یہ اقتدار بہت شاق

(۱) القریش، آیۃ : ۱ - ۴ -

اور گراں تھا۔ امیہ نے بھی اس کی کوشش کی کہ ہاشم کی طرح لوگوں کو کھلائے۔ مگر امیہ باوجود ثروت اور دولت کے ہاشم کا مقابلہ نہ کر سکا۔

بنی ہاشم[1] سے بنی امیہ کی عداوت کا سلسلہ اول یہیں سے شروع ہوا۔

ایک بار ہاشم قافلۂ تجارت کے ساتھ سفر کے لیے روانہ ہوئے۔ راستہ میں مدینہ منورہ ٹھہرے۔ وہاں بازار میں ایک عورت پر نظر پڑی جسین وجمیل ہونے کے علاوہ شرافت و نجابت، فہم اور فراست اس کے چہرہ سے نمایاں تھی۔ ہاشم نے دریافت کیا یہ عورت کسی کی منکوحہ ہے یا نا کتخدا ہے۔ معلوم ہوا کہ احیحہ بن جلاح کی منکوحہ تھی جس سے عمر اور معبدیہ دو لڑکے پیدا ہوئے۔ بعد میں احیحہ نے اس کو طلاق دے دی۔

ہاشم نے اس سے نکاح کا پیام دیا۔ ہاشم کی نسبی شرافت اور ذاتی مکارم کی وجہ سے اس نے اس پیام کو قبول کیا اور نکاح ہو گیا۔ اُس عورت کا نام سلمیٰ بنت عمرو تھا جو قبیلہ بنی النجار سے تھی۔ نکاح کے بعد ہاشم نے ایک دعوت دی جس میں تمام قافلہ والے شریک تھے اور کچھ لوگ قبیلۂ خزرج کے بھی مدعو تھے۔

ہاشم نے نکاح کے بعد کچھ روز مدینہ میں قیام کیا۔ سلمیٰ کو حمل ہو گیا جس سے عبد المطلب پیدا ہوئے۔ جس وقت پیدا ہوئے تو سر میں ایک بال سفید تھا۔ اس لیے شیبہ نام رکھا گیا۔ ہاشم قافلہ کے ساتھ غزہ کی جانب روانہ ہوئے۔ غزہ پہونچ کر ہاشم کا انتقال ہو گیا۔ وہیں مدفون ہوئے (۲)

**عبد المطلب**: عبد المطلب کا نام شیبۃ الحمد تھا۔ نہایت حسین وجمیل تھے۔ شاعر کہتا ہے ؎

---

(۱) فی ہذہ الترجمۃ اشارۃ الی ان ابتداء العداوۃ من بنی امیہ لا من بنی ہاشم۔

(۲) الطبقات الکبریٰ لابن سعد، ج: ۱، ص: ۴۵، ۴۶۔

عَلٰی شَیْبَۃِ الْحَمْدُ الَّذِیْ کَانَ وَجْھُہٗ
یُضِیْئُ ظِلَامَ اللَّیْلِ کَالْقَمَرِ الْبَدْرِیْ

(چودھویں رات کے چاند کی طرح شیبۃ الحمد کا چہرہ رات کی تاریکی کو روشن کرتا تھا)صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

عبدالمطلب کے لفظی معنی ''مطلب کا غلام'' ہیں۔ ہاشم کے انتقال کے بعد عبدالمطلب کی والدہ ایک عرصہ تک مدینہ منورہ میں اپنے میکہ بنی خزرج ہی میں مقیم رہیں جب عبدالمطلب ذرا بڑے ہو گئے تو ان کے چچا مطلب ان کے لینے کے لیے مکہ سے مدینہ آئے۔ جب اُن کو لے کر واپس ہوئے تو مکہ میں داخل ہوتے وقت عبدالمطلب اپنے چچا مطلب کے پیچھے اونٹ پر سوار تھے۔ شیبہ کے کپڑے میلے کچیلے اور گرد آلود تھے اور چہرہ سے یتیمی ٹپکتی تھی۔ لوگوں نے مطلب سے دریافت کیا کہ یہ کون ہے۔ مطلب نے حیا کی وجہ سے یہ کہہ دیا کہ یہ میرا غلام ہے کہ لوگ یہ نہ کہیں کہ بھتیجا ایسے میلے کپڑوں میں کیوں ہے۔ اس لیے عبدالمطلب کے نام سے مشہور ہو گئے۔ مطلب نے مکہ پہنچ کر بھتیجے کو عمدہ لباس پہنایا اور اس وقت ظاہر کیا کہ یہ میرا بھتیجا ہے (۱)

ابن سعد، طبقات میں روایت کرتے ہیں کہ عبدالمطلب تمام قریش میں سب سے زیادہ حسین وجمیل اور سب سے زیادہ قوی او رجسیم اور سب سے زیادہ بُردبار اور حلیم اور سب سے زیادہ سخی اور کریم اور سب سے زیادہ شر اور فتنہ سے دور بھاگنے والے تھے اور قریش کے مسلّم سردار تھے۔ (۲)

عبدالمطلب کا جُود و کرم اپنے باپ ہاشم سے بھی بڑھا ہوا تھا۔ عبدالمطلب کی مہمان نوازی انسانوں سے گزر کر چرند اور پرند تک پہنچ گئی تھی۔ اسی وجہ سے عرب کے لوگ اُن کو فیاض اور مطعم طیر السماء (آسمان کے پرندوں کو کھانا کھلانے والا) کے لقب سے یاد کرتے تھے

---

(۱) فتح الباری، ج ۷، ص ۱۲۴ (۲) الطبقات الکبرٰی، ج ۱، ص : ۵۱

شراب کو اپنے اوپر حرام کیا ہوا تھا۔ جب رمضان المبارک کا مہینہ آتا تو خاص طور سے فقراء اور مساکین کو کھانا کھلاتے۔ غار حرا میں سب سے پہلے خلوت و عزلت عبدالمطلب ہی نے کی۔ (۱)

# چاہِ زم زم اور عبدالمطلب کا خواب

قبیلۂ جرہم کا اصلی وطن یمن تھا۔ مشیت ایزدی سے یمن میں قحط پڑا۔ اس وجہ سے بنی جرہم معاش کی تلاش میں نکلے۔ اتفاق سے اثناء راہ میں اسمٰعیل علیہ السلام اور اُن کی والدہ ماجدہ حضرت ہاجرہ سے چاہِ زمزم کے قریب ملاقات ہوگئی۔ بنو جرہم کو یہ جگہ پسند آئی اور اسی جگہ قیام پذیر ہو گئے اور پھر بعد چندے اسمٰعیل علیہ السلام کی شادی اسی قبیلہ میں ہوئی اور نبی ہونے کے بعد عمالقہ اور جرہم اور اہلِ یمن کی طرف مبعوث ہوئے۔ ایک سو تیس سال کی عمر میں آپ کا انتقال ہوا۔ حطیم میں اپنی والدہ ماجدہ کے قریب مدفون ہوئے۔ اسمٰعیل علیہ السلام کے وصال کے بعد حسبِ وصیت اُن کے بیٹے قیدار، خانہ کعبہ کے متولی رہے۔ اسی طرح بنو اسمٰعیل خانہ کعبہ کے متولی ہوتے رہے۔ مرورِ زمانہ کے بعد بنو اسمٰعیل اور بنو جرہم میں منازعت اور مخاصمت کی نوبت آئی۔ بالآخر بنی جرہم غالب آگئے اور مکہ میں جرہم کی حکومت قائم ہوگئی۔ چند روز کے بعد جرہم کے حکام لوگوں پر ظلم و ستم ڈھانے لگے۔ یہاں تک ظلم کیا کہ اولاد اسمٰعیل مکہ کے اطراف و جوانب میں آباد ہوگئی۔ جرہم کا جب ظلم و ستم و فسق و فجور اور بیت اللہ کی بے حرمتی حد سے گذر گئی تو ہر طرف سے قبائل عرب مقابلہ کے لیے کھڑے ہو گئے۔ مجبوراً قبیلۂ جرہم کو مکہ سے نکلنا اور بھاگنا پڑا لیکن جس وقت مکہ سے نکلنے لگے تو خانہ کعبہ کی چیزوں کو بیرِ زم زم میں دفن کر گئے اور بیر زمزم کو

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۷۱

اس طرح بند کر گئے کہ زمین کے ہموار ہو گیا اور زمزم کا نشان بھی نہ رہا۔ بنی جرہم کے چلے جانے کے بعد بنی اسمٰعیل مکہ میں واپس آ گئے اور آباد ہو گئے مگر بیر زمزم کی طرف کسی نے کوئی توجہ نہ کی۔ مرورِ زمانہ سے اس کا نام و نشان بھی نہ رہا۔ یہاں تک جب مکہ کی حکومت اور سرداری عبد المطلب کے قبضہ میں آئی اور ارادۂ خداوندی اس جانب متوجہ ہوا کہ چاہ زمزم جو عرصہ سے بند اور بے نام و نشان پڑا ہے۔ اس کو ظاہر کیا جائے تو رویائے صالحہ یعنی سچے خواب کے ذریعہ سے عبد المطلب کو اس جگہ کے کھودنے کا حکم دیا گیا اور اس جگہ کے نشانات اور علامات خواب میں بتلائے گئے۔ چنانچہ عبد المطلب کہتے ہیں کہ میں حطیم میں سو رہا تھا کہ ایک آنے والا میرے پاس آیا اور مجھ سے خواب میں یہ کہا اِحْفِرْ بَرَّةَ برہ کو کھودو۔ میں نے دریافت کیا وَمَا بَرَّةَ برہ کیا ہے؟ تو وہ شخص چلا گیا۔ اگلے روز پھر اسی جگہ سو رہا تھا کہ خواب میں دیکھا کہ وہ شخص یہ کہہ رہا ہے اِحفر المَضْنُونَۃ مضنونہ کو کھودو۔ میں نے دریافت کیا وما المضنونۃ مضنونہ کیا ہے؟ تو وہ شخص چلا گیا تیسرے روز پھر اسی جگہ خواب میں دیکھا کہ وہ شخص یہ کہہ رہا ہے اِحْفِرْ طیبۃ طیبہ کو کھودو۔ میں نے کہا وما طیبۃ طیبہ کیا ہے؟ تو وہ شخص چلا گیا۔ چوتھے روز پھر اسی جگہ یہ خواب دیکھا کہ وہ شخص یہ کہتا ہے اِحْفِرْ زَمْزَمَ زمزم کو کھودو۔ میں نے کہا وما زمزم زمزم کیا ہے؟ اس نے جواب دیا:۔

لا تَنْزِفُ اَبَدًا و لا تُذَمّ تسقی الحجیج الاعظم

وہ پانی کا ایک کنواں ہے کہ جس کا پانی نہ کبھی ٹوٹتا ہے اور نہ کبھی کم ہوتا ہے بے شمار حجاج کو سیراب کرتا ہے۔

---

ل طیبہ اور مضنونہ اور برہ یہ سب زمزم کے القاب اور اوصاف ہیں۔ طیبہ کے معنی پاکیزہ اور برہ کے معنی وسیع اور کشادہ کے ہیں اور مضنونہ کے معنی قابل بخل کے ہیں۔ نفیس چیز میں انسان بخل سے کام لیتا ہے سو زمزم کا پانی نہایت پاکیزہ اور کثیر اور وسیع بھی ہے اور نہایت نفیس ہے۔ کافر اور منافق کو دینے میں بخل چاہیے۔ یہ پانی مومن کے مناسب ہے، کافر اور منافق کے مناسب نہیں۔

اور پھر اُس جگہ کے کچھ نشانات اور علامات بتلائے کہ اس جگہ کو کھودو۔اس طرح بار بار دیکھنے اور نشانات کے بتلانے سے عبدالمطلب کو یقین ہوگیا کہ یہ سچا خواب ہے یعنی رؤیائے صادقہ ہے۔

عبدالمطلب نے قریش سے اپنا خواب ذکر کیا اور کہا کہ میرا ارادہ اس جگہ کو کھودنے کا ہے۔ قریش نے کھودنے کی مخالفت کی مگر عبدالمطلب نے مخالفت کی کوئی پروا نہیں کی اور کُدال اور پھاوڑہ لے کر اپنے بیٹے حارث کے ساتھ اس جگہ پہونچ گئے اور نشان کے مطابق کھودنا شروع کر دیا۔عبدالمطلب کھودتے جاتے تھے اور حارث مٹی اُٹھا اُٹھا کر پھینکتے جاتے تھے۔تین روز کے بعد ایک من ظاہر ہوئی۔عبدالمطلب نے فرطِ مسرت سے اللہ اکبر کا نعرہ لگایا اور یہ کہا:۔

هٰذا طوی اسمٰعیل — یہی اسمٰعیل علیہ السلام کا کنواں ہے

اس کے بعد عبدالمطلب نے چاہ زمزم کے قریب کچھ حوض تیار کرائے جن میں آب زمزم بھر کر حاجیوں کو پلاتے چند حاسدوں نے یہ شرارت شروع کی کہ شب میں اُن حوضوں کو خراب کر جاتے۔جب صبح ہوتی تو عبدالمطلب اُن کو درست کرتے۔بالآخر گھبرا کر اس بارے میں اللہ سے دُعا مانگی۔اُس وقت اُن کو خواب میں یہ بتلایا گیا کہ تم یہ دعا مانگو۔

اللّٰھم انی لا احلّھا لمغتسل ولکن ھی لشارب حل — اے اللہ میں اس زمزم سے لوگوں کو غسل کرنے کی اجازت نہیں دیتا صرف پینے کی اجازت ہے۔

صبح اُٹھتے ہی عبدالمطلب نے اس کا اعلان کر دیا۔اس کے بعد جس کسی نے حوض کے خراب کرنے کا ارادہ کیا وہ ضرور کسی بیماری میں مبتلا ہُوا جب بار بار اس قسم کے واقعات ظہور پذیر ہوئے تو حاسدوں نے عبدالمطلب کے حوضوں سے تعرض کرنا چھوڑ دیا۔اس واقعہ کی پُوری تفصیل طبقات ابن سعد ص۴۹ و ۵۰ اور خصائص کبریٰ ص۴۳ و ص۴۴ ج ا۔ اور زرقانی ص۹۴ ج ا، اور البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر ص۲۴۴ ج ۲ پر مذکور ہے۔

# عبدالمطلب کی نذر

چاہ زمزم کے کھودتے وقت عبدالمطلب کا سوائے اکلوتے بیٹے حارث کے اور کوئی یار و مددگار نہ تھا۔ اس لیے منت مانی کہ اگر حق تعالیٰ مجھ کو دس بیٹے عطا فرمائے جو جوان ہو کر میرے دست و بازو بنیں تو ایک فرزند کو اللہ کے نام پر ذبح کردوں۔

جب اللہ نے اُن کی یہ تمنا اور آرزو پوری کی اور دس بیٹے پورے ہو گئے تو ایک رات خانہ کعبہ کے سامنے سو رہے تھے تو خواب میں یہ دیکھا کہ ایک شخص یہ کہہ رہا ہے:۔

یا عبد المطلب اوف بنذرك — اے عبدالمطلب اس نذر کو پورا کیجیے جو

لرب ھذا البیت — آپ نے اس گھر کے مالک کے لیے مانی تھی۔

عبدالمطلب خواب سے بیدار ہوئے اور سب بیٹوں کو جمع کیا اور اپنی نذر اور خواب کی خبر دی سب نے ایک زبان ہو کر یہ کہا:۔

اوف بنذرك وافعل ماشئت — آپ اپنی نذر پوری کریں اور جو چاہیں کریں۔

عبدالمطلب نے سب بیٹوں کے نام پر قرعہ ڈالا حسن اتفاق سے قرعہ حضرت عبداللہ کے نام پر نکلا جن کو عبدالمطلب سب سے زیادہ محبوب رکھتے تھے۔ عبداللہ کا ہاتھ پکڑ کر مذبح یعنی قربان گاہ کی طرف چلے اور چھری ساتھ تھی۔ حضرت عبداللہ کی بہنیں یہ دیکھ کر رونے لگیں اور ان میں سے ایک بہن نے یہ کہا کہ اے باپ آپ دس اونٹوں اور عبداللہ میں قرعہ ڈال کر دیکھئے اگر قرعہ اونٹوں کے نام پر نکل آئے تو دس اونٹوں کی قربانی کر دیجیے اور ہمارے بھائی عبداللہ کو چھوڑ دیجیے اور اُس وقت دس اُونٹ ایک آدمی کی دیت اور خون بہا ہوتے تھے۔ قرعہ جو ڈالا گیا تو اتفاق سے حضرت عبداللہ کے ہی نام پر نکلا۔ عبدالمطلب دس دس اُونٹ زیادہ کر کے قرعہ ڈالتے جاتے تھے مگر قرعہ عبداللہ ہی کے نام پر نکلتا تھا۔

یہاں تک کہ سو اونٹ پورے کر کے قرعہ ڈالا گیا تو قرعہ اونٹوں کے نام پر نکلا۔ اس وقت عبد المطلب اور تمام حاضرین نے اللہ اکبر کہا۔ بہنیں اپنے بھائی عبد اللہ کو اٹھا لائیں اور عبد المطلب نے وہ سو اونٹ صفا اور مروہ کے مابین نحر کیے۔(۱)

ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اول دیت کی مقدار دس اونٹ تھی۔ سب سے پہلے عبد المطلب نے قریش اور تمام عرب میں یہ سنت جاری کی کہ ایک آدمی کی دیت سو اونٹ ہیں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اسی کو برقرار رکھا۔ اسی واقعہ کے بعد سے حضرت عبد اللہ ذبیح کے لقب سے موسوم ہوئے اور اسی وجہ سے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو ابن الذبیحین کہتے ہیں یعنی دو ذبیح کے فرزند۔

حضرت معاویہؓ فرماتے ہیں کہ ہم ایک بار آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت بابرکت میں حاضر تھے کہ ایک اعرابی آیا اور آپ کو ان لفظوں سے خطاب کیا "یا ابن الذبیحین!" آپؐ نے تبسم فرمایا۔ حضرت معاویہؓ جب اس حدیث کی روایت سے فارغ ہوئے تو حاضرین میں سے کسی نے دریافت کیا کہ وہ دو ذبیح کون ہیں؟ تو حضرت معاویہؓ نے حضرت عبد اللہ کا یہ واقعہ بیان کر کے کہا کہ ایک عبد اللہ اور دوسرے حضرت اسمٰعیل (رواہ الحاکم وابن جریر) (۲)

علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ قریش جب قحط سالی میں مبتلا ہوتے تو عبد المطلب کو ثبیر پہاڑ پر لے جاتے اُن کی برکت سے بارانِ رحمت کی دعا کرتے اور بارہا ایسا ہوا کہ قریش کی مشکلات عبد المطلب کی برکت سے حل ہوئیں۔

ان کی شان عام اہلِ عرب سے بالکل جدا تھی۔ اپنی اولاد کو ظلم اور فساد سے منع کرتے اور مکارم اخلاق کی ترغیب دیتے۔ حقیر اور دنی امور سے روکتے۔

عبد المطلب نذر کے پورا کرنے کی تاکید فرماتے اور محارم (مثلاً بہن اور پھوپھی

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ، ج: ۲، ص: ۲۴۴ (۲) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۴۵۔

اور خالہ وغیرہ) سے نکاح کرنے کو منع کرتے۔ شراب اور زنا اور لڑکیوں کو زندہ درگور کرنے سے اور بیت اللہ کا برہنہ طواف کرنے سے لوگوں کو روکتے۔ چوروں کے ہاتھ کاٹنے کا حکم دیتے (زرقانی ص۸۲ ج ۱) اور یہ وہ امور ہیں کہ قرآن وحدیث میں جن کی تصدیق اور تاکید اکید مذکور ہے چنانچہ سیرت حلبیہ میں ابن جوزی سے منقول ہے کہ عبدالمطلب سے جو امور منقول ہیں ان میں سے اکثر کا قرآن وحدیث میں حکم آیا ہے۔ مثلاً نذر کا پورا کرنا۔ نکاح محارم کی حرمت، چور کا ہاتھ کاٹنا، لڑکیوں کے زندہ درگور کرنے کی ممانعت، شراب اور زنا کی حرمت۔ بیت اللہ کا برہنہ طواف کرنے کی ممانعت۔ انتہیٰ۔ ان واقعات اور حالات کے پڑھنے کے بعد یہ بات بخوبی منکشف ہو جاتی ہے کہ جس قدر زمانۂ نبوت قریب ہوتا جاتا ہے اسی قدر مکارم اخلاق اور محاسن آداب، انوار و برکات اور خوارق عادات کا ظہور بڑھتا جاتا ہے۔ خصوصاً عبدالمطلب کے سوانح زندگی میں جابجا رویائے صالحہ (سچا خواب) جو کہ نبوت کا مبدأ اور آغاز ہے نمایاں طور پر دکھائی دیتا ہے۔ عبدالمطلب کو جب کبھی کوئی واقعہ پیش آتا تو رویائے صالحہ اور الہامات سے ان کی رہبری اور رہنمائی کی جاتی۔

صحیح مسلم میں واثلہ بن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد سے بنی کنانہ کو منتخب فرمایا اور بنی کنانہ سے قریش کو اور قریش سے بنی ہاشم کو اور بنی ہاشم سے مجھ کو منتخب اور برگزیدہ فرمایا۔ ابن سعد کی ایک مرسل روایت میں اس قدر اور اضافہ ہے کہ بنی ہاشم میں سے عبدالمطلب کو پسند فرمایا۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاشا اس بیان سے کسی قسم کا تفاخر مقصود نہیں بلکہ حقیقتِ حال کو واضح کرنا مقصود ہے تاکہ لوگ ان کی منزلت اور مرتبہ سے واقف ہوں اور حق جل شانہ کی ایک نعمت کی تحدیث اور اس کا اظہار مطلوب ہے کہ اس

رب العالمین کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس نے مجھ کو ایک برگزیدہ اور پسندیدہ خاندان سے مبعوث فرمایا۔

تفاخر اس کا نام ہے کہ اپنی بڑائی ہو اور دوسرے کی بُرائی۔ اپنی تعظیم اور دوسرے کی تذلیل۔ اظہارِ حقیقت کا نام تفاخر نہیں۔ اس کے علاوہ انبیاء اور اولیاء میں یہ فرق ہے کہ اولیاء پر اپنے کسی کمال کا اظہار بھی واجب اور لازم نہیں حتّٰی کہ ولی پر اپنی ولایت کا اعلان بھی ضروری نہیں اِلّا یہ کہ کسی وقت کوئی دینی مصلحت اس اعلان کے لیے داعی ہو۔ بخلاف نبی کے اُس پر من جانب اللہ یہ فرض ہے کہ وہ اپنی نبوت و رسالت کی طرح اپنے خداداد کمالات کا بھی اعلان کرے تاکہ اُمت اس کے مرتبہ سے واقف ہو اور اُن کے کمالات سے مستفید ہو اور اُس کی ذات ستودہ صفات میں کسی کو کسی قسم کا کوئی شک و تردُّد نہ ہو جو خدانخواستہ کسی بدنصیب کے لیے تخریبِ ایمان کا باعث بنے اور تاکہ جس طرح سے اُس کی نبوت و رسالت پر ایمان رکھتے ہیں اسی طرح اُس کے مصطفیٰ اور مجتبیٰ اور ہر حیثیت سے پسندیدہ اور برگزیدہ ہونے پر بھی ایمان لائیں اور اسی وجہ سے حدیث میں ہے:۔

اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدمَ وَلَا فَخْرَ — میں تمام بنی آدم کا سردار ہوں اور بطورِ فخر نہیں کہتا

بلکہ بطورِ تبلیغ کہتا ہوں کہ اللہ کا حکم ہے:۔

یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ؕ (۱) — اے رسول تم اُس چیز کو لوگوں تک ضرور پہونچا دو جو اللہ کی طرف سے تم پر اتاری گئی ہے اور اگر بالفرض تم ایسا نہ کرو تو تم سمجھ لو کہ تم نے خدا کا پیام نہیں پہونچایا۔

مقصد یہ ہے کہ میں اس حکم کی تعمیل کے لیے نبوت و رسالت کی طرح اپنی سیادت کا اعلان کرتا ہوں حاشا مباہات اور تفاخر مقصود نہیں۔

---

(۱) المائدہ، آیۃ: ۶۷ ۔

ایک حدیث میں ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا کہ جبرئیل نے مجھ سے یہ بیان کیا کہ میں نے مشرق سے کر مغرب تک تمام زمین کو چھان ڈالا مگر بنی ہاشم سے افضل اور بہتر کسی کو نہ پایا۔ اس حدیث کو امام طبرانی اور امام احمد نے روایت کیا ہے۔ حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ اس حدیث پر صحت کی علامات اور آثار بالکل نمایاں اور ظاہر ہیں۔" حکیم ترمذی فرماتے ہیں کہ جبرئیل امین نے پاک نفوس کی تلاش میں زمین کا چکر لگایا مگر زمانہ چونکہ جاہلیت کا تھا اس لیے جبرئیل نے ظاہری افعال و اعمال پر نظر نہ کی بلکہ فطرت اور استعداد پر نظر کی۔ اس اعتبار سے عموماً عرب اور خاص بنی ہاشم سے کسی کو افضل نہ پایا (۱) اس زمانہ میں عرب کو تمام اقوامِ عالم پر چند وجوہ سے ایسا تفوق اور امتیاز حاصل تھا کہ کوئی قوم ان کی ہم پلہ اور ہم سر نہ تھی۔

(۱) **حَسَب و نَسَب :** عربوں میں نسب دانی کا اس درجہ اہتمام تھا کہ انسانوں سے گذر کر گھوڑوں کے نسب نامے بھی یاد رکھے جاتے تھے۔ یہ بھی یاد رکھا جاتا تھا کہ کون آزاد عورت کے بطن سے ہے اور کون باندی کے بطن سے ہے اور کس نے شریف عورت کا دودھ پیا ہے اور کس نے رذیلہ کا۔ جیسا کہ سلمٰی بن الاکوع رضی اللہ تعالٰی عنہ کے اس قول سے معلوم ہوتا ہے انا ابن الاکوع والیوم یوم الرضع (میں اکوع کا بیٹا ہوں اور آج معلوم ہو جائے گا کہ کس نے حُرّہ (آزاد اور شریف عورت) کا دودھ پیا ہے اور کس نے باندی کا) ایک جاہلی شاعر کہتا ہے ؎

لوکنتُ مِن مَازنٍ لم تستبح اِبلی بنوُاللقیطۃِ مِنْ ذُھل بن شَیبانا

اگر میں قبیلۂ مازن سے ہوتا تو ایک سڑک پر سے اٹھائی ہوئی عورت کے بیٹے جو قبیلۂ ذہل بن شیبان کی طرف منسوب ہیں ہرگز میرے اونٹ نہ پکڑ سکتے بغرض تحقیر ان کو بنو اللقیطہ سے تعبیر کیا کہ وہ کسی شریف عورت کے بیٹے نہیں بلکہ سڑک پر سے اُٹھائی ہوئی عورت کے بیٹے ہیں۔

(۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۶۸۔

**(۲) شجاعت :** بہادری اور شجاعت کا یہ حال تھا کہ جس وقت سارا عالم قیصر و کسریٰ کا محکوم اور غلام بنا ہُوا تھا، عرب اُس وقت باوجود اپنی بے سرو سامانی کے کسی کا محکوم نہ تھا۔ جرأت کا یہ حال تھا کہ عرب کا ایک ادنیٰ فقیر بات کرتے وقت کسی بڑے بادشاہ سے بھی مرعوب نہ ہوتا تھا۔

**(۳) سخاوت و ایثار :** سخاوت کا یہ حال تھا کہ ایک مہمان کی خاطر سالم اونٹ ذبح کر ڈالتے تھے۔ خود بھوکے رہنا گوارا مگر مہمان کا بھوکا رہنا ناممکن۔

**(۴) قوتِ حافظہ اور ذکاوت :** عرب کے حافظہ اور ذکاوت کا تو چار دانگ عالم میں ڈنکا ہے۔ سو سو شعر کا قصیدہ ایک ہی مرتبہ سُن کر یاد ہو جاتا تھا۔

**(۵) غیرت و حمیت :** غیرت و حمیت کا یہ حال تھا کہ اپنی یا اپنے قبیلہ کی ادنیٰ بے حرمتی پر جان و مال کو پانی کی طرح بہا ڈالتے تھے۔ آپس کے جنگ و جدال اکثر و بیشتر اسی وجہ سے ہوتے تھے۔

**(۶) فصاحت و بلاغت :** فصاحت و بلاغت میں کوئی زبان عربی زبان کی پاسنگ بھی نہیں بلکہ اول تو کسی زبان میں علم و بلاغت پر مستقل کتابیں نہیں اگر کچھ ہیں تو وہ سب عربی زبان کی کتابوں سے ماخوذ اور مسروق ہیں۔ دستِ قدرت نے ان کی جبلّت اور فطرت میں یہ اخلاق و ملکات اور یہ جواہر کمالات ودیعت رکھے تھے مگر جہل اور نادانی کی وجہ سے بے محل صَرف ہو رہے تھے لیکن انھیں اخلاق اور ملکات کا جب تعلیمِ ربّانی اور تلقینِ رحمانی سے رُخ بدل گیا تو یہی جاہل قوم جو عملاً درندوں سے بھی بدتر تھی وہ ملائکہ سے بھی افضل اور بہتر ہوگئی اور یہی قوم جو قتل و غارت گری میں مبتلا تھی۔ جب راہِ خدا میں جانبازی اور سرفروشی کے لیے کھڑی ہوگئی تو آسمان کے فرشتے سفید یا زرد یا سیاہ عمامے باندھ کر ان کی نصُرت و اعانت اور ان کے دشمنوں سے جہاد و قتال کے لیے حاضر ہوگئے۔ بہرحال عرب کے لوگ اگرچہ افعال و اعمال کے

لحاظ سے فی الحال اچھے نہ تھے مگر اخلاق[1] اور ملکات اور استعداد اور فطرت کے لحاظ سے نہایت پسندیدہ تھے اعمال کی اصلاح سہل ہے مگر اخلاق اور فطرت اور جبلت کا بدلنا ناممکن ہے۔ اس لیے حق جل شانہٗ نے اپنی نبوت و رسالت کے لیے اس خاندان کو منتخب فرمایا تاکہ اس قوم سے جو نبی پیدا ہو وہ کامل الاخلاق، سلیم الفطرت اور صحیح الجبلت ہو اس لیے کہ نبی کے لیے کامل الاخلاق ہونا ضروری و لازمی ہے تاکہ وہ دوسروں کی اصلاح کر سکے۔

**عبدُ اللّٰہ:** حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ یہ آپ ﷺ کے والد ماجد کا نام ہے جس میں کسی کا اختلاف نہیں (۲)

یہ وہ نام ہے کہ جو اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہے جیسا کہ حدیث میں ہے کہ اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ دو نام محبوب ہیں، ایک عبداللہ اور دوسرا عبدالرحمٰن (رواہ مسلم) اس لیے کہ لفظ اَللّٰہ اسم اعظم ہے جیسا کہ امام اعظم ابو حنیفہ النعمان، رضی اللہ عنہ سے منقول ہے جس کو امام طحاوی نے مشکل الآثار ص ۶۳ ج ۱ میں اپنی سند سے بیان کیا ہے ؎

اسم اعظم ہست اللہ العظیم　　جانِ جان و محیی عظم رمیم

تمام اسماء حسنیٰ اسم جلالہ کے تابع ہیں اسم اللہ کے بعد اسم رحمٰن کا مرتبہ معلوم ہوتا ہے جیسا کہ حق جل شانہٗ کا یہ ارشاد اس طرف مشیر ہے قُلِ ادْعُ اللّٰہَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط (آپ کہہ دیجیے کہ اللہ کو پکارو یا رحمٰن کو) اس وجہ سے یہ دو نام سب سے زیادہ محبوب ہوئے اوّل عبداللہ جو اسم اعظم کی طرف مضاف ہے اور دوسرا عبدالرحمٰن جو اسم رحمٰن کی طرف

---

[1] قال الحافظ ابن تیمیہ لیس فضل العرب فقریش فبنی ہاشم بمجرد کون النبی صلی اللہ علیہ وسلم منہم وان کان ہذا من الفضل بل ہم فی انفسہم افضل ای باعتبار الاخلاق الکرام والخصال الجیدۃ واللسان العربی وبذلک یثبت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ افضل نفسا ونسبا والا الزم الدور ۱۲ زرقانی ص ۲۹ ج ۱۔

(۲) فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۲۴

مضاف ہے جس کا مرتبہ اسم اعظم کے بعد ہے عجب نہیں کہ حضرت عبداللہ کی ولادت کے وقت عبدالمطلب کے دل میں خاص طور پر من جانب اللہ یہ القا کیا گیا ہو کہ اس فرزند ارجمند کا نام تو ایسا رکھیو جو اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہے۔

# حضرت عبداللہ کا حضرۃ آمنہ سے نکاح

عبدالمطلب جب عبداللہ کے فدیہ سے فارغ ہوئے تو شادی کی فکر دامنگیر ہوئی۔ قبیلہ بنی زہرہ جو شرافت نسبی میں ممتاز تھا اس میں وہب بن عبد مناف کی صاجزادی سے جن کا نام آمنہ تھا اور اپنے چچا وہیب بن عبد مناف کی زیر تربیت تھیں۔ ان سے حضرت عبداللہ کے نکاح کا پیام دیا اور خود وُہیب (حضرت آمنہ کے چچا) کی صاجزادی جن کا نام ہالہ تھا ان سے عبدالمطلب نے خود اپنے نکاح کا پیام دیا۔ ایک ہی مجلس میں دونوں نکاح پڑھے گئے۔ حضرت حمزہ انہی کے بطن سے ہیں جو رشتہ میں چچا بھی ہیں اور رضاعی بھائی بھی (۱)

ابن عباس فرماتے ہیں کہ جب عبدالمطلب اپنے فرزند عبداللہ کو نکاح کے لیے لے کر چلے تو راستہ میں ایک یہودی عورت پر گذر ہوا جس کا نام فاطمہ بنت مُرّ تھا اور توریت و انجیل وغیرہ سے بخوبی واقف تھی حضرت عبداللہ کے چہرے میں نور نبوت دیکھ کر اپنی طرف بلایا اور یہ کہا میں تجھ کو سَو اونٹ نذر کروں گی حضرت عبداللہ نے جواب میں یہ اشعار پڑھے۔

اما الحرام فالممات دونہ　　والحل لا حل فاستبینہ

حرام کے ارتکاب سے موت آسان ہے اور ایسا فعل بالکل حلال نہیں جس کو معرض ظہور میں لا سکوں

---

(۱) الطبقات الکبریٰ۔ ج: ۱، ص: ۵۸

فکیف بالامر الذی تبغینہ　　یحمی الکریم عرضہ ودینہ

جس ناجائز امر کی تو طلبگار ہے وہ مجھ سے کیسے ممکن ہے کریم النفس آدمی تو اپنی آبرو اور اپنے دین کی پوری حمایت اور حفاظت کرتا ہے۔

حضرت عبداللہ جب حضرت آمنہ سے نکاح کر کے واپس ہوئے تو واپسی میں پھر اسی عورت پر گذر ہوا تو اس نے دریافت کیا کہ اے عبداللہ تم یہاں سے جانے کے بعد کہاں رہے۔ حضرت عبداللہ نے کہا کہ میں نے اس عرصہ میں وہب بن عبد مناف کی صاحبزادی آمنہ سے نکاح کیا اور نکاح کے بعد تین روز وہاں قیام کیا۔ اس یہودی عورت نے سن کر یہ کہا کہ واللہ میں کوئی بدکار عورت نہیں۔ تمہارے چہرے میں نور نبوت کو دیکھ کر یہ چاہا تھا کہ یہ نور میری طرف منتقل ہو جائے لیکن اللہ نے جہاں چاہا وہاں اس نور کو ودیعت رکھا۔

یہ روایت دلائل ابی نعیم (۱) میں چار طریقوں سے اور طبقات ابن سعد (۲) میں تین طریقوں سے مذکور ہے جس کے بعض راوی ضعیف بھی ہیں لیکن جو روایت اس قدر مختلف طریقوں سے مروی ہو۔ بالفرض اس روایت کی ہر سند کا ہر راوی بھی فرداً فرداً ضعیف ہو تب بھی محدثین کے نزدیک مقبول ہے۔

مختلف طریقوں سے مروی ہونے کی وجہ سے حسن لغیرہ کے درجہ تک پہنچ جاتی ہے۔ چہ جائیکہ جس روایت کے صرف بعض راوی ضعیف ہوں اور روایت مختلف طریقوں سے مروی ہو اس کے مقبول اور معتبر ہونے میں کیا تردد ہو سکتا ہے اور یہ روایت تاریخ طبری ص ۲ ج ۲ میں بھی سند کے ساتھ مذکور ہے جس کے اکثر راوی بخاری کے راوی ہیں۔
حضرت عبداللہ بغرض تجارت قافلہ کے ساتھ شام تشریف لے گئے۔ راستہ میں بیماری کی وجہ سے مدینہ منورہ ٹھہر گئے۔ قافلہ جب واپس مکہ پہنچا تو عبدالمطلب نے دریافت کیا کہ

(۱) دلائل ابی نعیم: ج: ۱، ص: ۳۸ (۲) طبقات ابن سعد، ج ۱، ص: ۵۹

عبداللہ کہاں رہ گئے۔ قافلہ والوں نے کہا کہ بیماری کی وجہ سے اپنی نانہال بنی نجار میں مدینہ ٹھہر گئے عبدالمطلب نے فوراً ہی اپنے بڑے فرزند حارث کو مدینہ روانہ کیا مدینہ پہنچ کر معلوم ہوا کہ حضرت عبداللہ کا انتقال ہو چکا۔ ایک ماہ بیمار رہے اور انتقال کے بعد مدینہ منورہ ہی میں نابغہ کے مکان میں مدفون ہوئے۔ حارث نے واپس ہو کر عبدالمطلب اور خویش و اقارب کو اس حادثہ فاجعہ کی اطلاع دی جس سے سب کو سخت صدمہ اور ملال ہوا (۱) قیس ابن مخرمہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہنوز بطن مادر ہی میں تھے کہ حضرت عبداللہ کا انتقال ہو گیا قال الحاکم ھٰذا حدیثٌ علیٰ شرط مسلم۔ واقرہ الذھبی (۲)

وفات کے وقت حضرت عبداللہ کی عمر علی اختلاف الاقوال ۳۰ یا ۲۵ یا ۲۸ یا ۱۸ سال کی تھی۔ حافظ علائی اور عسقلانی فرماتے ہیں کہ صحیح یہی ہے کہ وفات کے وقت اٹھارہ سال کا سن تھا اور علامہ سیوطی نے بھی اسی کو ترجیح دی ہے (۳) انتقال کے وقت عبداللہ نے پانچ اونٹ اور چند بکریاں اور ایک باندی جن کی کنیت ام ایمن اور نام برکت تھا یہ چیزیں ترکہ میں چھوڑیں۔

## واقعۂ اصحاب فیل

حضور پرنور کی ولادت سے پچاس یا پچپن روز قبل اصحاب فیل کا واقعہ پیش آیا جو سیرت اور تاریخ میں معروف اور مشہور ہے اور قرآن کریم میں اس کے بارہ میں ایک خاص صورت نازل ہوئی مفصل قصہ کتب تفاسیر میں مذکور ہے۔ مختصر یہ ہے کہ نجاشی شاہ حبشہ کی جانب سے یمن کا حاکم ابرہہ نامی تھا۔ جب اس نے یہ دیکھا کہ تمام عرب کے لوگ حج بیت اللہ کے لیے مکہ مکرمہ جاتے ہیں اور خانہ کعبہ کا طواف کرتے ہیں تو اس نے یہ چاہا کہ عیسائی مذہب کے نام پر ایک عالیشان عمارت بناؤں جو نہایت مکلف اور مرصع ہو

۱) زرقانی، ج: ۱، ص: ۱۰۹ (۲) مستدرک حاکم۔ ج: ۲، ص: ۶۰۵

۲) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۱۰۹۔

تاکہ عرب کے لوگ سادہ کعبہ کو چھوڑ کر اس مصنوعی پرتکلف کعبہ کا طواف کرنے لگیں چنانچہ یمن کے دارالسلطنت مقام صنعاء میں ایک نہایت خوبصورت گرجا بنایا۔ عرب میں جب یہ خبر مشہور ہوئی تو قبیلہ کنانہ کا کوئی آدمی وہاں آیا اور پیخانہ کر کے بھاگ گیا۔ یا ابن عباس سے منقول ہے اور بعض کہتے ہیں کہ عرب کے نوجوانوں نے اس کے قرب وجوار میں آگ جلائی ہوئی تھی ہوا سے اڑ کر اس گرجا میں لگ گئی اور گرجا جل کر خاک ہو گیا۔ ابرہہ نے غصہ میں آکر قسم کھائی کہ خانہ کعبہ کو منہدم اور مسمار کر کے سانس لوں گا۔ اسی ارادہ سے مکہ پر فوج کشی کی راستہ میں جس عرب کے قبیلہ نے مزاحمت کی اس کو تہ تیغ کیا یہاں تک کہ مکہ مکرمہ پہنچا لشکر اور ہاتھی بھی ہمراہ تھے۔ اطراف مکہ میں اہل مکہ کے مویشی چرتے تھے۔ ابرہہ کے لشکر نے وہ مویشی پکڑے جن میں دو سو اونٹ حضورؐ کے جدِ امجد عبدالمطلب کے بھی تھے۔ اس وقت قریش کے سردار اور خانہ کعبہ کے متولی عبدالمطلب تھے جب ان کو ابرہہ کی خبر ہوئی تو قریش کو جمع کر کے کہا کہ گھبراؤ مت مکہ کو خالی کر دو۔ خانہ کعبہ کو کوئی منہدم نہیں کر سکتا۔ یہ اللہ کا گھر ہے وہ خود اس کی حفاظت کرے گا۔ بعد ازاں عبدالمطلب چند رؤسا قریش کو لیکر ابرہہ سے ملنے گئے اندر اطلاع کرائی۔ ابرہہ نے عبدالمطلب کا نہایت شاندار استقبال کیا۔ حق جل شانہٗ نے عبدالمطلب کو بے مثال حسن وجمال اور عجیب عظمت وہیبت اور وقار و دبدبہ عطا فرمایا تھا جس کو دیکھ کر ہر شخص مرعوب ہو جاتا تھا۔ ابرہہ عبدالمطلب کو دیکھ کر مرعوب ہو گیا اور نہایت اکرام اور احترام کے ساتھ پیش آیا۔ یہ تو مناسب نہ سمجھا کہ کسی کو اپنے تخت پر اپنی برابر بٹھلائے۔ البتہ ان کے اعزاز واکرام میں یہ کیا کہ خود تخت سے اُتر کر فرش پر ان کو اپنے ساتھ بٹھلایا۔ اثناء گفتگو میں عبدالمطلب نے اپنے اونٹوں کی رہائی کا مُطالبہ کیا۔ ابرہہ نے متعجب ہو کر کہا بڑے تعجب کی بات ہے کہ تم نے مجھ سے اپنے اونٹوں کے بارہ میں کلام کیا اور خانہ کعبہ جو تمہارا اور تمہارے آباؤ اجداد کا دین اور مذہب ہے اس کے بارہ میں تم نے کوئی حرف نہیں کہا۔ عبدالمطلب نے جواب دیا انا رب الابل

وللبیت رب یمنعہ۔ میں اونٹوں کا مالک ہوں اس لیے میں نے اونٹوں کا سوال کیا اور کعبہ کا خدا مالک ہے وہ خود اپنے گھر کو بچائے گا۔ ابرہہ نے کچھ سکوت کے بعد عبدالمطلب کے اونٹوں کے واپس کرنے کا حکم دیا۔ عبدالمطلب اپنے اونٹ لیکر واپس آگئے اور قریش کو حکم دیا کہ مکہ خالی کر دیں اور تمام اونٹوں کو خانہ کعبہ کی نذر کر دیا اور چند آدمیوں کو اپنے ہمراہ لے کر خانہ کعبہ کے دروازے پر حاضر ہوئے کہ سب گڑگڑا کر دعائیں مانگیں عبدالمطلب نے اس وقت یہ دعائیہ اشعار پڑھے ؎

لَاهُمَّ اِنَّ الْمَرْءَ يَمْنَعُ رَحْلَهٗ فَامْنَعْ رِحَالَكْ

اے اللہ بندہ اپنی جگہ کی حفاظت کرتا ہے پس تو اپنے مکان کی حفاظت فرما

وَانْصُرْ عَلٰى اٰلِ الصَّلِيْبِ وَعَابِدِيْهِ الْيَوْمَ اٰلَكْ

اور اہل صلیب اور صلیب کے پرستاروں کے مقابلہ میں اپنے اہل کی مدد فرما

لَا يَغْلِبَنَّ صَلِيْبُهُمْ وَمِحَالُهُمْ اَبَدًا مِحَالَكْ

ان کی صلیب اور ان کی تدبیر تیری تدبیر پر کبھی غالب نہیں آسکتی

جَرُّوْا جَمِيْعَ بِلَادِهِمْ وَالْفِيْلَ كَيْ يَسْبُوْا عِيَالَكْ

لشکر اور ہاتھی چڑھا کر لائے ہیں تاکہ تیرے عیال کو قید کریں

عَمَدُوْا حِمَاكَ بِكَيْدِهِمْ جَهْلًا وَمَا رَقَبُوْا جَلَالَكْ

تیرے حرم کی بربادی کا قصد کر کے آتے ہیں۔ جہالت کی بنا پر یہ قصد کیا ہے تیری عظمت اور جلال کا خیال نہیں کیا۔

عبدالمطلب دُعا سے فارغ ہو کر مع اپنے ہمراہیوں کے پہاڑ پر چڑھ گئے اور ابرہہ اپنا لشکر لیکر خانہ کعبہ کے گرانے کے لیے بڑھا۔ یکایک بحکم خداوندی چھوٹے چھوٹے پرندوں کے غول کے غول نظر آئے ہر ایک کی چونچ اور پنجوں میں چھوٹی چھوٹی کنکریاں تھیں جو دفعۃً لشکر پر برسنے لگیں خدا کی قدرت سے وہ کنکریاں گولی کا کام دے رہی تھیں سر پر

گرتی تھیں اور نیچے نکل جاتی تھیں جس پر وہ کنکری گرتی تھی وہ ختم ہو جاتا تھا غرض یہ کہ اس طرح ابرہہ کا لشکر تباہ اور برباد ہوا۔ ابرہہ کے بدن پر چیچک کے دانے نمودار ہوتے جس سے اس کا تمام بدن سڑ گیا اور بدن سے پیپ اور لہو بہنے لگا یکے بعد دیگرے ایک ایک عضو اس کا کٹ کٹ کر گرتا جاتا تھا۔ بالآخر اس کا سینہ پھٹ پڑا اور دل باہر نکل آیا اور اس کا دم آخر ہوا۔ جب سب مر گئے تو اللہ تعالیٰ نے ایک سیلاب بھیجا جو سب کو بہا کر دریا میں لے گیا۔ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ (۱)

## ارہاص:

یہ آسمانی نشان نبی آخر الزماں کی آمد آمد کا غیبی ارشارہ اور غیبی اعلان تھا۔ قریش کی یہ غیبی نصرت اور حمایت فقط اس لیے تھی کہ نبی آخر الزماں (جو عنقریب اس عالم میں آنے والے ہیں یہ ان کا قبیلہ اور کنبہ ہے اور اللہ کے قبلہ کے متولی اور محافظ ہیں اس لیے بطور خرق عادت اُن کی مدد فرمائی ورنہ مذہبی حیثیت سے شاہ حبشہ اور شاہ یمن۔ قریش مکہ سے بہتر تھے اس لیے کہ قریش مشرک اور بت پرست تھے اور اہل یمن اور اہل حبشہ اہل کتاب اور عیسائی تھے۔ معلوم ہُوا کہ قریش کی یہ غیبی نصرت اور بیت اللہ کی فوق العادت حفاظت یہ سب حضور پر نور کی ولادت باکرامت کی برکت اور بشارت تھی۔ دعوائے نبوت کے بعد نبی کے ہاتھ پر جو امر خارق عادت ظاہر ہو اس کو معجزہ کہتے ہیں اور جو خوارق نبی کی ولادت کے قریب ظاہر ہوں۔ وہ ارہاص کہلاتے ہیں۔ ارہاص کے معنی بنیاد کے ہیں چونکہ اس قسم کے خوارق نبوت کے مبادی اور مقدمات ہوتے ہیں۔ اس لیے ان کو ارہاص کہتے ہیں۔

ابرہہ کی لشکر کشی اور پھر اس کی تباہی اور بربادی کا یہ واقعہ ماہ محرم الحرام میں پیش آیا جبکہ حضور

(۱) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۳۸۳، ۳۹۰۔

کی ولادت باسعادت کا زمانہ بالکل قریب آچکا تھا اس زمانہ میں جو اس قسم کے خوارق ظاہر ہوئے وہ سب آپ کی نبوت کے ارہاصات یعنی علامات اور نشانات تھے بس واقعہ کے پچاس یا پچپن روز بعد حضورؐ کی ولادت باسعادت ظہور میں آئی۔

**فائدہ جلیلہ:**

| | |
|---|---|
| قال الماوردی فی کتاب اعلام النبوة واذا اختبرت حال نسبه صلی الله علیه وسلم وعرفت طهارة مولده علمت انه سلالة آباء کرام لیس فیهم مسترذل بل کلهم سادة قادة وشرف النسب وطهارة المولد من شروط النبوة انتهی | ماوردی اپنی کتاب اعلام النبوۃ میں فرماتے ہیں کہ اے مخاطب جب تو نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب طیب کا حال معلوم کر لیا اور آپ کی طہارت نسب کو خوب پہچان لیا تو ضرور اس بات کا یقین کر لے گا کہ حضور پُرنور آبا کرام اور اجداد عظام کا سلالہ اور خلاصہ ہیں اور کوئی شخص بھی آپ کے سلسلہ آبا میں رذیل اور کمینہ نہیں سبھی سب سردار اور سید اور قائد ہیں اور شرافت نسب اور طہارت ولادت، شرائط نبوت میں سے ہے ۱۲۔ |

حضورؐ کے تمام آباؤ اجداد اپنے زمانہ کے عقلاء اور حکماء اور سادات عظام اور قائدین کرام تھے۔ فہم و فراست حسن صورت اور حسن سیرت مکارم اخلاق اور محاسن اعمال۔ حلم اور بردباری اور جود و کرم و مہمان نوازی میں یکتائے زمانہ تھے۔ ہر عزت و رفعت اور سیادت و وجاہت کے ماویٰ اور ملجا تھے اور سلسلۂ نسب کے آباء کرام میں بہت سوں کے متعلق احادیث مرفوعہ اور اقوال صحابہ سے معلوم ہو چکا کہ ملت ابراہیمی پر تھے (جیسا کہ گذر چکا) اور جن آباؤ اجداد کے ملت ابراہیمی پر ہونے کی احادیث میں تصریح نہیں ان کے احوال ان کے صحیح الفطرت اور سلیم الطبیعت ہونے پر صراحۃً دلالت کرتے ہیں۔

# ولادتِ باسعادت

سرورِ عالم سید اولاد آدم محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم شرف و کرم واقعہ فیل کے پچاس[ع۱] یا پچپن روز کے بعد بتاریخ ۸ ربیع الاول[ع۲] یوم دوشنبہ مطابق اپریل ۵۷۰ عیسوی مکہ مکرمہ میں صبح صادق[ع۳] کے وقت ابو طالب کے مکان میں پیدا ہوئے۔

ولادت باسعادت کی تاریخ میں مشہور قول تو یہ ہے کہ حضور پُرنور ۱۲ ربیع الاول کو پیدا ہوئے لیکن جمہور محدثین اور مورخین کے نزدیک راجح اور مختار قول یہ ہے کہ حضورؐ ۸ ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ عبد اللہ بن عباس اور جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہم سے بھی یہی منقول ہے اور اسی قول کو علامہ قطب الدین قسطلانی نے اختیار کیا ہے (۱)

---

ع۱ مشہور یہی ہے کہ آں حضرتؐ واقعہ فیل کے پچاس روز بعد پیدا ہوئے اور اسی کو علامہ سہیلی نے اختیار فرمایا ہے اور محمد بن علی سے یہ منقول ہے کہ پچپن روز بعد پیدا ہوئے اور اسی کو علامہ دمیاطی نے اختیار فرمایا ہے زرقانی ص ۱۳۲ ج ۱ ع۲ جمہور علماء کا یہی قول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ماہ ربیع الاول میں پیدا ہوئے اور علامہ ابن جوزی نے اسی پر علماء کا اجماع اور اتفاق نقل کیا ہے بعض کہتے ہیں کہ آنحضرتؐ ربیع الآخر میں اور بعض کہتے ہیں کہ صفر میں اور بعض کہتے ہیں کہ رجب میں اور بعض کہتے ہیں کہ رمضان المبارک میں پیدا ہوئے۔ مگر یہ تمام اقوال ضعیف ہیں ۱۲ زرقانی ص ۱۳۲ ج ۱ ع۳ حدیث عبد اللہ بن العاص گزر چکی ہے کہ حضورؐ کی ولادت باسعادت یوم دوشنبہ کی صبح صادق کے طلوع کے وقت ہوئی۔ زرقانی ص ۱۳۲ ج ۱ یہ روایت اگرچہ ضعیف الاسناد ہے لیکن اس سے تمام روایات میں توفیق و تطبیق ہو جاتی ہے اس لیے کہ بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ولادت باسعادت دن میں ہوئی ہے اور بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ شب میں ہوئی ہے لیکن صبح صادق کے وقت کی ولادت کو یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ شب میں ظاہر ہوئی اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ بروز دوشنبہ صبح کے وقت ولادت ہوئی۔ لہٰذا جن روایات میں دوشنبہ کی ولادت مذکور ہے وہ بھی صحیح ہیں اور جن روایات میں یہ مذکور ہے کہ شب میں ولادت ہوئی وہ روایتیں بھی صحیح ہیں علاوہ ازیں ولادت اگرچہ صبح صادق کے وقت ہوئی لیکن ولادت کے آثار و مبادی شب ہی سے شروع ہو گئے تھے ابن عساکر اور زبیر بن بکار نے معروف بن خربوذ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دوشنبہ کے روز طلوع فجر کے وقت پیدا ہوئے (خصائص کبریٰ ص ۵۱ ج ۱) ابن حبان نے معروف بن خربوذ

بقیہ اگلے صفحہ پر

---

(۱) زرقانی: ج ۱، ص: ۱۳۱۔

(۱) عثمان ابن ابی العاص[۱] رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ۔ فاطمہ بنت عبداللہ فرماتی ہیں کہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے وقت آمنہ کے پاس موجود تھی تو اس وقت یہ دیکھا کہ تمام گھر نور سے بھر گیا اور دیکھا کہ آسمان کے ستارے جھکے آتے ہیں۔ یہاں تک کہ مجھ کو یہ گمان ہوا کہ یہ ستارے مجھ پر آ گریں گے (۲)

(۲) عرباض بن ساریہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ نے ولادت باسعادت کے وقت ایک نور دیکھا جس سے شام کے محل روشن ہو گئے۔ یہ

---

کی توثیق کی ہے ابو حاتم فرماتے ہیں کہ ابن خربوذ کی حدیث لکھی جا سکتی ہے۔ کذا فی الخلاصہ والتہذیب (نکتہ) آفتاب ہدایت و صداقت کے طلوع کے لیے صبح صادق ہی کا وقت مناسب معلوم ہوتا ہے جس کا نصف النہار پر استوار چالیس سال بعد ہوگا۔ واللہ اعلم۔

[۱] قیل فی اسناد ہذا الحدیث یعقوب بن محمد الزہری وہو ساقط الاعتبار وعبدالعزیز بن عبدالرحمن بن عوف وہکذا قلت اما یعقوب بن محمد الزہری فقد وہاہ احمد وابو زرعۃ ووثقہ حجاج بن الشاعر وابن سعد وابو حاتم۔ وروی لہ ابن ماجۃ والبخاری تعلیقا کذا فی الخلاصہ للحافظ صفی الدینؒ واما عبدالعزیز بن عمر بن عبدالرحمن فقد صرح غیر واحد من الائمۃ انہ ضعیف ولم اجد التصریح عن الائمۃ بانہ کذاب ومع ہذا قد ذکر حدیثہ ہذا الحافظ العسقلانی فی الفتح وسکت علیہ ثم قال وشاہدہ حدیث العرباض بن ساریۃ الذی اخرجہ احمد وصححہ ابن حبان والحاکم۔ والضعیف اذا تایدہ بالصحیح یؤخذ ولا یُرَدُّ وھذا ہو مسلک جمہور ائمۃ الجرح والتعدیل وضیع الحافظ عسقلانی یوید ما قلنا واللہ اعلم، عثمان بن ابی العاص ثقفی وفد ثقیف کے ساتھ خدمت نبوی میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو طائف کا عامل مقرر فرمایا حضرت عمر کے زمانہ خلافت تک برابر طائف کے عامل رہے پھر ۱۵ھ میں حضرت عمر نے بجائے طائف کے عمان اور بحرین کا عامل مقرر فرمایا۔ قبیلہ ثقیف کو مرتد ہونے سے عثمان بن ابی العاص ہی نے بچایا۔ اس وقت اپنی قوم کو مخاطب بنا کر یہ فرمایا کہ اے ثقیف تم سب سے اخیر میں اسلام لائے۔ لہٰذا سب سے پہلے اسلام سے پھرنے والے نہ بنو۔ اخیر عمر میں عثمان نے بصرہ کی سکونت اختیار کی اور حضرت معاویہ کے زمانہ خلافت ۵۱ھ یا ۵۵ھ میں بصرہ ہی میں انتقال فرمایا ۱۲۔ اصابہ

---

بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر

بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر

(۲) فتح الباری، ج: ۶، ص: ۴۲۶

روایت مسند احمد اور مستدرک حاکم میں مذکور ہے۔ ابن حبان فرماتے ہیں کہ روایت صحیح ہے اور اسی کے ہم معنی مسند احمد میں ابو امامہؓ سے بھی مروی ہے (۴) فتح الباری باب علامات النبوۃ فی الاسلام قال الهیثمی رواه احمد واسناده حسن وله شواهد تقويه ۱۲ منه رواه الطبرانی۔

(۳) اور ایک روایت میں ہے کہ بُصری کے محل روشن ہو گئے۔

نکتہ: ستاروں کے زمین کی طرف جھک آنے میں اس طرف اشارہ تھا کہ اب عنقریب زمین سے کفر اور شرک کی ظلمت اور تاریکی دُور ہو گی اور انوار و ہدایت سے تمام زمین روشن اور منور ہو گی۔ کما قال اللہ تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ | تحقیق تمہارے پاس اللہ کی جانب سے ایک |
| مُّبِيْنٌ يَّهْدِيْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ | نور ہدایت اور ایک روشن کتاب آئی ہے |
| رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَ | جس کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ ایسے شخصوں کو |
| يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ | ہدایت فرماتا ہے جو رضاء حق کے طلب گار ہوں اور |
| اِلَى النُّوْرِ بِاِذْنِهٖ | اپنی توفیق سے ان کو ظلمتوں سے نکال کر نور کی طرف |
| الآیہ (۱) | لے آتا ہے۔ |

کعب[۲] احبار سے منقول ہے کہ کتب سابقہ میں نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی یہ شان ذکر کی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| محمد رسول الله مولده بمكة | محمد اللہ کے رسول کی ولادت مکہ میں ہو گی اور |
| ومهاجره بيثرب | ہجرت مدینہ میں ہو گی اور ان کی حکومت اور |
| وملكه بالشام۔ | سلطنت شام میں ہو گی۔ |

(بقیہ حاشیہ ۵۲) .... [۳] عرباض بن ساریہؓ مشہور صحابی ہیں اصحاب صفہ میں سے ہیں آیۂ ولا علی الذین اذا ما اتوک لتحملهم الآیۃ انھیں کے بارہ میں نازل ہوئی قدیم الاسلام ہیں ابتداء بعثت ہی میں مشرف باسلام ہو گئے تھے سنن اربعہ میں ان سے روایت ہے عبداللہ بن الزبیرؓ کے زمانہ خلافت میں وفات پائی۔ ۱۲ اصابہ حواشی ص ہذا [۲] کعب احبار جلیل القدر علماء بنی اسرائیل میں سے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا مگر حضرت ابوبکرؓ یا حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں مشرف باسلام ہوئے۔ مسلم ثقہ ہیں ابو ہریرہ ابن عباس اور معاویہؓ اور کبار تابعین نے آپ سے روایت کی ہے۔ تہذیب التہذیب ۱۲ [۳] کذا فی نوادر الاصول للحکیم الترمذی ص ۶۹ - (۱) المائدہ، آیۃ: ۱۶۔ (۳) فتح الباری، ج: ۶، ص ۴۲۶ (۴) مجمع الزوائد ج: ۸، ص: ۲۲۲ (۵) طبقات الکبریٰ لابن سعد، ج ۱

یعنی مکہ سے لے کر شام تک تمام علاقہ آپ ہی کی زندگی میں اسلام کے زیرِ نگین آجائے گا۔ چنانچہ شام آپ ہی کی زندگی میں فتح ہوا۔ عجب نہیں اسی وجہ سے ولادت باسعادت کے وقت شام کے محل دکھلائے گئے ہوں اور بصریٰ جو ملک کا ایک شہر ہے کہ وہ خاص طور پر اس لیے دکھلایا گیا ہے کہ علاقہ شام میں سے سب سے پہلے بصریٰ ہی میں نورِ نبوت اور نورِ ہدایت پہنچا ہے اور ممالک شام میں سب سے پہلے بصریٰ ہی فتح ہوگا۔

اور عجب نہیں کہ شام کے محل اس لیے بھی دکھلائے گئے ہوں کہ منجملہ چالیس کے تیس ابدال کہ جو تیس کے تیس قدم ابراہیمی پر ہیں ان کا مرکز اور مستقر شام ہی ہے۔ اس لیے بہ نسبت دوسرے ممالک کے ملک شام خاص طور پر انوار و برکات کا معدن اور منبع ہے۔ اس لیے ولادت باسعادت کے وقت شام کے محل دکھلانے میں اس طرف اشارہ تھا کہ یہ ملک نورِ نبوت کا خاص طور پر تجلّی گاہ ہوگا۔ اور اسی وجہ سے آپ کو اولاً مکہ مکرمہ سے شام یعنی مسجد اقصیٰ تک سیر کرائی گئی۔ کما قال تعالیٰ۔

سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَهٗ (۱)

پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندہ کو مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک سیر کرائی کہ جس کے گرد ہم نے برکتیں بچھادی ہیں۔

جس سے صاف ظاہر ہے کہ ملک شام میں جو مسجد اقصیٰ کے اردگرد واقع ہے اللہ تعالیٰ نے اپنی خاص برکتوں کو وہاں بچھا دیا ہے اور حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے جب عراق سے ہجرت فرمائی تو شام ہی کی طرف فرمائی اور قیامت کے قریب حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا آسمان سے نزول بھی شام ہی میں جامع دمشق کے منارۂ شرقیہ پر ہوگا۔

اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی قیامت کے قریب شام کی ہجرت کی ترغیب دی ہے۔ (رواہ الحاکم وابن حبان)

(۴) یعقوب بن سفیان باسناد حسن حضرت عائشہ سے راوی ہیں کہ ایک یہودی مکہ میں بغرض

---

(۱) بنی اسرائیل آیۃ: ۱

تجارت رہتا تھا جس شب میں آپ پیدا ہوئے تو مجلس میں قریش سے یہ دریافت کیا کہ اس شب میں کوئی لڑکا پیدا ہوا ہے۔ قریش نے کہا ہم کو معلوم نہیں۔ یہودی نے کہا کہ اچھا ذرا تحقیق تو کر کے آؤ آج کی شب میں اس امت کا نبی پیدا ہوا ہے۔ اس کے دونوں شانوں کے درمیان ایک علامت ہے (یعنی مہر نبوت) وہ دو رات تک دودھ نہ پیئے گا اس لیے کہ ایک جنی نے اس کے منہ پر انگلی رکھ دی ہے۔ لوگ فوراً اس مجلس سے اُٹھے اور اس کی تحقیق کی۔ معلوم ہوا کہ عبداللہ بن عبدالمطلب کے لڑکا پیدا ہوا ہے۔ یہودی نے کہا کہ مجھ کو بھی چل کر دکھلاؤ۔ یہودی نے جب دونوں شانوں کے درمیان کی علامت (مہر نبوّت) کو دیکھا تو بیہوش ہو کر گر پڑا۔ جب ہوش آئے تو یہ کہا کہ نبوّت بنی اسرائیل سے چلی گئی اے قریش واللہ یہ مولود تم پر ایک ایسا حملہ[۱] کرے گا کہ جس کی خبر مشرق سے لے کر مغرب تک پھیل جائے گی۔ حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ اس روایت کی سند[۲] حسن ہے اور اس واقعہ کے نظائر اور شواہد میں ہیں جن کی شرح اور تفصیل طویل ہے۔ (۲)

# ایوان کسریٰ کے چودہ کنگروں کا گرنا اور نہر ساوہ کا خشک ہو جانا

(۵) اسی شب میں یہ واقعہ بھی پیش آیا کہ ایوان کسریٰ میں زلزلہ آیا جس سے محل کے چودہ کنگرے گر گئے اور فارس کا آتش کدہ جو ہزار سال سے مسلسل روشن تھا وہ بجھ گیا اور دریائے ساوہ خشک ہو گیا۔ جب صبح ہوئی تو کسریٰ نہایت پریشان تھا۔ شاہانہ وقار اس کے اظہار سے مانع ہو رہا تھا بالآخر وزراء اور ارکان دولت کو جمع کر کے دربار منعقد کیا۔ اثناء دربار ہی میں یہ خبر پہنچی کہ فارس کا آتش کدہ بجھ گیا ہے۔ کسریٰ کی پریشانی میں اور اضافہ ہو گیا۔ ادھر سے موبذان نے کھڑے

---

۱؎ اس حملہ سے غزوۂ فتح مکہ مراد ہے ۱۲۔ ۲؎ یعقوب بن سفیان فارسی حفاظ حدیث میں سے ہیں ثقہ اور مستند تھے۔ صاحب خیر و صلاح تھے۔ قعنبی اور سلیمان بن حرب اور ابو نعیم سے علم حاصل کیا۔ ترمذی و نسائی یعقوب بن سفیان کے تلامذہ میں سے ہیں ۲۷۷ھ میں وفات پائی۔ دیکھو زرقانی ص۱۲۰ ج۱ (۲) فتح الباری ج: ۶، ص: ۴۲۵۔

ہو کر کہا کہ اس رات میں نے یہ خواب دیکھا ہے کہ سخت اونٹ عربی گھوڑوں کو کھینچے لے جا رہے ہیں اور دریائے دجلہ سے پار ہو کر تمام ممالک میں پھیل گئے۔ کسریٰ نے موبذان سے پوچھا کہ اس خواب کی کیا تعبیر ہے۔ موبذان نے کہا کہ شاید عرب کی طرف سے کوئی عظیم الشان حادثہ پیش آئے گا۔ کسریٰ نے تشویش اور اطمینان کی غرض سے نعمان بن منذر کے نام ایک فرمان جاری کیا کہ کسی بڑے عالم کو میرے پاس بھیجو جو میرے سوالات کا جواب دے سکے۔

نعمان بن المنذر نے ایک جہاندیدہ عالم۔ عبدالمسیح غسانی کو روانہ کر دیا۔ عبدالمسیح جب حاضر دربار ہوا تو بادشاہ نے کہا کہ میں جس چیز کو تم سے پوچھنا چاہتا ہوں کیا تم کو اس کا علم ہے۔ عبدالمسیح نے کہا کہ آپ بیان فرمائیں اگر مجھ کو علم ہوگا تو میں بتلادوں گا ورنہ کسی جاننے والے کی طرف رہنمائی کروں گا۔ بادشاہ نے تمام واقعہ بیان کیا۔ عبدالمسیح نے کہا کہ غالباً اس کی تحقیق میرے ماموں سطیح سے ہو سکے گی جو آجکل شام میں رہتے ہیں۔

کسریٰ نے عبدالمسیح کو حکم دیا کہ تم خود اپنے ماموں سے اس کی تحقیق کر کے آؤ۔ عبدالمسیح اپنے ماموں سطیح کے پاس پہنچا تو سطیح اس وقت نزع کی حالت میں تھا۔ مگر ہوش ابھی باقی تھے۔ عبدالمسیح نے جا کر سلام کیا اور کچھ اشعار پڑھے۔ سطیح نے جب عبدالمسیح کو اشعار پڑھتے سنا تو عبدالمسیح کی طرف متوجہ ہوا اور یہ کہا کہ عبدالمسیح تیز اونٹ پر سوار ہو کر سطیح کے پاس پہنچا جبکہ وہ مرنے کے قریب ہے۔ تجھ کو بنی ساسان کے بادشاہ نے محل کے زلزلہ اور آتش کدہ کے بجھ جانے اور موبذان کے خواب کی وجہ سے بھیجا ہے کہ سخت اور قوی اونٹ عربی گھوڑوں کو کھینچے لے جا رہے ہیں اور دجلہ سے پار ہو کر تمام بلاد میں پھیل گئے ہیں۔ اے عبدالمسیح خوب سن لے جب کلام الٰہی کی تلاوت کثرت سے ہونے لگے اور صاحب عصا ظاہر ہو اور وادی سماوہ رواں ہو جائے اور دریائے ساوہ خشک ہو جائے اور فارس کی آگ بجھ جائے تو سطیح کے لیے شام شام نہ رہے گا۔ بنی ساسان کے چند مرد اور چند عورتیں بقدر کنگروں کے بادشاہت کریں گے اور جو شئے آنے والی ہے

وہ گویا کہ آہی گئی۔ یہ کہتے ہی، سطیح مرگیا۔ عبدالمسیح واپس آیا اور کسریٰ سے یہ تمام ماجرا بیان کیا کسریٰ نے سن کر یہ کہا کہ چودہ سلطنتوں کے گذرنے کے لیے ایک زمانہ چاہیے مگر زمانے کو گذرتے کیا دیر لگتی ہے دس سلطنتیں تو چار ہی سال میں ختم ہوگئیں اور باقی چار سلطنتیں حضرت عثمان غنیؓ کے زمانہ خلافت تک ختم ہوئیں۔ حافظ ابن سید الناسؒ نے اس واقعہ کو عیون الاثر میں اپنی طویل سند کے ساتھ ذکر کیا ہے (۱) سند حسب ذیل ہے۔

اخبرنا الشیخ ابوالحسن علی بن محمد الدمشقی بقرائتی علیہ قلت لہ اخبرکم الشیخان ابو عبداللہ محمد بن نصر بن عبدالرحمٰن بن محمد بن محفوظ القرشی والامیر سیف الدولۃ ابو عبداللہ محمد بن غسان بن غافل بن نجاد الانصاری قراءۃ علیہما وانت حاضر فی الرابعۃ قالا انا الفقیہ ابوالقاسم علی بن الحسن الحافظ قراءۃ علیہ ونحن نسمع قال انا المشایخ ابوالحسن علی بن المسلم بن محمد بن الفتح بن علی الفقیہ وابوالفرج غیث بن علی بن عبدالسلام بن محمد بن جعفر الارمنازی الصوری الخطیب وابو محمد عبدالکریم بن حمزہ لخضر بن العباس الوکیل بدمشق قالوا انا ابوالحسن احمد بن عبدالواحد بن محمد بن احمد بن عثمان بن ابی الحدید السلمی انا جدی ابوبکر محمد بن احمد قال انا ابوبکر محمد بن جعفر بن محمد بن سہل الخرائطی ثنا علی بن حرب ثنا ابو ایوب یعلی بن عمران من ال جریر بن عبداللہ البجلی قال حدثنی مخزوم بن ھانیء المخزومی عن ابیہ واتت لہ خمسون ومائۃ سنۃ قال لما کانت لیلۃ ولد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارتجس ایوان کسریٰ الی اخر الحدیث۔

اور یہ روایت تاریخ ابن جریر طبری میں بھی اسی سند کے ساتھ مذکور ہے۔

---

(۱) عیون الاثر لابن سید الناس، ج:۱، ص: ۲۹

حدثنا علی بن حرب الموصلی قال حدثنا ابو ایوب یعلی بن عمران البجلی قال حدثنی مخزوم بن ھانی المخزومی عن ابیہ واتت لہ مائۃ وخمسون سنۃ قال لما کانت لیلۃ ولد فیھا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ارتجس ایوان کسرٰی وسقطت منہ اربعۃ عشر شرفۃ الی اخر الحدیث تاریخ طبری ص۱۳۱ ج۲ اور ابن سکن نے بھی اس روایت کو اسی سند کے ساتھ روایت کیا ہے چنانچہ حافظ عسقلانی اصابہ میں فرماتے ہیں۔

واخرج ابن السکن من طریق یعلی بن عمران البجلی اخبرنی مخزوم بن ھانی عن ابیہ وکان اتت علیہ مائۃ وخمسون سنۃ قال لما کانت لیلۃ مولد رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ارتجس ایوان کسرٰی وسقطت منہ اربع عشرۃ شرافۃ وغاضت بحیرۃ ساوۃ الحدیث۔

ابو مخزوم ہانی کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ ابو الولید بن دباغ نے ابو مخزوم ہانی کو صحابہ میں ذکر کیا (۱) اور حافظ ابن کثیر نے اسی حدیث کو اسی سند کے ساتھ بحوالہ ابوبکر خرائطی البدایۃ والنہایۃ ذکر ارتجاس الایوان کے تحت ذکر کیا ہے (۲) اور دیکھو خصائص کبری (۳) للسیوطی۔ علاوہ ازیں یہ روایت ایک اور سند سے بھی مروی ہے جس کے تمام راوی ثقہ ہیں۔ عن سعید بن مزاحم۔ عن معروف بن خربوذ عن بشیر بن تیمؓ قال لما کانت لیلۃ مولد النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم رائی موبذان کسرٰی خیلا وابلا قطعت دجلۃ القصر بطونھا رواہ عبدان فی کتاب الصحابۃ۔

حافظ عسقلانی اس روایت کو نقل کر کے فرماتے ہیں کہ یہ روایت مرسل ہے اور ابن ابی شیبہ نے بشیر بن تیم کو صحابہ میں شمار کیا ہے۔ اصابہ ص۱۸۰ ج۱ ترجمہ بشیر بن تیمؓ (۴)

(۱) الاصابہ، ص: ۵۹۷ (۲) ج: ۲، ص: ۲۶۸ (۳) ج: ۱، ص: ۵۱ (۴) الاصابہ، ج: ۱، ص: ۱۸۰۔

اس سند کا پہلا راوی سعید بن مزاحم ہے جس سے ابو داؤد اور نسائی نے روایت لی ہے دوسرا راوی معروف بن خربوذ ہے جن سے بخاری مسلم۔ ابو داؤد وغیرہم نے روایت لی ہے۔ امام بخاری نے کتاب العلم باب من خص بالعلم قوماً دون قوم میں صـ۲۴ میں معروف بن خربوذ کی روایت ابی الطفیل عامر بن واثلہ رضی اللہ عنہ سے اپنی جامع صحیح میں درج فرمائی صحابہ میں سب سے اخیر میں ابو الطفیل رضی اللہ عنہ نے سنہ ۱۱۰ھ میں مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ معروف بن خربوذ مکہ مکرمہ کے رہنے والے تابعی صغیر ہیں صحیح بخاری میں معروف بن خربوذ سے صرف ایک روایت ہے (۵) الحاصل یہ روایت اگرچہ مرسل ہے مگر سند اس کی صحیح ہے اور حدیث مرسل امام اعظم ابو حنیفہ النعمان امام مالک اور امام احمد بن حنبل کے مشہور قول کی بنا پر حجت اور معتبر ہے جیسا کہ اصول حدیث کی کتابوں میں مصرح ہے۔ حافظ عسقلانی نے اس حدیث کو اصابہ میں مرسل فرمایا اور شرح بخاری میں اس روایت کو ذکر کر کے سکوت فرمایا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حافظ کے نزدیک یہ حدیث کم از کم موضوع اور بے اصل تو نہیں حافظ عسقلانی کا شرح بخاری میں کسی حدیث پر سکوت فرمانا علماء کے نزدیک یہ اس حدیث کے صحیح اور حسن ہونے کی دلیل ہے جیسا کہ خود حافظ عسقلانی نے مقدمہ فتح الباری میں اس کی تصریح کی ہے۔

علامہ شبلی سیرۃ النبی صـ۲۹ جـ۱ پر لکھتے ہیں جس قدر تحقیق اور تنقید کا درجہ بڑھتا جاتا ہے مبالغہ آمیز روایتیں گھٹتی جاتی ہیں۔ مثلاً یہ روایت کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عالم وجود میں آئے تو ایوان کسریٰ کے چودہ کنگرے گر پڑے آتش فارس بجھ گئی۔ بحیرۂ طبریہ خشک ہو گیا۔ بیہقی ابو نعیم خرائطی ابن عساکر اور ابن جریر نے روایت کی ہے لیکن صحیح بخاری اور صحیح مسلم بلکہ صحاح ستہ کی کسی کتاب میں اس کا پتہ نہیں"۔ سبحان اللہ یہ اس حدیث کے موضوع ہونے کی عجب دلیل ہے۔ کیا کسی حدیث کا بخاری اور مسلم اور صحاح ستہ میں موجود

(۱) فتح الباری، ج: ۱، ص: ۱۹۹۔

نہ ہونا اس کے موضوع یا ضعیف ہونے کی دلیل ہو سکتا ہے۔ امام بخاری اور امام مسلم نے مثلاً بلاشک صحیح حدیثوں کے لانے کا التزام کیا مگر استیعاب اور احاطہ نہیں کیا اور کون کر سکتا ہے۔ امام بخاریؒ وغیرہ نے کہیں یہ دعویٰ نہیں کیا کہ صحیحین یا صحاح ستہ کے علاوہ کوئی حدیث صحیح اور معتبر نہیں۔ بلکہ کتب اصول میں امام بخاریؒ اور امام مسلمؒ سے اس برعکس منقول ہے۔

| | |
|---|---|
| قال البخاری ما اوردت فی کتابی هذا الا ما صح ولقد ترکت کثیرا من الصحاح وقال مسلم الذی اوردت فی هذا الکتاب من الاحادیث صحیح ولا اقول ان ما ترکت ضعیف۔ | امام بخاریؒ کہتے ہیں کہ میں نے اپنی اس کتاب میں سوائے صحیح حدیث نہیں لایا اور بہت سی صحیح حدیثوں کو چھوڑ دیا ہے۔ امام مسلم کہتے ہیں جو حدیثیں اس کتاب میں لایا ہوں وہ سب صحیح ہیں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ جس کو میں نے چھوڑ دیا وہ ضعیف ہے۔ |

اور علیٰ ہذا کسی حدیث کا صحاح ستہ میں نہ ہونا یہ بھی کسی محدث اور عالم کے نزدیک حدیث کے موضوع ہونے کی دلیل نہیں بلکہ خود علامہ شبلی نے اپنی سیرت میں صدہا ایسی روایتیں لی ہیں کہ جو نہ صحیح بخاری میں ہیں اور نہ صحیح مسلم میں ہیں اور نہ صحاح ستہ کی کسی کتاب میں ان کا پتہ ہے معلوم ہوا کہ یہ اصول خود علامہ کے نزدیک بھی معمول بہ اور مقبول نہیں پھر نہ معلوم کیوں اس حدیث کو غیر مقبول قرار دے رہے ہیں۔ کیا کسی روایت کا بے دلیل انکار کر دینا اسی کا نام تحقیق اور تنقید ہے۔ (۶) طبرانی اور ابونعیم اور ابن عساکر نے باسانید متعددہ حضرت انسؓ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا کہ حق جل شانہ کے منجملہ اکرامات و انعامات کے یہ ہے کہ میں مختون پیدا ہوا۔ اور میرا ستر کسی نے نہیں دیکھا۔ حافظ ضیاء الدین مقدسی نے مختارہ میں اس حدیث کو صحیح فرمایا۔ علامہ زرکشی فرماتے ہیں کہ حافظ مقدسی کی تصحیح حاکم کی تصحیح سے کہیں اعلیٰ وارفع ہے۔

اور حافظ مغلطائیؒ نے اس حدیث کو حسن بتلایا ہے اور ابو نعیم نے سند جید کے ساتھ ابن عباس سے روایت کیا ہے (۱)

۷۔ حضرت عباس فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مختون اور ناف بریدہ پیدا ہوئے عبد المطلب کو یہ دیکھ کر بہت تعجب ہوا اور یہ کہا کہ البتہ میرے اس بیٹے کی بڑی شان ہوگی۔ چنانچہ ہوئی۔ یہ روایت طبقات ابن سعد صفحہ ۶۴ ج ۱ قسم اوّل میں مذکور ہے۔ سند اس کی نہایت قوی ہے۔

(۸) اسحاق بن عبد اللہ حضرت آمنہ سے راوی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب پیدا ہوئے تو نہایت نظیف تھے اور پاک صاف تھے جسم اطہر پر کسی قسم کی آلائش اور گندگی نہ تھی۔ (۱)

## عقیقہ اور تسمیہ:

ولادت کے ساتویں (۲) روز عبد المطلب نے آپ کا عقیقہ کیا اور اس تقریب میں تمام قریش کو دعوت دی اور محمد آپ کا نام تجویز کیا۔ قریش نے کہا کہ اے ابو الحارث ''ابو الحارث'' عبد المطلب کی کنیت ہے'' آپ نے ایسا نام کیوں تجویز کیا جو آپ کے آباؤ اجداد اور آپ کی قوم میں سے اب تک کسی نے نہیں رکھا۔ عبد المطلب نے کہا کہ میں نے یہ نام اس لیے رکھا کہ اللہ آسمان میں اور اللہ کی مخلوق میں اس مولود کی حمد اور ثنا کرے (۳)

---

(۱) زرقانی ج: ۱، ص: ۱۲۴، ج: ۵، ص: ۲۴۴ (۲) یہ تمام واقعہ علامہ زرقانی نے شرح مؤطا امام مالک صفحہ ۱۰۲ ج ۴ میں بروایت ابن عباسؓ بحوالہ استیعاب للحافظ ابن عبد البر ذکر کیا ہے، لیکن ابن عباس کی روایت میں صرف عقیقہ کا ذکر ہے ساتویں روز کا ذکر نہیں اور نہ دعوت کا ذکر ہے ان دو چیزوں کو علامہ سیوطی نے بحوالہ بیہقی اور ابن عساکر خصائص کبریٰ صفحہ ۵ ج ۱ میں ذکر کیا ہے حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ عبد المطلب نے ولادت باسعادت کی تقریب میں ایک عام دعوت دی جب لوگ دعوت سے فارغ ہوگئے تو پوچھا کہ اے عبد المطلب آپ نے اس مولود مسعود کا کیا نام رکھا۔ الی اخر الحدیث رواہ البیہقی فی الدلائل باسناد مرسل ۱۲۔ فتح الباری صفحہ ۱۲۴ ج ۷، باب مبعث النبی صلی اللہ علیہ وسلم (۱) طبقات ابن سعد، ج: ۱، ص: ۶۳ (۳) فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۲۴

عبد المطلب نے آپ کی ولادت سے پہلے ایک خواب دیکھا تھا کہ جو اس نام رکھنے کا باعث ہوا وہ یہ کہ عبد المطلب کی پشت سے ایک زنجیر ظاہر ہوئی کہ جس کی ایک جانب آسمان میں اور ایک جانب زمین میں اور ایک جانب مشرق میں اور ایک جانب مغرب میں ہے۔ کچھ دیر کے بعد وہ زنجیر درخت بن گئی جس کے ہر پتہ پر ایسا نور ہے کہ جو آفتاب کے نور سے ستر درجہ زائد ہے۔ مشرق اور مغرب کے لوگ اس کی شاخوں سے لپٹے ہوئے ہیں۔ قریش میں سے بھی کچھ لوگ اس کی شاخوں کو پکڑے ہوئے ہیں اور قریش میں سے کچھ لوگ اس کے کاٹنے کا ارادہ کرتے ہیں۔ یہ لوگ جب اس ارادے سے اس درخت کے قریب آنا چاہتے ہیں تو ایک نہایت حسین و جمیل جوان ان کو آکر ہٹا دیتا ہے۔ معبرین نے عبد المطلب کے اس خواب کی یہ تعبیر دی کہ تمہاری نسل سے ایک ایسا لڑکا پیدا ہوگا کہ مشرق سے لے کر مغرب تک لوگ اس کی اتباع کریں گے اور آسمان اور زمین والے اس کی حمد و ثنا کریں گے اس وجہ سے عبد المطلب نے آپ کا نام محمدؐ رکھا (۱) عبد المطلب کو اس خواب سے محمدؐ نام رکھنے کا خیال پیدا ہوا اور ادھر آپ کی والدہ ماجدہ کو رؤیا صالحہ کے ذریعہ سے یہ بتلایا گیا کہ تم برگزیدۂ خلائق اور سید الامم کی حاملہ ہو۔ اس کا نام محمدؐ رکھنا اور ایک روایت میں ہے کہ احمدؐ نام رکھنا کذا فی عیون الاثر (۲) بریدہؓ اور ابن عباسؓ کی روایت میں یہ ہے کہ محمدؐ اور احمدؐ نام رکھنا خصائص کبریٰ (۳)

غرض یہ کہ سحائب الہام کے تقاطر اور رویائے صالحہ کے تواتر نے ماں اور دادا۔ احباب اور اقارب یگانہ اور بیگانہ سب ہی کی زبان سے وہ نام تجویز کرا دیے کہ جس نام سے انبیاء و مرسلین اس نبی امی فداہ نفسی و ابی و امی کی بشارت دیتے چلے

---

(۱) روض الانف، ج ۱، ص: ۱۰۵، زرقانی شرح مؤطا، ج: ۴، ص: ۲۷۰

(۲) ج: ۱، ص: ۳۰ (۳) ج: ۱، ص: ۴۲

آرہے تھے۔ جس طرح حضرت عبدالمطلب کا تمام بیٹوں میں سے صرف آپ کے والد ماجد کا ایسا نام تجویز کرنا کہ جو اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہو یعنی عبداللہ نام رکھنا یہ القاء ربانی تھا اسی طرح آپ کا نام مبارک مُحَمَّدٌ اور احمد رکھنا یہ بھی بلاشبہ الہام رحمانی تھا جیسا کہ علامہ نووی نے شرح مسلم میں ابن فارس وغیرہ سے نقل کیا ہے کہ حق تعالیٰ نے آپ کے گھر والوں کو الہام فرمایا اس لیے یہ نام رکھا شرح مسلم باب اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم (۱)

اور یہی دو نام حق جل شانہ نے قرآن کریم میں ذکر فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | محمدؐ۔ اللہ کے رسول ہیں |
| وَاِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرَاةِ وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ (۲) | اور جس وقت کہ عیسیٰ بن مریم نے کہا کہ اے بنی اسرائیل میں تمہاری طرف اللہ کا رسول ہوں۔ توریت کا تصدیق کرنیوالا جو مجھ سے پہلے نازل ہو چکی ہے اور اپنے بعد ایک آنیوالے رسول کی بشارت دینے والا۔ جن کا نام احمد ہوگا۔ |

مُحَمَّدٌ کا اصل مادہ حمد ہے حمد اصل میں کسی کے اخلاق حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ اور کمالات اصلیہ اور فضائل حقیقیہ اور محاسن واقعیہ کو محبت اور عظمت کے ساتھ بیان کرنے کو کہتے ہیں اور تحمید جس سے مُحَمَّدٌ مشتق ہے وہ باب تفعیل کا مصدر ہے جس کی وضع ہی مبالغہ اور تکرار کے لیے ہوئی ہے۔ لہٰذا لفظ مُحَمَّدٌ جو تحمید کا اسم مفعول ہے اس کے یہ معنی ہوں گے کہ وہ ذات ستودہ صفات کہ جن کے واقعی اور اصلی کمالات اور محاسن کو محبت اور عظمت کے ساتھ کثرت سے بار بار بیان کیا جائے۔

---

(۱) نووی، شرح مسلم، ج: ۲، ص: ۲۶۱

(۲) الصف، آیۃ ۶۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اور بعض کہتے ہیں کہ محمد کے معنی یہ ہیں کہ جس میں خصائل حمیدہ اور اوصاف محمودہ علی وجہ الکمال پائے جاتے ہوں۔ امام بخاری تاریخ صغیر میں فرماتے ہیں کہ علی بن زید سے مروی ہے کہ ابو طالب یہ شعر پڑھا کرتے تھے۔

وَشَقَّ لَهٗ مِنِ اسْمِهٖ لِيُجِلَّهٗ فَذُو الْعَرْشِ مَحْمُوْدٌ وَّ هٰذَا مُحَمَّدٌ

فتح الباری باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (۱)

یہ شعر حسان بن ثابتؓ کے دیوان میں بھی مذکور ہے۔ ممکن ہے کہ توارد ہو یا حضرت حسان نے ابو طالب کے اس شعر پر تضمین کی ہو۔ واللہ اعلم (زرقانی شرح مؤطا) احمد اسم تفضیل کا صیغہ ہے۔ بعض کے نزدیک اسم مفعول کے معنی میں ہے اور بعض کے نزدیک اسم فاعل کے معنی میں ہے

اگر اسم مفعول کے معنی لیے جائیں تو احمد کے یہ معنی ہوں گے۔ سب سے زائد ستودہ تو بیشک مخلوق میں آپ سے زائد کوئی ستودہ نہیں اور نہ آپ سے بڑھ کر کوئی سراہا گیا

اور اگر اسم فاعل کے معنی میں لیا جائے تو احمد کے یہ معنی ہوں گے کہ مخلوق میں سب سے زیادہ خدا کی حمد اور ستائش کرنے والے یہ بھی نہایت صحیح اور درست ہے۔ دنیا میں آپ نے اور آپ کی امت نے خدا کی وہ حمد وثناء کی جو کسی نے نہیں کی۔ اسی وجہ سے انبیاء سابقین نے آپ کے وجود باجود کی بشارت لفظ احمد کے ساتھ اور آپ کی امت کی بشارت حمّادین کے لقب سے دی ہے۔ جو نہایت درست ہے، اور اللہ نے آپ کو سورۃ الحمد عطاء کی اور کھانے اور پینے اور سفر سے واپس آنے کے بعد اور ہر دعا کے بعد آپ اور آپ کی امت کو حمد اور ثناء پڑھنے کا حکم دیا۔ اور آخرت میں بوقت شفاعت آپ پر من جانب اللہ وہ محامد اور خدا کی وہ تعریفیں منکشف

(۱) فتح الباری، ج: ۶، ص: ۴۰۴

ہوں گی کہ جو نہ کسی نبی مرسل پر اور نہ کسی ملک مُنزّل پر منکشف ہوئیں اسی وجہ سے قیامت کے دن آپ کو مقام محمود اور لوائے حمد عطا ہوگا۔ اس وقت تمام اوّلین وآخرین جو میدان حشر میں جمع ہوں گے وہ آپ کی حمد اور ثنا کریں گے خلاصہ یہ کہ حمد کے تمام معانی اور انواع و اقسام آپ کے لیے خاص کر دیے گئے۔ کلمات الٰہیہ اور ارشادات نبویہ میں غور کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کی حمد اور ثنا ہر کام کے ختم کے بعد پسندیدہ اور مستحسن ہے۔

| | |
|---|---|
| وقال تعالٰی وَقُضِیَ بَیْنَھُمْ بِالْحَقِّ وَقِیْلَ | ان کے درمیان حق کا فیصلہ کر دیا گیا اور کہا |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (۱) | گیا کہ الحمد للہ رب العالمین |
| وَاٰخِرُ دَعْوٰھُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ | اہل جنت کی آخری دعا یہ ہوگی الحمد للہ رب العالمین |
| فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا | ظالموں کی جڑ کاٹ دی گئی اور الحمد للہ |
| وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (۳) | رب العالمین |

کھانے اور پینے کے بعد حق جل شانہ نے حمد اور شکر کا حکم دیا چنانچہ فرماتے ہیں

| | |
|---|---|
| کُلُوْا مِنْ رِّزْقِ رَبِّکُمْ وَاشْکُرُوْا لَہٗ | اللہ کے رزق کو کھاؤ اور شکر کرو |

اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے شکر کی تفسیر حمد سے فرمائی چنانچہ حدیث میں ہے افضل الشکر الحمد للہ اور کھانے کے بعد الحمد للہ پڑھنے کی کثرت سے تاکید آئی ہے۔ جب سفر ختم ہوتا تو آپ پڑھتے

| | |
|---|---|
| اٰیبون تائبون عابدون | ہم اللہ کی طرف رجوع ہونیوالے توبہ کرنیوالے اپنے |
| لربنا حامدون | پروردگار کی عبادت کرنیوالے حمد وثنا کرنیوالے ہیں |

اور جب نماز ختم ہوتی تو یہ آیت شریفہ پڑھتے۔ سُبْحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

غرض یہ کہ آیات قرآنیہ اور کلمات قدسیہ سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ حمد کسی شی کے

(۱) الزمر، آیۃ: ۷۵ (۲) یونس، آیۃ: ۱۰

(۳) الانعام، آیۃ: ۴۵

اختتام ہی کے بعد ہوتی ہے اس لیے حق جل شانہ نے آپ کا نام محمد اور احمد رکھا۔ تاکہ انقطاع وحی اور اختتام نبوت و رسالت کی جانب مشیر ہو

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان دونوں ناموں محمد اور احمد کی یہ تمام شرح علامہ سہیلی اور حافظ عسقلانی کے کلام سے ماخوذ ہے۔

بخاری اور مسلم میں جبیر بن مطعم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرے پانچ نام ہیں۔ میں محمد ہوں۔ میں احمد ہوں۔ میں ماحی ہوں یعنی کفر کا مٹانے والا ہوں میں حاشر ہوں یعنی لوگوں کا حشر میرے قدموں پر ہوگا۔ یعنی سب سے پہلے میں قبر سے اٹھوں گا یا یہ معنی ہیں کہ آپ اس روز سب کے امام اور پیشوا ہوں گے اور سب آپ کے محتاج ہوں گے۔(۲) اور میں عاقب ہوں یعنی تمام انبیاء کے بعد آنے والا بخاری ترمذی وغیرہ میں یہ لفظ ہیں انا العاقب الذی لیس بعدی نبی میں عاقب ہوں یعنی میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ عاقب کے معنی یہ ہیں الذی ختم اللّٰہ بہ الانبیاء جس پر اللہ نے انبیاء کا سلسلہ ختم فرمایا۔

سفیان فرماتے ہیں کہ عاقب کے معنی آخر الانبیاء ہیں (۳)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور بھی بہت نام ہیں مگر اس حدیث میں پانچ کی تخصیص غالباً اس لیے فرمائی کہ آپ کے مخصوص نام انبیاء سابقین کے صحیفوں میں زیادہ مشہور رہے

---

(۱) علامہ سہیلی نے روض الانف شرح سیرۃ ابن ہشام ج ۱ میں ذکر کیا ہے اور حافظ عسقلانی نے فتح الباری ج ۶ باب اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں ذکر کیا ہے۔ حافظ عسقلانی فرماتے ہیں جن روایتوں میں العاقب کے بعد الذی لیس بعدہ نبی آیا ہے۔ ان روایتوں میں الذی لیس بعدہ کے مدرج ہونے کا احتمال ہے مگر ترمذی کی روایت الذی لیس بعدی (بصیغہ متکلم) نبیؐ میں مدرج ہونے کا احتمال نہیں۔ دیکھو فتح الباری ج ۶ باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

(۲) مصفیٰ شرح موطا الشاہ ولی اللہ الدہلوی، ج : ۲، ص : ۲۸۵ (۳) زرقانی شرح موطا، ج : ۴، ص : ۲۷۲۔

پانچ نام ہیں۔ حافظ ابن سید الناس عیون الاثر (۱) میں فرماتے ہیں کہ حق جل شانہٗ نے عرب اور عجم کے دلوں اور زبانوں پر ایسی مہر لگادی کہ کسی کو محمد اور احمد نام رکھنے کا خیال ہی نہ آیا۔ اسی وجہ سے قریش نے متعجب ہو کر عبدالمطلب سے یہ سوال کیا کہ آپ نے یہ نیا نام کیوں تجویز کیا جو آپ کی قوم میں کسی نے نہیں رکھا لیکن ولادت باسعادت سے کچھ عرصہ پہلے لوگوں نے جب علماء بنی اسرائیل کی زبانی یہ سنا کہ عنقریب ایک پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم محمدؐ اور احمد کے نام سے پیدا ہونے والے ہیں تو چند لوگوں نے اسی امید پر اپنی اولاد کا نام محمد رکھا مشیت ربانیہ اور حکمت الٰہیہ نے ایسا انتظام کیا کہ کسی نے بھی دعوائے نبوت نہیں کیا تاکہ محمد مصطفیٰ اور احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت میں کسی قسم کا اشتباہ پیش نہ آئے۔ تفصیل اگر درکار ہے تو فتح الباری صفحہ ۴۰۳ ج ۶ و صفحہ ۴۰۴ ج ۵ کی مراجعت کریں۔

مقام تو محمود نامت محمد  بدنیاں مقامے و نامے کہ دارد

**کنیت** : آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے بڑی مشہور و معروف کنیت ابو القاسم (صلی اللہ علیہ وسلم) ہے جو آپ کے سب سے بڑے صاحبزادہ قاسم کے نام پر ہے۔

دوسری کنیت ابو ابراہیم ہے۔ حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ جب ماریہ قبطیہ کے بطن سے حضرت ابراہیم پیدا ہوئے تو جبرئیل علیہ السلام آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ فرمایا السلام علیک یا ابا ابراہیم۔ سلام ہو آپ پر اے ابو ابراہیم (۲)

**ختنہ** : ختنہ کے بارے میں تین قول ہیں۔ ایک قول تو یہ ہے کہ حضور مختون پیدا ہوئے حاکم کہتے ہیں کہ آپ کے مختون پیدا ہونے میں احادیث متواتر ہیں۔

دوسرا قول یہ ہے آپ کے جدامجد عبدالمطلب نے ولادت کے ساتویں روز آپکی ختنہ کرائیں جیسا کہ عرب میں دستور تھا کہ حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیلؑ کی سنت کے مطابق مولد کے ساتویں روز ختنہ کرتے تھے۔ تیسرا قول یہ ہے کہ حضرت حلیمہ سعدیہ

---

(۱) ج : ۱، ص : ۲۱ (۲) مستدرک حاکم، ج : ۲، ص : ۶۰۴

کے یہاں آپ کی ختنہ ہوئی اور یہ قول ضعیف ہے۔ مشہور اور معتبر قول اول ہی کے دو قول ہیں اور ان دونوں قولوں میں تطبیق بھی ممکن ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مختون ہی پیدا ہوئے لیکن ختنہ کی تتمیم اور تکمیل عبدالمطلب نے کی۔

# حضانت و رضاعت

ولادت باسعادت کے بعد تین چار روز تک آپ کی والدہ ماجدہ نے آپ کو دودھ پلایا پھر آپ کے چچا ابولہب کی آزاد کردہ کنیز ثُوَیبہ نے آپ کو دودھ پلایا۔

آپ کے چچا ابولہب کو جب ثویبہ نے آپ کی ولادت باسعادت کی خوشخبری سنائی تو ابولہب نے اس خوشی میں اسی وقت ثویبہ کو آزاد کر دیا اور ثویبہ ہی نے آپ سے پیشتر آپ کے سگے چچا حضرت حمزہؓ کو بھی دودھ پلایا تھا۔ اس لیے حمزہؓ آپ کے رضاعی بھائی ہیں اور آپ کے بعد ثویبہ نے ابوسلمہ کو دودھ پلایا۔ زرقانی ج ۱ ص ۱۳۷۔

صحیح بخاری شریف میں ام المومنین ام حبیبہؓ سے مروی ہے کہ میں نے ایک بار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں یہ عرض کیا کہ میں نے یہ سنا ہے کہ آپ ابوسلمہ کی بیٹی دُرّہ سے نکاح کا ارادہ رکھتے ہیں آپ نے بطور تعجب فرمایا کہ ام سلمہ کی بیٹی سے جو میری تربیت میں ہے اگر دُرّہ میری ربیبہ[۱] نہ ہوتی تب بھی میرے لیے حلال نہیں ہو سکتی کیونکہ وہ میری رضاعی بھتیجی ہے۔ اس لیے کہ مجھ کو اور اس کے باپ ابوسلمہ[۲] کو ثویبہ نے دودھ پلایا ہے۔ ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ اگر آپ حضرت حمزہؓ کی بیٹی سے نکاح فرمالیں تو کیسا ہے تو آپ نے فرمایا وہ میری رضاعی بھتیجی ہے

---

[۱] ربیبہ بیوی کی اس بیٹی کو کہتے ہیں جو پہلے شوہر سے ہو ۱۲ [۲] ابوسلمہ ام سلمہ کے پہلے شوہر ہیں۔ ابوسلمہ کی وفات کے بعد ام سلمہؓ آنحضرت ﷺ کی زوجیت میں آئیں ۱۲ منہ عفا عنہ (۳) بخاری شریف ابواب النکاح ج: ۲ ص: ۲۶۴

ثویبہ کے اسلام میں علماء کا اختلاف ہے۔ حافظ ابو منذہ نے ثویبہ کو صحابیات میں ذکر کیا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ فتح الباری ص۱۲۴ ج ۹۔ کتاب النکاح۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ثویبہ کا بہت اکرام فرماتے تھے۔ حضرت خدیجہ سے نکاح ہو جانے کے بعد ثویبہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتی تھیں۔ ہجرت کے بعد بھی مدینہ منورہ سے آپ ثویبہ کے لیے کبھی ہدیہ بھیجتے۔ جب مکہ مکرمہ فتح ہوا تو آپ نے ثویبہ اور اُن کے بیٹے مسروح کو دریافت کیا معلوم ہوا کہ دونوں کا انتقال ہو چکا ہے۔ پھر فرمایا کہ اس کے اقارب میں سے کوئی زندہ ہے تا کہ اس کے ساتھ کچھ سلوک اور احسان فرمائیں۔ معلوم ہوا کہ اس کے خویش و اقارب میں سے بھی کوئی زندہ نہیں۔ مرنے کے بعد ابولہب کو کسی[۱] نے خواب میں دیکھا کہ نہایت بری حالت میں ہے پوچھا کہ کیا حال ہے۔ ابولہب نے کہا کہ میں نے تمہارے بعد کوئی راحت نہیں دیکھی۔ مگر صرف اتنی کہ ثویبہ کے آزاد کرنے کی وجہ سے سرِ انگشت کی مقدار پانی پلا دیا جاتا ہے (بخاری شریف) یعنی جس انگشت کے اشارے سے آزاد کیا تھا اسی قدر مجھ کو پانی مل جاتا ہے۔

علامہ سہیلیؒ فرماتے ہیں کہ ایک بار حضرت عباس نے ابولہب کو خواب میں دیکھا کہ بہت ہی بُری حالت میں ہے اور یہ کہتا ہے کہ میں نے تمہارے بعد کوئی راحت نہیں دیکھی مگر یہ کہ ہر دوشنبہ کو عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے۔ فتح الباری ص۱۲۴ ج ۹

ثویبہ کے بعد حلیمہ سعدیہ نے آپ کو دودھ پلایا۔ عرب میں یہ دستور تھا کہ شرفاء اپنے شیر خوار بچوں کو ابتداء ہی سے دیہات میں بھیج دیتے تھے تا کہ دیہات کی صاف و شفاف آب و ہوا میں ان کا نشو و نما ہو۔ زبان ان کی فصیح ہو اور عرب کا اصلی تمدن اور عربی خصوصیات ان سے علیحدہ نہ ہوں چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے۔

---

[۱] یہ خواب دیکھنے والے حضرت عباسؓ تھے ابولہب کی وفات کے ایک سال بعد یہ خواب دیکھا۔ البدایۃ والنہایۃ ص۲۷۳ ج۲

تَمَعْدَدُوْا وَتَمَعْزَزُوْا وَاخْشَوْشَنُوْا

معد بن عدنان کی ہیئت کو اختیار کرو یعنی عجم کا لباس اور ان کی ہیئت نہ اختیار کرو اور شدائد پر صبر کرو اور موٹا پہنو یعنی تنعم میں نہ پڑو

ابوبکر صدیق نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ کی زبان نہایت فصیح ہے آپ نے فرمایا اوّل تو میں قریش میں سے ہوں اور پھر بنی سعد میں میں نے دودھ پیا ہے (۲)

اسی دستور کے مطابق ہر سال بنی سعد کی عورتیں شیرخوار بچوں کی تلاش میں مکہ آیا کرتی تھیں۔ حلیمہؓ فرماتی ہیں کہ میں اور بنی سعد کی عورتیں شیرخوار بچوں کی تلاش میں مکہ آئے میری ساتھ میرا شوہر اور ایک میرا شیرخوار بچہ تھا۔ سواری کے لیے ایک لاغر اور دبلی گدھی اور ایک اونٹنی جس کا یہ حال تھا کہ ایک قطرہ دودھ کا اس سے نہ نکلتا تھا کہ ہم بھوک کی وجہ سے رات بھر نہ سوتے۔ بچہ کا یہ حال کہ تمام شب بھوک کی وجہ سے روتا اور بلبلاتا میرے پستانوں میں اتنا دودھ نہ تھا کہ جس سے بچہ سیر ہو سکے۔ کوئی عورت ایسی نہ رہی کہ جس پر آپ پیش نہ کیے گئے ہوں مگر جب یہ معلوم ہوتا کہ آپ یتیم ہیں تو فوراً انکار کر دیتی کہ جس کے باپ ہی نہیں اس سے حق الخدمت ملنے کی کیا توقع کی جائے مگر یہ کسی کو معلوم نہ تھا کہ یہ یتیم نہیں ہے بلکہ دُرِّ یتیم ہے اور یہ وہ مبارک مولود ہی ہے کہ جس کے ہاتھوں میں قیصر و کسریٰ کے خزائن کی کنجیاں رکھی جانے والی ہیں دنیا میں اگرچہ اس کا کوئی والی اور مربی اور حق الخدمت دینے والا نہیں مگر وہ رب العالمین جس کے ہاتھ میں تمام زمین اور آسمان کے بے شمار خزائن ہیں وہ اس یتیم کا والی اور متولی ہے اور اس کی پرورش اور تربیت کرنے والوں کو وہم و گمان سے زائد حق الخدمت دینے والا ہے۔

---

۱؎ حافظ ابن اثیر نے حضرت عمرؓ کے اس اثر کا وہی مطلب بیان کیا ہے جو ہم نے اپنے ترجمہ میں ظاہر کیا حافظ موصوف فرماتے ہیں کہ حضرت عمر کا یہ اثر معجم طبرانی میں بروایت ابی حدرد الاسلمی مرفوعاً مروی ہے یعنی یہ کلام نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا ارشاد ہے نہایہ (۲) روض الانف، ج ۱، ص: ۱۰۹۔

سب عورتوں نے شیر خوار بچے لے لیے صرف حلیمہ خالی رہ گئیں۔ جب روانگی کا وقت آیا تو حلیمہ کو خالی ہاتھ جانا شاق معلوم ہُوا۔ یکایک غیب سے حلیمہ کے دل میں اس یتیم کے لینے کا نہایت قوی داعیہ اور شدید تقاضہ پیدا ہو گیا۔ حلیمہ نے اپنے شوہر سے جاکر کہا۔

| | |
|---|---|
| واللہ لاذھبن الی ذلك الیتیم فلآخذنہ قال لا علیك عسی اللہ ان یجعل لنا فیہ برکۃ | خدا کی قسم میں ضرور اس یتیم کے پاس جاؤں گی اور ضرور اس کو لے کر آؤں گی۔ شوہر نے کہا اگر تو ایسا کرے تو کوئی حرج نہیں امید ہے کہ حق جل شانہٗ اس کو ہمارے لیے خیر و برکت کا سبب بنائے۔ |

برکت لغت میں خیر الٰہی کا نام ہے یعنی اس خیر اور اس بھلائی کا نام ہے کہ جو براہ راست اللہ کی طرف سے نازل ہو اور اسباب ظاہری کو اس میں دخل نہ ہو (کذا فی المفردات للامام الراغب) ایک حدیث قدسی میں ہے کہ اللہ جل جلالہ فرماتے ہیں۔ انا عند ظن عبدی بندہ میرے ساتھ جیسا گمان کرتا ہے میں اسی کے مطابق اس کے ساتھ معاملہ کرتا ہوں۔

حلیمہ اسی برکت کی امید پر آپ کو لے آئیں۔ اللہ نے اسی امید کے مطابق ان پر برکتوں کا دروازہ کھول دیا۔ بنی سعد کی اور عورتوں نے مخلوق سے طمع باندھی اور حلیمہ نے خالق سے امید باندھی۔ حلیمہ کہتی ہیں کہ اس مولود مسعود کا گود میں لینا تھا کہ پستان بالکل خشک تھے وُہ دودھ سے بھر آئے اتنا دودھ ہوا کہ آپ بھی سیراب ہو گئے اور آپ کا رضاعی بھائی بھی سیر ہو گیا۔ اونٹنی کا دُودھ دوہنے کے لیے اٹھے تو دیکھتے کیا ہیں کہ تھن دودھ سے بھرے ہوئے ہیں۔ میں نے اور میرے شوہر نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا۔ رات نہایت آرام سے گذری صبح ہوئی تو شوہر نے حلیمہ سے کہا:۔

| | |
|---|---|
| تعلمی واللہ یا حلیمۃ لقد اخذت نسمۃً مُبارکۃً | اے حلیمہ خوب سمجھ لے کہ خدا کی قسم تو نے بہت ہی مبارک بچہ لیا ہے |

اس پر حلیمہ نے یہ کہا۔
واللہ انی لارجو ذلک خدا کی قسم میں یقین سے کہتی ہوں کہ البتہ میں اللہ سے یہی امید رکھتی ہوں۔

اب قافلہ کی روانگی کا وقت آیا اور سب سوار ہو کر چل پڑے حلیمہ بھی اس مولود مسعود کو لے کر سوار ہوئیں۔ حلیمہ کی وہ دبلی پتلی سواری جس کو پہلے چابک مار مار کر ہنکایا جاتا تھا وہ اب برق رفتار ہے اور کسی طرح تھامے تھمتی نہیں۔ اس وقت تو وہ ایک نبی کا مرکب بنی ہوئی ہے ساتھ والی عورتوں نے پوچھا۔ اے حلیمہ یہ وہی سواری ہے عورتوں نے کہا کہ واللہ اس وقت تو اس کی شان ہی جدا ہے۔ اسی طرح ہم بنی سعد میں پہنچے۔ اس وقت بنی سعد کی سرزمین سے زیادہ کسی جگہ قحط نہ تھا۔ میری بکریں جب شام کو چراگاہ سے واپس آتیں تو دودھ سے بھری ہوئی ہوتیں اور دوسروں کی بکریں بالکل بھوکی آتیں تھنوں میں ایک قطرہ دودھ کا نہ ہوتا یہ دیکھ کر لوگوں نے اپنے چرواہوں سے کہا کہ تم بھی اسی جگہ چرایا کرو جہاں حلیمہ کی بکریاں چرتی ہیں چنانچہ ایسا ہی کیا گیا مگر پھر بھی یہی ہوا کہ شام کو حلیمہ کی بکریں پیٹ بھری ہوئیں دودھ سے لبریز آتیں اور دوسری بکریں بھوکی واپس آتیں تھنوں میں دودھ کا ایک قطرہ نہ ہوتا۔ حلیمہ کہتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اسی طرح خیر و برکت دکھلاتا رہا اور ہم اللہ کی طرف سے اسی طرح خیر و برکت کا مشاہدہ کرتے رہے۔ اسی طرح جب دو سال پورے ہو گئے تو میں نے آپ کا دودھ چھڑا دیا۔

---

ع۱ حضرت حلیمہ کا یہ تمام واقعہ سیرۃ ابن ہشام میں مذکور ہے صرف خط کشیدہ الفاظ ایک دوسری روایت کے الفاظ کا ترجمہ ہے جس کو علامہ سیوطی نے خصائص کبریٰ صفحہ ۵۴ ج ۱ میں بحوالہ محمد بن اسحاق و طبرانی و بیہقی نقل کیا ہے وہ الفاظ یہ ہیں فلم یزل اللہ یرینا البرکۃ ونتعرفہا اور سیرۃ ابن ہشام کے یہ الفاظ ہیں فلم نزل نتعرف من اللہ الزیادہ والخیر۔ ہم نے دونوں کا ملا کر ترجمہ کر دیا ہے۔ حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ یہ حدیث متعدد طرق سے مروی ہے اور ان احادیث میں سے ہے کہ جو اہل سیر و مغازی کے مابین مشہور اور متداول ہے البدایۃ والنہایۃ صفحہ ۲۷۵ ج ۲ (۲) سیرۃ ابن ہشام، ج: ۱، ص: ۵۶، نیز مجمع الزوائد، ج ۸، صفحہ ۲۲۱۔

جب دو سال پورے ہو گئے تو حلیمہ آپ کو لے کر مکہ آئیں تاکہ حضرت آمنہ کی امانت ان کے حوالے کریں مگر آپ کے وجود باجود کی وجہ سے خداوند ذوالجلال کی جو برکتیں مبذول تھیں اس وجہ سے حلیمہ نے حضرت آمنہ سے درخواست کی کہ اس دُرِ یتیم کو اور چند روز میرے ہی پاس چھوڑ دیں۔ ان دنوں مکہ میں وبا بھی تھی ادھر حلیمہ کا غیر معمولی اسرار اس لیے حضرت آمنہ نے حلیمہ کی درخواست منظور کی اور آپ کو اپنے ہمراہ لے جانے کی اجازت دی۔ حلیمہ آپ کو لے کر بنی سعد واپس آگئیں۔ چند ماہ گذرنے کے بعد آپ بھی اپنے رضاعی بھائیوں کے ساتھ جنگل میں بکریاں چرانے جانے لگے۔

# شَقِّ صَدر

ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ آپ اپنے رضاعی بھائیوں کے ہمراہ بکریاں چرانے جنگل گئے ہوتے تھے کہ یکایک آپ کا رضاعی بھائی دوڑتا ہوا آیا کہ دو سفید پوش آدمی آئے اور ہمارے قریشی بھائی کو زمین پر لٹا کر ان کا شکم مبارک چاک کیا۔ اب اس کو سی رہے ہیں یہ واقعہ سنتے ہی حلیمہ اور ان کے شوہر کے ہوش اڑ گئے۔ افتاں وخیزاں دوڑے۔ دیکھا کہ آپ ایک جگہ کھڑے ہوئے ہیں اور چہرہ انور کا رنگ فق ہے۔ حلیمہ کہتی ہیں کہ میں نے فوراً آپ کو سینہ سے چپٹا لیا اور پھر آپ کے رضاعی باپ نے آپ کو سینہ سے لگایا اور آپ سے دریافت کیا کہ کیا واقعہ تھا۔ آپ نے بیان فرمایا حلیمہ آپ کو لے کر گھر واپس آگئیں [1]۔ رواہ ابو یعلی والطبرانی ورجالہا ثقات۔

شق صدر کا واقعہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی عمر میں چار مرتبہ پیش آیا۔

اوّل بار زمانۂ طفولیت میں پیش آیا جب آپ حلیمہ سعدیہ کی پرورش میں تھے اور اس وقت آپ کی عمر مبارک چار سال کی تھی۔ ایک روز آپ جنگل میں تھے کہ دو فرشتے جبرئیل اور میکائیل سفید پوش انسانوں کی شکل میں ایک سونے کا طشت

---

(۱) سیرۃ ابن ہشام ج: ۱: ص: ۵۶ نیز مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۲۱

برف سے بھرا ہوا لے کر نمودار ہوئے اور آپ کا شکم مبارک چاک کر کے قلب مطہر کو نکالا پھر قلب کو چاک کیا اور اس میں سے ایک یا دو ٹکڑے خون کے جمے ہوئے نکالے اور کہا کہ یہ شیطان کا حصہ ہے۔ پھر شکم اور قلب کو اس طشت میں رکھ کر برف سے دھویا بعد ازاں قلب کو اپنی جگہ پر رکھ کر سینہ پر ٹانکے لگائے اور دونوں شانوں کے درمیان ایک مہر لگا دی۔

حلیمہ سعدیہ کے یہاں زمانۂ قیام میں شق صدر کا واقعہ پیش آنا متعدد روایات میں مختلف صحابہ سے مروی ہے (پہلی روایت) عتبہ بن عبد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہے جو مسند احمد اور معجم طبرانی میں مذکور ہے۔ عتبہؓ کی یہ روایت مستدرک حاکم ص۶۱۶ ج۲ میں بھی مذکور ہے۔ حاکم فرماتے ہیں کہ عتبہ کی یہ حدیث شرط مسلم پر ہے۔ حافظ ذہبی نے تلخیص مستدرک میں حاکم کی تصحیح کا کوئی رد نہیں فرمایا۔ علامہ ہیثمی۔ حدیث عتبہ کو ذکر کر کے فرماتے ہیں رواہ احمد والطبرانی واسناد احمد حسن (۳)

---

۱؎ حدیث عتبة بن عبد السلمی اخرجہ احمد والطبرانی وغیرہما عنہ انہ سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیف کان بدء امرک فذکر القصة فی ارتضاعہ فی بنی سعد وفیہ ان الملکین لما شقا صدرہ قال احدہما الآخر خطہ فخاطہ وختم علیہ بخاتم النبوة فتح الباری ص۴۰۹ ج۶ باب خاتم النبوة ۲؎ اس روایت کے سند میں ایک راوی بقیة بن الولید ہے جسکی وجہ سے بعض مصنفین کو اس حدیث کے شرط مسلم پر ہونے میں تردد ہے۔ عبد اللہ بن المبارک یحیی بن معین۔ ابو زرعہ عجلی ابن سعد فرماتے ہیں کہ بقیة ابن الولید خود فی حد ذاتہ ثقہ ہے اگر ثقات سے روایت کرے تو اسکی روایت معتبر ہے۔ ورنہ نہیں امام نسائی فرماتے ہیں کہ بقیة بن ولید اگر حدثنا اور اخبرنا سے روایت کرے تو مقبول ہے اور اگر عن کے ذریعہ روایت کرے تو وہ روایت نہیں لی جائے گی۔ تہذیب ص۴۷۴ ج۱ و ص۴۷۵ ج۱ یہ خوب یاد رہے کہ یہ روایت مذکورہ تلخیص میں اگرچہ بطریق عن ہے لیکن مستدرک میں حدثنا اور اخبرنا سے مروی ہے۔ حدثنا بقیة بن الولید قال حدثنی بحیر بن سعید عن خالد بن معدان عن عتبة بن عبد السلمی اور بقیة نے یہ روایت ثقہ سے لی ہے کسی مجہول یا ضعیف راوی سے نہیں اسلیے کہ بحیر بن سعید جس سے بقیة ابن الولید نے روایت کی ہے احمد بن حنبل اور عجلی اور ابن سعد اور نسائی اور ابو حاتم اور ابن حبان نے اسکی توثیق

(دوسری روایت) ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہے جو مسند بزار اور دارمی وغیرہ میں مذکور ہے۔ علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ حدیث ابی ذر کے صحیح ہونے میں کوئی شک نہیں کیونکہ حافظ ضیاء الدین مقدسی نے ۔مختارہ۔ میں اس حدیث کو صحیح بتلایا ہے اور علماء نے تصریح کی ہے کہ حافظ مقدسی کی تصحیح حاکم کی تصحیح سے زیادہ موثق و مستند ہے (۱) ابوذر کی یہ حدیث ۔دلائل ابی نعیم میں بھی مذکور ہے اور حافظ عسقلانی فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث مسند احمد اور دلائل بیہقی میں مذکور ہے (۲)

(تیسری روایت) انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ہے جو طبقات ابن سعد میں مذکور ہے جس کے تمام راوی بخاری و مسلم کے مُسلّم ثقہ اور مستند راوی ہیں (۴)

(چوتھی روایت) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے جس کو علامہ سیوطی نے بحوالہ بیہقی اور ابن عساکر خصائص میں ذکر کیا ہے (۵)

(پانچویں روایت) شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے جس کو حافظ عسقلانی نے فتح الباری باب خاتم النبوۃ میں اور علامہ زرقانی نے شرح مواہب صفحہ ۱۵۰ ج ۱ میں بحوالہ مسند ابی یعلی اور دلائل ابو نعیم ذکر کیا ہے (۶)

---

کی ہے۔ تہذیب ص ۲۱۴ ج ۱ عہ۳ علامہ زرقانی کے الفاظ یہ ہیں۔ قلت لا شک فی صحۃ اسنادہ فقد صححہ الضیاء وقد قال العلماء ان تصحیحہ اعلی من تصحیح الحاکم زرقانی ص ۱۶۱ ج ۱ عہ وہ روایت یہ ہے اخبرنا یزید بن ہارون وعفان بن مسلم قالا انا حماد بن سلمۃ عن ثابت عن انس بن مالک ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یلعب مع الصبیان فاتاہ آتٍ فاخذہ فشق بطنہ فاستخرج منہ علقۃ فرمی بہا وقال ہذا نصیب الشیطان منک ثم غسلہ فی طست من ذہب من ماء زمزم ثم لأمہ فاقبل الصبیان الی ظئرہ قتل محمد فاستقبلت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقد انتقع لونہ قال انس فلقد کنا نری اثر المخیط فی صدرہ۔ طبقات ابن سعد باب علامات النبوۃ قبل الاسلام ص ۹۷ ج ۱ (۳) مجمع الزوائد، ج: ۸، ص: ۲۲۲

(۱) زرقانی، ج ۱، ص: ۱۶۰، ۱۶۱ (۲) ج: ۶، ص: ۲۰۹ (۴) ج: ۱، ص: ۹۷ (۵) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۵۵ (۶) ج: ۱، ص: ۱۵۰۔

(چھٹی روایت) خالد بن معدان تابعی کی ہے کہ جو طبقات ابن سعد ص۹۶ ج۱ میں مرسلاً مذکور ہے۔ مگر محمد بن اسحاق کے سلسلہ سند میں مذکور ہے کہ خالد بن معدان کلاعی کہتے ہیں کہ صحابہ کرام کی ایک جماعت نے مجھ سے شق صدر کا یہ واقعہ بیان کیا الخ[1] سیرۃ ابن ہشام ص۵۶ ج۱ ص۷۵، حافظ ابن کثیر، محمد بن اسحاق کی یہ روایت نقل کر کے فرماتے ہیں ہذا اسناد جید قوی (۲)

ابن عباس اور شداد بن اوس اور خالد بن معدان کی روایتیں بعض راویوں کے ضعیف ہونے کی وجہ سے اگرچہ فرداً فرداً ضعیف ہوں لیکن اول تو تعدد طرق سے حدیث کے ضعف میں کمی آجاتی ہے۔ دوم یہ کہ جو ضعیف روایت متعدد صحابہ اور مختلف سندوں سے مروی ہو تو ایسی ضعیف حدیث بلاشبہ صحیح حدیث کی مؤید ہو سکتی ہے اور چند ضعاف کے انضمام سے حدیث صحیح کی صحت اور وثاقت میں اور اضافہ ہو جاتا ہے رہا یہ امر کہ سلسلۂ معراج میں بچپن کے شق صدر کا ذکر نہیں یا دوسری بعض روایتوں میں اس شق صدر کا ذکر نہیں سو یہ اس کے غیر معتبر ہونے کی دلیل نہیں ہو سکتی عدم ذکر کو ذکر عدم کی دلیل بنانا عقلاً صحیح نہیں احادیث معراج ہی کو لے لیجیے کہ

---

عہ۱ ابوہریرہؓ کی اس حدیث کو حافظ عسقلانی نے فتح الباری ص ج۱۳ باب ماجاء فی قولہ عزوجل وکلم اللہ موسیٰ تکلیما میں ذکر کیا ہے ۱۲ عہ۲ حضرت عائشہ کی روایت جو دلائل ابی نعیم میں مذکور ہے اس کی سند میں دو راوی متکلم فیہ ہیں ایک یزید بن بابنوس ہے۔ ابو حاتم کہتے ہیں کہ یزید بن بابنوس مجہول ہے لیکن دارقطنی فرماتے ہیں لاباس بہ اس میں کچھ حرج نہیں یعنی اچھا خاصا راوی ہے اور ابن حبان نے اس کو ثقات میں ذکر کیا ہے۔ تہذیب ص۳۱۶ ج۱۱ حافظ مزی تہذیب الکمال میں فرماتے ہیں کہ ذکرہ ابن حبان فی الثقات وروی لہ البخاری فی الادب ابو داؤد والترمذی فی الشمائل والنسائی اور تہذیب الکمال ص۲۲۱ ج۷ دوسرا راوی داؤد بن المحبر ہے جس کو بعض علماء نے کذاب بتلایا ہے لیکن یحییٰ بن معین فرماتے ہیں ثقہ ہے کذاب نہیں۔ ابو داؤد فرماتے ہیں ثقہ ہے لیکن شابہ ضعیف کے ہے نسائی فرماتے ہیں ضعیف ہے تہذیب ص۱۹۹ ج۳

تقریباً پچاس صحابۂ کرام سے مروی ہیں لیکن ہر صحابی کی روایت میں کچھ ایسے امور کا ذکر ہے کہ جو دوسرے صحابہ کی روایت میں اس کا ذکر نہیں اسی طرح یہاں سمجھ لیجئے کہ راوی نے کسی جگہ فقط معراج کے شق صدر کو ذکر کیا اور کسی جگہ فقط طفولیت کے شق صدر کو بیان کیا اور کسی جگہ دونوں کو جمع کر دیا اور ہر شق صدر کا زمان اور مکان مختلف ہے اور ہر ایک جداگانہ واقعہ ہے فقط ایک واقعہ کا ذکر دوسرے غیر مذکورہ واقعہ کی نفی پر دلالت نہیں کرتا۔

**دوسری بار** شق صدر کا واقعہ آپ کو دس سال کی عمر میں پیش آیا۔ یہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے صحیح ابن حبان اور دلائل ابی نعیم وغیرہ میں مذکور ہے۔

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کو حافظ مقدسی نے مختارہ میں اور عبداللہ بن احمد نے زوائد مسند میں سند کے ساتھ بیان کیا ہے۔ علامہ زرقانی فرماتے ہیں زوائد مسند کے سند کے راوی کل ثقہ ہیں (۴)

رواه عبدالله و رجاله ثقات وثقهم ابن حبان ... اور صحیح مسلم میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ فتح الباری باب علامات النبوة فی الاسلام۔

**تیسری بار** یہ واقعہ بعثت کے وقت پیش آیا جیسا کہ مسند ابی داؤد طیالسی ص ۲۱۵ اور دلائل ابی نعیم ص ۶۹ ج ۱ میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے حافظ ابن الملقن[۱] نے شرح بخاری میں اور حافظ عسقلانی نے فتح الباری باب المعراج میں باب ما جاء

---

بہرحال اس حدیث کی سند لاباس بہ سے کسی طرح کم نہیں معلوم ہوتی خصوصاً جبکہ ابو داؤد طیالسی کی سند کو بھی اس کی ساتھ ملا لیا جائے تو اور قوت آجاتی ہے اسی وجہ سے حافظ ابن ملقن اور حافظ عسقلانی نے اس کو ثبت کے لفظ سے تعبیر فرمایا حافظ ابن ملقن کے یہ الفاظ ہیں وثبت شق الصدر ایضاً عند البعثة کما اخرجه ابونعیم فی الدلائل اور شرح بخاری ص ۳۸۷ ج ۲ اور عسقلانی کے الفاظ بھی اسی کے قریب بلکہ یہی ہیں ۱۲۔ (۱) سیرۃ ابن ہشام، ج: ۱، ص: ۵۶ (۲) البدایۃ والنہایۃ، ج: ۲، ص: ۲۷۵ (۴) زرقانی، ج: ۱، ص: ۱۸۳

[۱] حافظ ابن ملقن کی شرح بخاری کا قلمی نسخہ حیدرآباد دکن کے کتب خانہ آصفیہ میں ہے (۱) مجمع الزوائد، ج: ۸، ص: ۲۵۵

فی قولہ عزوجل وکلم اللہ موسیٰ تکلیما میں بعثت کے وقت شق صدر کا ثابت ہونا تسلیم کیا ہے نیز اس واقعہ کا بوقت بعثت پیش آنا مسند بزار میں ابوذر غفاری سے مروی ہے علامہ ہیثمی فرماتے ہیں کہ ابوذر کی یہ حدیث اس حدیث کے مغائر ہے جو ابوذر ہی سے در بارہ اسراء و معراج صحیح بخاری میں مذکور ہے۔ اس حدیث کے تمام راوی ثقہ ہیں اور بخاری کے راوی ہیں مگر جعفر بن عبداللہ بن عثمان الکبیر جس کی ابوحاتم رازی اور ابن حبان نے توثیق کی ہے اور عقیلی نے اس میں کلام کیا ہے (۲)

**چوتھی بار:** یہ واقعہ معراج کے وقت پیش آیا جیسا کہ بخاری اور مسلم اور ترمذی اور نسائی وغیرہ میں ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے اور اس بارے میں روایتیں متواتر اور مشہور ہیں۔

## الحاصل

یہ چار مرتبہ کا شق صدر تو روایات صحیحہ اور احادیث معتبرہ سے ثابت ہے اور بعض روایات میں پانچویں مرتبہ بھی شق صدر کا ذکر آیا ہے کہ بیس سال کی عمر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا شق صدر ہوا۔ مگر یہ روایت باجماع محدثین ثابت اور معتبر نہیں۔

## شق صدر کی حقیقت

علامہ قسطلانی مواہب میں اور علامہ زرقانی شرح مواہب میں فرماتے ہیں۔

ثم ان جمیع ما ورد من شق الصدر واستخراج القلب وغیر ذلک من الامور الخارقۃ للعادۃ مما یجب التسلیم لہ دون التعرض لصرفہ عن حقیقتہ لصلاحیۃ

یہ جو کچھ مروی ہوا یعنی شق صدر اور قلب مبارک کا نکالنا وغیرہ وغیرہ اس قسم کے خوارق کا اسی طرح تسلیم کرنا واجب اور لازم ہے جس طرح منقول ہوئے ان کو اپنی حقیقت سے نہ پھرا جائے اللہ کی قدرت سے کوئی شے محال نہیں امام قرطبی اور

القدرة فلا یستحیل شئ من ذالك هكذا قاله القرطبی فی المفهم والطیبی والتور بشتی والحافظ فی الفتح والسیوطی وغیرهم ویؤیده الحدیث الصحیح انهم كانوا یرون اثر المخیط فی صدره قال السیوطی وما وقع من بعض جهلة العصر من انكار ذالك وحمله علی الامر المعنوی فهو جهل صریح وخطاء قبیح نشاء من خذلان الله تعالیٰ لهم وعكوفهم علی العلوم الفلسفیة وبُعدُ هم عن دقائق السنة عافانا الله من ذالك انتهیٰ (۱)

علامہ طیبی اور حافظ تورپشتی اور حافظ عسقلانی اور علامہ سیوطی اور دیگر اکابر علماء بھی یہی فرماتے ہیں کہ شق صدر اپنی حقیقت پر محمول ہے اور حدیث صحیح اس کی مؤید ہے وہ یہ کہ حدیث میں ہے کہ صحابۂ کرام سیون یعنی سلائی کا نشان حضور کے سینۂ مبارک پر اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے۔ علامہ سیوطی فرماتے ہیں کہ بعض جہلاء عصر کا شق صدر سے منکر ہونا اور بجائے حقیقت کے اس کو امر معنوی پر محمول کرنا (جیسا کہ اس زمانہ کے بعض سیرت نگار کہتے ہیں کہ شق صدر سے حقیقی معنی مراد نہیں بلکہ شرح صدر کے معنی مراد ہیں) یہ صریح جہالت اور سخت غلطی ہے جو حق تعالیٰ کی عدم توفیق اور علوم فلسفیہ میں انہماک اور علوم سنت سے بعد اور دوری کی وجہ سے پیدا ہوئی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس سے محفوظ رکھے۔ آمین۔

خلاصۂ کلام یہ کہ شق صدر سے حقیقۃً سینہ کا چاک کرنا مراد ہے۔ شق صدر سے شرح صدر کے معنی مراد لینا جو ایک خاص قسم کا علم ہے۔ صریح غلطی ہے۔ شق صدر حضورؐ کے خاص الخاص معجزات میں سے ہے اور شرح صدر حضورؐ کے ساتھ مخصوص نہیں۔ ابوبکر و عمر کے زمانے سے لے کر اب تک بھی علماء صالحین کو شرح صدر ہوتا رہا ہے۔ نیز اگر شق صدر سے شرح صدر کے معنی مراد ہوں جو کہ ایک امر معنوی ہے تو پھر اس حدیث کا کیا مطلب ہوگا کہ سیون کا نشان

(۱) زرقانی شرح مواہب، ج: ۶، ص: ۲۴

جو آپ کے سینۂ مبارک پر صحابۂ کرام اس کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے کیا شرحِ صدر سے سینہ پر سلائی کے نشان نمودار ہو جاتے ہیں۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

## شق صدر کے اسرار

پہلی مرتبہ جو حلیمہ سعدیہ کے یہاں زمانہ قیام میں قلب چاک کر کے جو ایک سیاہ نقطہ نکالا گیا۔ وہ حقیقت میں گناہ اور معصیت کا مادہ تھا جس سے آپ کا قلب مطہر پاک کر دیا گیا اور نکالنے کے بعد قلب مبارک غالباً اس لیے دھویا گیا کہ مادۂ معصیت کا کوئی نشان اور اثر بھی باقی نہ رہے اور برف سے اس لیے دھویا کہ گناہوں کا مزاج گرم ہے جیسا کہ شیخ اکبر نے فتوحات میں لکھا ہے۔ اس لیے مادۂ معصیت کے بجھانے کے لیے برف کا استعمال کیا گیا کہ حرارت عصیاں کا نام ونشان بھی باقی نہ رہے اور قرآن وحدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے قال تعالٰی اِنَّ الَّذِیْنَ یَاْکُلُوْنَ اَمْوَالَ الْیَتٰمٰی ظُلْمًا اِنَّمَا یَاْکُلُوْنَ فِیْ بُطُوْنِهِمْ نَارًا ط تحقیق جو لوگ یتیموں کا مال کھاتے ہیں وہ حقیقت میں اپنے پیٹوں میں آگ بھرتے ہیں اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ مال حرام اگرچہ دنیا میں کتنا ہی ٹھنڈا کیوں نہ ہو لیکن عالم آخرت کے لحاظ سے اس کا مزاج آگ سے کم گرم نہیں جیسے صبر کا مزاج اس عالم میں حنظل سے زیادہ تلخ ہے مگر عالم آخرت میں عسل (شہید) سے زیادہ شیریں ہے۔ وقس علی ہذا۔ اور ایک حدیث میں الصدقۃ تطفئ الخطیئۃ کما یطفئ الماء النار یعنی صدقہ گناہ کو ایسا ہی بجھا دیتا ہے جیسا پانی آگ کو (رواہ احمد والترمذی عن معاذ بن جبل) ایک اور حدیث میں ہے

| | |
|---|---|
| ان الغضب من الشیطان وان | غصہ شیطان کی جانب سے ہے اور شیطان |
| الشیطان خلق من النار و | آگ سے پیدا کیا گیا ہے (نتیجہ یہ نکلا کہ غصہ |
| انما یطفا النار بالماء فاذا غضب | آگ سے پیدا ہوا ہے) اور جز این نیست کہ آگ |

اَحدُکم فلیتوضّأ (رواہ ابو داؤد)
کو پانی ہی سے بجھایا جاتا ہے۔ اس لیے جب کسی کو غصہ آئے تو وضو کر لے۔

امام غزالی فرماتے ہیں کہ ٹھنڈے پانی سے وضو کرے یا غسل کرے۔ آگ میں دو وصف خاص ہیں۔ ایک حرارت اور گرمی اور دوسرے علو یعنی اُوپر کو چڑھنا اس لیے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے وصف کے لحاظ سے غضب کا یہ علاج تجویز فرمایا کہ وضو کرو اور غصہ کی آگ کو پانی سے بجھاؤ اور دوسرے وصف یعنی بڑائی کے لحاظ سے یہ علاج تجویز فرمایا۔

اذا غضبَ احدُکم وھوَ قائم فلیجلس فان ذھبَ عنہ الغضب وَاِلّا فلیضطجع رواہ احمد والترمذی عن ابی ذرؓ
جس کو غصہ آئے وہ کھڑا ہو تو بیٹھ جائے اگر اس سے غصہ جاتا رہے تو فبہا ورنہ لیٹ جائے اس حدیث کو احمد بن حنبل اور ترمذی نے ابو ذر سے روایت کیا ہے۔

غصہ کی وجہ سے انسان میں جو ایک قسم کا علو اور بڑائی پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کا علاج تواضع تذلل اور تمسکن سے فرمایا کہ غصہ آتے ہی فوراً زمین پر بیٹھ جاؤ یا لیٹ جاؤ اور سمجھ لو کہ ہم اسی مشت خاک سے پیدا کیے گئے ہیں آگ بگولہ بننے کی کیا ضرورت ہے بخاری اور مسلم اور دیگر کتب صحاح میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ثنا کے بعد نماز میں دُعا مانگا کرتے تھے۔

اللّٰھم اغسل خطایای بماءِ الثلج والبرد
اے اللہ میری خطاؤں کو برف اور اولے کے پانی سے دھو دے

اس دعا میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو چیزوں کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔
(۱) گناہوں کی نجاست کی طرف کہ ان کے دھونے کی اللہ سے درخواست کی اس لیے کہ طریقہ یہ ہے کہ نجاست اور ناپاکی ہی کو دھوتے ہیں پاک چیز کو نہیں دھوتے (۲) گناہوں کی

حرارت اور گرمی کی طرف کہ برف اور اولے کے پانی سے ان کے بجھانے کی درخواست کی اس لیے کہ اگر گناہوں میں فقط نجاست ہی ہوتی اور حرارت نہ ہوتی تو ممکن تھا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بجائے برف کے پانی کے گرم پانی سے ان کے دھونے کی درخواست فرماتے لیکن گناہوں میں نجاست کے ساتھ حرارت بھی ہے اس لیے تطہیر نجاست کے علاوہ تبرید اور تسکین حرارت کی بھی ضرورت ہے۔ گرم پانی سے اگرچہ تطہیر نجاست کا مقصد حاصل ہو سکتا ہے مگر تبرید اور تسکین کا مقصد علی وجہ الاتم برف اور اولے ہی کے پانی سے حاصل ہو سکتا ہے اس لیے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے بجائے گرم پانی کے ٹھنڈے پانی سے گناہوں کے دھونے کی دعا فرمائی۔ اسی وجہ سے امام نسائیؒ نے اس اس حدیث سے یہ مسئلہ مستنبط فرمایا۔ کہ نماز کے لیے بجائے گرم پانی کے ٹھنڈے پانی سے وضو کرنا افضل اور بہتر ہے اس لیے کہ وضو اور نماز سے مقصد گناہوں کی آگ کو بجھانا ہے جیسا کہ ابوذر کی حدیث سے (جو غصہ کے علاج کے بارہ میں گذر چکی) معلوم ہوتا ہے اور معجم طبرانی میں عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر نماز کے وقت ایک منادی اللہ کی طرف سے ندا دیتا ہے۔ کہ بنی آدم اٹھو اور اس آگ کو بجھاؤ جو تم نے اپنے اوپر روشن کی ہے اہلِ ایمان اُٹھتے ہیں اور وضو کر کے نماز پڑھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرماتے ہیں۔

جس طرح ان آیات اور احادیث سے گناہوں کے مزاج کا گرم ہونا معلوم ہوتا ہے۔ ایسا ہی حدیث سے حب الٰہی اور محبت خداوندی کے مزاج کا سرد ہونا معلوم ہوتا ہے۔ حدیث میں ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم یہ دعا مانگا کرتے تھے

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ نَفْسِیْ وَاَھْلِیْ وَمِنَ الْمَاءِ الْبَارِدِ

اے اللہ اپنی محبت میرے لیے سب سے زیادہ محبوب بنا دے حتیٰ کہ میرے نفس سے اور میرے اہل سے اور ٹھنڈے پانی سے۔

ماء بارد (ٹھنڈے پانی) کا مزاج تو بارد ہوتا ہے۔ لیکن اہل کا مزاج بھی بارد معلوم ہوتا ہے۔ اس لیے کہ حق تعالیٰ جل شانہ نے قرآن میں اپنے خاص بندوں کی یہ دعا ذکر فرمائی ہے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ - (۱)

اے ہمارے پروردگار ہم کو ہماری بیبیوں اور اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما یعنی انکو تیری اطاعت اور فرمانبرداری میں دیکھوں اور تیری معصیت میں نہ دیکھوں اس لیے کہ مومن کی آنکھ اللہ تعالیٰ کی اطاعت ہی سے ٹھنڈی ہوتی ہے اور ظاہر ہے کہ آنکھیں ٹھنڈی ہی چیز سے ٹھنڈی ہوتی ہیں معلوم ہوا کہ اطاعت خداوند کا مزاج ٹھنڈا ہے اور معصیت کا مزاج گرم ہے کیونکہ معصیت کا تعلق جہنم سے ہے۔
اس لیے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ایک ہی سلسلہ میں ماء بارد اور اہل کو ملاکر دعا فرمائی کہ اے اللہ اپنی محبت گھر والوں اور ٹھنڈے پانی سے کہیں زائد ہمارے لیے محبوب بنادے آمین

ائمہ نحو کے نزدیک اگرچہ معطوف اور معطوف علیہ میں مناسبت ضروری نہیں کیونکہ یہ شئ ان کی موضوع بحث سے خارج ہے مگر بلغاء کے نزدیک مناسبت ضروری ہے۔ پس ناممکن ہے کہ نبی اکرم سرور عالم افصح العرب والعجم صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام فصاحت التیام مناسبت سے خالی ہو جس طرح آیات اور احادیث سے معاصی کے مزاج کا گرم ہونا اور طاعات کے مزاج کا بارد ہونا معلوم ہوتا ہے اسی طرح کچھ خیال آتا ہے کہ شاید مباحات کا مزاج معتدل ہو نہ حار اور نہ بارد واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم اور دوسری بار دس سال کی عمر میں جو دس کی عمر میں جو سینہ چاک کیا گیا وہ اس لیے کیا گیا تاکہ قلب مبارک مادۂ لہو ولعب سے پاک ہو جائے۔ اس لیے کہ لہو لعب خدا سے غافل بنا دیتا ہے اور تیسری بار بعثت کے وقت جو قلب مبارک چاک کیا گیا وہ اس لیے

---

(۱) الفرقان۔ آیۃ: ۷۴

کہ قلب مبارک اسرار وحی اور علوم الٰہیہ کا تحمل کر سکے۔

اور چوتھی بار معراج کے وقت اس لیے سینہ چاک کیا گیا تاکہ قلب مبارک عالم ملکوت کی سیر اور تجلیات الٰہیہ اور آیات ربانیہ کے مشاہدہ اور خداوند ذوالجلال کی مناجات اور اس کی بے چون وچگون کلام کا تحمل کر سکے غرض یہ کہ بار بار شق صدر ہوا اور ہر مرتبہ کے شق صدر میں جداگانہ حکمت ہے۔ بار بار شق صدر سے مقصود یہ تھا کہ قلب مطہر و منور کی طہارت و نورانیت انتہا کو پہنچ جائے۔ حضرات اہل علم فتح الباری باب المعراج کی مراجعت کریں۔

## شق صدر کے بعد مہر کیوں لگائی گئی

جب کسی شے کی حفاظت مقصود ہوتی ہے تو مہر لگا دیتے ہیں تاکہ جو شے اس میں رکھ دی گئی ہے وہ اس میں سے نکلنے نہ پائے۔ جواہرات بھر کر تھیلی پر مہر لگا دیتے ہیں کہ کوئی موتی نکلنے نہ پائے۔ اسی طرح آپ کے قلب مبارک کو علم و حکمت سے بھر کر دو شانوں کے درمیان مہر لگا دی گئی تاکہ اس خزینہ سے کوئی شے ضائع نہ ہونے پائے (۱)

نیز جس طرح شق صدر سے قلب کا اندرونی حصہ حظ شیطان سے پاک کر دیا گیا اسی طرح دو شانوں کے درمیان قلب کے مقابل بائیں جانب ایک مہر لگا دی گئی تاکہ قلب شیطان کے وسوسوں اور بیرونی حملوں سے محفوظ ہو جائے اس لیے کہ شیطان اسی جگہ سے وسوسے ڈالتا ہے عمر بن عبدالعزیز سے منقول ہے کہ کسی شخص نے حق جل شانہ سے درخواست کی اے رب العالمین مجھ کو شیطان کے وسوسے کا راستہ دکھلا کہ وہ کس راہ سے آکر آدمی کے دل میں وسوسے ڈالتا ہے تو من جانب اللہ دو شانوں کے درمیانی جگہ جو قلب کے مقابل بائیں جانب ہے وہ دکھلائی گئی کہ شیطان اس راہ سے آتا ہے اور جب بندہ اللہ کا ذکر کرتا ہے تو فوراً پیچھے ہٹ جاتا ہے (۱)

(۱) خواتم الحکم ص: ۱۵۲، (۲) روض الانف ج: ۱، ص: ۱۱۱

خلاصہ یہ کہ جس طرح قلب مبارک کا اندرونی حصّہ شقِ صدر کے ذریعہ مادہ شیطانی سے پاک کر دیا گیا اسی طرح پشت کی جانب مہر لگا کر باہر سے بھی شیطان کی آمد کا راستہ بند کر دیا گیا۔

## مہر نبوّت کب لگائی گئی؟

بعض کہتے ہیں مہر نبوت ابتدائے ولادت سے تھی اور علمائے بنی اسرائیل آپ کو اسی علامت سے جانتے تھے اور بعض کہتے ہیں کہ شقِ صدر کے بعد مہر لگائی گئی پہلا قول زیادہ صحیح اور راجح ہے جیسا کہ بعض روایات سے صراحۃً معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی پیدائش ہی مہرِ نبوت کے ساتھ ہوئی ہے اور عجب نہیں کہ جن روایات میں شقِ صدر کے بعد مہر نبوت کا لگانا مذکور ہے۔ وہ سابق مہر نبوت کی تجدید اور اعادہ ہو اس طرح سے تمام روایات میں تطبیق اور توفیق ہو جاتی ہے۔ (۱)

شق صدر کے واقعہ سے حضرت حلیمہ کو اندیشہ ہوا کہ مبادا آپ کو کوئی صدمہ نہ پہونچ جائے اس لیے آپ کو حضرت آمنہ کے پاس مکہ لے کر حاضر ہوئیں اور تمام واقعہ بیان کر دیا۔ حضرت آمنہ اس واقعہ کو سن کر بالکل ہراساں نہ ہوئیں اور ان انوار وتجلیات اور ان خیرات اور برکات کا جو زمانہ حمل اور ولادت باسعادت کے وقت ظاہر ہوتے تھے ذکر کرکے یہ فرمایا کہ میرے اس بیٹے کی شان بہت بڑی ہوگی۔ اس مولود مسعود تک شیطان کی رسائی ناممکن ہے تم مطمئن رہو اس کو کوئی گزند نہیں پہنچ سکتی۔ حلیمہ اپنے گھر واپس ہوگئیں اور آپ اپنی والدۂ ماجدہ کے پاس رہنے لگے۔ جب عمر شریف چھ سال کو پہنچی تو حضرت آمنہ نے مدینہ کا قصد فرمایا اور آپ کو بھی ساتھ لے گئیں۔ ام ایمن بھی آپ کے ہمراہ تھیں ایک ماہ اپنے میکہ میں قیام کیا۔ پھر آپ کو لے کر واپس ہوئیں۔ راستہ میں مقام ابواء میں حضرت آمنہ نے انتقال فرمایا اور وہیں مدفون ہوئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ (۲)

---

(۱، ۲) زرقانی، ج: ۱، ص: ۱۶۰، ۱۶۳

# عبدالمطلب کی کفالت

ام ایمن آپ کو لے کر مکہ حاضر ہوئیں اور آپ کے دادا عبدالمطلب کے سپرد کیا عبدالمطلب آپ کو ہمیشہ ساتھ رکھتے۔ عبدالمطلب جب مسجد حرام میں حاضر ہوتے تو خانہ کعبہ کے سایہ میں آپ کے لیے ایک خاص فرش بچھایا جاتا کسی کی مجال نہ تھی کہ اس پر قدم رکھ سکے حتیٰ کہ عبدالمطلب کی اولاد بھی اس فرش کے اردگرد حاشیہ اور کنارے پر بیٹھتی مگر آپ جب آتے تو بے تکلف مسند پر بیٹھ جاتے۔ آپ کے چچا آپ کو مسند سے ہٹانا چاہتے مگر عبدالمطلب کمال شفقت سے یہ فرماتے کہ میرے اس بیٹے کو چھوڑ دو خدا کی قسم اس کی شان ہی کچھ نئی ہوگی پھر بلا کر اپنے قریب بٹھلاتے اور آپ کو دیکھتے اور مسرور ہوتے۔ سیرۃ ابن ہشام وعیون الاثر

مستدرک حاکم میں کندیر بن سعید اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ میں زمانہ جاہلیت میں اسلام سے قبل حج کے لیے مکہ مکرمہ حاضر ہوا دیکھا کہ ایک شخص طواف میں مصروف ہے اور یہ شعر اس کی زبان پر ہے۔

یارب رُدَّ رَاکِبِی مُحَمَّدًا رُدَّہٗ اِلَیَّ وَاصْطَنِعْ عِنْدِی یَدًا

اے اللہ میرے سوار محمد کو واپس بھیج دے اور مجھ پر عظیم الشان[2] احسان فرما

میں نے لوگوں سے دریافت کیا کہ یہ کون ہے لوگوں نے کہا کہ یہ عبدالمطلب ہیں اپنے پوتے کو گمشدہ اونٹ کی تلاش میں بھیجا ہے۔ کیونکہ ان کو جس کام کے لیے بھیجتے ہیں اس میں ضرور کامیابی ہوتی ہے۔ آپ کو گئے ہوئے دیر ہوگئی اس لیے عبدالمطلب بے چین ہو کر یہ شعر پڑھ رہے ہیں۔ کچھ دیر نہ گذری کہ آپ بھی واپس آ گئے اور اونٹ آپ کے ہمراہ تھا۔ دیکھتے ہی عبدالمطلب نے آپ کو گلے لگا لیا

---

[1] حافظ سیوطی فرماتے ہیں کہ یہ واقعہ سیرہ محمد بن اسحاق اور دلائل بیہقی اور دلائل ابی نعیم میں مذکور ہے اور ابو نعیم نے ایک اور سند سے اس واقعہ کو ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور ابن سعد اور ابن عساکر نے زہری اور مجاہد اور نافع بن جبیر سے روایت کیا ہے ۱۲ خصائص کبریٰ ص۸۱ ج۱

[2] عظیم الشان یہ ترجمہ یدًا کی تنوین تعظیم کا ہے

اور یہ کہا کہ بیٹا میں تمہاری وجہ سے بیحد پریشان تھا اب کبھی تم کو اپنے سے جُدا نہ ہونے دونگا۔ حاکم فرماتے ہیں کہ یہ روایت شرط مسلم پر ہے اور حافظ ذہبی نے بھی اس کو شرط مسلم پر ہونا تسلیم کیا ہے (۱)

## عبد المطلب کا انتقال:

دو سال تک آپ اپنے دادا عبد المطلب کی تربیت میں رہے۔ جب عمر شریف آٹھ سال کو پہونچی تو عبد المطلب بھی اس دنیا سے رخصت ہوئے۔ علی اختلاف الاقوال بیاسی یا پچاسی یا پچانوے یا ایک سو دس یا ایک سو بیس سال کی عمر میں انتقال کیا اور حجون میں مدفون ہوئے۔ ابو طالب چونکہ حضرت عبد اللہ کے حقیقی اور عینی بھائی تھے۔ اس لیے عبد المطلب نے مرتے وقت آپ کو ابو طالب کے سپرد کیا اور یہ وصیت کی کہ کمال شفقت اور غایت محبت سے ان کی کفالت اور تربیت کرنا (۲)

ام ایمن کہتی ہیں کہ جس وقت عبد المطلب کا جنازہ اُٹھا تو آپ کو دیکھا کہ آپ جنازے کے پیچھے روتے جاتے تھے (۳)

ایک مرتبہ آپ سے دریافت کیا گیا کہ آپ کو عبد المطلب کا مرنا یاد ہے۔ آپ نے فرمایا میری عمر اس وقت آٹھ سال کی تھی (۵)

## ابو طالب کی کفالت:

عبد المطلب کی وفات کے بعد آپ اپنے چچا ابو طالب کی آغوش تربیت میں آگئے ابو طالب نے آپکو اپنی اولاد سے زیادہ عزیز رکھا اور اس شفقت اور محبت سے مرتے دم تک آپ

---

(۱) مستدرک، ج ۲، ص: ۶۰۳ (۳) عیون الاثر ج: ۱، ص: ۴۰، (۲) طبقات ابن سعد ج: ۱، ص: ۴۷، ۷۵، (۴) دلائل ابی نعیم ج: ۱، ص: ۵۱ -

کی تربیت کی کہ حق یہ ہے کہ تربیت اور کفالت کا حق پورا پورا ادا کر دیا۔ افسوس کہ ابو طالب باوجود اس والہانہ اور عاشقانہ تربیت اور کفالت کے دولت ایمان اور نعمت اسلام سے محروم رہے۔ ایک بار مکہ میں قحط پڑا لوگوں نے ابو طالب سے درخواست کی کہ آپ بارش کے لیے دُعا کیجیے۔ ابو طالب ایک مجمع کے ساتھ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو لے کر حرم میں حاضر ہوئے اور آپ کی پشت کو خانہ کعبہ سے لگا دیا آپ نے بطور تضرع اور التجا انگشتِ شہادت سے آسمان کی طرف اشارہ فرمایا بادل کا کہیں نام ونشان نہ تھا اشارہ کرتے ہی ہر طرف سے بادل امنڈ آئے اور اس قدر بارش ہوئی کہ تمام ندی نالے بہنے لگے اسی بارہ میں ابو طالب نے کہا ہے۔

وَاَبْیَضُ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْھِہٖ ثِمَالُ الْیَتَامٰی عِصْمَۃٌ لِّلْاَرَامِلِ

ایسے روشن اور منور کہ ان کے چہرے کی برکت سے خدا سے بارش مانگی جاتی ہے یتیموں کی پناہ اور بیواؤں کا ماویٰ اور ملجا ہے (۱)

## شام کا پہلا سفر اور قصۂ بحیرا راہب

آپ کا سن بارہ سال کا ہو چکا تھا کہ ابو طالب نے قریش کے قافلہ تجارت کے ساتھ شام کا ارادہ کیا مصائب سفر کے خیال سے ابو طالب کا ارادہ آپ کو ہمراہ لے جانے کا نہ تھا عین روانگی کے وقت آپ کے چہرے پر حزن و ملال کے آثار دیکھے اس لیے آپ کو اپنے ہمراہ لے لیا۔ سیرۃ ابن ہشام ص ۱/۶ج وعیون الاثر ص ۴۱/۱ج اور روانہ ہوئے جب شہر بصریٰ کے قریب پہنچے تو وہاں ایک نصرانی راہب رہتا تھا جس کا نام جرجیس تھا اور بحیرا راہب کے

(۱) زرقانی: ج ۱ ص ۱۹۰ (عہ بحیرا با کا فتحہ اور حا کا کسرہ اور یائے ساکنہ اور اخیر میں رائے مقصورہ اور بعض نے را کو ممدودہ پڑھا ہے دیکھو زرقانی ص ۱۹۵ ج ۱ (فائدہ) اہل تحقیق کے نزدیک بحیرا موحد تھا مشرک اور بت پرست نہ تھا اور بعض روایات میں جو بحیرا کی طرف سے لات وعزیٰ کی قسم دلانا آیا ہے سو وہ امتحاناً ہے۔

نام سے مشہور تھا اور نبی آخر الزماں کی جو علامتیں آسمانی کتابوں میں مذکور تھیں ان سے بخوبی واقف اور باخبر تھا چنانچہ مکہ کا یہ قافلہ جب بحیرا راہب کے صومعہ کے پاس جاکر اترا تو اس نے حضور پُرنور کی صورت دیکھتے ہی پہچان لیا کہ یہ وہی نبی ہیں کہ جن کی کتب سابقہ میں خبر دی گئی ہے اور آپ کا ہاتھ پکڑ لیا دیکھو زرقانی صفحہ ۱۹۴ جلد ۱ جامع ترمذی میں[1] ابو موسیٰ اشعری سے مروی ہے کہ ایک بار ابو طالب مشائخ قریش کے ساتھ شام کی طرف گئے شام میں جس جگہ جاکر اترے وہاں ایک راہب رہتا تھا۔ اس سے پہلے بھی بارہا اس راہب پر گذر رہتا تھا مگر وہ کبھی ملتفت نہ ہوتا تھا اس مرتبہ قریش کا کاروان تجارت جب وہاں جاکر اترا تو راہب خلاف معمول اپنی صومعہ سے نکل کر ان میں آیا اور متجسسانہ نظر دل سے ایک ایک کو دیکھنے لگا۔ یہاں تک کہ حضور کا ہاتھ پکڑ لیا اور یہ کہا۔

| | |
|---|---|
| هٰذا سيّدُ العالمين هٰذا رسولُ | یہی ہے سردار جہانوں کا یہی ہے رسول پروردگار |
| ربّ العالمين يبعثهُ اللهُ | عالم کا جس کو اللہ جہانوں کے لیے رحمت |
| رحمةً للعٰلمين | بنا کر بھیجے گا۔ |

سرداران قریش نے اس راہب سے کہا کہ آپ کو یہ کیسے معلوم ہوا۔ راہب نے کہا جس وقت آپ سب گھاٹی سے نکلے تو کوئی شجر اور حجر ایسا باقی نہ رہا جس نے سجدہ نہ کیا ہو اور شجر اور حجر نبی ہی کے لیے سجدہ کر سکتے ہیں اور علاوہ ازیں میں آپ کو مہر نبوت سے بھی پہچانتا ہوں جو سیب کے مشابہ آپ کے شانہ کے نیچے واقع ہے۔ راہب یہ کہہ کر واپس ہو گیا اور فقط ایک آپ کی وجہ سے تمام قافلہ کے لیے کھانا تیار کرایا۔ کھانے کے لیے سب حاضر ہوئے تو آپ موجود نہ تھے۔ راہب نے دریافت کیا کہ آپ کہاں ہیں معلوم ہوا کہ اونٹ چرانے گئے ہوئے ہیں۔ آدمی بھیج کر آپ کو بلایا۔ جس وقت آپ تشریف لائے تو ایک ابر آپ پر سایہ کیے ہوئے تھا جب آپ اپنی قوم کے قریب پہنچے تو دیکھا کہ لوگ آپ سے پہلے درخت کے سایہ میں جگہ لے چکے ہیں۔ اب کوئی جگہ سایہ کی باقی نہ رہی آپ ایک

[1] باب نبوت النبی صلی اللہ علیہ وسلم صفحہ ۲۰۲ ج ۲

جانب کو بیٹھ گئے۔ بیٹھتے ہی درخت کا سایہ آپ کی طرف جھک گیا۔ راہب نے کہا کہ درخت کے سایہ کو دیکھو کہ کس طرح آپ کی طرف مائل ہے اور کھڑے ہو کر لوگوں کو قسمیں دینے لگا اور یہ کہا کہ آپ لوگ ان کو روم کی طرف نہ لے جائیں۔ رومی اگر ان کو دیکھ لیں گے تو آپ کی صفات اور علامات سے آپ کو پہچان کر قتل کر ڈالیں گے اثنا کلام میں اچانک اور یکایک جو راہب کی نظر پڑی تو دیکھا کہ روم کے سات آدمی کسی تلاش میں اسی طرف آرہے ہیں۔ راہب نے پوچھا تم کس لیے نکلے ہو۔ رومیوں نے کہا کہ ہم اس نبی کی تلاش میں نکلے ہیں (جس کی توریت اور انجیل میں بشارت مذکور ہے کہ وہ اس مہینہ میں سفر کے لیے نکلنے والا ہے۔ ہر طرف ہم نے اپنے آدمی بھیجے ہیں۔ راہب نے کہا اچھا یہ تو بتاؤ کہ جس شے کا خداوند ذوالجلال نے ارادہ فرمالیا ہو کیا اس کو کوئی روک سکتا ہے۔

رومیوں نے کہا نہیں۔ اس کے بعد رومیوں نے بحیرا راہب سے عہد کیا کہ ہم اب اس نبی کے درپے نہ ہوں گے اور یہ سات رومی وہیں بحیرا راہب کے پاس رہ پڑے کیونکہ جس مقصد کے لیے نکلے تھے وہ خیال ہی بدل گیا۔ اس لیے اب واپسی کو خلاف مصلحت سمجھ کر بحیرا راہب کے پاس ٹھہر گئے۔ راہب نے پھر قریش کے قافلہ کو قسم دے کر یہ دریافت کیا کہ تم میں سے اس کا ولی کون ہے لوگوں نے ابوطالب کی طرف اشارہ کیا۔ راہب نے ابوطالب سے کہا کہ آپ ان کو ضرور واپس بھیج دیں ابوطالب نے آپ کو ابوبکر اور بلال کے ہمراہ مکہ واپس بھیج دیا۔ راہب نے ناشتہ کے لیے روٹی اور زیتون کا تیل ساتھ کر دیا۔ امام ترمذی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے۔ حاکم فرماتے ہیں کہ یہ روایت بخاری اور مسلم کی شرط پر ہے۔ بیہقی کی ایک روایت میں ہے کہ بحیرا نے اُٹھ کر آپؐ کی پشت مبارک کو دیکھا تو دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت دیکھی اور مہر نبوت کو اس صفت پر پایا جو اس کے علم میں تھی۔ امام بیہقی فرماتے ہیں کہ یہ قصہ اہل مغازی کے نزدیک مشہور ہے شیخ جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں کہ قصہ کے متعدد شواہد میں جو اس کی صحت کا حکم کرتے

ہیں اور میں عنقریب اُن شواہد کو بیان کروں گا (۱)

حافظ عسقلانی اصابہ میں فرماتے ہیں کہ اس روایت کے تمام راوی ثقہ ہیں اور صحیح بخاری کے راوی ہیں۔ عبدالرحمٰن بن غزوان رواۃ بخاری میں سے ہے۔ ائمہ حدیث اور حفاظ کی ایک جماعت نے عبدالرحمٰن کو ثقہ بتایا ہے۔ حافظ سخاوی فرماتے ہیں میں نے کہیں نہیں دیکھا کہ کسی نے عبدالرحمٰن پر جرح کی ہو۔ اس روایت میں صرف ابوبکر اور بلال کو ساتھ بھیجنے کا ذکر بعض رواۃ کی غلطی سے درج ہو گیا ہے لہٰذا یہ کہا جائے گا کہ صرف ابوبکر اور بلال کو ساتھ بھیجنے کا ذکر اس روایت میں مدرج ہے۔ اھ اور ایک کلمہ کے مدرج ہو جانے کی وجہ سے تمام حدیث کو ضعیف نہیں کہا جا سکتا۔ اس لیے حدیث کے تمام راوی ثقہ ہیں (۲) اور یہ حدیث مسند بزار میں بھی مذکور ہے مگر اس میں حضرت بلال کا ذکر نہیں بلکہ بجائے "وارسل معہ بلالاً" کے رجلاً کا لفظ مذکور ہے (۳)۔ امام جزری فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے اس کے تمام راوی صحیح بخاری کے راوی ہیں فقط ابوبکر اور بلال کا ذکر اس روایت میں راوی کا وہم ہے (۴) حافظ عسقلانی فتح الباری کتاب التفسیر میں فرماتے ہیں کہ ترمذی کی حدیث کی سند قوی ہے۔ بظاہر منشاء وہم ایک دوسری روایت معلوم ہوتی ہے وہ یہ کہ ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس سال کی عمر میں شام کا ایک سفر فرمایا۔ اس سفر میں ابوبکر بھی آپ کے ہمراہ تھے۔ ابوبکر کی عمر اس وقت اٹھارہ سال کی تھی اس سفر میں بھی بحیرا راہب سے ملاقات ہوئی۔ اس روایت کو حافظ ابن مندہ اصبہانی نے ذکر کیا ہے سند اس کی ضعیف ہے۔ حافظ عسقلانی اصابہ میں فرماتے ہیں کہ اگر یہ روایت صحیح ہے تو آپ کا یہ سفر شام کے اس سفر کے علاوہ ہے

(۱) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۸۴ (۲) عیون الاثر ج: ۱، ص: ۴۳۔

(۳) زاد المعاد ج: ۱، ص: ۱۷ (۴) مرقاۃ ج: ۵، ص: ۴۷۲۔

جس کا پہلے ذکر ہو چکا ہے۔ راوی کو اسی روایت سے اشتباہ ہوا اور دونوں قصوں کے متقارب ہونے کی وجہ سے قصہ میں غلطی سے ابوبکر کا ذکر کر دیا گیا واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم (۱)
علامہ شبلی اس روایت کی تنقید کرتے ہوئے سیرۃ النبی ص۱۳۱ج۱ پر لکھتے ہیں کہ یہ روایت ناقابل اعتبار ہے۔ اخیر راوی، ابوموسیٰ اشعری ہیں وہ شریک واقعہ نہ تھے۔ انتہی کلامہ۔ جاننا چاہیے کہ اگر صحابی ایسے واقعہ کی روایت کرے کہ جس میں وہ شریک نہ ہوا ہو تو وہ حدیث محدثین کی اصطلاح میں صحابی کی مرسل کہلاتی ہے جو باتفاق محدثین مقبول اور معتبر ہے۔ ورنہ عائشہ صدیقہ اور دیگر اصاغر صحابہ کی وہ روایتیں جن میں وہ شریک واقعہ نہ تھے سب کو غیر معتبر اور ساقط الاعتبار کہنا پڑے گا۔ حدیث کے صحیح ہونے کے لیے یہ کافی ہے کہ صحابی تک جس قدر راوی ہیں وہ سب ثقہ ہوں صحابی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت جو کچھ بھی روایت کرے گا وہ یقیناً بالواسطہ یا بلاواسطہ آنحضرت ہی سے ماخوذ ہو گا حافظ سیوطی تدریب الراوی ص۷۱ میں لکھتے ہیں کہ صحیحین میں اس قسم کی روایتیں بے شمار ہیں۔ اھ
اور تعجب یہ ہے کہ واقعہ بعثت کے بیان میں خود علامہ نے اس اصول کو تسلیم کیا ہے چنانچہ علامہ سیرۃ النبی ص۱۴۸ج۱ کے حاشیہ میں لکھتے ہیں کہ یہ روایت حضرت عائشہ سے مروی ہے لیکن حضرت عائشہ اس وقت تک پیدا نہیں ہوئی تھیں۔ محدثین کی اصطلاح میں ایسی روایت کو مرسل کہتے ہیں لیکن صحابہ کا مرسل محدثین کے نزدیک قابل حجت ہے، کیونکہ متروک راوی بھی صحابہ ہی ہوں گے۔ انتہیٰ کلامہ لیکن نہ معلوم علامہ کو اس اصول سے یہاں کیوں ذہول ہوا۔ اس مقام پر علامہ صلیب پرستوں کے اعتراض سے اس درجہ مرعوب ہوئے کہ جوش تحقیق اور جذبۂ تنقید میں حافظ ابن حجر کو بھی رواۃ پرست کہہ گئے یعنی عیاذاً باللہ حافظ ابن حجر بھی صلیب پرستوں کی طرح رواۃ پرستی کے شرک میں مبتلا ہیں اگرچہ وہ کفرٌ دون کفرٍ ظلمٌ دون ظلمٍ کا مصداق ہو لیکن مطلق شرک میں اشتراک ہے اہل علم کے لیے یہ تو جائز ہے کہ کسی محدث کے قول کو ترجیح دیں لیکن کسی محدث کی شان میں تنقیص آمیز

---

(۱) الاصابۃ، ج: ۱، ص: ۱۷۷

الفاظ کا استعمال جائز نہیں ادب حق جل شانہ کی عظیم نعمت ہے ۱۲

حافظ عراقی الفیۃ السیر میں فرماتے ہیں۔

وکان یُدعیٰ بالامین ورحل　　مع عمّہ بالشام حتی اذ وصل
بُصری رای منہ بحیرالراھب　　مادل انہ النبی العاقب
محمد نبی ھذہ الاُمّۃُ　　فَرَدہ تخوّفا من ثَمّۃُ
من ان یری بعض الیھود امرہٗ　　وعمرہ اذ ذالک ثنتا عشرہ

# حربُ الفجار

عرب میں عرصہ سے لڑائیوں کا سلسلہ جاری تھا. واقعہ فیل کے بعد جو مشہور معرکہ پیش آیا وہ معرکہ حرب الفجار کے نام سے مشہور ہے یہ معرکہ قریش اور قبیلہ قیس کے درمیان پیش آیا۔ اول قیس قریش پر غالب آئے۔ بعد میں قریش قیس پر غالب آئے بالآخر صلح پر جنگ کا خاتمہ ہوا بعض دنوں میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اس لڑائی میں اپنے بعض چچاؤں کے اصرار سے شریک ہوئے مگر قتال نہیں فرمایا۔

علامہ سہیلی فرماتے ہیں۔

وانما لم یقاتل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مع اعمامہ وکان ینبل علیھم وقدکان بلغ سن القتال لانھا کانت حرب فجار وکانوا ایضا کلھم کفارا ولم یاذن اللہ لمؤمن اَن یقاتل الا لتکون کلمۃ اللہ

اس معرکہ میں نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اپنے چچاؤں کے ساتھ ہو کر اس لیے جنگ نہیں کی حالانکہ آپ لڑائی کی عمر کو پہونچ چکے تھے۔ اپنے چچاؤں کو صرف تیر اٹھا اٹھا کر دیا کرتے تھے جنگ اسلیے نہیں کی کہ یہ جنگ حرب فجار تھی یعنی ان مہینوں میں پیش آئی تھی جن میں جنگ کرنا فسق اور فجور نا جائز اور

ھِیَ الْعُلیا (۱) حرام تھی اسی وجہ سے اس لڑائی کو حرب فجار کہتے ہیں علاوہ ازیں سب کے سب کافر تھے مومن کو قتل وقتال اور جنگ وجدال کا حکم فقط اسلیے دیا گیا کہ اللہ کا کلمہ بلند ہو اور اسی کا بول بالا ہو۔ (۱)

ابن ہشام فرماتے ہیں کہ اس وقت آپ کی عمر چودہ یا پندرہ سال کی تھی اور محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ اس وقت آپؐ کی عمر شریف بیس سال کی تھی (سیرۃ ابن ہشام)

# حلف الفضول میں آپ کی شرکت

لڑائی کا سلسلہ تو عرب میں مدت سے جاری تھا مگر کہاں تک حرب فجار کے بعد بعض طبیعتوں میں یہ خیال پیدا ہوا کہ جس طرح زمانہ سابق میں قتل اور غارت گری کے انسداد کے لیے فضل بن فضالہ اور فضل بن وداعہ اور فضیل بن حارث نے ایک معاہدہ مرتب کیا تھا جو انھیں کے نام پر حلف الفضول کے نام سے مشہور رہا۔ اسی طرح اب دوبارہ اس کی تجدید کی جائے۔ زبیر بن عبد المطلب نے اپنے بعض اشعار میں اس معاہدہ کا ذکر کیا ہے۔

اِنَّ الْفُضُوْلَ تَحَالَفُوْا وَتَعَاقَدُوْا ۔۔۔ اَلَّا یُقِیْمَ بِبَطْنِ مَکَّۃَ ظَالِمٌ

فضل بن وداعہ اور فضل بن فضالہ اور فضیل بن حارث نے سب نے اس امر پر عہد اور حلف لیا کہ مکہ میں کوئی ظالم نہ رہ سکے گا

اَمْرٌ عَلَیْہِ تَعَاھَدُوْا وَتَوَاثَقُوْا ۔۔۔ فَالْجَارُ وَالْمُعْتَرُّ فِیْھِمْ سَالِمٌ

اس پر سب نے پختہ عہد کیا پس مکہ میں پڑوسی اور آنے والا سب مامون محفوظ ہیں (سیرۃ ابن ہشام وروض الانف ص ۹)

جب شوال میں حرب فجار کا سلسلہ ختم ہوا تو ذیقعدۃ الحرام میں حلف الفضول کی سلسلہ جنبانی شروع ہوئی اور سب سے پہلے زبیر بن عبد المطلب اس معاہدہ اور حلف کے محرک ہوئے اور بنو ہاشم اور بنی تیم عبداللہ بن جدعان کے مکان پر جمع ہوئے عبداللہ بن جدعان نے سب کے لیے کھانا تیار کرایا۔ اسوقت سب نے مظلوم کی حمایت و نصرت کا عہد کیا کہ مظلوم خواہ اپنا ہو یا پرایا دیسی یا پردیسی حتی الوسع اس کی اعانت اور امداد سے دریغ نہ کرینگے (۲)

(۱) روض الانف، ج: ۱، ص: ۱۲۰ (۲) طبقات ابن سعد ج: ۱، ص: ۸۲

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اس معاہدہ کے وقت میں بھی عبداللہ بن جدعان کے گھر میں حاضر تھا اس معاہدہ کے مقابلہ میں اگر مجھ کو سُرخ اونٹ بھی دیئے جاتے تو ہرگز پسند نہ کرتا اور اگر اب زمانہ اسلام میں بھی اس قسم کے معاہدے کی طرف بلایا جاؤں تو بھی اس کی شرکت کو ضرور قبول کر دوں گا۔

یہ عبداللہ بن جدعان رشتہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے چچا زاد بھائی تھے ایک مرتبہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ۔ ابن جدعان نہایت مہمان نواز تھا لوگوں کو کھانا کھلایا کرتا تھا کیا قیامت کے دن یہ ابن جدعان کو کچھ نفع دے گا۔ آپ نے فرمایا نہیں۔ اس لیے کہ اس نے یہ نہیں کہا۔

رَبِّ اغْفِرْ لِيْ خَطِيْئَتِيْ يَوْمَ الدِّيْنِ اے پروردگار میری خطاؤں کو یوم جزاء میں معاف فرما

(رواہ مسلم) یعنی اس نے کبھی بارگاہ خداوندی میں اپنے گناہوں کی بخشش کی استدعا اور درخواست نہیں کی۔ ابن قتیبہ غریب الحدیث میں ناقل ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں کبھی چلتے چلتے موسم گرما میں عبداللہ بن جدعان کے لگن کے سایہ میں کھڑا ہو جایا کرتا تھا۔ (روض الانف صفحہ ۹۱ جلد ۱) یعنی عبداللہ بن جدعان کا لگن اس قدر بڑا تھا کہ اس کے سایہ میں ایک انسان کھڑا ہو سکتا ہے۔ گویا کہ وجفان[1] کالجواب کا ایک نمونہ تھا۔

# شغل تجارت اور امین کا خطاب

داؤد[2] بن الحصین سے مروی ہے کہ لوگوں کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس شان سے جوان ہوئے کہ آپ اپنی قوم میں سب سے زیادہ بامروت اور سب سے زیادہ خلیق اور سب سے زیادہ ہمسایوں کے خبر گیراں اور سب سے زیادہ حلیم اور بردبار اور سب سے زیادہ سچے اور امانت دار اور سب سے زیادہ خصومت اور دشنام اور فحش اور ہر بری بات سے زیادہ دُور تھے اسی وجہ سے

---

[1] یعنی جیسے جنات سلیمان علیہ السلام کے حکم سے حوضوں کی برابر پیالے بناتے تھے جیسا کہ سورہ سبا میں مذکور ہے ۱۲-۱۲

[2] یحییٰ بن معین اور نسائی نے داؤد بن الحصین کو ثقہ بتایا ہے ۱۳۵ھ میں وفات پائی۔ بخاری نے بھی اس سے روایت لی ہے ۱۲ خلاصہ صفحہ ۱۰۱

آپ کی قوم نے آپ کا نام امین رکھا (اخرجہ ابن سعد و ابن عساکر خصائص کبری ص ۹۱ ج ۱

عبداللہ ابن ابی الحمساء سے مروی ہے کہ میں نے بعثت سے پہلے ایک بار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک معاملہ کیا میرے ذمہ کچھ دینا باقی تھا۔ میں نے آپ سے عرض کیا کہ میں ابھی لے کر آتا ہوں اتفاق سے گھر جانے کے بعد اپنا وعدہ بھول گیا تین روز کے بعد یاد آیا کہ میں آپ سے واپسی کا وعدہ کر کے آیا تھا۔ یاد آتے ہی فوراً وعدہ گاہ پر پہنچا آپ کو اسی مقام پر منتظر پایا۔ آپ نے صرف اتنا فرمایا کہ تم نے مجھ کو زحمت دی۔ میں تین روز سے اسی جگہ تمہارا انتظار کر رہا ہوں (سنن ابوداود) باب العدۃ من کتاب الادب)

عبداللہ[1] بن سائب فرماتے ہیں کہ زمانۂ جاہلیت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا شریک تجارت تھا جب مدینہ منورہ حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا کہ مجھ کو پہچانتے بھی ہو میں نے عرض کیا کیوں نہیں کنت شریکی نعم الشریک تو آپ میرے شریک تجارت تھے اور کیا ہی اچھے شریک لاتداری ولا تماری نہ کسی بات کو ٹالتے تھے اور نہ کسی بات میں جھگڑتے تھے۔

قیس[2] بن سائب مخزومی فرماتے ہیں کہ زمانۂ جاہلیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے شریک تجارت تھے۔ وکان خیر شریک لا یماری و لا یشاری[3] آپ بہترین شریک تجارت تھے نہ جھگڑتے تھے اور نہ کسی قسم کا مناقشہ کرتے تھے (اصابہ ترجمہ قیس بن سائب)

---

[1] عبداللہ بن سائب مکہ میں رہا کرتے تھے مکہ ہی میں عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ خلافت میں انتقال فرمایا عبداللہ بن عباس نے نماز جنازہ پڑھائی ۱۲۔ اصابہ (۲) مجاہد انہی صحابی کے آزاد کردہ غلام ہیں۔ مجاہد سے مروی ہے کہ جب قیس بن سائب کی عمر ۱۲۰ برس کی ہوئی اور روزہ رکھنے کی طاقت نہ رہی تو یہ آیت نازل ہوئی۔ وعلی الذین یطیقونہ فدیۃ طعام مسکین۔ چنانچہ رمضان کا مہینہ آیا تو قیس بن سائب فرماتے کہ میری طرف سے روزانہ ایک مسکین کو ایک صاع غلہ دیا کرو۔ ابوحاتم فرماتے ہیں کہ میرا گمان ہے کہ قیس بن سائب عبداللہ بن سائب کے بھائی ہیں۔ مجاہد راوی ہیں کہ قیس بن سائب فرمایا کرتے تھے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی الفجر اذا انفسق السماء النور والظہر اذا زالت الشمس الحدیث یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز اس وقت پڑھا کرتے تھے کہ جب آسمان پر روشنی پھیل جاتی اور ظہر نماز آفتاب ڈھلنے کے بعد پڑھتے (اصابہ ج ۳ [3] قولہ لایشاری لایلاج وقیل لایاتی بالشر ای لا یشار لطلب احدی الرائین کذا فی الدر النثر

# آپ کا بکریاں چرانا

جس طرح آپ نے حضرت حلیمہ کے یہاں بچپن میں اپنے رضاعی بھائیوں کے ساتھ بکریاں چرائیں اسی طرح جوان ہونے کے بعد بھی بکریاں چرائیں۔ جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ مقام الظہران میں ہم نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے ساتھ تھے کہ وہاں پیلو کے پھل چننے لگے آپ نے فرمایا کہ سیاہ دیکھ کر چنو وہ زیادہ خوش ذائقہ اور لذیذ ہوتے ہیں ہم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ کیا آپ بکریاں چرایا کرتے تھے کہ جس سے آپ کو یہ معلوم ہوا۔ آپ نے فرمایا ہاں کوئی ایسا نبی نہیں ہوا جس نے بکریاں چرائی ہوں۔(۱)

ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی ایسا نبی نہیں ہوا کہ جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ آپ نے بھی۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں میں بھی اہل مکہ کی بکریاں چند قیراط پر چرایا کرتا تھا۔ بخاری شریف کتاب الاجارہ ص ۳۰۱ ج ۱ حافظ تورپشتی رحمہ اللہ تعالیٰ شرح مصابیح میں فرماتے کہ بعض متکلفین نے یہ سمجھ کر کہ بکریاں چرا کر اُجرت لینا شان نبوت کے شایاں نہیں یہ کہہ دیا کہ اس حدیث میں جو لفظ قراریط واقع ہے قیراط کی جمع نہیں بلکہ ایک مقام کا نام ہے جہاں آپ بکریاں چرایا کرتے یہ قول ان متکلفین کا سراسر تکلف اور تعمق ہے امور تبلیغیہ اور امور دینیہ جو اللہ کے لیے جاتے ہیں ان پر نبی کا اُجرت اور مالی معاوضہ لینا یہ بے شک منصب نبوت کے شایان شان نہیں لیکن کسب معاش کیلئے اجرت اور معاوضہ پر کام کرنا یہ ہرگز شان نبوت کیخلاف نہیں بلکہ کسب و اکتساب انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی سنت اور عمل ہے اور توکل انکا حال ہے نیز یہ فعل نبوت اور بعثت سے پیشتر تھا۔ علاوہ ازیں قراریط کو ایک مقام کا نام بتلانا بالکل غریب اور شاذ قول ہے اس قائل سے پہلے کوئی اس کا قائل ہی نہیں ہوا کہ قراریط کسی مقام کا نام ہے"۔

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ راجح یہی ہے کہ قراریط قیراط کی جمع ہے مقام کا نام نہیں۔

---

(۱) بخاری کتاب الاطعمہ

اہل مکہ قراریط کے نام کسی مقام سے واقف ہی نہیں۔ نسائی نے نصر بن حزن سے روایت کیا ہے کہ ایک بار اونٹ والے اور بکریوں والے آپس میں فخر کرنے لگے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ موسیٰ نبی بنا کر بھیجے گئے اور بکریوں کے چرانے والے تھے اور داؤد نبی بنا کر بھیجے اور وہ بھی بکریاں چرانے والے تھے اور میں نبی بنا کر بھیجا گیا اور میں بھی اپنے گھر والوں کی بکریاں مقام اَجیاد میں چرایا کرتا تھا۔ (۱)

**نکتہ** حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا بکریاں چرانا امت کی گلہ بانی کا دیباچہ اور پیش خیمہ تھا اونٹ اور گائے کا چرانا اتنا دشوار نہیں جتنا کہ بکریوں کا چرانا دشوار ہے بکریاں کبھی اس چراگاہ میں جاتی ہیں اور کبھی دوسری چراگاہ میں اس لحظہ میں اگر اس جانب ہیں تو دوسرے لحظہ میں دوسری جانب دوڑتی نظر آتی ہیں۔ گلہ کی کچھ بکریاں اس طرف دوڑتی ہیں اور کچھ دوسری طرف اور راعی ہے کہ ہر طرف دیکھتا ہے کہ کوئی بھیڑیا یا درندہ تو ان کی فکر میں نہیں۔ چاہتا ہے کہ سب بھیڑیں اور بکریاں یکجا مجتمع رہیں مبادہ ایسا نہ ہو کہ کوئی بکری گلہ سے علیحدہ رہ جائے اور بھیڑیا اسکو پکڑلے جائے صبح سے شام تک راعی اسی فکر میں ان کے پیچھے پیچھے سرگرداں اور پریشان رہتا ہے یہی حال حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوٰت اللہ کا امت کے ساتھ ہوتا ہے کہ ان کی صلاح وفلاح کی فکر میں لیل ونہار سرگرداں رہتے ہیں۔ امت کے افراد تو بھیڑوں اور بکریوں کی طرح اِدھر اُدھر بھاگتے پھرتے ہیں اور انبیاء اللہ علیہم الف الف الصلوٰۃ اللہ کمال شفقت و رافت سے اُن کو للکار کر اپنی طرف بلاتے رہتے ہیں اور امت کی اس بے اعتنائی سے ان حضرات کو جو تکلیف اور مشقت پہنچتی ہے اس پر صبر اور تحمل فرماتے ہیں اور بایں ہمہ پھر کسی وقت دعوت اور تبلیغ اور ارشاد وتعلیم سے اکتاتے اور گھبراتے نہیں اور جس طرح بھیڑیں۔ بھیڑیوں اور درندوں کے خونخوار حملوں سے بے خبر ہوتی ہیں۔ اسی طرح امت نفس اور شیطان کے مہلکانہ حملوں سے بے خبر ہوتی ہے اور حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام ہر وقت

(۱) فتح الباری، ج: ۴، ص: ۴۶۴

اس تاک میں رہتے ہیں کہ کہیں نفس اور شیطان ان کو اچک نہ لے جائیں جس درجہ نبی کو امت کی صلاح اور فلاح کی فکر ہوتی۔ امت کو اس کا عشر عشیر بھی فکر نہیں ہوتا امت کو تو اپنی ہلاکت اور بربادی کا خیال بھی نہیں ہوتا اور حضرات انبیاء ہیں کہ ان کی اس زبوں حالت کو دیکھ کر اندر ہی اندر گھلتے رہتے ہیں۔

قال تعالیٰ لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَنْ لَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ (۱) — شاید آپ اُن کے ایمان نہ لانے کی وجہ سے اپنی جان دے دیں۔

اور اسی وجہ سے ارشاد ہے۔

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ (۲) — نبی۔ مومنین کے حق میں ان کی جان سے زیادہ قریب ہے

اور ایک قرأت میں ہے وھو ابٌ لھم یعنی وہ نبی ان کا روحانی باپ ہوتا ہے۔

اے اللہ تو اپنی بے شمار رحمتیں اور غیر محدود برکتیں تمام حضرات انبیاء پر عموماً اور خاتم الانبیاء محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰت اللہ وسلامہ علیہم اجمعین پر خصوصاً نازل فرما کہ جن کے کلمات قدسیہ نے ہم نابکاروں کو تیرا صحیح راستہ بتلایا۔ آمین یا رب العالمین۔

## شام کا دوسرا سفر اور نسطورا راہب سے ملاقات

حضرت خدیجہ عرب کے شریف خاندان کی بڑی مالدار عورت تھیں۔ ان کی شرافت نسبی اور عفت و پاک دامنی کی وجہ سے جاہلیت اور اسلام میں لوگ ان کو طاہرہ کے نام سے پکارتے تھے (۳) زرقانی و فتح الباری باب تزویج النبی صلی اللہ علیہ وسلم خدیجۃ وفضلھا من باب المناقب۔ قریش جب اپنا قافلہ تجارت کے لیے روانہ کرتے تو حضرت خدیجہؓ بھی اپنا مال کسی کو بطور مضاربت دیکر روانہ کرتیں۔ ایک حضرت خدیجہؓ کا سامان قریش کے کل سامان کے برابر ہوتا تھا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر شریف پچیس سال کی ہوئی اور گھر گھر میں آپ کی امانت و دیانت کا چرچا ہوا اور کوئی شخص مکہ میں ایسا نہ رہا

(۱) الشعراء، آیۃ : ۳ (۲) احزاب، آیۃ : ۶ (۳) فتح الباری ۷:۱۰۰، ۱۰۰، زرقانی ج ۱ ص ۱۹۹

کہ آپ کو امین کے لقب سے نہ پکارتا ہو تو حضرت خدیجہ نے آپ کے پاس پیام بھیجا کہ اگر آپ میرا مال تجارت کے لیے لے کر شام جائیں تو آپ کو بہ نسبت دوسروں کے المضاعف معاوضہ دوں گی آپ نے اپنے چچا ابوطالب کی مالی مشکلات کی وجہ سے اس پیغام کو قبول فرمایا اور حضرت خدیجہؓ کے غلام میسرہ کے ساتھ شام کی طرف روانہ ہوئے جب بصریٰ پہنچے تو ایک سایہ دار درخت کے نیچے بیٹھے وہاں ایک راہب رہتا تھا جس کا نام نسطورا تھا۔ وہ دیکھ کر آپ کی طرف آیا اور آپ کو دیکھ کر یہ کہا کہ عیسیٰ بن مریمؑ[1] کے بعد سے لے کر اب تک یہاں آپ کے سوا اور کوئی نبی نہیں اترا پھر میسرہ سے کہا کہ ان کی آنکھوں میں یہ سرخی ہے۔ میسرہ نے کہا یہ سرخی آپؐ سے کبھی جدا نہیں ہوتی۔ راہب بولا

هو هو وهو نبي وهو آخر الانبياء۔ یہ وہی نبی ہے اور یہ آخری نبی ہے۔

پھر آپ خرید و فروخت میں مشغول ہوئے اسی اثنا میں ایک شخص آپؐ سے جھگڑنے لگا اور اس نے آپؐ سے یہ کہا کہ لات وعزیٰ کی قسم کھائیے آپؐ نے فرمایا کہ میں نے کبھی لات عزیٰ کی قسم نہیں کھائی اور اتفاقاً جب کبھی میرا لات اور عزیٰ پر گذر بھی ہوتا ہے تو میں اعراض اور کنارہ کشی کے ساتھ میں وہاں سے گذر جاتا ہوں یہ سن کر اس شخص نے کہا کہ بے شک بات تو آپ ہی کی ہے یعنی صادق اور سچے ہیں اور پھر اس شخص نے کہا کہ واللہ یہ شخص ہے جس کی شان اور صفت کو ہمارے علماء اپنی کتابوں میں لکھا ہوا پاتے ہیں۔

میسرہ کا بیان ہے کہ جب دوپہر ہوتا اور گرمی کی شدت ہوتی تو میں دو فرشتوں کو

---

[1] ابن سعد کی روایت میں بعد عیسیٰ کا لفظ نہیں ہے یہ لفظ علامہ زرقانی نے نقل کیا ہے اس کلام کے ایک معنی تو یہ ہیں کہ جو ہم نے ذکر کیے کہ حضرت مسیح کے بعد آپ کے سوا اس درخت کے نیچے کوئی نبی نہیں اترا۔ یہ مطلب علامہ سہیلی نے روض الانف میں ذکر کیا ہے اور دوسرے معنی وہ ہیں کہ جو عز بن جماعہ فرماتے ہیں وہ یہ کہ ممکن ہے کہ حضرت مسیح کے بعد اس درخت کے نیچے کوئی شخص بھی نہ اترا ہو نہ نبی اور نہ غیر نبی اور آپ کے سوا کسی شخص کا نہ اترنا یہ بھی من جملہ خوارق کے ہو جیسا کہ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے تفصیل کے لیے زرقانی ص ۱۹۵ ج ۱ ملاحظہ فرمائیں ۱۲۔

دیکھا کہ وہ آکر آپؐ پر سایہ کر لیتے ہیں جب آپؐ شام سے واپس ہوئے تو دوپہر کا وقت تھا اور دو فرشتے آپؐ پر سایہ کیے ہوئے تھے۔ حضرت خدیجہؓ نے جب بالاخانے سے آپؐ کو اس شان سے آتے دیکھا تو پاس کی تمام عورتوں کو بھی دکھلایا۔ تمام عورتیں تعجب کرنے لگیں۔ بعد ازاں میسرہ[1] نے سفر کے تمام حالات و واقعات سُنائے اور آپ نے مالِ تجارت حضرت خدیجہؓ کے سپرد کیا اس مرتبہ آپؐ کی برکت سے حضرت خدیجہؓ کو اس قدر منافع ہُوا کہ اس سے پیشتر کبھی اتنا نفع نہ ہُوا تھا حضرت خدیجہ نے جتنا معاوضہ آپؐ سے مقرر کیا تھا اس سے زیادہ دیا (۲)

اس واقعہ کو نقل کر کے لکھتے ہیں کہ اس واقعہ کو واقدی اور محمد بن اسحاق اور ابن سکن نے روایت کیا ہے یعنی اس واقعہ کا راوی صرف واقدی نہیں بلکہ محمد بن اسحاق اور ابن سکن بھی اس روایت کے راوی ہیں واقدی جمہور کے نزدیک ضعیف ہیں اور محمد بن اسحاق تابعی ہیں۔ جمہور کے نزدیک ثقہ ہیں۔ امام احمد فرماتے ہیں کہ محمد بن اسحاق کی حدیث میرے نزدیک نزدیک حسن ہے واقدی اگرچہ محدثین کے نزدیک متروک ہیں لیکن حدیث کی کوئی کتاب واقدی کی روایت سے خالی نہیں۔ حافظ ابن تیمیہ الصارم المسلول ص ۹۶ میں فرماتے ہیں کہ واقدی اگرچہ ضعیف ہیں۔ لیکن ان کے اعلم الناس بالمغازی ہونے میں کسی کو کلام نہیں، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل وغیرہ ان کی کتابوں سے استفادہ کرتے تھے۔ انتہی کلامہ غرض یہ کہ یہ روایت محمد بن اسحاق اور واقدی دونوں سے مروی ہے اور محمد بن اسحاق کی روایت محدثین کے نزدیک معتبر ہے حسن سے کم نہیں اور واقدی کی روایت اگرچہ ضعیف ہے لیکن حدیث حسن کے لیے بلا شبہ مؤید اور شاہد بن سکتی ہے۔

---

[1] ظاہر یہ ہے کہ میسرہ بعثت سے پہلے ہی وفات پا گئے۔ حافظ عسقلانی اصابہ میں فرماتے ہیں کہ کسی صحیح روایت سے اب تک میسرہ کا صحابی ہونا ثابت نہیں ہُوا۔ ۱۲ زرقانی ص ۱۹۹ ج ۱

(۲) طبقات ابن سعد ج ۱، ص: ۸۳، الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۹۱ عیون الاثر ج ۱، ص: ۴۹۔

# تحقیق و توثیق قصۂ میسرہ

## اور تین ائمۂ سیرت کا تذکرہ اور اُن پر مختصر سا تبصرہ

قصہ میسرہ کی روایت چونکہ محمد بن اسحاق اور واقدی دونوں سے مروی ہے جن کی جرح و تعدیل میں علماء نے طویل کلام کیا ہے اس لیے ہم یہ چاہتے ہیں کہ اس مقام پر تین ائمۂ سیرت کا کچھ حال ہدیۂ ناظرین کریں جو سیرت اور مغازی میں زیادہ مشہور ہیں۔

(۱) موسیٰ بن عقبہ (۲) محمد بن اسحاق (۳) واقدی۔ تاکہ ائمۂ سیرت کی روایات کا صحیح رتبہ معلوم ہو جائے۔

### (۱) موسیٰ بن عقبہ

موسیٰ بن عقبہ مدنی ہیں۔ زبیر بن عوام رضی کے خاندان کے آزاد کردہ غلام ہیں تابعی ہیں۔ مسلّم اور متفق علیہ ثقہ ہیں کسی نے ان پر جرح نہیں کی امام مالک اور سفیان بن عیینہ اور عبداللہ بن مبارک نے ان سے روایت کی ہے ۱۴۱ھ میں وفات پائی ائمہ ستہ نے صحاح ستہ میں ان سے روایت کی ہے۔ امام مالک موسیٰ بن عقبہ کی کتاب المغازی کے متعلق فرمایا کرتے تھے کہ وہ اصح المغازی ہے لیکن موسیٰ بن عقبہ کی کتاب المغازی کا کوئی نسخہ موجود نہیں کتب سلف میں متفرقاً اس کی روایتیں پائی جاتی ہیں۔

### (۲) محمد بن اسحاق

محمد بن اسحاق بن یسار مطلبی مدنی تابعی ہیں۔ سیرت اور مغازی کے امام ہیں جمہور علماء نے ان کی توثیق کی ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان پر جرح کی ہے۔ حافظ ذہبی تذکرۃ الحفاظ میں فرماتے ہیں کہ محمد بن اسحاق فی نفسہ صدوق اور مرضی یعنی پسندیدہ ہیں لیکن

ان کی حدیث درجۂ صحت سے نازل ہے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ تعالیٰ ان کو حسن الحدیث فرماتے تھے (انتہیٰ) علی بن مدینی کہتے ہیں کہ محمد بن اسحاق کی حدیث میرے نزدیک صحیح ہے۔ نسائی کہتے ہیں قوی نہیں۔ دارقطنی کہتے ہیں قابل احتجاج نہیں امام مالک فرماتے ہیں کہ دجال ہے من جملہ دجاجلہ کے۔ شعبہ کہتے ہیں کہ امیر المؤمنین فی الحدیث ہیں۔ امام بخاری نے صحیح بخاری میں ان سے موصولاً کوئی روایت نہیں لی البتہ تعلیقاً ان سے روایت لی ہے۔ اصحاب سنن نے محمد بن اسحاق سے روایت لی ہے اور امام مسلم نے مقروناً بالغیر ان سے روایت لی ہے ۱۵۱ھ میں وفات پائی۔ مغازی ابن اسحاق کا اصل نسخہ مفقود ہے البتہ سیرت ابن ہشام کا جو نسخہ اس وقت موجود ہے وہ درحقیقت سیرت ابن اسحاق کا ہی نسخہ ہے جو جدید طریقہ سے ابن ہشام نے مرتب کیا ہے محمد بن اسحاق پر دو جرح کی گئی ہیں ایک یہ کہ وہ روایت میں تدلیس کرتے تھے دوم یہ کہ خیبر وغیرہ کے واقعات کو یہود خیبر سے دریافت کرتے تھے۔ دوسری وجہ موجب جرح نہیں۔ مزید توثیق کے لیے یہود سے واقعات کی تحقیق کرنا قابل اعتراض نہیں۔ البتہ فقط یہود پر اعتماد کرنا اور محض ان کی روایات سے احکام شرعیہ کا ثابت کرنا درست نہیں۔ لیکن دُنیا میں کوئی مسلمان اس کا قائل نہیں اور نہ کہیں یہ ثابت ہے کہ محمد بن اسحاق یہود خیبر سے نافع اور زہری کی طرح روایت کرتے ہوں اور قاسم اور عطاء کی طرح یہود خیبر کو ثقہ سمجھتے ہوں اور نہ کوئی ادنیٰ عقل والا مسلمان کافروں سے روایت کرسکتا ہے اور نہ ان کو ثقہ سمجھ سکتا ہے اور جس نے ایسا سمجھا غلط سمجھا۔ باقی تدلیس کے متعلق خود ائمہ حدیث نے تصریح کردی ہے کہ مدلس کا عنعنہ معتبر نہیں جب تک اس کا سماع ثابت نہ ہوجائے۔

## (۳) واقدی

ابو عبداللہ محمد بن عمر بن واقد الواقدی المدنی۔ سیرت اور مغازی کے امام اور جلیل القدر عالم تھے امام مالک اور سفیان ثوری اور معمر بن راشد اور ابن ابی ذئب کے تلامذہ میں

سے تھے کذا فی تاریخ ابن خلکان صفحہ ۶۴۴ ج ۱ اور ان کے شاگرد رشید محمد بن سعد صاحب طبقات سفیان بن عیینہ کے تلامذہ میں سے تھے۔ تاریخ ابن خلکان صفحہ ۶۴۲ واقدی ۱۳۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۲۰۷ھ میں وفات پائی میزان الاعتدال صفحہ ۱۱۱ ج ۳

واقدی کے بارے میں محدثین کے الفاظ مختلف ہیں امام شافعی اور امام احمد نے واقدی کو کذاب اور ان کی کتابوں کو کذب بتلایا ہے۔ امام بخاری اور ابو حاتم نے متروک الحدیث کہا ہے۔ علی بن المدینی اور نسائی نے ان کو واضع الحدیث کہا ہے اور آئمہ حدیث کی ایک جماعت نے ان کی تضعیف کی ہے یعنی واقدی ضعیف ہیں کاذب نہیں یحیی بن معین کہتے ہیں کہ واقدی ثقہ نہیں۔ دار قطنی کہتے ہیں۔ فیہ ضعف یعنی واقدی میں کچھ ضعف ہے۔ علماء کی ایک قلیل جماعت نے واقدی کی توثیق کی ہے اور ان کو ثقہ بتلایا ہے۔ یزید بن ہارون کہتے ہیں کہ واقدی ثقہ ہے۔ ابو عبیدہ اور ابراہیم حربی نے بھی ان کی توثیق کی ہے۔ دراوردی کہتے ہیں کہ واقدی امیر المؤمنین فی الحدیث ہیں۔ حافظ ابن سید الناس نے عیون الاثر کے مقدمہ میں مختلف اقوال نقل کرنے کے بعد واقدی کے ثقہ ہونے کو ترجیح دی ہے۔ حافظ ابن حجر فتح الباری میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وقد تعصب مغلطائی للواقدی | حافظ مغلطائی نے واقدی کی حمایت میں تعصب |
| فنقل کلام من قواہ ووثقہ | سے کام لیا ہے کہ جن لوگوں نے واقدی کو ثقہ اور |
| وسکت عن ذکر من وھاہ | قوی بتلایا ہے ان کا کلام تو نقل کر دیا اور جن لوگوں |
| واتھمہ وھم اکثر عددا | نے واقدی کو کمزور اور متہم قرار دیا ہے ان کے |
| واشد اتقانا واقوی | ذکر سے مغلطائی نے سکوت کیا حالانکہ واقدی |
| معرفۃ بہ من الاولین | پر جرح کرنے والے توثیق کرنے والوں سے عدد |
| ومن جملۃ ما قواہ بہ | میں بھی زیادہ ہیں اور ضبط اور اتقان اور علم |
| ان الشافعی روی[1] عنہ | معرفت میں بھی ان سے بڑھے ہوئے ہیں اور |

وقد اسند البیهقی عن الشافعی انہ کذبہ کذا فی انہاء السکن مقدمۃ اعلاء السنن ص۵۷

واقدی کی دلائل تقویت میں یہ پیش کیا ہے کہ امام شافعی نے ان سے روایت لی ہے حالانکہ بیہقی نے اپنی سند کے ساتھ امام شافعی سے یہ نقل کیا ہے کہ امام شافعی واقدی کو کاذب بتلاتے تھے۔ (ترجمہ ختم ہوا)

حافظ ابن حجر کی رائے یہ ہے کہ جب کسی راوی میں جرح اور تعدیل توثیق اور تضعیف جمع ہوجائیں تو اکثر کے قول کو ترجیح دی جائے گی لہٰذا واقدی کی جرح کو توثیق پر ترجیح ہونی چاہیے اس لیے کہ واقدی کے جرح کرنے والے تعدیل کرنے والوں سے زیادہ ہیں۔ حافظ مغلطائی کی رائے یہ ہے کہ تعارض کی صورت میں توثیق اور تعدیل کو ترجیح ہونی چاہیے اگرچہ تعدیل و توثیق کرنے والے کم ہوں اس لیے کہ اصل اہل علم میں عدالت اور ثقاہت ہے خصوصاً خیر القرون میں کسی راوی کا جب تک فسق ثابت نہ ہوجائے۔ اس وقت تک اس کی روایت کو رد نہیں کیا جاتا۔ کما قال تعالیٰ۔

وَاِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا (۱)

اگر کوئی فاسق تمہارے پاس خبر لے کر آئے تو اُس کی تحقیق کرو۔

اور ایک قرات میں فتبینو کے بجائے فتثبتوا آیا ہے یعنی فاسق اگر کوئی خبر لے کر آئے تو اس میں تثبت اور احتیاط سے کام لو رد کرنے میں عجلت سے کام نہ کرو اور یہ تبیّن اور تثبت کا حکم اس راوی کے خبر کے بارے میں ہے جس کا فسق ثابت ہوچکا ہو۔ لقولہ تعالیٰ اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌ۔ لہٰذا جس کا فسق ہی ثابت نہ ہو اس میں تو اور بھی شدید احتیاط کی ضرورت ہوگی اس بنا پر حافظ مغلطائی نے واقدی کے بارے میں تعصب سے کام نہیں لیا بلکہ

---

(۱) الحجرات آیۃ : ۶

انصاف سے کام لیا ہے کہ توثیق اور تعدیل کے قول کو اختیار کیا اور جارحین اور قادحین کی کثرت پر نظر نہیں کی اور فقہاء کا مسلک اختیار کیا کہ جب کسی راوی میں توثیق اور تضعیف جمع ہو جائیں تو محدثین کے نزدیک اکثر کے قول کا اعتبار ہے اور فقہا کا مسلک یہ ہے کہ جب کسی راوی میں جرح و تعدیل جمع ہو جائیں تو جرح مبہم کے مقابلہ میں تعدیل کو ترجیح ہوگی۔ اگرچہ جارحین کا عدد معدلین کے عدد سے زیادہ ہو اور احتیاط بھی قبول ہی کرنے میں ہے رد کرنا خلاف احتیاط ہے۔ حافظ بدر الدین عینی کا شرح بخاری اور شرح ہدایہ میں اور شیخ ابن ہمام کا شرح ہدایہ میں یہی معمول ہے کہ توثیق اور تعدیل کو تضعیف اور جرح کے مقابلہ میں ترجیح دیتے ہیں اور امام احمد بن حنبلؒ[1] کا بھی یہی مسلک ہے کہ جب تک کسی راوی کے ترک پر تمام اہلِ علم متفق نہ ہو جائیں اس وقت تک امام احمد اس کی روایت کو ترک نہیں کرتے مسند میں از اوّل تا آخر اسی طریق پر روایتیں لائے ہیں۔ ابو داؤد اور نسائی بھی سنن میں اسی طریق پر چلے ہیں۔ معلوم ہوا کہ حافظ مغلطائی کا واقدی کی توثیق اور تعدیل کو ترجیح دینا اس اصول پر مبنی ہے تعصب پر مبنی نہیں واقدی کے بارے جو مختلف اقوال ہم نے نقل کیے ہیں وہ سب حافظ ذہبی کے میزان الاعتدال ج ۳ ص ۱۱۱ سے نقل کیے ہیں۔ تعجب ہے کہ واقدی کے بارے میں آئمہ حدیث کا یہ تمام اختلاف حافظ ذہبی کے سامنے ہے اور پھر اخیر میں حافظ ذہبی یہ کہتے ہیں۔ واستقر الاجماع علی وھن الواقدی۔ حالانکہ اس قدر اختلاف کے ہوتے ہوتے اجماع کا دعویٰ صحیح نہیں ہے

حافظ ابن تیمیہ الصارم المسلول میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| مع ما فی الواقدی من الضعف | باوجود اس کے کہ واقدی میں ضعف ہے دنیا میں کوئی |
| لا یختلف اثنان ان الواقدی | دو شخص بھی اس بارے میں اختلاف نہیں رکھتے کہ واقدی |
| اعلم الناس بتفاصیل | سے زیادہ مغازی کے جاننے والے ہیں اور مغازی کے |

[1] قال یعقوب قال لی احمد مذہبی فی الرجال انی لا اترک حدیث محدث حتی یجتمع اہل مصر علی ترک حدیثہ کذا فی التہذیب ص ۳۷ ج ۵

امور المغازی واخبر باحوالھا — احوال اور تفاصیل کی معرفت میں سب سے زیادہ باخبر

وقد کان الشافعی واحمد وغیر — ہیں اور امام شافعی اور احمد اور دیگر اہلِ علم واقدی

ھما یستفیدون علم ذلک من کتبہ(۱) — کی کتابوں سے استفادہ کرتے تھے۔ انتہی

اور دنیا میں سیرت اور مغازی اور رجال کی کوئی کتاب ایسی نہیں کہ جو واقدی کی روایات سے خالی ہو۔ فتح الباری اور زرقانی شرح مواہب واقدی کی روایات سے بھری پڑی ہے اور خود علامہ شبلی نے بھی بکثرت واقدی سے استفادہ اور استفاضہ کیا ہے۔ سیرت النبی کے متعدد مواضع میں طبقات ابن سعد کی وہ روایتیں لی ہیں کہ جن کا پہلا راوی ہی واقدی ہے۔ علامہ شبلی نے طبقات کا مع صفحہ اور جلد کا حوالہ بھی دیا۔ مگر ان مواضع میں یہ نہیں بتلایا کہ اس روایت کا پہلا ہی راوی واقدی ہے۔ جس کو علامہ مشہور دروغ گو اور افسانہ ساز اور ناقابلِ ذکر سمجھتے ہیں اور جا بجا ناقابلِ ذکر الفاظ سے ان کا ذکر کرتے ہیں مگر جب علامہ اس مشہور دروغ گو سے روایت لیتے ہیں تو اس کا نام ذکر نہیں کرتے۔ البتہ اس دروغ گو کے شاگرد رشید یعنی ابن سعد کے نام سے روایت لیتے ہیں جو اسی شاگرد دروغ گو اور افسانہ ساز سے ہوتی ہے۔



---

(۱) ص: ۷۴، ۹۶، ۹۷

# روایات واقدی در سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

اب بطور نمونہ واقدی کے چند روایات ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔ جن کو علامہ شبلی نے سیرۃ النبی میں لیا ہے (۱) قصی نے مرتے وقت حرم محترم کے تمام مناصب سب سے بڑے بیٹے عبدالدار کو دیئے طبقات ابن سعد ص ۴۱ ج ۱ سیرت النبی ص ۱۵۴ ج ۱۔ علامہ نے یہ واقعہ بحوالہ طبقات ابن سعد نقل کیا ہے جو صرف واقدی سے منقول ہے۔

(۲) عبداللہ نے ترکہ میں اونٹ بکریاں اور ایک لونڈی تھی جس کا نام ام ایمن تھا۔ الخ طبقات ابن سعد ص ۶۲ ج ۱ سیرۃ النبی ص ۵۸ ج ۱۔ یہ واقعہ بھی طبقات میں صرف واقدی سے منقول ہے۔ واقدی کے بعد کسی سند کا ذکر نہیں ہے۔

(۳) ابن سعد نے طبقات ص ۷۱ ج ۱ میں روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ میں تم سب سے فصیح تر ہوں کیونکہ میں قریش کے خاندان سے اور میری زبان بنی سعد کی زبان ہے۔ سیرت النبی ص ۱۶۲ ج اس کا راوی بھی محمد عمر واقدی ہے۔

(۴) حلف الفضول کا واقعہ سیرۃ النبی ص ۷ ج ۱ پر بحوالہ طبقات ابن سعد ص ۸۲ ج ۱ مذکور ہے یہ واقعہ بھی طبقات میں واقدی کی روایت سے ہے۔

(۵) علامہ شبلی سیرۃ النبی ص ۴۴ ج ۱ پر غزوہ خیبر کے بیان میں لکھتے ہیں کہ حضورؐ نے یہ اعلان عام فرمایا لایخرجن معنا الا راغب فی الجہاد ہمارے ساتھ وہ لوگ آئیں جو طالب جہاد ہوں (ابن سعد) یہ روایت بھی ابن سعد کے حوالے سے نقل کی ہے جو واقدی سے مروی ہے کیا یہ علم اور امانت کے خلاف نہیں کہ جب کسی روایت کو رد کرنا چاہیں تو واقدی کا نام ذکر کر دیں اگرچہ اس روایت کا راوی واقدی کے علاوہ کوئی اور ثقہ بھی ہو اور جب واقدی کی روایت لینا چاہیں تو واقدی کا نام حذف کر دیں اور اس کے شاگرد کے نام

پر اکتفا کریں اور خاموشی کے ساتھ اس پر گذر جائیں۔

## خلاصۂ کلام

یہ کہ واقدی کے بارے میں قول محقق اور راجح اور اقرب الی الصواب یہ ہے کہ واقدی ضعیف ہے دروغ گو اور افسانہ ساز نہیں۔ واقدی کی روایت کا وہی حکم ہے جو ضعیف راوی کی روایت کا حکم ہے یعنی جب تک کوئی حدیث صحیح۔ اس ضعیف حدیث کے معارض نہ ہو اس وقت تک ضعیف حدیث کو نہیں چھوڑا جائے گا۔ خصوصاً جب کہ وہ ضعیف حدیث متعدد طرق اور مختلف اسانید سے مروی ہو۔ امام اعظم ابوحنیفہؒ سے بدرجۂ تواتر منقول ہے کہ حدیث ضعیف میرے نزدیک رائے رجال سے کہیں زیادہ محبوب ہے۔ امام ابوحنیفہ کو جب کسی مسئلہ میں کوئی صحیح حدیث دستیاب نہیں ہوتی تو ضعیف حدیث کو بمقابلہ قیاس ترجیح دیتے ہیں۔ ضعیف حدیث کا یہ مطلب نہیں کہ وہ ناقابل اعتبار ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ ضعیف کے ضعف کو پیش نظر رکھو اور جب صحیح اور ضعیف میں تعارض ہو تو صحیح کو ترجیح دو اور جب کوئی حدیث صحیح نہ ملے تو اسی ضعیف حدیث کو اپنی رائے پر مقدم رکھو۔ اس لیے کہ رائے فی حد ذاتہٖ ضعیف اور کمزور ہے اور حدیث نبوی میں فی ذاتہٖ ضعف نہیں سند اور طریق روایت میں ضعف ہے جو محض عارضی ہے ذاتی نہیں ہے اور رائے کا ضعف ذاتی ہے اس لیے حدیث ضعیف کو رائے پر مقدم رکھا جائے گا اور ضعیف روایت کے قبول کے شرائط اصول حدیث کی کتابوں میں مذکور ہیں وہاں مراجعت کریں۔

ہذا ما ظہر لی فی ہذا المقام واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم

حافظ عراقی رحمہ اللہ تعالیٰ الفیۃ السیر میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ثم مضی للشام مع میسرۃ | فی متجر والمال من خدیجہ |
| من قبل تزویج بہا فبلغا | بصری فباع وتقاضی ما بغا |

وقدرای میسرۃ العجائبا منہ وماخص بہ مواھبا
وحدثت السیدۃ الجلیلۃ خدیجۃ الکبریٰ فاحصنت فیلۃ
ورغبت فخطبت محمدا فیالھا من خطبۃ ما اسعدا
وکان اذ زوجھا ابن الخمس من بعد عشرین بغیر لبس

# فوائد

ف (۱) اس روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کسی کسی کے لیے بطور خرق عادت فرشتوں کا دیکھنا ممکن ہے جیسا کہ واقعۂ مذکورہ میں میسرہ نے فرشتوں کو سایہ کرتے دیکھا (۱) اور حضرت مریم کا جبریل امین اور دیگر ملائکہ کو دیکھنا قرآن کریم میں اور حضرت ہاجرہ کا فرشتہ کو دیکھنا صحیح بخاری کتاب الانبیاء میں اور عمران بن حصین کا اپنے کراماً کاتبین کو دیکھنا اصابہ میں مذکور ہے۔

ف (۲) اب تک متعدد روایات سے یہ معلوم ہو چکا کہ آپ پر ابر سایہ کرتا تھا مثلاً حلیمہ سعدیہ اور ان کے بچوں کا آپ پر ابر کا سایہ کرتا دیکھنا اور شام سے پہلے سفر میں بحیراء راہب کا ابر کے سایہ کو خود دیکھنا اور دوسروں کو دکھلانا ابو موسیٰؓ کی حدیث سے بحوالہ ترمذی ہم نقل کر چکے ہیں۔ علامہ ابن حجر مکی شرح قصیدۂ ہمزیہ میں فرماتے ہیں کہ ترمذی کی روایت اس بارے میں سب سے زیادہ صحیح ہے جیسا کہ عز بن جماعہ فرماتے ہیں کہ جو شخص یہ کہے کہ آپؐ پر ابر کے سایہ کرنے کی حدیث محدثین کے نزدیک صحیح نہیں تو اس کا یہ قول لغو اور باطل ہے۔ ہاں یہ صحیح ہے (جیسا کہ حافظ سخاوی سے منقول ہے) کہ ابر کا سایہ کرنا ہمیشہ نہ تھا۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ سفر ہجرت میں جب آپؐ پر دھوپ پڑنے لگی تو ابوبکر نے اپنی چادر سے آپؐ پر سایہ کیا اور علیٰ ہذا غزوۂ جعرانہ میں آپ پر کپڑے کا سایہ کیا گیا۔ صحابہؓ فرماتے ہیں کہ جب ہم کسی سایہ دار درخت پر گذرتے تو اس کو آپ کے لیے چھوڑ دیتے (۱)

---

(۱) زرقانی ج ۱، ص: ۱۹۹ (۲) زرقانی ج ۱، ص: ۱۴۸

# حضرت خدیجہ سے نکاح

ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ حضرت خدیجہ نے آپ کے تمام حالات سفر اور راہب کا مقولہ اور فرشتوں کا آپ پر سایہ کرنا ورقہ بن نوفل سے جاکر بیان کیا ورقہ نے کہا کہ خدیجہ اگر یہ واقعات سچے ہیں تو پھر یقیناً محمدؐ اس امت کے نبی ہیں اور میں خوب جانتا ہوں کہ اُمّت میں ایک نبی ہونے والے ہیں جن کا ہم کو انتظار ہے اور ان کا زمانہ قریب آگیا ہے (۱) ان واقعات کو سُن کر حضرت خدیجہ کے دل میں آپ سے نکاح کا شوق پیدا ہُوا۔ چنانچہ سفرِ شام سے واپسی کے دو مہینہ اور پچیس روز بعد خود حضرت خدیجہؓ نے آپ سے نکاح کا پیام دیا۔ آپ نے اپنے چچا کے مشورہ سے اس کو قبول فرمایا۔ تاریخ معین پر آپؐ اپنے چچا ابو طالب اور حضرت حمزہ اور دیگر روسائے خاندان کی معیت میں حضرت خدیجہ کے یہاں تشریف لائے۔ مبرد سے منقول ہے کہ حضرت خدیجہؓ کے والد کا توحرب فجار سے پہلے ہی انتقال ہو چکا تھا۔ نکاح کے وقت حضرت خدیجہ کے چچا عمرو بن اسد موجود تھے۔ کسی کا قول ہے کہ نکاح کے وقت حضرت خدیجہ کے والد خویلد بھی موجود تھے۔ علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ مبرد ہی کا قول صحیح ہے اور یہی جبیر بن مطعم اور ابن عباس اور عائشہؓ سے منقول ہے۔ روض الانف ج ۱ ص ۱۲۲

ابو طالب نے خطبۂ نکاح پڑھا جس کے آخری الفاظ یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| اما بعد فان محمدا ممن لا یوازن | اما بعد۔ محمد وہ ہیں کہ قریش میں کا جو جوان بھی |
| به فتی من قریش الا رجح | شرف اور رفعت اور فضیلت اور عقل میں |
| به شرفا ونبلا وفضلا و | آپ کے ساتھ تولا جائے تو آپؐ ہی بھاری |
| عقلا وان کان فی المال | رہیں گے۔ مال میں اگرچہ آپ کم ہیں لیکن |
| قل فانه ظل زائل وعاریة | مال ایک زائل ہونیوالا سایہ ہے اور ایک |

(۱) عیون الاثر ج ۱، ص: ۵۱

| | |
|---|---|
| مسترجعة ولہ فی | عاریت ہے جو واپس کی جانے والی ہے |
| خدیجۃ بنت خویلد | یہ خدیجہ بنت خویلد کے نکاح کی طرف |
| رغبۃ ولھا فیہ | مائل ہے اور اسی طرح خدیجہ آپ سے |
| مثل ذلک (۱) | نکاح کی طرف مائل ہے۔ |

نکاح کے وقت آپ کی عمر شریف پچیس سال کی اور حضرت خدیجہ کی عمر شریف چالیس سال کی تھی۔ بیس اونٹ مہر مقرر ہوا (سیرۃ ابن ہشام) اور حافظ ابو بشر دولابی فرماتے ہیں کہ مہر کی مقدار ساڑھے بارہ اوقیہ تھی۔ ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے لہٰذا کل مہر پانچ سو درہم شرعی ہوا (۲)

آپ کا یہ پہلا نکاح تھا اور حضرت خدیجہ کا تیسرا۔ مفصل حالات ان شاء اللہ العزیز ازواج مطہرات کے بیان میں ذکر کریں گے۔



(۱) روض الانف ج ۱، ص : ۱۲۲

(۲) زرقانی ج ۱، ص : ۲۰۲

# تعمیر کعبہ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تحکیم

ابتدائے عالم سے اس وقت تک خانہ کعبہ کی تعمیر پانچ مرتبہ ہوئی۔ اوّل بار حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کی تعمیر فرمائی دلائل بیہقی میں عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہ نے حضرت جبرئیل کو حضرت آدم کے پاس تعمیر بیت اللہ کا حکم دے کر بھیجا۔ جب حضرت آدم اس کی تعمیر سے فارغ ہوئے تو حکم ہوا کہ اس گھر کا طواف کرو اور یہ ارشاد ہوا کہ تم پہلے انسان ہو اور یہ پہلا گھر ہے جو لوگوں کی (عبادت کے لیے) بنایا گیا ہے (۱)

کتاب الانبیاء، باب قول اللہ تعالیٰ وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا۔ جب نوح علیہ السلام کے زمانے میں طوفان آیا تو بیت اللہ کا نام و نشان باقی نہ رہا۔ ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو بیت اللہ کی دوبارہ تعمیر کا حکم ہوا۔

بنیادوں کے نشان بھی باقی نہ رہے تھے۔ جبرئیل علیہ السلام نے آکر بنیادوں کے نشان بتلائے تو حضرت خلیل اللہ نے حضرت ذبیح اللہ علیہما الف الف صلوٰۃ اللہ کی اعانت و امداد سے تعمیر شروع کی مفصل قصہ کلام اللہ میں مذکور ہے۔ زیادہ تفصیل اگر درکار ہے تو فتح الباری کتاب الانبیاء باب قول اللہ تعالیٰ وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا اور تفسیر ابن کثیر اور تفسیر ابن جریر کی طرف مراجعت کریں (۲)

تیسری بار بعثت نبوی سے پانچ سال قبل جب آپ کی عمر شریف پینتیس ۳۵ سال کی تھی۔ قریش نے خانہ کعبہ کی تعمیر کی بنائے ابراہیمی میں خانہ کعبہ غیر مسقف تھا دیواروں کی بلندی کچھ زیادہ

(۱) فتح الباری ج ۶، ص: ۲۸۵

(۲) فتح الباری ج ۶، ص: ۲۸۴-۲۹۲-

نہ تھی قد آدم سے کچھ زائد نو ہاتھ کی مقدار میں تھی۔ مرور زمانہ کی وجہ سے بہت بوسیدہ ہو چکا تھا۔ نشیب میں ہونے کی وجہ سے بارش کا تمام پانی اندر بھر جاتا تھا اس لیے قریش کو اس کی تعمیر کا از سر نو خیال پیدا ہوا۔ جب تمام رؤسا قریش اس پر متفق ہو گئے کہ بیت اللہ کو منہدم کر کے از سر نو بنایا جائے تو ابو وہب بن عمرو مخزومی (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد کے ماموں) کھڑے ہوئے اور قریش سے مخاطب ہو کر یہ کہا کہ دیکھو بیت اللہ کی تعمیر میں جو کچھ بھی خرچ کیا جائے وہ کسب حلال ہو اور زنا اور چوری اور سود وغیرہ کا کوئی پیسہ اس میں شامل نہ ہو صرف حلال مال اس کی تعمیر میں لگایا جائے۔ اللہ تعالیٰ پاک ہے اور پاک ہی کو پسند کرتا ہے۔ اس کے گھر میں پاک ہی پیسہ لگاؤ اور اس خیال سے کہ تعمیر بیت اللہ کے شرف سے کوئی محروم نہ رہ جائے اس لیے تعمیر بیت اللہ کو مختلف قبائل پر تقسیم کر دیا کہ فلاں قبیلہ بیت اللہ کا فلاں حصہ تعمیر کرے اور فلاں قبیلہ فلاں حصہ تعمیر کرے۔

دروازے کی جانب بنی عبد مناف اور بنی زہرہ کے حصہ میں آئی اور حجر اسود اور رکن یمانی کا درمیانی حصہ۔ بنی مخزوم اور دیگر قبائل قریش کے حصہ میں آیا اور بیت اللہ کی پشت بنی جمح اور بنی سہم کے حصہ میں آئی اور حطیم بنی عبد الدار بن قصی اور ابن اسد اور بنی عدی کے حصہ میں آیا۔ اسی اثناء میں قریش کو یہ خبر لگی کہ ایک تجارتی جہاز جدہ کی بندرگاہ سے ٹکرا کر ٹوٹ گیا ہے۔ ولید بن مغیرہ سنتے ہی جدہ پہنچا اور اس کے تختے خانہ کعبہ کی چھت کے لیے حاصل کر لیے اس جہاز میں ایک رومی معمار بھی تھا جس کا نام باقوم تھا۔ ولید نے تعمیر بیت اللہ کے لیے اس کو بھی ساتھ لے لیا۔ قال الحافظ فی الاصابۃ رجالہ ثقات مع ارسالہ (۱) ان مراحل کے بعد جب قدیم عمارت کے منہدم کرنے کا وقت آیا تو کسی کی ہمت نہ ہوتی تھی کہ وہ بیت اللہ کے ڈھانے کے لیے کھڑا ہو۔ بالآخر ولید بن مغیرہ پھاؤڑا لے کر کھڑا ہوا اور یہ کہا کہ

---

(۱) الاصابہ ج ۱، ص: ۱۳۷

اللّٰھم لا نرید الا الخیر — اے اللہ ہم صرف خیر اور بھلائی کی نیت رکھتے ہیں۔

معاذ اللہ ہماری نیت بری نہیں اور یہ کہہ کر حجر اسود اور رکن یمانی کی طرف سے ڈھانا شروع کیا۔ اہل مکہ نے کہا کہ رات انتظار کرو کہ ولید پر کوئی آسمانی بلا تو نازل نہیں ہوتی۔ اگر اس پر کوئی بلائے آسمانی اور آفت ناگہانی نازل ہوئی تو ہم بیت اللہ کو پھر اصلی حالت پر بنا دیں گے ورنہ ہم بھی ولید کے معین و مددگار رہیں گے۔ صبح ہوئی کہ ولید صحیح و سالم پھر پھاؤڑا لئے کر حرم محترم میں آ پہنچا۔ لوگوں نے سمجھ لیا کہ ہمارے اس فعل سے اللہ راضی ہے اور سب کی ہمتیں بڑھ گئیں اور سب مل کر دل و جان سے اس کام میں شریک ہو گئے اور یہاں تک کھودا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بنیادیں نمودار ہو گئیں۔ ایک قریشی نے جب بنیاد ابراہیمی پر پھاؤڑا چلایا تو دفعۃً تمام مکہ میں ایک سخت دھماکہ ظاہر ہوا جس کی وجہ سے آگے کھودنے سے رک گئے اور انہیں بنیادوں پر تعمیر شروع کر دی۔ تقسیم سابق کے مطابق ہر قبیلہ نے علیحدہ علیحدہ پتھر جمع کر کے تعمیر شروع کی۔ جب تعمیر مکمل ہو گئی اور حجر اسود کو اپنی جگہ پر رکھنے کا وقت آیا تو سخت اختلاف ہوا تلوار کھنچ گئیں اور لوگ جنگ و جدال اور قتل و قتال پر آمادہ ہو گئے۔ جب چار پانچ روز اسی طرح گذر گئے اور کوئی بات طے نہ ہوئی تو ابوامیہ بن مغیرہ مخزومی نے جو قریش میں سب سے زیادہ معمر اور سن رسیدہ تھا۔ یہ رائے دی کہ کل صبح کو جو شخص سب سے پہلے مسجد حرام کے دروازے سے داخل ہو اسی کو اپنا حکم بنا کر فیصلہ کرا لو۔ سب نے رائے کو پسند کیا۔ صبح ہوئی اور تمام لوگ حرم میں پہنچے دیکھتے کیا ہیں کہ سب سے پہلے آنے والے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ آپ کو دیکھتے ہی سب کی زبانوں سے بے ساختہ یہ لفظ نکلے۔

ھذا محمد الامین رضینا — یہ تو محمد امین ہیں۔ ہم ان کے حکم بنانے پر راضی ہیں۔

ھذا محمد الامین — یہ تو محمد امین ہیں۔

آپ نے ایک چادر منگائی اور حجراسود کو اس میں رکھ کر یہ فرمایا کہ ہر قبیلہ کا سردار اس چادر کو تھام لے تاکہ اس شرف سے کوئی قبیلہ محروم نہ رہے اس فیصلہ کو سب نے پسند کیا اور سب نے مل کر چادر اٹھائی۔ جب سب کے سب اسی چادر کو اٹھائے اس جگہ پہنچے جہاں اسکو رکھنا تھا تو آپ بہ نفس نفیس آگے بڑھے اور اپنے دست مبارک سے حجراسود کو اپنی جگہ پر رکھ دیا۔ (۱)

چوتھی بار عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے زمانہ خلافت میں بیت اللہ کو شہید کرکے از سرِ نو تعمیر کرایا۔

پانچویں بار اس حجاج بن یوسف نے بنایا کہ اولین اور آخرین میں جس کے جور وستم اور ظلم وتعدی کی نظیر نہیں۔ تفصیل کے لیے کتب تاریخ ملاحظہ ہوں۔

حافظ عراقی رحمہ اللہ تعالیٰ الفیۃ السیر میں فرماتے ہیں

وَاِذْ بَنَتْ قُرَیْشٌ الْبَیْتَ اخْتَلَفْ ۔۔۔ مَلَاهُمْ تَنَازُعًا حَتّٰی وَقَفْ
اَمْرُهُمْ فِیْمَنْ یَکُوْنُ یَضَعُ ۔۔۔ اَلْحَجَرَ الْاَسْوَدَ حَیْثُ یُوْضَعُ
اِذْ جَاءَ قَالُوْا کُلُّهُمْ رَضِیْنَا ۔۔۔ لوضعه محمد الامینا
فحط فی ثوب وقال یرفع ۔۔۔ کُلُّ قَبِیْلٍ طَرَفًا فَرَفَعُوْا
ثُمَّۃَ اَوْدَعَ الْاَمِیْنُ الْحَجَرَا ۔۔۔ مَکَانَه وَقَدْ رَضُوْا بِمَا جَرٰی

## رسُومِ جاہلیت سے خدا داد تنفر اور بیزاری

انبیاء ومرسلین اگرچہ نبوت ورسالت سے پہلے نبی اور رسول نہیں ہوتے مگر ولی اور صدیق ضرور ہوتے ہیں اور ان کی ولایت ایسی کامل اور اتم ہوتی ہے کہ بڑے سے بڑے ولی

(۱) سیرت ابن ہشام ج ۱، ص: ۶۵، روض الانف ج ۱، ص: ۱۲۷، تاریخ طبری ج ۲، ص: ۲۰۰، زرقانی ج ۱، ص: ۲۰۳-۲۰۶

اور صدیق کی ولایت کو ان کی ولایت سے وہ نسبت بھی نہیں ہوتی جو قطرہ کو دریا کے ساتھ یا ذرہ کو آفتاب کے ساتھ ہوتی ہے۔ حضرت ابراہیم کے علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے بارے میں حق تعالیٰ شانہٗ کا یہ ارشاد وَلَقَدْ اٰتَیْنَآ اِبْرٰهِیْمَ رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِیْنَ اور حضرت یوسف علیہ السلام کا تمام واقعہ اور خصوصاً ان کا ارشاد وَ اِلَّا تَصْرِفْ عَنِّیْ كَیْدَهُنَّ اَصْبُ اِلَیْهِنَّ اور حق تعالیٰ شانہٗ کا حضرت یحییٰ علیہ السلام کے بارے میں یہ ارشاد وَاٰتَیْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِیًّا وَّحَنَانًا وغیر ذٰلک سب اسی پر دلالت کرتے ہیں کہ حضرات انبیاء نبوت وبعثت سے پہلے ہی اعلیٰ درجہ کے ولی اور صدیق ہوتے ہیں۔ اسی طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی ابتداء ہی سے شرک اور بُت پرستی سے اور تمام مراسم شرک سے بالکل پاک اور منزہ رہے جیسا کہ ابن ہشام کی روایت میں ہے۔

| | |
|---|---|
| فشب رسول الله صلی الله علیه وسلم | پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس حال |
| والله یکلؤه ویحفظه ویحوطه | میں جوان ہوتے کہ اللہ تعالیٰ آپ کی حفاظت |
| من اقذار الجاهلية لما يريد به | اور نگرانی فرماتے تھے اور جاہلیت کی تمام |
| من كرامته ورسالته حتى بلغ | گندیوں سے آپ کو پاک اور محفوظ رکھتے تھے |
| ان كان رجلا وافضل قومه مروءة | اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا ارادہ یہ ہو چکا تھا کہ آپ |
| واحسنهم خلقا واكرمهم | کو نبوت و رسالت اور ہر قسم کی عزت و کرامت |
| حسبا واحسنهم جوارا واعظمهم | سے سرفراز فرمائے۔ یہاں تک کہ آپ کامل |
| حلما واصدقهم حديثا | ہو گئے اور مروت اور حسن خلق اور حسب و نسب |
| واعظمهم امانة وابعدهم | حلم اور بردباری اور راست بازی اور صداقت و |
| من الفحش والاخلاق التي | امانت میں سب سے بڑھ گئے اور فحش اور اخلاق |
| تدنس الرجال تنزها وتكرما | رذیلہ سے انتہا درجہ دُور ہو گئے یہاں تک |
| اسمه فی قومه الامين لما جمع الله فيه من الامور الصالحة | کہ آپ امین کے نام سے مشہور ہو گئے۔ |

(سیرت ابن ہشام ص ۱۲۵ ج ۱)

حضرت علی سے مروی ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے عرض کیا گیا کہ آپ نے کبھی کسی بت کو پوجا ہے۔ آپ نے فرمایا نہیں پھر پوچھا گیا کہ کبھی آپ نے شراب پی ہے آپ نے فرمایا نہیں اور یہ بھی فرمایا کہ میں ہمیشہ سے ان چیزوں کو کفر سمجھتا تھا۔ اگرچہ مجھ کو کتاب اور ایمان کا علم نہ تھا (اخرجہ ابونعیم وابن عساکر)

مسند احمد میں عروہ بن زبیر سے مروی ہے کہ مجھ سے حضرت خدیجہ کے ایک ہمسایہ نے بیان کیا کہ میں نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو حضرت خدیجہ سے یہ کہتے سنا کہ خدا کی قسم میں کبھی لات کی پرستش نہ کروں گا۔ خدا کی قسم کبھی عزیٰ کی پرستش نہ کروں گا (۱)

زید بن حارث فرماتے ہیں کہ زمانۂ جاہلیت میں جب مشرکین بیت اللہ کا طواف کرتے تو اساف[۲] اور نائلہ کو چھوتے تھے ایک بار میں نے آپ کے ساتھ بیت اللہ کا طواف کیا جب ان بتوں کے پاس سے گذرا تو ان کو چھوا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو منع کیا میں نے اپنے دل میں کہا کہ دیکھوں تو سہی کہ چھونے سے ہوتا کیا ہے اس لیے دوبارہ ان کو چھوا آپ نے پھر ذرا سختی سے منع فرمایا کیا تم کو منع نہیں کیا تھا۔ زید فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم اس کے بعد کبھی کسی بت کو ہاتھ نہیں لگایا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو نبوت و رسالت سے سرفراز فرمایا اور آپ پر اپنا کلام اتارا۔ یہ روایت مستدرک حاکم اور دلائل ابی نعیم اور دلائل بیہقی میں مذکور ہے۔ حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ مجھ کو جاہلیت کی کسی بات کا کبھی خیال ہی نہیں آیا۔ صرف دو مرتبہ ایسا خیال آیا مگر اللہ نے بچایا اور مجھ کو اس سے محفوظ رکھا۔ ایک شب میں نے اپنے ساتھی سے کہا جو میرے ساتھ بکریاں چرایا کرتا تھا کہ تم بکریوں کی خبر رکھنا اور میں مکہ میں جاکر کچھ قصے کہانیاں سن کر آتا ہوں۔ میں مکہ میں داخل ہوا ایک مکان سے گانے بجانے کی آواز سنائی دی۔ میں نے دریافت کیا کہ یہ کیا ہے معلوم

---

[۱] الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۹۰ [۲] اساف اور نائلہ یہ دو بتوں کے نام ہیں۔ ۱۲

ہوا کہ فلاں کی شادی ہے میں بیٹھا ہی تھا کہ فوراً نیند آگئی اور خدا نے میرے کانوں پر مہر لگادی پھر سویا تو خدا کی قسم آفتاب کی تمازت ہی نے مجھ کو بیدار کیا اٹھ کر اپنے ساتھی کے پاس آیا ساتھی نے دریافت کیا کہ بتلاؤ کیا دیکھا۔ آپ نے فرمایا کچھ بھی نہیں اور اپنے سونے کا واقعہ بیان فرمایا۔ دوسری شب آپ نے پھر یہی ارادہ فرمایا خدا کی طرف سے پھر یہی صورت پیش آئی۔ آپ فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم اس کے بعد پھر میرے دل میں اس قسم کا کوئی خیال ہی نہیں آیا یہاں تک اللہ نے مجھ کو اپنی پیغمبری سے سرفراز فرمایا۔ یہ حدیث مسند بزار اور مسند اسحاق بن راہویہ وغیرہ میں مذکور ہے۔ حافظ ابن حجر فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی سند متصل اور حسن ہے اس حدیث کے تمام راوی ثقہ ہیں۔ بخاری اور مسلم میں حضرت جابر سے مروی ہے کہ تعمیر کعبہ کے وقت آپ بھی پتھر اٹھا اٹھا کر لاتے تھے کہ آپ کے چچا حضرت عباس نے کہا کہ بیٹا تہبند، کھول کر مونڈھے پر رکھ لو تاکہ پتھروں کی رگڑ سے محفوظ رہو آپ نے چچا کے کہنے سے تہبند کھولا، کھولتے ہی آپ بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ اس کے بعد آپ کبھی برہنہ نہیں دیکھے گئے۔

ابو الطفیلؓ سے مروی ہے کہ اس وقت آپ کو غیب سے یہ آواز آئی یا محمد عورتک اسے محمد اپنے ستر کی خبر لو۔ یہ غیبی آواز سب سے پہلی آواز تھی جو آپ کو سنائی دی۔

ابو الطفیل کی یہ روایت دلائل ابی نعیم اور دلائل بیہقی اور مستدرک حاکم میں مذکور ہے حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے (۱)

ابن عباس کی روایت میں ہے کہ ابو طالب نے آپ سے پوچھا کہ کیا ماجرا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ ایک سفید پوش آدمی دکھلائی دیا جس نے یہ کہا اے محمد اپنے ستر کو چھپاؤ حاکم فرماتے ہیں کہ یہ روایت صحیح ہے اخرجہ ابن سعد وابن عدی والحاکم وصححہ وابو نعیم من طریق عکرمۃ عن ابن عباس (۲)

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۸۸، (۲) ایضاً

ایک مرتبہ قریش نے آپ کے سامنے لا کر کھانا رکھا۔ اس مجلس میں زید بن عمرو بن نفیل بھی تھے۔ آپ نے اس کے کھانے سے انکار کیا۔ بعد ازاں زید نے بھی انکار کیا اور کہا کہ میں بتوں کے نام پر ذبح کیے ہوئے جانور اور بتوں کے چڑھاوے نہیں کھاتا میں صرف وہی چیز کھاتا ہوں جس پر صرف اللہ کا نام لیا جائے۔ زید بن عمرو بن نفیل قریش سے یہ کہا کرتے تھے کہ بکری کو اللہ ہی نے پیدا کیا ہے اور اللہ ہی نے اس کے لیے گھانس اگایا پھر تم اسکو غیر اللہ کے نام پر کیوں ذبح کرتے ہو۔ فتح الباری ص۱۰۸ ج۷ حدیث زید بن عمرو بن نفیل۔

زید بن عمرو بن نفیل۔ حضرت عمر بن الخطابؓ کے چچا زاد بھائی اور سعید بن زید کے (جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں) والد ماجد ہیں شرک اور بت پرستی سے بیزار اور دین حق کے متلاشی تھے بعثت سے پانچ سال قبل جس وقت خانہ کعبہ کی تعمیر ہو رہی تھی اس وقت انتقال کیا۔ تفصیل کے لیے۔ فتح الباری ص۱۰۸ ج۷ تا ص۱۱۱ ج۷ باب حدیث زید بن عمرو بن نفیل اور اصابہ ص۵۶۹ ج۱ ترجمۂ زید بن عمرو بن نفیل اور طبقات ابن سعد ص۱۰۵ ج۱ باب علامات النبوۃ قبل البعثت مطالعہ فرمائیں۔

## بدء الوحیؑ اور تباشیر نبوت

روایات مذکورۂ بالا سے یہ امر بخوبی ثابت ہو گیا کہ حضرات انبیاء اللہ نبی ہونے سے پیشتر ہی کفر اور شرک اور ہر قسم کے فحشاء اور منکر سے پاک اور منزہ ہوتے ہیں ابتداء ہی سے ان حضرات کے قلوب مُطہرہ توحید و تفرید خشیت و معرفت سے لبریز ہوتے ہیں یہ کیسے ممکن ہے کہ جو حضرات عنقریب کفر اور شرک کے مٹانے کے لیے اور

---

؏ بدء الوحی سے مراد آغاز نبوت ہے یعنی وحی کی ابتداء کس طرح ہوئی اور تباشیر نبوت سے نبوت و رسالت کے مبشرات اور مبادی مراد ہیں یعنی وہ امور کہ جو صریح نبوت و رسالت تو نہیں مگر نبوت و رسالت کا دیباچہ اور پیش خیمہ ہیں ۱۲ منہ عفا اللہ عنہ

ہر فحشاء اور منکر سے بچانے کے لیے اور خیر کی طرف دعوت دینے کے لیے من جانب اللہ مبعوث ہونے والے ہیں اور خدا کے مجتبیٰ اور مصطفیٰ برگزیدہ اور پسندیدہ بندے بننے والے ہیں معاذ اللہ وہ خود ہی منصب نبوت و رسالت اور خلعت اجتباء و اصطفاء کی سرفرازی سے پیشتر کفر اور شرک کی نجاست میں ملوث اور فواحش و منکرات کی گندگی سے آلودہ ہوں۔ حاشا ثم حاشا قطعاً ناممکن اور محال ہے۔ حضرات انبیاء نبوت اور بعثت سے پیشتر اگرچہ نبی اور رسول نہیں ہوتے مگر اعلیٰ درجہ کے اولیاء اور عرفاء ضرور ہوتے ہیں۔ صفات، خداوندی سے جاہل نہیں ہوتے اور نہ ان کو کسی وقت صفات خداوندی میں کسی قسم کا دھوکا اور مغالطہ ہوتا ہے اور نہ کسی قسم کا شک اور اشتباہ آتا ہے۔

قال اللہ عز وجل۔ وَلَقَدْ اٰتَيْنَآ اِبْرٰهِيْمَ رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ ۝ (۱)

اور تحقیق ہم نے ابراہیم کو پہلے ہی سے ان کی شان کے مطابق رشد عطا کیا تھا اور ہم ان کو اور ان کی استعداد کو پہلے سے ہی خوب جانتے تھے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ رشد کے کیا معنی ہیں اور رشید اور راشد کس کو کہتے ہیں سورۂ حجرات کی یہ آیت شریفہ اس کی طرف رہنمائی کرتی ہے۔

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَوْ يُطِيْعُكُمْ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَكَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ اُولٰٓئِكَ

اور جان لو کہ تم میں اللہ کے رسول ہیں بالفرض والتقدیر اگر بہت سی باتوں میں تمہارا کہنا ماننے لگیں تو بلاشبہ تم مشقت میں پڑ جاؤ لیکن اللہ تعالیٰ نے تم کو اس مشقت سے اس طرح بچایا کہ ایمان اور اطاعت کو تمہارے دلوں میں محبوب اور مرغوب بنا دیا اور کفر اور فسق اور

(۱) انبیاء، ص: ۱۷۔

هُمُ الرّٰشِدُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَنِعْمَةً وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ حَكِیْمٌ ط (۱)

معصیت کی نفرت تمہارے دلوں میں ڈال دی، ایسے لوگ کہ جنکے دلوں میں ایمان و اطاعت کی محبت اور کفر و معصیت کی نفرت راسخ ہو چکی ہو اللہ کے فضل و انعام سے رشد و ہدایت والے ہیں اور اللہ تعالیٰ بڑے ہی علیم و حکیم ہیں۔

اس آیت سے ظاہر ہے کہ قلب میں ایمان و اطاعت خداوندی کی محبت اور کفر اور فسق اور معصیت کی نفرت و کراہت کے راسخ ہو جانے کا نام رُشد ہے اور یہ رُشد حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو حق جل شانہٗ نے ابتداء ہی عطا فرما دیا تھا جیسا کہ سورۃ انبیاء کی اس آیت سے واضح ہے اور رُشد لغت عرب میں ضلالت اور گمراہی کے مقابلہ میں مستعمل ہوتا ہے۔ قال اللہ تعالیٰ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ رُشد اور ہدایت یقیناً گمراہی سے ممتاز ہو چکی ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام ابتداء ہی سے رُشد اور ہدایت پر تھے معاذ اللہ گمراہ نہ تھے۔ حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ستاروں اور چاند اور سورج کو دیکھ کر فرمانا ھٰذا ربی اس سے حال کے بعض[1] مصنفین کو یہ دھوکہ ہوا کہ معاذ اللہ ابھی حضرت ابراہیم

(۱) الحجرات، آیۃ: ۷۔ [1] علامہ شبلی سیرۃ النبی ص ۱۸۷ ج ۲ تقطیع خورد میں لکھتے ہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نبوت سے پہلے ستاروں کو دیکھا تو چونکہ تجلی کی جھلک تھی، دھوکہ ہوا چاند نکلا تو اور بھی شبہ ہوا۔ آفتاب پر اس سے زیادہ لیکن جب سب نظروں سے غائب ہو گئے تو بے ساختہ پکار اٹھے۔ انی لا احب الافلین۔ انتہی کلامہ علامہ شبلی کا خیال سراپا اختلال یہ ہے کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ کو دھوکہ لگا۔ معاذ اللہ حضرات انبیاء کرام کو خدا کی ذات و صفات میں کبھی دھوکہ نہیں لگتا اور حضرت ابراہیم کو تو انبیاء و رسل میں ایک خاص شان امتیازی حاصل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو ملکوت السمٰوٰت و الارض کا مشاہدہ کرایا اور ان کو موقنین میں سے بنایا ان کو خوب معلوم تھا کہ شمس و قمر اور کواکب اور نجوم سب حکم خداوندی کے مسخر اور تابعدار ہیں معاذ اللہ حضرت ابراہیم کو کوئی دھوکہ نہیں لگا۔ علامہ ہی کو اختلال لاحق ہوا۔ عربی عبارت کے ترجمہ میں دھوکہ لگتا ہے۔ در نیابد حال پختہ ہیچ خام پس سخن کوتاہ باید والسلام

شک وشبہ میں پڑے ہوتے تھے۔ جب غروب ہوتے دیکھا تب اشتباہ زائل ہوجاتا تم جاتا
حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم ابتداہی سے شمس وقمر کو خدا کی ادنیٰ مخلوق سمجھتے تھے قوم
چونکہ کواکب پرستی میں مبتلا تھی۔ اس لیے ان کے عقیدۂ فاسدہ کے رد کرنے کے لیے فرمایا
کہ اگر بطور فرض محال تھوڑی دیر کے لیے یہ تسلیم کرلیا جائے کہ یہ ستارہ تمہارے اعتقاد کے
مطابق میرا رب ہے۔ تو بہت اچھا ذرا تھوڑی دیر اس کے غروب وافول کا انتظار کرو
خود ہی اس کا فانی اور حادث ہونا منکشف ہوجائے گا۔ پھر اسی طرح شمس وقمر کا حادث
اور فانی ہونا سمجھایا اس لیے کواکب پرستوں کا عقیدہ یہ تھا کہ غروب کے بعد ستارہ
میں وہ تاثیر باقی نہیں رہتی جو طلوع کے وقت تھی پس اگر یہ خدا ہوتے تو ان کی صفت تاثیر
میں تغیر اور ضعف نہ آتا اس لیے کہ حق تعالیٰ کی ذات وصفات تغیر اور ضعف سے پاک
اور منزہ ہیں حضرت ابراہیم کا یہ تمام کلام اوّل سے آخر تک بطور محاجّہ اور مناظرہ تھا جیسا کہ
بعد کی آیتیں وَحَاجَّهٗ قَوْمُهٗ قَالَ اَتُحَآجُّوْنِّیْ فِی اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنِ۔ اور
آیۃ تِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَیْنٰهَآ اِبْرٰهِیْمَ عَلٰى قَوْمِهٖ صراحۃً اس پر دال
ہیں کہ یہ تمام تر کواکب پرستوں کے ساتھ مناظرہ اور مجادلہ تھا اور یہ وہ حجت اور برہان تھی
کہ جو اللہ نے آپ کو مناظرہ کے لیے تلقین کی تھی۔ الحاصل یہ مناظرہ تھا حضرت خلیل کی ذاتی
نظر اور فکر نہ تھی۔ کیا حضرت ابراہیم نے اس سے پیشتر کبھی چاند اور سورج کو نہ دیکھا تھا
نیز بخاری ومسلم اور دیگر کتب صحاح میں یہ حدیث موجود ہے۔

کل مولود یولد علی الفطرۃ فابواہ یھودانہ اوینصرانہ او یمجسانہ۔

ہر بچہ فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے بعد میں اس کے ماں باپ اسکو یہودی یا نصرانی یا مجوسی بنالیتے ہیں

اور یہ نہیں فرمایا کہ یسلمانہ کہ اس کے ماں باپ اس کو مسلمان بناتے ہیں اس لیے
کہ فطرۃً وہ مسلمان ہی پیدا ہوا ہے اور صحیح مسلم میں عیاض بن حماد سے مروی ہے کہ

رسول اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔

قَالَ اللّٰہُ اِنِّیْ خَلَقْتُ عِبَادِیْ حُنَفَاءَ

حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے بندوں کو فطرۃً حنیف پیدا کیا ہے۔

پس جب کہ ہر مولود ابتداہی سے حنیف اور فطرۃ اسلام پر پیدا ہوتا ہے۔ تو جو شخص شیخ ہو تمام انبیاء کا اور امام ہو تمام حُنَفَاء کا اور مقتدا ہو تمام موحدین کا اور قُدوَہ اور اُسوہ ہو کفر اور شرک سے بری اور بیزاری ہونے والوں کا وہ بدرجۂ اُولیٰ ابتداہی سے حنیف اور رشید ہوگا اور اس کی فطرت سب سے زیادہ سلیم اور اس کی طبیعت سب سے زیادہ مستقیم ہوگی۔ قرآن کریم میں جا بجا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو ابراہیم، حنیف کی ملت کے اتباع کا حکم مذکور ہے

ثُمَّ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ اَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ (۱)

پھر ہم نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ ابراہیم حنیف کی ملت کا اتباع کیجیے اور وہ مشرکین میں سے نہ تھے۔

وقال تعالیٰ قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ رَبِّیْٓ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ (۲)

آپ کہہ دیجیے کہ اللہ نے مجھ کو ایک سیدھا راستہ بتایا ہے وہ ایک صحیح دین ہے جو ابراہیم کا طریقہ ہے جس میں ذرا برابر کجی نہ تھی اور نہ وہ کبھی مشرکین میں سے ہوتے۔

تفصیل اگر درکار ہے تو امام جلیل وکبیر حافظ عماد الدین ابن کثیر قدس اللہ روحہ ونور ضریحہ (آمین) کی تفسیر کی مراجعت فرمائیں۔

زمانۂ جاہلیت میں جبکہ کفر اور شرک کی ظلمتیں ہر طرف چھائی ہوئی تھیں اس وقت زید بن عمرو بن نفیل اور ورقہ بن نوفل اور اس قسم کے موحدین اور حُنَفَاء کے دلوں میں جو توحید کی روشنی جلوہ گر تھی وہ توحید ابراہیمی کا پرتو اور عکس نہ تھا تو پھر کس کا تھا۔ کیا معاذ اللہ

(۱) النحل، آیۃ: ۱۲۳۔　(۲) الانعام: آیۃ: ۱۶۱

زید اور ورقہ کی فطرت ابراہیم علیہ السلام سے زیادہ سلیم تھی۔

قاضی عیاض قدس اللہ سرہ شفا میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اِعْلم منحنا الله تعالیٰ | اے عزیز خوب جان لے (اللہ تعالیٰ ہم کو |
| و ایاك توفيقه ان ماتعلق | اور تجھ کو اپنی توفیق کی نعمت عطا فرماتے) کہ |
| منه بطريق التوحيد والعلم | جس چیز کا اللہ کی توحید اور معرفت اور ایمان |
| بالله وصفاته والايمان | اور وحی سے اس کا تعلق ہے وہ حضرت |
| به وبما اوحى اليه فعلى | انبیاء کو نہایت کامل اور واضح طریق سے |
| غاية المعرفة ووضوح العلم | معلوم ہوتی ہے۔ حضرات انبیاء کو خدا کی |
| واليقين والانتفاء عن الجهل | ذات وصفات کا علم یقینی ہوتا ہے معاذاللہ |
| بشيئ من ذالك اوالشك اوالريب | کسی چیز سے بے خبر نہیں ہوتے اور نسان کو |
| فيه والعصمة من كل مايضاد | اس بارہ میں کوئی شک اور تردد ہوتا ہے |
| المعرفة بذالك واليقين | اور ہر اس چیز سے معصوم اور پاک اور منزہ ہوتے |
| هذا ماوقع عليه اجماع المسلمين | ہیں کہ جو اس کی معرفت اور یقین کے منافی |
| عليه ولا يصح بالبراهين | ہو اسی پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے اور |
| الواضحة ان يكون | براہین قاطعہ اور دلائل واضحہ سے یہ ثابت |
| في عقود الانبياء | ہو چکا ہے کہ حضرات انبیاء کے عقائد میں |
| سواه (۱) | کوئی غلطی نہیں ہو سکتی۔ |

## خلاصہ

یہ کہ حضرات انبیاء اللہ کے نفوس قدسیہ ابتداء ہی سے کفر اور شرک اور ہر قسم کے فحشاء اور منکر سے پاک اور منزہ ہوتے ہیں۔ شروع ہی سے وہ حنیف اور رشید

---

(۱) شفاء قاضی عیاض۔ ج: ۲، ص: ۸۸

ہوتے ہیں فطری طور پر ہر بری بات سے متنفر اور بیزار ہوتے ہیں۔ چنانچہ شداد بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

فلما نشاءت بغضت الی الاوثان وبغض الی الشعر (۱)

کہ جب سے میرا نشو ونما شروع ہوا اسی وقت سے بتوں کی شدید عداوت اور نفرت اور شعر سے سخت نفرت میرے دل میں ڈال دی گئی۔

نبی کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ سرتا پا حق اور صدق ہو اس کے قول میں اس کے فعل میں اس کی نیت میں اس کے عزم اور ارادہ میں کہیں کذب اور تخیل کا شائبہ اور نام ونشان بھی نہ ہو۔ لہٰذا مناسب ہوا کہ نبی شاعر نہ ہو اس لیے کہ شاعر کا کذب اور تسوائب سے پاک اور منزہ ہونا اغلبا اور عادتاً ناممکن ہے اس لیے ارشاد ہوا۔

وَمَا عَلَّمْنَاهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْبَغِي لَهُ۔ (۲)

ہم نے آپ کو شاعری کا علم نہیں عطا کیا اور نہ علم آپ کے لیے مناسب بھی نہیں۔

چونکہ منصب نبوت ورسالت آپ کے لیے مقدر ہوچکا تھا اس لیے حق جل شانہ نے ابتداء ہی سے آپ کے قلب مطہر کو ان تمام امور سے متنفر اور بیزار کر دیا کہ جو منصب نبوت ورسالت کے منافی اور مباین تھی اسی طرح اللہ نے آپ کو بڑھایا اور جوان کیا جب زمانہ نبوت کا قریب آپہنچا۔ تو رویائے صادقہ[2] اور صالحہ سچے اور درست خواب دکھائی دینے لگے۔ نبی نبأ سے مشتق ہے۔ لغت عرب میں نبأ اس خبر کو کہتے ہیں کہ جو عظیم الشان

---

[1] یہ روایت کنز العمال میں بحوالہ ابی یعلی وابی نعیم ذکر کی گئی ہے ۱۲- [2] حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کا خواب ہمیشہ صادق (سچا) ہوتا ہے کبھی جھوٹا نہیں ہوتا۔ البتہ دنیا کے لحاظ سے کبھی صالحہ (ٹھیک) ہوتا ہے اور کبھی غیر صالحہ۔ لیکن آخرت کے لحاظ سے ہمیشہ صالحہ ہی ہوتا ہے جیسے مصیبت مؤمن کے حق میں دنیا کے اعتبار سے مکروہ اور آخرت کے لحاظ سے محبوب اور پسندیدہ ہے ۱۲۔ کتاب التعبیر فتح الباری ص ۳۱۱ ج ۱۲

(۱) کنز العمال۔ ج: ۶، ص: ۳۰۵ (۲) یٰس۔ آیۃ: ۶۹۔

اور بالکل صحیح اور واقع کے مطابق ہو۔ مطلق خبر کو نباء نہیں کہتے۔ نبی کو نبی اس لیے کہتے ہیں کہ اس کو بذریعہ وحی کے انباء الغیب یعنی غیبی خبروں پر کہ جو نہایت مہتم بالشان اور بالکل صحیح اور واقع کے مطابق ہوتی ہیں اور کبھی غلط نہیں ہوسکتیں نبی کو بذریعہ وحی ایسی خبروں کی اطلاع دی جاتی ہے۔ امام ربانی شیخ مجدّد الف ثانی قدس اللہ سرہٗ اپنے ایک مکتوب میں مختصراً نبوت کی حقیقت کو اس طرح بیان فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وچنانچہ طور عقل ورائے طور حس ست کہ آنچہ بحس مدرک نشود عقل ادراک آں می نماید ہمچنیں طور نبوت ورائے طور عقل ست آنچہ بعقل مدرک نشود بتوسل نبوت بدرک می در آید۔ | جس طرح ادراک عقل کا طریقہ ادراک حسی کے علاوہ ہے کہ جو شی حس ظاہر سے نہ معلوم ہوسکے عقل اسکا ادراک کر لیتی ہے اسی طرح طور نبوت طور عقل سے سوا ہے کہ جن چیزوں کے ادراک سے عقل قاصر اور عاجز ہے وہ چیزیں بذریعہ نبوت ادراک کی جاتی ہے |

حس ظاہر سے فقط محسوسات کا اور عقل سے فقط معقولات کا ادراک ہوسکتا ہے لیکن وہ غیبی امور کہ جو حس اور عقل کے ادراک سے بالا اور برتر ہیں۔ نہ وہاں حس کی رسائی ہے اور نہ عقل کی وہ غیبی امور بذریعہ وحی اور نبوت کے منکشف ہوتے ہیں امور غیبیہ کے، ادراک کا ذریعہ اور وسیلہ صرف وحی نبوت ہے۔ وحی نبوت کی حقیقت تو حضرات انبیاء ہی سمجھ سکتے ہیں مگر حق تعالیٰ نے اپنی بے پایاں رحمت سے ہم جیسے نادانوں کے سمجھانے کے لیے وحی نبوت کا ایک نمونہ عطا فرمایا ہے کہ جس کو دیکھ کر کچھ نبوت کی حقیقت کو سمجھ سکیں۔ وحی نبوت کا وہ نمونہ رویائے صالحہ ہے (سچا خواب) کہ جو حس اور عقل کے علاوہ غیبی امور کے انکشاف کا ایک ادنیٰ ذریعہ ہے۔

جس وقت انسان سوجاتا ہے اور اس کے تمام ظاہری اور باطنی قوائے ادراکیہ بالکل معطل اور بے کار ہوجاتے ہیں۔ اس وقت اس کو من جانب اللہ بہت سے امور منکشف ہوتے ہیں۔ تفصیل کے لیے حجت الاسلام امام غزالی قدس اللہ سرہٗ کا رسالہ المنقذ من الضلال مطالعہ فرمائیں۔

خلاصہ یہ کہ جس طرح غیبی امور کے انکشاف کا اعلیٰ ترین ذریعہ وحی نبوت ہے اسی طرح غیبی امور کے انکشاف کا ادنیٰ ترین ذریعہ رویائے صادقہ ہے اور رویائے صالحہ وحی نبوت کا ایک نمونہ ہے جس سے انبیاء کرام کی نبوت کا آغاز ہوتا ہے۔ چنانچہ دلائل ابی نعیم میں باسناد حسن عبداللہ بن مسعودؓ کے شاگرد علقمہ بن قیس سے مرسلاً مروی ہے کہ اول انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کو خواب دکھلائے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ جب سچے خوابوں سے ان کے قلوب مطمئن ہو جاتے ہیں تب بحالت بیداری ان پر اللہ کی طرف سے وحی نازل ہوتی ہے (۱) باب کیف کان بدء الوحی۔ جیسے یوسف علیہ السلام کو نبوت سے قبل ایک عجیب و غریب خواب دکھلایا گیا۔ اسی وجہ سے کہ رویائے صالحہ وحی نبوت کا ایک نمونہ ہے۔ حدیث میں ہے کہ رویائے صالحہ نبوت کا ایک جز ہے۔ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا خواب تو ہمیشہ سچا ہی ہوتا ہے حضرات انبیاء کے خواب میں کذب کا امکان بھی نہیں۔ البتہ صالحین کے خواب میں صدق غالب رہتا ہے شاذ و نادر ان کا خواب از قبیل اضغاث احلام ہوتا ہے۔ فساق و فجار کے خواب اکثر اضغاث احلام ہوتے ہیں صحیح مسلم میں حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اَصدقھم رؤیا اصدقھم حدیثا۔ — جو شخص اپنی بات میں سب سے زیادہ سچا ہے وہی خواب میں بھی سب سے زائد سچا ہے۔

اس حدیث سے صاف ظاہر ہے کہ خواب کے صادق ہونے میں بیداری کے صدق کو خاص دخل ہے اور جو شخص جتنا زائد صادق الکلام ہے اسی قدر نبوت سے قریب ہے اور جس درجہ صدق سے دور ہے اتنا ہی نبوت سے دور ہے اسی وجہ سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی یہ ارشاد فرمایا کہ رویائے صالحہ نبوت کا چھیالیسواں جز ہے اور کبھی یہ فرمایا

(۱) فتح الباری، ج: ۱۱ص: ۷

کہ چالیسواں جز ہے ایک حدیث میں ہے کہ چوالیسواں جز ہے ایک اور حدیث میں ہے کہ پچاسواں جز ہے ایک اور حدیث میں سترواں جز ہے اور ایک حدیث میں ہے کہ چھہترواں جز ہے۔ امام غزالی قدس اللہ سرہ۔ احیاء العلوم کی کتاب الفقر والزہد میں فرماتے ہیں کہ حاشا ان مختلف کلمات کو یہ نہ سمجھو کہ باہم متعارض اور مضطرب ہیں بلکہ ان مختلف کلمات سے اختلاف مراتب کی طرف اشارہ سمجھو کہ خواب دیکھنے والے مختلف المراتب ہیں صدیقین کے خواب کو نبوت سے وہی نسبت ہوگی جو ایک کو چھبیس سے ہے اور کسی کے خواب کو نبوت سے وہی نسبت ہوگی جو ایک کو چالیس۴۰ یا پچاس۵۰ یا ستر یا چھہتر۷۶ سے ہے (۱) اور ابو ہریرہؓ کی حدیث اصدقھم رؤیا اصدقھم حدیثا (جس کو ہم ابھی نقل کر چکے ہیں) وہ بھی اسی اختلاف مراتب کی طرف مشیر معلوم ہوتی ہے اس لیے معلوم ہوتی ہے اس لیے کہ افعل التفضیل کا استعمال اسی محل پر مناسب ہے کہ جہاں مراتب اور درجات مختلف اور متفاوت اور متفاضل ہوں۔

حافظ ابن قیم فرماتے ہیں کہ امام احمد بن حنبل سے صراحۃً منقول ہے کہ رؤیائے صالحہ کے جزء نبوت ہونے میں جس قدر بھی روایتیں مروی ہیں وہ سب اختلاف مراتب پر محمول ہیں (۲) رہا یہ سوال کہ رویائے صالحہ کے جزء نبوت ہونے کے کیا معنی ہیں حضرات اہل علم اس کے حل کے لیے فتح الباری کی مراجعت کریں (۳) اور بعد ازاں اپنے طلباء اور متوسلین کو سمجھائیں اللہ تعالیٰ آپ حضرات کو اس فعلِ خیر کی جزاء عطا فرمائے۔ دلالت علی الخیر کے اجر کا یہ ناچیز بھی اپنے پروردگار سے امیدوار ہے۔ تطویل کے اندیشہ نے اسوقت پہلوتہی پر مجبور کیا لَعَلَّ اللّٰهَ يُحْدِثُ بَعْدَ ذٰلِكَ اَمْرًا۔

اب اصل مقصد کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ بخاری اور مسلم میں ام المومنین عائشہ صدیقہؓ بنت صدیقؓ سے مروی ہے۔

---

(۱) فتح الباری، ج: ۱۲، ص: ۳۱۹-۳۲۴ (۲) مدارج السالکین، ج: ۱، ص: ۲۹
(۳) فتح الباری ج: ۱۲، ص، ۳۲۱، ۳۲۲

اوّل مابدیٔ بہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من الوحی الرؤیا الصالحۃ فی النوم فکان لایریٰ رؤیا الاجاءت مثل فلق الصبح

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کی ابتدا رویائے صالحہ سے ہوئی جو خواب بھی دیکھتے وہ صبح کی روشنی کی طرح ظاہر ہو کر رہتا۔

ابن ابی جمرہ فرماتے ہیں کہ رویائے صالحہ کو صبح کے ساتھ اس لیے تشبیہ دی گئی ہے کہ ہنوز آفتاب نبوت نے طلوع نہ کیا تھا۔ جس طرح صبح صادق کی روشنی طلوع آفتاب کا دیباچہ ہے اسی طرح رویائے صالحہ آفتاب نبوت و رسالت کے طلوع کا دیباچہ تھا

رویائے صادقہ کی صبح صادق خبر دے رہی تھی کہ عنقریب آفتاب نبوت طلوع کرنے والا ہے اور جس طرح صبح کی روشنی آناً فاناً بڑھتی رہتی ہے اسی طرح رویائے صالحہ اور صادقہ کی روشنی بھی آناً فاناً بڑھتی رہی۔ یہاں تک کہ آفتاب نبوت و رسالت فاران کی چوٹیوں سے جلوہ گر ہوا، جو قلب کے بصیر اور بینا تھے مثلاً ابو بکر رضی اللہ عنہ وہ سامنے آئے اور آفتاب نبوت کے انوار و تجلیات سے مستفید ہوئے اور جو کور باطن اور خفاش دل تھے جیسے ابو جہل آفتاب کے طلوع ہوتے ہی خفاش کی طرح ان کی آنکھیں بند ہو گئیں اور نبوت و رسالت کے آفتاب عالم تاب کی تمازت کی تاب نہ لاسکے۔

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم     چشمۂ آفتاب را چہ گناہ
چہرۂ آفتاب خود فاش است     بے نصیبی نصیب خفاش است

باقی لوگ ابو بکر اور ابو جہل کے بین بین تھے اپنی اپنی بصیرت نور قلبی کے موافق ہر شخص آفتاب نبوت سے مستفید ہوا (۱)

ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں۔

ثم حُبّبَ الیہ الخلاء وکان یخلو بغارِ حِراء۔

پھر آپ کو خلوت اور تنہائی محبوب بنادی گئی آپ غار حراء میں جا کر خلوت فرماتے۔

(۱) فتح الباری، ج: ۱۲، ص:

ام المؤمنین نے حُبّب کو بصیغۂ مجہول بظاہر اس لیے ذکر فرمایا کہ یہ نہیں معلوم ہوسکا کہ وہ کیا سبب اور کیا داعی تھا کہ جس نے خلوت اور عزلت کو آپ کے لیے محبوب بنا دیا وہ کوئی امر باطنی اور غیبی تھا کہ جس نے خلوت و تنہائی پر آپ کو مجبور کر دیا اللہ ہی کو معلوم ہے کہ وہ کیا تھا۔ اوروں کے حق میں وہ سراسر مجہول ہے اس لیے ام المؤمنین نے اس کو بصیغۂ مجہول ذکر فرمایا۔

حق جل شانہٗ جب کسی کے ساتھ خاص رحمت کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس کے قلب میں خلوت و عزلت کا داعیہ پیدا فرما دیتے ہیں۔ چنانچہ حق جل شانہٗ اصحاب کہف کے قصہ میں ارشاد فرماتے ہیں۔

وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ فَاْوٗا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ وَيُهَيِّئْ لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ۝ (۱)

اور جب تم ان کافروں سے اور ان کے تمام معبودوں سے سوائے اللہ کے الگ ہوجاؤ تو ایک غار میں جا کر ٹھکانا بناؤ تاکہ اطمینان سے اللہ کی عبادت کر سکو اللہ تعالیٰ تم پر اپنی رحمتیں برسائے گا اور ہر کام میں تمہارے لیے سہولت پیدا فرمائے گا۔

یہ ضروری نہیں کہ خلوت و عزلت سے نبوت اور رسالت مل جائے اس لیے کہ نبوت اور رسالت کوئی اکتسابی شئ نہیں اللہ جس کو چاہے نبی اور رسول بنائے واللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ۔

تبارك الله ما وحی بمکتسب ولا نبی علی غیب بمتهم

ہاں جس کو وہ خود اپنی رحمت سے نبی اور رسول بنانا چاہتے ہیں خلوت و عزلت ان کے حق میں نبوت و رسالت کا دیباچہ ہوتی ہے جیسا کہ رویائے صالحہ فقط ان

(۱) الکھف، آیۃ: ۱۶

حضرات کے لیے نبوت و رسالت کا پیش خیمہ ہوتا ہے جن کے لیے منصب نبوت پر فائز ہونا علم الٰہی میں مقدر ہو چکا ہے۔ یہ مطلب نہیں کہ جس کو رویائے صالحہ اور سچے خواب نظر آئیں وہ نبی ہو جاتے گا۔

وقال تعالیٰ فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ وَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا (۱)

پس جب ابراہیم علیہ السلام کافروں سے اور سوائے خدا کے ان کے تمام معبودوں سے الگ ہو گئے تو ہم نے ابراہیم کو اسحاق جیسا بیٹا اور یعقوب جیسا پوتا عطا کیا اور ہر ایک کو نبی بنایا۔

اس آیت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے حضرت اسحاق اور حضرت یعقوب کا منصب نبوت پر فائز ہونا عزلت ابراہیمی کی برکات میں سے تھا، پس اسی طرح آپ بھی غار حراء میں جا کر اعتکاف فرماتے اور کھانے پینے کا سامان ساتھ لے جاتے اور وہاں رہ کر اللہ کی عبادت اور بندگی کرتے کسی حدیث میں آپ کی عبادت کی کیفیت مذکور نہیں بعض علماء فرماتے ہیں کہ ذکر الٰہی اور مراقبہ اور تفکر اور تدبر یہ آپ کی عبادت تھی علاوہ ازیں فساق و فجار مشرکین اور کفار سے علیحدہ رہنا یہ خود مستقل عبادت ہے (آخر ہجرت جس کی مدح و ثنا سے سارا قرآن بھرا پڑا ہے وہ کیا ہے خدا اور رسول کے دشمنوں سے علیحدگی ہی تو نام ہے) اور جب توشہ ختم ہو جاتا تو گھر واپس آ کر توشہ لے جاتے اور عبادت میں مشغول ہو جاتے۔ زرقانی ص ۲۱۱ ج ۱ والمختار عندنا انه كان يعمل بما ظهر له من الكشف الصادق من شريعة ابراهيم وغيره كما فى الدر المختار ص ۱۶۳ ج ۱۔

ملہ بین القوسین جو عبارت ہے وہ مؤلف کی طرف سے ہے اس لیے اس کو علامہ زرقانی کے کلام سے ممتاز کر دیا گیا جس دلیل سے اللہ جل شانہ کو عباد مخلصین کا دیکھنا موجب خیر و برکت ہے اسی دلیل سے بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر۔

(۱) مریم، آیۃ: ۴۹

یعنی فقہاء حنفیہ کے نزدیک مختار قول یہ ہے کہ آپ کو کشفِ صادق اور الہام صحیح سے جو ظاہر اور منکشف ہوتا کہ یہ امر حضرت ابراہیمؑ یا اور کسی نبی کی شریعت سے ہے اس کے مطابق عمل فرماتے جیسا کہ بعض روایات میں بجائے فیتحنث کے فَیَتَحَنَّفُ کا لفظ آیا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ ابراہیم حنیف کے طریقہ پر چلتے تھے یہ لفظ اس کی تائید کرتا ہے کہ آپ ملت حنیفیہ کے مطابق اپنے کشف اور الہام سے عمل کرتے تھے۔

# آفتاب رسالت کا فاران کی چوٹیوں سے طلوع

یہاں تک کہ جب عمر شریف چالیس سال کو پہنچی تو حسب معمول آپ ایک روز غار حرا میں تشریف فرماتے تھے کہ دفعۃً ایک فرشتہ غار کے اندر آیا اور آپ کو سلام کیا اور پھر یہ کہا اقرأ پڑھیے آپ نے فرمایا۔ ما انا بقاری میں پڑھ نہیں سکتا۔ اس پر فرشتہ نے پکڑ کر مجھ کو اس شدت سے دبایا کہ میری مشقت کی کوئی انتہا نہ رہی اور اس کے بعد چھوڑ دیا اور کہا اقرأ میں نے پھر وہی جواب دیا۔ مَا اَنَا بِقَارِئٍ۔

حاشیہ ا ئندہ صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں

اعداء اللہ کا دیکھنا سلیم طبیعتوں کے لیے موجب کدورت اور باعث ظلمت ہے کیا ہارون اور موسیٰ بن عمران اور فرعون، ہامان اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو جہل عدو اللہ ابو بکر صدیق اور مسیلمہ کذاب کا دیکھنا برابر ہے حاشا ثم حاشا ولا ینکر ذلک الا من سفہ نفسہ۔ والعاقل تکفیہ الاشارۃ ۱۲

## فائدہ جلیلہ:

مَا اَنَا بِقَارِیٍٔ کے بظاہر معنی یہ ہیں کہ میں پڑھا ہوا نہیں اُمّی ہوں لیکن اس معنی میں اشکال یہ ہے کہ قرأت یعنی زبان سے پڑھنا امیت کے منافی نہیں۔ اُمّی شخص بھی کسی کے تعلیم و تلقین سے قرأت اور تلفظ کر سکتا ہے۔ خصوصاً جبکہ فصاحت و بلاغت اس کی غلام ہو۔ اُمیّت۔ کتابت کے منافی ہے۔ اُمّی شخص لکھی ہوئی تحریر کو نہیں پڑھ سکتا، لیکن زبانی تعلیم و تلقین سے تلقین کردہ الفاظ کی قراءت کر سکتا ہے۔ پس اگر جبریل امین کوئی لکھی ہوئی تحریر لے کر آئے تھے کہ جس میں یہ آیتیں لکھی ہوئی تھیں اور اس کی نسبت یہ کہتے تھے کہ اقرا یعنی اس تحریر کو پڑھو تو پھر اس کے جواب میں ما انا بقاری کہنا ظاہر اور مناسب ہے جیسا کہ بعض[۴] روایات میں ہے کہ جبریل ایک حریری صحیفہ لے کر آئے جو جواہرات سے مرصع تھا اور وہ صحیفہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں دیا اور کہا کہ اقرا، یعنی اس حریری صحیفہ کو پڑھیے۔ آپ نے فرمایا مَا اَنَا بِقَارِیٍٔ یعنی میں اُمّی ہوں لکھی ہوئی تحریر کو پڑھ نہیں سکتا۔

---

### حاشیہ صفحہ گذشتہ

[۲] چالیس سال کی عمر میں مبعوث ہونا ابن عباس اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے صحیح بخاری میں مذکور ہے اور ایسا ہی جبیر بن مطعم اور عطاء اور سعید بن المسیب سے مروی ہے ۱۲ عیون الاثر و زرقانی ص ۲۰۷ ج ۱

[۳] اس حدیث کو امام بخاری نے بدء الوحی اور کتاب التعبیر اور کتاب التفسیر میں ذکر کیا ہے مگر حتی بلغ منی الجہد کا لفظ بدء الوحی میں صرف پہلی اور دوسری بار کے ساتھ ذکر کیا ہے لیکن کتاب التفسیر اور کتاب التعبیر میں تیسری بار کے ساتھ بھی ذکر کیا ہے۔ ۱۲ منہ عفا عنہ۔

[۴] زرقانی شرح مواہب ص ۲۱۹ ج ۱ میں ہے تذکرہ ابن اسحاق فی مرسل عبید بن عمیر جاء جبریل بنمط من دیباج فیہ کتاب۔

بعض مفسرین[1] کا قول ہے کہ الٓمّٓ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْہِ میں اسی کتاب کی طرف اشارہ ہے جس کو جبریل امین لے کر آئے تھے اور اگر جبریل امین کوئی تحریر لیکر نہیں آئے تھے اور اقرأ سے کسی لکھی ہوئی تحریر کا پڑھنا مطلوب نہ تھا۔ بلکہ محض زبان سے قرأت اور تلفظ مطلوب تھا تو اس صورت میں مَا اَنَا بِقَارِیٍٔ کے یہ معنی نہیں کہ میں اُمّی ہوں پڑھا ہُوا نہیں بلکہ یہ معنی ہیں کہ وحی کی ہیبت اور دہشت کی وجہ سے پڑھ نہیں سکتا رؤیت ملک اور مشاہدۂ انوار وحی کی وجہ سے قلب پر اس درجہ ہیبت اور دہشت طاری ہے کہ زبان اٹھتی نہیں کس طرح پڑھوں جیسا کہ بعض روایات میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ کیف اقرأ اس بنا پر ہم نے ما انا بقاری کا یہ ترجمہ کیا ہے کہ میں پڑھ نہیں سکتا۔ جو اس معنی کے بھی مناسب ہے اور پہلے معنی کے ساتھ بھی درست ہو سکتا ہے۔ ہٰذا توضیح ما افادہ الشیخ عبدالحق المحدث الدہلوی فی اشعۃ اللمعات (۱) مدارج النبوۃ (۲) وکذا فی تیسیر القاری شرح بخاری بزبان فارسی الشیخ نورالحق دہلوی ص ج ۱ و شرح فارسی شیخ الاسلام دہلوی (۳)

فرشتہ نے پھر تیسری بار مجھ کو پکڑا اور اسی شدت کے ساتھ دبایا اور چھوڑ دیا اور یہ کہا کہ پڑھو۔

| | |
|---|---|
| اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ خَلَقَ | آپ اپنے پروردگار کے نام کی مدد سے پڑھیے جو |
| الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ۔ اِقْرَاْ وَرَبُّکَ | خالق ہے تمام کائنات کا خصوصاً انسان کا کہ جس |
| الْاَکْرَمُ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ عَلَّمَ | کو خون کے لوتھڑے سے پیدا کیا۔ آپ پڑھیے کہ آپکا |
| الْاِنْسَانَ مَا لَمْ | رب بہت ہی کریم ہے جس نے قلم سے علم سکھلایا اور |
| یَعْلَمْ (۲) (۴) | انسان کو وہ چیزیں بتلائیں جنکو وہ نہیں جانتا تھا۔ |

(۲) مَا لَمْ یَعْلَمْ تک پڑھنا کتاب التفسیر اور کتاب التعبیر میں مذکور ہے بدء الوحی کی روایت میں فقط وَرَبُّکَ الْاَکْرَمُ تک پڑھنا مذکور ہے۔ ۱۲ عفا عنہ (۲) ج : ص ۳۰ ۴ (۳) ج : ۱ ص ۳۲

(۳) ج : ۴ ، ص : ۵۲۲ (۴) العلق ، آیۃ ۱

[1] بعض مفسرین کا یہ قول اشعۃ اللمعات میں نہیں بلکہ روض الانف شرح سیرۃ ابن ہشام میں مذکور ہے ۱۲-

بعد ازاں آپ گھر تشریف لائے لرزہ بدن مبارک پر لرزہ اور کپکپی تھی آتے ہی حضرت خدیجہ سے فرمایا زملونی۔ زملونی مجھ کو کچھ اڑھاؤ جب کچھ دیر کے بعد وہ گھبراہٹ اور پریشانی دُور ہوئی تو تمام واقعہ حضرت خدیجہ سے بیان کیا اور یہ کہا کہ مجھ کو اندیشہ ہوا کہ میری جان نہ نکل جائے۔ چونکہ وحی اور فرشتہ کے انوار و تجلیات کا حضور کی بشریت پر دفعۃً نزول اور ورود ہوا اس لیے وحی کی عظمت اور جلال سے آپ کو یہ خیال ہوا کہ اگر وحی کی یہی شدت رہی تو عجب نہیں کہ میری بشریت وحی کے اس ثقل اور بوجھ کو نہ برداشت کر سکے یا بار نبوت سے مغلوب ہو کر فنا ہو جائے۔ چنانچہ اس آیت میں اسی ثقل کی طرف اشارہ ہے۔

اِنَّا سَنُلْقِیْ عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا (۱)　اے محمد ہم تم پر ایک ثقیل اور گراں کلام نازل کرینگے

سوار ہونے کی حالت میں اگر وحی نازل ہو جاتی تو ناقہ وحی کی وجہ سے مجبوراً بیٹھ جاتی تھی۔ زید بن ثابت فرماتے ہیں کہ ایک بار آپ کی ران میری ران پر تھی کہ وحی نازل ہوگئی۔ اُس وقت آپ کی ران اس درجہ ثقیل معلوم ہوئی کہ اپنی ران کے چُور چُور ہو جانے کا اندیشہ ہو گیا ایک معمولی شئے اگر خلاف طبع پیش آجاتی ہے تو انسان پریشان ہو جاتا ہے چہ جائیکہ ایسا عظیم الشان واقعہ پیش آئے کہ جو وہم و گمان سے بھی بالا ہو اس واقعہ سے گھبرا جانا کوئی مستبعد نہیں، موسیٰ علیہ السلام کو جب حق جل شانہ کی طرف سے معجزۂ عصا عطا ہوا اور حکم ہوا کہ اے موسیٰ اپنا عصا زمین پر ڈال دو جب دیکھا کہ وہ تو سانپ بن کر چلنے لگا تو موسیٰ علیہ السلام الصلوٰۃ والسلام ڈر کر اس قدر بھاگے کہ منہ موڑ کر بھی نہ دیکھا۔ اس وقت آواز آئی اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ اے موسیٰ واپس آؤ ڈرو مت تم بالکل مامون رہو گے۔ موسیٰ علیہ السلام کا یہ ڈرنا اور بھاگنا طبیعت بشریہ کا اقتضا تھا۔ خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا کسی شک اور تردد کی وجہ سے نہ تھا۔ اسی طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مرعوبی

اور پریشانی بھی فقط اس بنا پر تھی کہ دفعۃً نبوت اور وحی کا بارِگراں آپڑا کسی تردد اور شک کی بنا پر یہ پریشانی نہ تھی۔ خوب سمجھ لو اور شک اور تردد میں نہ پڑو۔ بشریت پر دفعۃً ملکیۃ کے غلبہ سے آپ کا مرعوب اور خوف زدہ ہوجانا کوئی مستبعد نہیں رفتہ رفتہ جب ملائکہ کی آمد و رفت سے آپ کی بشریت ملکیۃ سے مانوس ہوگئی تو یہ خوف جاتا رہا اچانک بارِ نبوت پڑجانے سے آپ گھبرا گئے اور آپ کو اندیشہ ہوا کہ کہیں اس بار سے میری روح نہ پرواز کرجائے۔ معاذ اللہ نبوت و رسالت میں کوئی شک اور تردد نہ تھا اس لیے کہ نزول جبریل اور مشاہدۂ انوار و تجلیات کے بعد نبوت میں شک و تردد محال ہے چنانچہ ابن شہاب زہری کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ جبریل امین آئے اور میرا سینہ چاک کیا اور ایک نہایت عمدہ مسند پر بٹھلایا جو یواقیت اور جواہرات سے مرصع تھی۔

| | |
|---|---|
| ثم استعلن له جبرئیل فبشره برسالۃ اللہ حتی اطمان۔ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم قال لہ اقرأ فقال کیف اقرأ فقال اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ الی قولہ مَا لَمْ یَعْلَمْ فقبل الرسول رسالۃ ربہ وانصرف فجعل لا یمر علی شجر ولا حجر الا سلم علیہ فرجع مسرورًا الی اھلہ موقنا قد رای امرا عظیما الحدیث | اور جبریل ظاہر ہوئے منجانب اللہ آپ کو منصب نبوت و رسالت کی بشارت دی یہاں تک کہ آپ مطمئن ہوگئے پھر کہا کہ پڑھو۔ آپ نے فرمایا کس طرح پڑھوں جبریل نے کہا۔ اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ۔ مَا لَمْ یَعْلَمْ تک آپ نے اللہ کے پیغام کو قبول کیا اور واپس ہوئے راستہ میں جس شجر اور حجر پر آپ کا گذر ہوتا وہ آپ کو السلام علیک یا رسول اللہ کہتا۔ پس اس طرح آپ شاداں و فرحاں اپنے گھر واپس آئے اور یہ یقین کیے ہوئے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو شیٔ عظیم عطا فرمائی نبوت و رسالت۔ |

یہ روایت دلائل بیہقی اور دلائل ابی نعیم میں بطریق موسیٰ بن عقبہ سے مروی

ہے (۱) اور یہ روایت عیون الاثر میں حافظ ابو بشر دولابی کی سند سے مذکور ہے۔ حافظ عسقلانی فرماتے کہ عبید بن عمر کی مرسل روایت میں ہے کہ جبریل آئے اور مجھ کو ایک مسند پر بٹھلایا کہ جو جواہرات سے مرصع تھی اور زہری کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ مجھ کو ایسی عمدہ مسند پر بٹھلایا جسکو دیکھ کر تعجب ہوتا تھا (۲) غرض یہ کہ آپ گھر تشریف لائے اور حضرت خدیجہ سے تمام واقعہ بیان کر کے فرمایا کہ مجھ کو اپنی جان کا خطرہ ہے تو حضرت خدیجہؓ نے یہ فرمایا۔ آپ کو بشارت ہو آپ ہرگز نہ ڈریے۔ خدا کی قسم اللہ آپ کو کبھی رسوا نہ کریگا آپ تو صلہ رحمی کرتے ہیں۔ آپ کی صلہ رحمی بالکل محقق ہے۔ ہمیشہ آپ سچ بولتے ہیں لوگوں کے بوجھ کو اٹھاتے ہیں یعنی دوسروں کے قرضے اپنے سر رکھتے ہیں اور ناداروں کی خبر گیری فرماتے ہیں، امین ہیں لوگوں کی امانتیں ادا کرتے ہیں، مہمانوں کی ضیافت کا حق ادا کرتے ہیں حق بجانب امور میں آپ ہمیشہ امین اور مددگار رہتے ہیں، یہ روایت بخاری اور مسلم کی ہے ابن جریر کی ایک روایت میں ہے کہ حضرت خدیجہؓ نے یہ بھی فرمایا مَا اَتَيْتَ فَاحِشَةً قَطُّ آپ کبھی کسی فاحشہ کے پاس بھی نہیں پھٹکے (۳) خلاصہ یہ کہ جو شخص ایسے محاسن اور کمالات اور ایسے محامد اور پاکیزہ صفات اور ایسے اخلاق و شمائل اور ایسے معالی اور فضائل کا مخزن اور معدن ہو اس کی رسوائی ناممکن ہے وہ نہ دنیا میں رسوا ہو سکتا ہے نہ آخرت میں حق تعالیٰ شانہ جس کو اپنی رحمت سے یہ محاسن اور کمالات عطا فرماتے ہیں اس کو ہر بلا اور ہر آفت سے بھی محفوظ رکھتے ہیں۔ ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ حضرت خدیجہؓ نے آپ کو تسلی دی اور یہ کہا کہ قسم ہے اس ذات پاک کی جسکے قبضہ میں خدیجہ کی جان ہے میں قوی امید رکھتی ہوں کہ آپ اس امت کے نبی ہوں گے (۴) اور روایت میں ہے۔

---

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۹۳ (۲) فتح الباری، ج: ۱۲، ص: ۳۱۳
(۳) تاریخ طبری، ج: ۲، ص: ۸۱ (۴) ابن ہشام، ج: ۱، ص: ۸۱

| | |
|---|---|
| واخبرها بما جاء به فقالت | آپ نے تمام واقعہ حضرت خدیجہ سے بیان کیا، |
| ابشر فواللہ لا یفعل اللہ بك | حضرت خدیجہؓ نے کہا مبارک ہو اور آپ کو |
| الا خیرا فاقبل الذی جاءك من | بشارت ہو خدا کی قسم اللہ تعالیٰ آپ کے ساتھ سوائے |
| اللہ فانہ حق وابشر فانك رسول | خیر اور بھلائی کے کچھ نہ کریگا جو منصب اللہ کی |
| اللہ حقا رواہ البیہقی فی الدلائل من | جانب سے آپکے پاس آیا ہے اس کو قبول کیجیے |
| طریق ابی ـــــــ میسرۃ | وہ بلا شبہ حق ہے اور پھر کہتی ہوں کہ آپ کو |
| مرسلا (۱) | بشارت ہو آپ یقیناً اللہ کے رسول برحق ہیں۔ |

حافظ عسقلانی اس روایت کو نقل کرکے فرماتے ہیں کہ یہ روایت صراحۃً اس پر دلالت کرتی ہے کہ علی الاق سب سے پہلے حضرت خدیجہ ایمان لائیں۔ بعدازاں خدیجہ تنہا اپنے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس گئیں جو توریت اور انجیل کے بڑے عالم تھے اور سریانی زبان سے عربی زبان میں انجیل کا ترجمہ کرتے تھے اور زمانۂ جاہلیت میں بت پرستی سے بیزار ہو کر نصرانی بن گئے تھے اور اس وقت بہت بوڑھے اور نابینا ہو چکے تھے۔ ان سے یہ تمام واقعہ بیان کیا۔ ورقہ نے سن کر یہ کہا۔

| | |
|---|---|
| لئن کنتِ صدقتنی آنہ | اگر تو سچ کہتی ہے تو تحقیق ان کے پاس وہی فرشتہ |
| لیاتیہ ناموس عیسیٰؑ | آتا ہے جو عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آتا تھا۔ |

یہ روایت دلائل ابی نعیم میں باسناد حسن مذکور ہے اس کے بعد حضرت خدیجہ آپ ﷺ کو اپنے ہمراہ لے کر ورقہ کے پاس گئیں اور کہا اے میرے چچازاد بھائی ذرا اپنے بھتیجے کا حال یعنی خود

---

۱ خیر کی خبر لانے والے کو ناموس کہتے ہیں اور شر کی خبر لانے والے کو جاسوس کہتے ہیں ۱۲ فتح الباری ص۲۲ ج۱

۲ بین القوسین یعنی الخ کا اس لیے اضافہ کیا گیا تاکہ بخاری اور دلائل ابی نعیم کی روایت میں تعارض کا توہم نہ ہو ۱۲۔

(۱) فتح الباری، ج ۱۲، ص : ۳۱۵

ان کی زبان سے) سنئے۔ ورقہ نے۔ آپ سے، مخاطب ہو کر کہا اے بھتیجے بتلاؤ کیا دیکھا آپ نے تمام واقعہ بیان فرمایا۔

فلما سمع[1] کلامہ ایقن بالحق واعترف بہ (فتح الباری ص۳۱۲ ج۱۲ کتاب التعبیر)

ورقہ نے جب آپ کا کلام سنا تو سنتے ہی حق کا یقین آگیا کہ جو کچھ آپ فرماتے ہیں وہ بالکل حق ہے اور ورقہ نے اس حق کا اعتراف کیا اور اس کو تسلیم کیا۔

ورقہ نے آپ کا تمام حال سن کر یہ کہا کہ یہ وہی ناموس "فرشتہ ہے" جو موسیٰ علیہ السلام پر اترتا تھا۔ کاش میں تمہارے زمانۂ پیغمبری میں قوی اور توانا ہوتا جبکہ تمہاری قوم تم کو وطن سے نکالے گی یا کم از کم زندہ ہی ہوتا۔ آپ نے بہت تعجب[2] سے فرمایا کیا وہ مجھ کو

---

[1] سمع اور یقین اور اعتراف کی تمام ضمائر ورقہ کی طرف راجع علامہ شبلی نے تمام ضمائر کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف راجع سمجھ کر اس طرح ترجمہ کیا جب آپ نے ورقہ کا کلام سنا تو آپ کو حق کا یقین ہو آگیا اور آپ نے اس کا اعتراف کیا سیرۃ النبی ص۱۸۹ ج۱ تقطیع خورد۔ علامہ شبلی نے یہ سمجھا کہ حضور پرنور کو اپنی نبوت و رسالت میں شک تھا ورقہ کے کہنے سے آپ کو اپنی نبوت کا یقین آیا علامہ شبلی کا یہ خیال بالکل غلط ہے حضور پرنور کو اپنی نبوت و رسالت کا اول ہی میں علم اور یقین حاصل ہو گیا تھا۔ جب جبرئیل امین غار حراء میں داخل ہوئے تو اولاً آپ کو سلام کیا جیسا کہ ابو داؤد طیالسی کی روایت میں ہے دیکھو زرقانی ص۲۱۲ ج۱۔ دفتح الباری ص۳۱۲ ج۱۲ کتاب التعبیر اور پھر آپ کو رسالت الٰہیہ کی بشارت دی یہاں تک کہ آپ مطمئن ہو گئے پھر آپ سے کہا اقرأ اور سورۃ اقرأ کی آیتیں آپ کو پڑھائیں بعد ازاں جب آپ غار حراء سے واپس ہوئے تو ہر شجر و حجر سے السلام علیک یا رسول اللہ کی آوازیں آپ سنتے تھے دیکھو خصائص کبریٰ ص۹۳ ج۱ و ص۹۴ ج۱ غرض یہ کہ ان تمام امور سے آپ کو اپنی نبوت کا یقین کامل حاصل ہو چکا تھا۔ البتہ ورقہ کو آپ کا کلام سننے کے بعد آپ کی نبوت کا یقین آیا اور پہچان لیا کہ یہ وہی نبی ہیں جن کی توریت اور انجیل میں بشارت دی گئی ہے اور آپ کی نبوت و رسالت کی تصدیق کی علامہ نے غلطی سے سمع و الیقین و اعتراف کی ضمیر بجائے ورقہ کے حضور پرنور کی طرف راجع کیں اور غلطی میں مبتلا ہوئے۔

نکالیں گے۔ ورقہ نے کہا ایک تم ہی پر موقوف نہیں جو شخص بھی پیغمبر ہو کر اللہ کا کلام اور اس کا پیام لے کر آیا لوگ اسی کے دشمن ہوئے اگر میں نے آپ کا وہ زمانہ پایا تو میں نہایت زور سے آپ کی مدد کروں گا مگر کچھ زیادہ دن گزرنے نہ پائے کہ ورقہ کا انتقال ہو۔ یہ بخاری اور مسلم کی روایت ہے اور ابو میسرہ کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ ورقہ نے کہا۔

| | |
|---|---|
| ابشر فانا اشھد انک الذی | آپکو بشارت ہو میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ وہی |
| بشر بہ ابن مریم | نبی ہیں جنکی حضرت مسیح بن مریم صلی اللہ علیہ وسلم نے |
| وانک علی مثل ناموس | بشارت دی ہے اور آپ مثل موسیٰ علیہ السّلام |
| موسیٰ وانک نبی مرسل | کے نبی مرسل ہیں اور آپ کو عنقریب اللہ کی |
| وانک تومر بالجھاد (۱) | طرف سے جہاد کا حکم کیا جائے گا۔ |

چونکہ آپ بھی موسیٰ علیہ السّلام کی طرح نبی الجہاد ہیں اور شریعت موسویہ کی طرح آپ کی شریعت بھی حدود و تعزیرات جہاد و قصاص۔ حلال و حرام کے احکام پر علی وجہ الاتم مشتمل ہے اس لیے اس وقت ورقہ نے باوجود نصرانی ہونے کے یہ کہا کہ یہ وہی ناموس (فرشتہ) ہے جو موسیٰ علیہ السّلام پر نازل ہوتا تھا اور جس وقت اول بار حضرت خدیجہؓ نے آپؐ کی غیاب میں ورقہ سے آپ کا حال بیان کیا تو اس وقت ورقہ نے نصرانی ہونے کے باعث آپکے ناموس (فرشتہ) کو ناموس عیسیٰ علیہ السّلام کے ساتھ تشبیہ دی اور ایک روایت میں ہے کہ چلتے وقت ورقہ نے آپ کے سر کو بوسہ دیا (۲) آپ گھر واپس آگئے اور وحی کا آنا چند روز کے لیے رک گیا[۳] تا آنکہ دل سے گذشتہ دہشت اور خوف دور ہو جائے

(۱) فتح الباری، ج: ۸، ص: ۵۴۴، عیون الاثر، ج: ۱، ص: ۸۴ (۲) عیون الاثر، ج: ۱، ص: ۸۷

(۳) وحی کے رک جانے کا مطلب یہ ہے کہ قرآن کریم کا نازل ہونا چند روز کے لیے بند ہو گیا اور یہ مطلب نہیں کہ جبریل کا آنا بند ہو گیا۔ جبریل امین کی آمد و رفت برابر جاری رہی۔ عمدۃ القاری ص ۳، ج ۱

اور آئندہ وحی کا شوق اور انتظار قلب میں پیدا ہو جائے ؎

دیر ست کہ دلدار پیامے نفرستاد　　　ننوشت سلامے و کلامے نفرستاد

وحی کے رک جانے سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس قدر حزن و ملال ہوا کہ بار بار پہاڑ پر جاتے کہ اپنے کو پہاڑ کی چوٹی سے گرادیں۔

ہر دل سالک ہزاراں غم بود　　　گر ز باغ دل خلالے کم بود

ہجر سے بڑھ کر مصیبت کچھ نہیں　　　اس سے بہتر ہے کہ مر جاؤں کہیں

مگر آپ جب ایسا ارادہ فرماتے تو فوراً جبرئیل امین ظاہر ہوتے اور یہ فرماتے۔

یا محمد انک رسول اللہ حقا　　　اے محمدؐ آپ یقیناً بلا شبہ اللہ کے رسول برحق ہیں

یہ سنکر آپ کے قلب کو سکون ہو جاتا (۱)

ایک بار حضرت خدیجہ نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے عرض کیا کہ اگر ممکن ہو تو جس وقت وہ ناموس آپ کے پاس آئے تو مجھ کو ضرور مطلع فرمائیں۔ چنانچہ جبرئیل امین جب آپ کے پاس آئے حسب وعدہ آپ نے حضرت خدیجہ کو اطلاع دی۔ حضرت خدیجہ نے عرض کیا کہ آپؐ میری آغوش میں آجائیں۔ جب آپؐ حضرت خدیجہ کی آغوش میں آگئے تو حضرت خدیجہ نے اپنا سر کھول دیا اور آپؐ سے دریافت کیا کہ کیا آپؐ اس وقت بھی جبرئیل کو دیکھتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ حضرت خدیجہ نے فرمایا آپ کو بشارت ہو۔ خدا کی قسم یہ فرشتہ ہے۔ شیطان نہیں۔ اس روایت کو محمد بن اسحٰق نے اسمٰعیل بن حکیم سے مرسلاً روایت کیا ہے۔ سیرۃ ابن ہشام (۲) اور ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت خدیجہ نے یہ فرمایا کہ آپؐ کو مبارک ہو یہ فرشتہ ہے اگر شیطان ہوتا تو نہ شرماتا۔ رواہ ابو نعیم فی الدلائل بسند ضعیف عن عائشہ رضی اللہ عنہا (۳)

---

ملکے عداس عتبہ بن ربیعہ کے غلام تھے شہر نینوی کے باشندے تھے جہاں یونس علیہ الصلوٰۃ والتسلیم مبعوث ہوئے مذہب انکا نصرانی تھا۔ بعد میں مشرف باسلام ہوئے۔ اصابہ ص ۲۴۶ ج ۲ ترجمہ عداس۔ (۱) فتح الباری، ج: ۱۲، ص: ۳۱۷، زرقانی ج: ۱، ص: ۲۴۶ (۲) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۹۵ (۳) الاصابہ ج: ۴، ص: ۲۸۱۔

## خلاصہ

یہ کہ حضرت خدیجہ کا یہ استدلال آپ کی نبوت ورسالت پر عقلی تھا کہ ایسے محاسن اور شمائل اور کمالات وفضائل کا منبع اور سرچشمہ نبی ہی کی ذات بابرکات ہوسکتی ہے اور ورقہ کا استدلال نقلی تھا کہ وہی نبی ورسول ہیں کہ جن کی حضرت مسیح بن مریم نے بشارت دی ہے۔ سلیمان تیمی اور موسیٰ بن عقبہ نے اپنی کتاب المغازی میں ذکر کیا ہے کہ حضرت خدیجہ ورقہ سے پہلے عدّاس کے پاس گئیں اور جبرئیل کا آنا بیان کیا۔ عدّاس نے جبرئیل کا نام سنتے ہی یہ کہا۔ قدوس قدوس یعنی سبحان اللہ سبحان اللہ ان بُت پرستوں کی سرزمین میں جبرئیل کا کیا ذکر وہ تو اللہ کے امین ہیں اُس کے اور اس کے پیغمبروں کے مابین سفیر ہیں اور موسیٰ اور عیسیٰ کے دوست ہیں بعدازاں ورقہ کے پاس گئیں (۲) بعض کتب سیر میں ہے کہ حضرت خدیجہ۔ بحیرا راہب کے پاس بھی گئیں اور واقعہ بیان کیا۔ بحیرا کے جواب کے الفاظ تقریباً وہی تھے کہ جو عدّاس کے جواب کے ہیں۔ ترمذی میں حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ حضرت خدیجہ نے ایک بار آپ سے عرض کیا کہ ورقہ نے آپ کی نبوت ورسالت کی تصدیق کی لیکن اعلانِ دعوت سے پہلے ہی وفات ہوگئے۔ آپ نے فرمایا کہ میں نے ورقہ کو خواب میں دیکھا کہ سفید لباس میں ہے اگر وہ اہل نار میں سے ہوتے تو کسی اور لباس میں ہوتے۔ فتح الباری کتاب التفسیر سورۂ اقرأ مسند بزار اور مستدرک حاکم میں حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ورقہ کو بُرا مت کہو میں نے اس کے لیے جنت میں ایک باغ یا دو باغ دیکھے ہیں۔ (۳)

### فائدۂ جلیلہ:

حضرت خدیجہ کا حضور پُرنور کو کبھی ورقہ کے پاس لے جانا اور کبھی عدّاس کے پاس لیجانا اور آپ کا حال بیان کرنا اس سے کسی شک اور تردد کا ازالہ اور یقین کا حاصل کرنا مقصود نہ تھا بلکہ حضور کی تسلی اور تشفی مقصود تھی کہ نزول وحی کی وجہ سے جو حضورؐ پر ایک خاص خشیت

(۳) فتح الباری ج: ۸، ص: ۵۵۴، عمدۃ القاری ج ۱، ص: ۷۵

اور دہشت طاری ہے وہ مبدّل بسکون ہو جائے اور چونکہ حضرت خدیجہ نے حضور پُرنور سے جو نکاح کیا تھا وہ غیبی کرامتیں اور خوارق دیکھ کر اس اُمید پر کیا تھا کہ جس نبی آخرالزماں کی بشارتیں اپنے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفل سے بار بار سنی تھیں۔ اس کا مصداق حضور ہوں گے چنانچہ جب آپ پر وحی نازل ہوئی اور غارحراء سے واپس آکر خدیجۃ الکبریٰ سے بیان کیا تو حضرت خدیجہ کو سنتے ہی نبوت کا یقین آگیا تھا لیکن فرط مسرت اور جوش محبت میں مزید اطمینان کے لیے کبھی آپ کو ورقہ کے پاس اور کبھی عدّاس کے پاس لے جاتیں کہ جس امید پر نکاح کیا تھا بحمد اللہ وہ اُمید بر آئی حضرت خدیجہ فقط آپ کی پریشانی سے پریشان تھیں ورنہ اپنے دل میں بے انتہا شادماں و فرحاں تھیں اور حضور کا مقصد بھی تسلی و تشفی ہی تھا۔ معاذ اللہ۔ آپ کو اپنی نبوت و رسالت میں ذرہ برابر شک اور تردد نہ تھا اور مشاہدۂ جبرئیل اور معاینۂ انوار و اسرار کے بعد تردد اور شک کا ہونا بھی ناممکن اور محال ہے وجہ یہ تھی کہ ورقہ اگرچہ عالم تھے مگر صاحب حال اور صاحب کیفیت نہ تھے آپ کے قلب مبارک پر جو وحی کی کیفیت گذر رہی تھی اس کی اصل حقیقت اور اصل لذت اور اس کی لذت کی کیفیت تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی کو معلوم تھی۔ ورقہ اس کیفیت کو ذوقی طور پر نہیں جانتے تھے۔ ذوقاً اس سے بالکل ناآشنا تھے بلکہ محض علمی طور پر جانتے تھے کہ حضرات انبیاء پر نزول وحی کے وقت یہ کیفیات گذرتی ہیں اس لیے وہ آپ کی تسلی کرتے تھے اور ایسے وقت میں تسلی و تشفی وہی کر سکتا ہے کہ جس پر یہ حالت اور کیفیت طاری نہ ہو اور کچھ اجمالی طور پر اس قسم کی چیزوں سے باخبر ہو جیسے تیماردار بیمار کی تسلی کرتا ہے۔ ورنہ جس پر کیفیت اور یہ حالت طاری ہو گی وہ خود ہی خوف زدہ اور بیہوش ہو جائے گا اسے اپنی اپنی ہی خبر نہ رہے گی وہ دوسرے کی کیا تسلی کرے گا اور عقلاً اور شرعاً یہ ضروری نہیں کہ تسلی دینے والا صاحب حال سے افضل اور

اکمل یا اعلم اور افہم ہو فافہم ذالک واستقم۔

## تاریخ بعثت:

اس پر تو تمام محدثین ومؤرخین کا اتفاق ہے کہ بروز دوشنبہ آپ کو نبوت و رسالت کا خلعت عطا ہوا۔ لیکن اس میں اختلاف ہے کہ آپ کس مہینہ میں مبعوث ہوئے حافظ ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ ماہ ربیع الاول کی آٹھ تاریخ کو خلعت نبوت عطا ہوا۔ اس بنا پر بعثت کے وقت آپ کی عمر شریف ٹھیک چالیس سال کی تھی اور محمد بن اسحاق فرماتے ہیں کہ سترہ رمضان المبارک کو آپ منصب نبوت پر فائز ہوئے۔

وانت علیہ اربعون فاشرقت شمس النبوۃ منہ فی رمضان

اس اعتبار سے بعثت کے وقت آپ کی عمر شریف چالیس سال اور چھ ماہ کی تھی حافظ عسقلانی نے فتح الباری میں اسی قول کو صحیح اور راجح قرار دیا ہے۔ اس لیے کہ غار حراء کا اعتکاف آپ رمضان ہی میں فرماتے تھے تفصیل کے لیے زرقانی ص ۲۰۷ ج ۱ و فتح الباری ص ۳۱۳ ج ۱۲ کتاب التعبیر و ص ۵۵۱ ج ۸ کتاب التفسیر و ص ۲۶ ج ۱ بدء الوحی کی مراجعت فرمائیں۔

## فوائد ولطائف

(۱) منصب نبوت ورسالت کی سرفرازی کے لیے چالیس سال کا سن اس لیے تجویز کیا گیا کہ انسان کی قوائے جسمانیہ اور روحانیہ چالیس ہی سال کی عمر میں حد کمال کو پہنچتے ہیں کما قال تعالیٰ حَتّٰٓی اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَبَلَغَ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً۔ اصل عمر تو انسان کی چالیس ہی سال ہے۔ اس کے بعد تو انحطاط اور زوال ہے اسی طرح جب آپ کے قوائے جسمانیہ وروحانیہ حد کمال کو پہنچ گئے اور تجلیات الٰہیہ اور نفحات قدسیہ کے قبول کرنے کی استعداد مکمل ہوگئی تب اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل اور اپنی رحمت سے آپ کو نبوت ورسالت کا خلعت عطا فرمایا وَاللّٰهُ یَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ (۱)

(۲) شعبی کی ایک مرسل روایت میں ہے جس کو امام احمد بن حنبل نے اپنی تاریخ میں ذکر کیا ہے کہ بعثت کے بعد سے کچھ عرصہ تک اسرافیل علیہ السلام آپ کی معیت اور رفاقت کیلئے مامور ہوئے وقتاً فوقتاً آپ کو محاسن آداب وغیرہ کی تلقین وتعلیم فرماتے مگر ان کے توسط سے کبھی قرآن کی کوئی آیت نازل نہیں ہوئی۔ سند اس روایت کی صحیح ہے (۱)

اسرافیل علیہ السلام کی معیت ورفاقت میں اس طرف اشارہ تھا کہ یہ نبی آخری نبی ہیں ان کے بعد قیام قیامت کا انتظار کرنا چاہیے اس لیے کہ اسرافیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی نفخ صور کے لیے مامور ہوچکے ہیں انھیں کے صور پھونکنے سے قیامت قائم ہوگی ذکرہ السیوطی فی الاتقان نقلا عن بعض الائمۃ۔

(۳) حدیث کا یہ لفظ ثم حبب الیہ الخلاء یعنی خلوت وعزلت کی محبت ڈال دی گئی صیغہ مجہول لانے میں اس طرف اشارہ ہے کہ خلوت کی محبت خود بخود پیدا نہیں ہوئی بلکہ کسی ڈالنے والے نے دل میں ڈال دی ہے یعنی اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا عطیہ ہے اور خلوت کی محبت اس لیے دل میں ڈالی گئی کہ خلوت اور عزلت یعنی مخلوق سے علیحدگی اور تنہائی تمام عبادتوں کی جڑ ہے بلکہ خلوت خود مستقل عبادت ہے اور اگر خلوت کے ساتھ ذکر وفکر کی عبادت بھی ملجائے تو سبحان اللہ نورٌ علیٰ نور ہے۔

(۴) اس حدیث میں اس طرف بھی اشارہ کیا ہے کہ مبتدی کے لیے خلوت اور عزلت ہی مناسب ہے گھر میں اور اہل وعیال میں رہ کر اچھی طرح عبادت نہیں کرسکتا۔ منتہی کے لیے خاص خلوت کی ضرورت نہیں اس لیے کہ کامل اور منتہی کیلئے اہل وعیال کی صحبت۔ تعلق مع اللہ سے مانع نہیں ہوتی۔ کما قال تعالیٰ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ الآیۃ (۳)

---

(۱) البقرہ، آیۃ : ۱۰۵ (۲) زرقانی ج ۱، ص : ۲۳۶

(۳) نور، آیۃ : ۳۷۔

از دروں شو آشنا و از بروں بیگانہ باش    ایں چنیں زیبا روش کم می بود اندر جہاں

مگر منتہی کے لیے بھی اتنا ہی ضروری ہے کہ دن میں کچھ نہ کچھ وقت خلوت کے لیے مخصوص کرے۔ کما قال تعالیٰ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ ۔(۱)

(۵) غار حرا جاتے وقت آپ کا توشہ لے جانا اس کی دلیل ہے کہ کھانے اور پینے کا انتظام توکل کے منافی نہیں۔ بلکہ رزق خداوندی کی طرف اپنے فقر اور فاقہ ضرورت حاجت کا اظہار ہے جو عین عبادت ہے۔ رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ (۲)

والفقر لی وصف ذات لازم ابداً    کما الغنی ابدا وصف له ذاتی

فقر اور حاجت میرا وصف ذاتی ہے میری ذات اور حقیقت کو لازم ہے کبھی جدا نہیں ہو سکتا جیسا کہ غنا اور بے نیازی خدا کا وصف ذاتی ہے پس جیسے خدا کے لیے استغناء اور بے نیازی لازم ہے اسی طرح فقر اور احتیاج بندہ کے لیے لازم ذات ہے۔ یہ شعر حافظ ابن تیمیہ قدس اللہ سرہٗ کا ہے حافظ موصوف اس شعر کو کثرت سے پڑھا کرتے تھے پورا قصیدہ مدارج السالکین میں مذکور ہے اور اسی مضمون کو اس ناچیز نے ان اشعار میں ذکر کیا ہے۔

تو غنی مطلقی اے ذوالجلال    من فقیر مطلقم بے قیل و قال
تو کریمی من گدائے مطلقم    تو عزیزی من ذلیل مطلقم
ذات پاکت منبع جود و نوال    ما ز سرتا پا شدہ نقش سوال

حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جب مدین پہونچ کر بھوک لاحق ہوئی تو بارگاہ خداوندی میں اپنے فقر و فاقہ کو اس طرح پیش کیا۔

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ (۳)    اے پروردگار جو خیر بھی نازل فرمائیں میں اس کا محتاج ہوں۔

---

(۱) الم نشرح، آیۃ: ۸ (۲، ۳) قصص، آیۃ: ۲۴۔

رزق خداوندی کی طرف اپنے فقر اور احتیاج کو ملحوظ رکھنا عین عبادت ہے اور حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوٰۃ اللہ کی سنت ہے اور توشہ نہ لینے میں درپردہ ادعاء توکل ہے۔ چنانچہ بعض صالحین کا یہ معمول تھا کہ کئی کئی روز کا صوم وصال رکھتے لیکن تکیہ کے نیچے ایک روٹی ضرور رکھی رہتی تھی۔ ایک دن کسی مرید نے شیخ کے تکیہ کے نیچے سے اس روٹی کو اٹھالیا۔ شیخ کی جب نظر پڑی تو دیکھا روٹی ندارد ہے متوسلین پر بہت ناراض ہوئے اور سخت و سست کہا۔ مریدین نے کہا کہ حضرت کو اس کی کیا ضرورت ہے شیخ نے فرمایا تم یہ سمجھتے ہو کہ میں کئی کئی روز صوم وصال رکھنے پر قادر ہوں اس لیے روٹی رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تمہارا یہ خیال غلط ہے میں اپنی قوت کے بھروسہ پر روزہ نہیں رکھتا بلکہ محض خداوند ذوالجلال کے فضل وکرم کے بھروسہ پر رکھتا ہوں اور ہر وقت اپنے ضعف اور ناتوانی سے ڈرتا رہتا ہوں معلوم کس وقت مجھ سے یہ توفیق اور تائید روحانی روک لی جائے اور بشریت اور جسمانیت کی طرف لوٹا دیا جائے اور اس رزاق ذوالقوۃ المتین کی سوکھی ہوئی روٹی کا محتاج ہو جاؤں بندہ اپنی ذات سے ایک لمحہ کے لیے بھی رزق خداوندی سے مستغنی نہیں ہو سکتا نفس کے اطمینان کے لیے روٹی ہر وقت پاس رکھتا ہوں تاکہ نفس کو کسی قسم کا اضطراب لاحق نہ ہو سالک کو بجائے نفس کے رزق پر فقط رزق ہونے کی حیثیت سے نہیں بلکہ رزق خداوندی ہونے کی حیثیت سے اعتماد اور بھروسہ کرنا بہتر ہے (۱)

(۶) غار حراء کی خلوت وعزلت میں آپ کا یہ معمول رہا کہ کبھی کبھی آپ گھر تشریف لاتے اور چند روز کا توشہ لے کر گھر واپس ہو جاتے اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ اصحاب خلوت وعزلت کے لیے انقطاع کلی مناسب نہیں اہل وعیال کے حقوق کی رعایت بھی ضروری ہے اسی وجہ سے ارشاد فرمایا لا رہبانیۃ فی الاسلام۔ اسلام میں رہبانیت نہیں

(۱) بہجۃ النفوس، ج ۱، ص: ۱۱

باطنی امراض کے معالجہ کے لیے اور عبادت میں پختگی اور رسوخ پیدا کرنے کے لیے اگر کسی غار یا پہاڑ میں مدت معینہ کے لیے خلوت کی جائے (جیسا کہ حضرات صوفیہ کا طریقہ ہے) تو یہ عین سنت ہے۔ بدعت نہیں ہے۔

(۷) نیز اس طرف اشارہ ہے کہ جو شخص کسی غار یا پہاڑ میں خلوت اور عزلت کا ارادہ کرے اس کو چاہیے کہ اہل خانہ کو مقام خلوت سے ضرور مطلع کر دے تاکہ ان کو کسی قسم کی تشویش نہ ہو اس کی طرف سے قلب میں کوئی بدگمانی نہ ہو۔ عند الضرورت اس کی خبر گیری کر سکیں۔ بیمار ہو تو تیمارداری کر سکیں وغیر ذالک۔

(۸) جبرئیل امین کا آپ کو تین بار دبانا ملکی اور روحانی فیض پہونچانے کے لیے تھا تاکہ جبریل کی روحانیت اور ملکیت آپ کی بشریت پر غالب آجائے اور قلب مبارک آیات الٰہیہ اور اسرار غیبیہ اور علوم ربانیہ کا تحمل کر سکے اور آپ کی ذات بابرکات خالق اور مخلوق کے مابین واسطہ اور عالم شہادت کا منتہیٰ اور عالم غیب کا مبدا بن سکے۔ حضرات عارفین کا اس طرح سے کسی کو فیض پہونچانا بطریق تواتر ثابت ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک بار نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام نے مجھ کو اپنے سینہ مبارک سے لگایا اور یہ دعا فرمائی۔

اللّٰھم علّمہ الکتاب (بخاری شریف)　　اے اللہ اس کو اپنی کتاب کا علم عطا فرما

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ابن عباس کو اپنے سینہ سے لگانا ایسا ہی تھا جیسے کہ جبریل امین نے آپ کو اپنے سینہ سے لگایا تھا۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ میں بسا اوقات آپ سے حدیث سنتا ہوں اور بھول جاتا ہوں۔ آپ نے فرمایا اپنی چادر بچھاؤ میں نے چادر بچھائی۔ آپ نے دست مبارک سے کچھ اشارہ فرمایا جیسا کوئی دولپ بھر کر کچھ ڈالتا ہو اور یہ کہا کہ اب اس چادر کو اپنے سینہ سے لگا لو۔ میں نے اس چادر کو اپنے سینہ سے لگا لیا اس کے بعد میں کسی حدیث کو نہیں بھولا۔ (۱)

---

(۱) بخاری شریف : ج : ۱ : ص : ۲۲

حافظ عسقلانی فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ کسی حدیث میں اس کی تصریح نہیں کہ آپ نے دو لپ بھر کر ابوہریرہ کی چادر میں کیا ڈالا۔ لیکن یہ بندۂ ناچیز کہتا ہے ان کان صوابا فمن اللہ عزوجل - وان کان خطا فمنی و من الشیطان گمان یہ ہے کہ عالم غیب میں جو خزانۂ حفظ ہے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خزانہ سے حفظ کی دو لپ بھر کر ابوہریرہ کی چادر میں ڈالیں اور پھر وہ حفظ چادر سے ابوہریرہ کے سینہ میں پہونچا حفظ اگرچہ عالم شہادت والوں کے نزدیک غیر محسوس ہے مگر محرمانِ عالم غیب کے دور بین نگاہوں سے پوشیدہ اور مخفی نہیں۔ اس قسم کی باتوں کے وہی لوگ منکر ہیں جو حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوات اللہ کے حواس سے بیگانہ ہیں۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے حفظ کا ایک اور بھی عجیب واقعہ ہے جس کا اس مقام سے تعلق نہیں حضرات اہل علم فتح الباری باب حفظ العلم ص ۱۹۲/۱ کی مراجعت فرمائیں۔

(۹) علامہ طیبی طیب اللہ ثراہ۔ شرح مشکوٰۃ میں لکھتے ہیں کہ سورۂ اقرا کی نازل شدہ آیتوں میں آپ کے اس کے شبہ کے جواب کی طرف اشارہ ہے کہ مَا اَنَا بِقَارِیٍٔ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں وہ یہ کہ بے شک تم پڑھے ہوئے نہیں مگر اپنے رب کے نام پاک کی اعانت اور امداد سے پڑھو سب آسان ہو جائے گا اور سمجھ لو کہ حق جل شانہٗ کسی کو علم کتاب اور قلم کے واسطہ سے عطا فرماتے ہیں جس کو اصطلاح میں علم کتابی کہتے ہیں علم بالقلم میں اسی طرف اشارہ ہے اور کسی کو براہ راست بغیر اسباب ظاہری کے وساطت کے علم عطا فرماتے ہیں جس کو اصطلاح میں علم لدنی کہتی ہیں اور علم الانسان مالم یعلم میں اسی طرف اشارہ ہے خلاصہ جواب یہ ہے کہ اگرچہ آپ پڑھے ہوئے نہیں مگر حق جل وعلا کی قدرت بہت وسیع ہے بغیر اسباب ظاہری کی وساطت کے بھی جس کو چاہتا ہے علوم و معارف سے سرفراز فرمایا ہے۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ آپ کو بھی علم و معرفت عطا فرمائے گا۔

کما قال تعالیٰ

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۚ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝ (۱)

اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو وہ باتیں بتلائیں کہ جن کو آپ بغیر خدا کے بتلائے از خود جان بھی نہیں سکتے تھے اور اللہ کا فضل آپ پر بہت ہی بڑا ہے۔

(۱۰) حضرت خدیجہ کے تسلی آمیز جواب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ صلۂ رحمی اور مہمانداری اور سخاوت اور ہمدردی کی وجہ سے دنیا میں بھی انسان آفتوں سے مامون و مصئون رہتا ہے (۲)

(۱۱) حضرت خدیجہؓ کا آپ کی تسلی کے لیے آپ کے محاسن اور کمالات کا ذکر کرنا اس کی دلیل ہے کہ کسی کے واقعی اور نفس الامری محاسن اور کمالات اس کے منہ پر بیان کرنا بشرطیکہ ممدوح کا اعجاب اور خود پسندی میں مبتلا ہونے کا اندیشہ نہ ہو صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحسن ہے (۳)

(۱۲) نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے پہلے اس واقعہ کا حضرت خدیجہ سے ذکر کرنا اس امر کی دلیل ہے کہ انسان پر اگر کوئی اہم واقعہ پیش آئے تو اگر اس کے اہل خانہ دیندار اور سمجھدار ہوں تو سب سے پہلے ان سے تذکرہ کرے اور بعد میں جو اہل علم اور اہل فہم ہوں ان سے ذکر کرے۔

(۱۳) حضرت خدیجہ رضی کا اس واقعہ کو سن کر آپ کو ورقہ بن نوفل کے پاس لے جانا۔

جو اس زمانہ کے سب سے بڑے عالم تھے اس امر کی دلیل ہے کہ جب کوئی نادر واقعہ پیش آئے تو علمائے ربانیین پر پیش کرنا چاہیے۔

(۱۴) نیز اہل علم کی خدمت میں کسی کے توسط سے حاضر ہونا زیادہ بہتر ہے جیسے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے حضرت خدیجہؓ کی وساطت سے ورقہ بن نوفل سے ملاقات فرمائی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تنہا ورقہ کے پاس تشریف نہیں لے گئے بلکہ خدیجہ کو ساتھ لیا جن کی ورقہ سے قرابت تھی۔ معلوم ہوا کہ علماء اور صلحاء کی ملاقات کے لیے اگر کسی رہنما کو ساتھ لے لیا جائے تو مناسب ہے تاکہ گفتگو میں سہولت رہے۔

---

(۱) نساء، آیۃ: ۱۱۳، (۲) عمدۃ القاری ج ۱، ص: ۷۵

(۳) عمدۃ القاری ج: ۱، ص: ۷۵

(۱۵) جو شخص اپنے سے عمر میں بڑا ہو اُس کی توقیر اور تعظیم و تکریم ضروری ہے اگرچہ یہ کم عمر علم اور فضل مرتبہ اور کمال میں سارے عالم سے فائق اور برتر ہو۔

(۱۶) چھوٹا اگرچہ مرتبہ میں بڑا ہو مگر بڑی عمر والے کے لیے یہ جائز ہے کہ مخاطبت میں اپنے سے کم عمر والے کے لیے وہی الفاظ استعمال کرے جو اصاغر کے لیے کیے جاتے ہیں جیسا کہ ورقہ نے باوجود آپ کو نبی اور رسول ماننے کے آپ کو یا ابن اخی اے میرے بھتیجے کہکر خطاب کیا۔ نیز اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اصاغر جب اکابر کی مجلس میں حاضر ہوں تو اکابر کے ادب کو ملحوظ رکھیں جب تک اکابر۔ خود ابتداء کلام نہ فرمائیں اس وقت تک اصاغر کو ابتداء کلام نہ چاہیے۔ چنانچہ حضرت خدیجہ جب آپ کو ورقہ کے پاس لے کر گئیں اور یہ کہا۔

یا ابن عم اسمع من ابن اخیک اے ابن عم اپنے بھتیجے سے کچھ سنیے۔

تو آپ خاموش رہے جب ورقہ نے خود ابتداء بالکلام کی اور یہ کہا۔

یا ابن اخی ماذا تری۔ اے میرے بھتیجے کیا دیکھا۔

تب آپ نے تمام واقعہ کی خبر دی (۱)

(۱۸) ورقہ کے جواب میں آپ کا یہ فرمانا او مخرجی ھم کیا یہ لوگ مجھ کو مکہ سے نکالیں گے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن کی مفارقت حضرات انبیاء پر بھی شاق ہے (۲)

(۱۹) نیز اس وقت ورقہ کا یہ کہنا کہ کاش میں اس وقت قوی اور توانا ہوتا جبکہ آپ کی قوم آپ کو وطن سے نکالے گی یہ اس کی دلیل ہے کہ انسان کو کسی خیر کی تمنا جائز ہے اگرچہ اس خیر کی حصول کی امید نہ ہو (۳)

(۲۰) امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے دریافت کیا کہ جبرئیل نام رکھنا کیسا ہے تو ناپسند فرمایا۔ (۴)

---

(۱) بہجۃ النفوس، ج: ۱، ص: ۲۰ (۲) روض الانف، ج: ۱، ص: ۱۵۸ (۳) بہجۃ النفوس، ج ۱، ص: ۲۱ (۴) روض الانف، ج ۱، ص: ۱۵۶

# توحید و رسالت کے بعد سب سے پہلا فرض

توحید و رسالت کے بعد سب سے پہلے جس چیز کی آپ کو تعلیم دی گئی وہ وضوء اور نماز تھی۔ اوّل جبرئیل نے زمین پر اپنی ایڑی سے ایک ٹھوکر ماری جس سے پانی کا ایک چشمہ جاری ہوگیا جبرئیل نے اس سے وضوء کی اور آپ دیکھتے رہے بعد ازاں آپ نے بھی اسی طرح وضوء کی پھر جبرئیل نے دو ۲ رکعت نماز پڑھائی اور آپ نے اقتداء کی اور وضوء اور نماز سے فارغ ہو کر گھر تشریف لاتے اور حضرت خدیجہ کو وضوء اور نماز کی تعلیم دی یہ روایت دلائل ابی نعیم صفحہ ۷۲ جزء ۱ میں حضرت عائشہ سے مروی ہے حافظ عسقلانیؒ فرماتے ہیں سند اس کی ضعیف ہے (۱)

اسامہ بن زید اپنے باپ زید بن حارثہؓ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ابتداء بعثت و نزول وحی کے وقت جبرئیل میرے پاس آئے اور وضوء اور نماز کی مجھ کو تعلیم دی۔ یہ روایت مسند احمد اور سنن دار قطنی اور مستدرک حاکم میں مذکور ہے۔ علّامہ عزیزی شرح جامع صغیر میں اس حدیث کی بابت فرماتے ہیں۔ قال الشیخ ہذا حدیث صحیح السراج المنیر صفحہ ۲۹ جزء ۱ اور یہ حدیث سنن ابن ماجہ میں بھی مذکور ہے اور علامہ سہیلی نے بھی اس کو اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے ان دونوں سندوں میں عبداللہ بن لہیعہ واقع ہے جس میں محدثین کو کلام ہے۔ حافظ ابن سید الناس قدس اللہ سرہٗ فرماتے ہیں جس طرح یہ حدیث زید بن حارثہؓ سے مروی ہے اسی طرح براء بن عازب اور عبداللہ بن عباس سے بھی مروی ہے ابن عباس کی حدیث میں ہے کہ یہ پہلا فرض تھا (عیون الاثر صفحہ ۹۱) علامہ سہیلی اس حدیث کو ذکر کر کے فرماتے ہیں پس وضوء باعتبار فرضیت کے مکی ہے اور باعتبار تلاوت کے مدنی ہے اس لیے کہ آیت وضوء کا نزول ہجرت کے بعد مدینہ میں ہوا (۲)

---

(۱) الاصابہ، ج: ۴، ص: ۲۸۱ (۲) روض الانف ج ۱، ص: ۱۶۳۔

ابتدار بعثت ہی سے آپ کا نماز پڑھنا تو قطعاً ثابت ہے اختلاف اس میں ہے کہ پانچ نمازوں کے فرض ہونے سے پہلے (کہ جو شب معراج میں فرض ہوئیں) ان سے پہلے آپ پر کوئی نماز فرض تھی یا نہیں بعض علماء کے نزدیک معراج سے پہلے کوئی نماز فرض نہ تھی آپ جس قدر چاہتے نماز پڑھتے۔ صرف صلوٰۃ اللیل کا حکم نازل ہوا تھا اور بعض علماء کے نزدیک ابتدار بعثت سے دو نمازیں فرض تھیں دو رکعتیں صبح کی اور دو رکعتیں عصر کی۔

| | |
|---|---|
| کما قال تعالی۔ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ (۱) وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوبِهَا (۲) | اللہ کی تسبیح و تحمید کرو شام اور صبح طلوع شمس سے پہلے اور غروب شمس سے پہلے اللہ کی تسبیح و تحمید کیا کرو۔ |
| وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ (۳) | نماز کو قائم کرو دن کے دونوں کناروں میں یعنی صبح و شام |

اور بعد چندے سورۂ مزمل نازل ہوئی اور قیام لیل یعنی تہجد کا حکم نازل ہوا۔ فتح الباری کتاب الصلوٰۃ باب کیف فرضت الصلوٰۃ۔ علامہ سہیلی فرماتے ہیں مزنی اور یحیی بن سلام سے ایسا ہی منقول ہے (۴)

مقاتل بن سلیمان سے منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابتدار اسلام میں دو رکعتیں صبح کی اور دو رکعتیں شام کی فرض کیں اور پھر پانچ نمازیں شب معراج میں فرض کیں (۵)

## سابقین اوّلین رضی اللہ تعالیٰ عنہم و رضوا عنہ (۶)

سب سے پہلے آپ کی حرم محترم صدیقۃ النساء خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اسلام قبول

(۱) غافر، آیۃ : ۵۵، (۲) طٰہٰ، آیۃ : ۱۳۰ (۳) ہود، آیۃ : ۱۱۴

(۴) روض الانف، ج ۱، ص : ۱۶۲ (۵) عیون الاثر، ج ۱، ص : ۹۱۔

(۶) ترجمہ اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوا اور یہ اللہ سے راضی ہوئے۔ حضرات صحابہ کے متعلق قرآن کریم میں جا بجا یہی کلمات مذکور ہیں یہ یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ راضی اسی سے ہوتے ہیں جس کا خاتمہ ایمان اور اخلاص پر ہو فاسق اور منافق سے خدا تعالیٰ کبھی راضی نہیں ہوتا ۱۲۔

کیا اور بروز دوشنبہ شام کے وقت سب سے پہلے آپ کے ہمراہ نماز پڑھی لہٰذا اوّل اہل قبلہ آپ ہی ہیں (اصابہ) (عیون الاثر) اور پھر ورقہ بن نوفل مشرف باسلام ہوئے بعد ازاں حضرت علی کرم اللہ وجہہ جو مدت سے آپ کی آغوش تربیت[1] میں تھے دس، سال کی عمر میں اسلام لائے اور بعثت سے اگلے روز بروز سہ شنبہ آپ کے ہمراہ نماز پڑھی (۲) ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ بعثت سے اگلے روز حضرت علی نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت خدیجہ کو نماز پڑھتے دیکھا تو دریافت کیا کہ یہ کیا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہ اللہ کا دین ہے یہی دین لیکر پیغمبر دنیا میں آئے میں تم کو اللہ کی طرف بلاتا ہوں کہ اسی کی عبادت کرو اور لات وعزیٰ کا انکار کرو حضرت علی نے کہا یہ بالکل ایک نئی شئے ہے جو اس سے پہلے کبھی نہیں سنی تھی جب تک میں اپنے باپ ابوطالب سے اس کا ذکر نہ کرلوں اس وقت تک کچھ نہیں کہہ سکتا۔ آپ پر یہ بات شاق گذری کہ آپ کا راز کسی پر فاش ہو اس لیے حضرت علی سے یہ فرمایا کہ اے علی اگر تم اسلام نہیں قبول کرتے تو اس کا کسی سے مت ذکر کرو۔ حضرت علی خاموش ہو گئے۔ ایک رات گذرنے نہ پائی کہ دل میں اسلام ڈال دیا گیا جب صبح ہوئی تو آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ آپ کس چیز کی دعوت دیتے ہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ گواہی دو کہ اللہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور لات وعزیٰ کا انکار کرو اور بت پرستی سے نفرت اور بیزاری ظاہر کرو۔ حضرت علی نے اسلام قبول کیا۔ اور عرصہ تک (یعنی ایک سال تک جیسا کہ بعض روایت میں ہے) اپنے اسلام کو ابوطالب

---

(۱) ایک بار جب مکہ میں قحط سالی ہوئی تو آں حضرت صلی اللہ علیہ نے اپنے چچا حضرت عباس سے فرمایا کہ ابوطالب کثیر العیال ہیں اور زمانہ قحط سالی کا ہی ابوطالب کی کوئی اعانت اور امداد کرنی چاہیے جس سے انکا بار ہلکا ہو۔ بعض اولاد کے تم اور بعض اولاد کا میں کفیل ہوجاؤں آپ اور عباسؓ دونوں مکر ابوطالب کے پاس گئے اور یہی درخواست کی ابوطالب نے یہ کہا کہ عقیل کو میرے لیے چھوڑ دو اور باقی جس کو چاہے لیلو۔ آپ نے علی کو اور حضرت عباس نے جعفر کو اپنی کفالت کے لیے پسند فرمایا ۱۲ سیرۃ ابن ہشام صہ ۹۳ ج ۱- (۲) عیون الاثر ج: ۱ ص: ۹۳

سے مخفی رکھا (۱) بعد ازاں آپ کے آزاد کردہ غلام زید بن حارثہ اسلام لائے اور آپکے ہمراہ نماز ادا کی (۲)

## اسلام ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ

جب تمام اہل بیت اسلام میں داخل ہوگئے۔ تب آپ نے احباب ومخلصین کو اس رحمت کبری اور نعمت عظمٰی میں داخل ہونے کی دعوت دی۔ سب سے پہلے آپنے اپنے صدیق با اخلاص اور محب با اختصاص اور رفیق قدیم اور ولی حمیم یعنی ابوبکر صدیق کو ایمان و اسلام کی دعوت دی۔ ابوبکر نے بلاکسی تامّل اور تفکر کے اور بغیر کسی غور اور تدبر کے اوّل وہلہ میں آپ کی دعوت کو قبول کیا ؂

چشم احمد بر ابوبکرے زدہ      وز یکے تصدیق صدیق آمدہ

آپ نے صدق کو پیش کیا اور ابوبکر نے تصدیق کی ایک ہی تصدیق نے صدیق بنا دیا۔ چنانچہ حدیث میں ہے کہ میں نے جس کسی پر بھی اسلام پیش کیا وہ اسلام سے کچھ نہ کچھ ضرور جھجکا مگر ابوبکر کہ اس نے اسلام کے قبول کرنے میں ذرہ برابر کوئی توقف نہیں کیا (۳)۔ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے جب یہ دریافت کیا گیا کہ سب سے پہلے کون مسلمان ہوا (تو یہ ارشاد فرمایا کہ رجال احرار یعنی آزاد مردوں میں سے سب سے پہلے ابوبکر اسلام لائے اور عورتوں میں سے حضرت خدیجہ اور غلاموں میں سے حضرت زید بن حارثہ اور لڑکوں میں سے حضرت علی (۴)

بد مالوجی کی روایات سے اگرچہ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علی پہلے اسلام لائے مگر ان کا یہ تقدم موجب فضیلت و برتری نہیں اس لیے کہ حضرت خدیجہ تو آپ کی بیوی تھیں اور آپکے تابع تھیں اور حضرت علی صغیر السن تھے اور آپ کی آغوش تربیت میں تھے۔ گھر کی

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ : ج : ۳، ص : ۲۴ (۲) عیون الاثر ج : ۱، ص : ۹۴

(۳) عیون الاثر ج : ۱، ص : ۹۵ (۴) البدایۃ والنہایۃ ج : ۳ : ص : ۲۹

عورتوں اور بچوں میں یہ طاقت اور مجال نہیں ہوتی کہ وہ بڑے کی راۓ کو دفع کرسکیں۔ بخلاف ابوبکر کے کہ وہ مستقل اور آزاد تھے کسی کے تابع اور زیرِ اثر نہ تھے ان کا بلاکسی تردد اور بلاکسی دباؤ اور بلاکسی کے تبعیت کے اسلام قبول کرنا موجب صد فضیلت ہے۔ نیز حضرت خدیجہ اور حضرت علی کا اسلام ان کی ذات تک محدود تھا بخلاف ابوبکر کہ ان کا اسلام متعدی تھا اور خیر متعدی، خیر لازم سے افضل ہوتی ہے اس لیے کہ ابوبکر اسلام میں داخل ہوتے ہی اسلام کی نشر واشاعت اور تبلیغ و دعوت میں مصروف ہوگئے اور حضور پُرنور کو مدد پہنچائی اور آپ کے لیے موجب تقویت بنے اور جناب علی رضی اللہ عنہ اس وقت ایک صغیر السن بچے تھے وہ دعوت اسلام میں کیا مدد دے سکتے تھے حضرت علی تو اپنے اسلام کو اپنے باپ سے بھی چھپائے ہوئے تھے (دیکھو زرقانی صفحہ ۲۴۴ جلد ۱) اور ابو طالب کی غربت کی وجہ سے حضور پُرنور کی تربیت میں تھے ایسی حالت میں وہ حضور پُرنور کو اور اسلام کو کوئی مالی مدد بھی نہیں پہنچا سکتے تھے نیز بچوں کی عادت ہے کہ جب وہ کسی کی صحبت اور تربیت میں ہوتے ہیں تو جو کام اس کو کرتے دیکھتے ہیں اس کی ریس میں وہی کام کرنے لگتے ہیں بچوں میں کسی کام کے نفع اور ضرر اور حسن و قبح کے سمجھنے اور پرکھنے کی صلاحیت اور تمیز نہیں ہوتی۔ یہی حال اس وقت حضرت علی کا تھا بخلاف ابوبکر کے کہ وہ بڑے عاقل اور ہوشمند زیرک تھے اور نفع اور ضرر اور حسن و قبح میں تمیز کی پوری صلاحیت رکھتے تھے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم عمر تھے اور مکہ کے ذی ثروت اور ذی شوکت اور ذی اثر لوگوں میں تھے ابوبکر نے ایسی حالت میں بلاکسی دباؤ کے اوّل وہلہ میں اسلام کی دعوت کو قبول کیا اور لوگوں پر اپنے اسلام کو ظاہر کیا۔ کسی باپ اور بھائی سے اپنے اسلام کو مخفی نہیں رکھا اور اپنے احباب خاص پر خاص طور پر اپنے اسلام کو ظاہر کیا اور اس دین میں داخل ہونے کی دعوت دی ایسا اسلام موجب صد فضیلت ہے۔ خلاصۂ کلام یہ کہ

(۱) البدایۃ والنہایۃ ، ج : ۳ ، ص : ۲۹

ابوبکر ایسے شخص تھے کہ جو آزاد اور مستقل تھے اور ہوشمند اور صاحب شوکت و مرتبت تھے وہ اوّل وہلہ میں اسلام لائے اور ابتداء ہی سے دعوت اسلام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دست و بازو بنے اور مال و متاع اور زندگی کا کل سرمایہ اسلام کے لیے وقف کر دیا اور کامل تیرہ سال تک ہر طرح کی تکلیف اور مصیبت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ دیا اور دشمنوں کی مدافعت کی۔ حضرت علی میں کم سن ہونے کی وجہ سے دشمنوں کی مدافعت اور اُن کے مقابلہ کی طاقت نہ تھی اور اسلام میں داخل ہوتے ہی اسلام کی تبلیغ شروع کر دی آپ کے احباب و مخلصین میں سے جو آپ کے پاس آتا یا آپ جس کے پاس جاتے اُس کو اسلام کی دعوت دیتے چنانچہ آپ کے رفقاء اور مصاحبین میں سے آپ کی تبلیغ سے یہ حضرات اسلام میں داخل ہوئے (۱) عثمان بن عفانؓ اور زبیر بن عوام اور عبدالرحمٰن بن عوف اور طلحہ بن عبیداللہ اور سعد بن ابی وقاصؓ یہ اعیان قریش اور شرفاء خاندان آپکے ہاتھ پر اسلام لائے۔ ابوبکرؓ ان سب کو لیکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے سبنے اسلام قبول کیا اور آپ کی ہمراہ نماز پڑھی، بعد ازاں یہ حضرات مشرف باسلام ہوئے ابوعبیدہؓ[۱] عامر بن الجراح۔ ارقم بن ابی الارقم[۲]۔ مظعون بن حبیب کے تینوں بیٹے۔ عثمان بن مظعون اور قدامہ بن مظعون اور عبداللہ بن مظعون اور عبیدہ بن الحارث اور سعید بن زید بن عمرو بن نفیل اور ان کی بیوی فاطمہ بنت خطاب یعنی حضرت عمر کی بہن اور اسماء بنت ابی بکر اور خباب بن الارت اور عمیر بن ابی وقاص یعنی سعد بن ابی وقاص کے بھائی اور عبداللہ بن مسعودؓ اور مسعود بن القاری اور سلیط بن عمرو اور عیاش بن ابی ربیعہ اور ان کی بیوی اسماء بنت سلامہ اور خنیس بن حذافہ اور عامر بن ربیعہ اور عبداللہ بن جحش اور ان کے بھائی ابو احمد بن جحش اور جعفر بن ابی طالب اور ان کی بیوی اسماء بنت عمیس اور حاطب

---

(۱) مکہ کے معزز اور سربرآوردہ لوگوں میں سے گیارہ یا بارہ صحابہ کے بعد مشرف باسلام ہوئے ۱۲۔ اصابہ

(۲) ابوعبیدہ دار ارقم میں پناہ گزیں ہونے سے پہلے اسلام لائے ۱۲ طبقات ابن سعد ۱۲

اَيَّامٍ سَوَآءً لِّلسَّآئِلِيْنَ ثُمَّ اسْتَوٰىٓ اِلَى السَّمَآءِ وَهِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَآ اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ فِيْ يَوْمَيْنِ وَاَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَقُلْ اَنْذَرْتُكُمْ صَاعِقَةً مِّثْلَ صَاعِقَةِ عَادٍ وَّثَمُوْدَ ۝ (۱)

نہیں دیتے اور آخرت کے منکر ہیں۔ تحقیق جو لوگ ایمان لائے اور نیک کام کیے ان کے لیے ایسا اجر ہے جو کبھی موقوف نہیں ہوگا۔ آپ ان سے کہہ دیجیے کہ کیا تم اُس خدا کا انکار کرتے ہو جس نے تمام زمین کو دو دن میں بنایا اور اس کے لیے شریک تجویز کرتے ہو یہی زمین کا بنانے والا تمام جہانوں کا پروردگار ہے اور اسی نے زمین پر پہاڑ بنائے اسی نے زمین میں برکتیں رکھیں یعنی نباتات و حیوانات پیدا کیے اور اسی میں ان کی غذائیں مقرر کیں۔ یہ سب چار دن میں ہوا۔ پوچھنے والوں کے لیے حقیقت حال کو بتلا دیا گیا پھر یہ سب کچھ پیدا کر کے آسمان کے بنانے کی طرف توجہ فرمائی اور اس وقت آسمان ایک دھواں سا تھا۔ اس کو موجودہ صورت پر بنایا اور پھر آسمان اور زمین سب سے یہ فرمایا کہ میرے حکم کی طرف آؤ خوشی سے یا ناخوشی سے دونوں نے عرض کیا کہ ہم نہایت خوشی سے تعمیل حکم کیلئے حاضر ہیں پس دو روز میں اللہ تعالیٰ نے سات آسمان بنائے اور ہر آسمان میں اس کے احکام بھیجے اور آسمان دنیا کو چراغوں سے مزین کیا اور استراق شیاطین سے ان کو محفوظ کیا۔ یہ ہے تدبیر خدائے غالب اور دانا کی پس اگر یہ لوگ اعراض کریں تو آپ کہہ دیجیے کہ میں تم کو ایسے آسمانی عذاب سے ڈراتا ہوں جیسے قوم عاد اور ثمود پر میں نے نازل کیا تھا۔

آپ تلاوت فرماتے رہے اور عتبہ دونوں ہاتھ پیچھے کی جانب زمین پر ٹیکے ہوئے

(۱) حم السجدہ، آیۃ: ۱-۱۳

مبہوت سنتا رہا لیکن آپ جب اس آخری آیت فان اعرضوا الآیۃ پر پہنچے تو عتبہ نے اپنا ہاتھ آپ کے منہ پر رکھ دیا آپ کو قسم دے کر کہا اللہ آپ ہم پر رحم فرمائیں عتبہ کو ڈر ہوا کہ کہیں قوم عاد اور قوم ثمود کی طرح اسی وقت مجھ پر کوئی عذاب نازل نہ ہو جائے۔ اس کے بعد آپ نے پھر سجدہ تک آیتیں تلاوت فرمائیں اور سجدہ تلاوت فرمایا جب تلاوت ختم فرما چکے تو عتبہ سے مخاطب ہو کر فرمایا اے ابوالولید جو کچھ سننا تھا وہ تم سن چکے اب تم کو اختیار ہے۔ عتبہ آپ سے رخصت ہو کر اپنے رفقاء کے پاس آیا لیکن عتبہ وہ عتبہ ہی نہ تھا۔ چنانچہ ابوجہل بول اٹھا کہ عتبہ وہ عتبہ نظر نہیں آتا۔ عتبہ تو صابی ہو گیا۔ عتبہ نے کہا میں نے ان کا کلام سنا۔ واللہ میں نے کبھی ایسا نہیں سنا نہ وہ شعر ہے نہ وہ سحر ہے اور نہ کہانت ہے۔ وہ تو کوئی اور ہی چیز ہے۔ اے قوم اگر تم میرا کہنا مانو تو محمد کو ان کے حال پر چھوڑ دو۔ خدا کی قسم جو کلام میں ان سے سن کر آیا ہوں عنقریب اسکی ایک شان ہو گی۔ اگر عرب نے ان کو ہلاک کر دیا تو پھر تمہیں کسی فکر کی ضرورت ہی نہیں اور اگر محمد عرب پہ غالب آ گئے تو ان کی عزت تمہاری عزت ہے اور ان کی حکومت تمہاری حکومت ہے اس لیے کہ وہ تمہاری ہی قوم کے ہیں۔ قریش نے کہا اے ابوالولید محمد نے تم پر سحر کر دیا ہے عتبہ نے کہا میری رائے تو یہی ہے تم جو چاہو کرو(۱)

## نزول قل یا ایہا الکافرون

ابن عباس سے مروی ہے کہ قریش نے آپ سے یہ درخواست کی کہ یا تو آپ ہمارے بتوں کی مذمت سے باز آ جائیں اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو ہمارے اور آپ کے درمیان فیصلہ کی ایک یہ صورت ہے کہ ایک سال آپ ہمارے بتوں کی پرستش کیجیے اور ایک سال ہم آپ کے خدا کی عبادت اور بندگی کریں گے معجم طبرانی میں ہے کہ اس پر یہ سورت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| قُلْ يَآ أَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ لَآ أَعْبُدُ | آپ کہہ دیجیے اے منکرو نہیں تمہارے |
| مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَآ أَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ | معبودوں کی پرستش کرتا ہوں اور نہ تم میرے |

(۱) عیون الاثر۔ ج: ۱، ص: ۱۰۵، زرقانی شرح مواہب ج ۱، ص: ۲۵۷، الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۱۴۔

مَآ اَعۡبُدُ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡ تُّمۡ وَلَآ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَآ اَعۡبُدُ لَكُمۡ دِيۡنُكُمۡ وَلِىَ دِيۡنِ ۔ (۱)

معبود کی پرستش کرنے ہو اور نہ میں تمہارے معبودوں کی پرستش کروں گا اور نہ تم میرے معبود کی پرستش کروگے تمہارے لیے تمہارا دین ہے اور میرے لیے میرا دین ہے۔

ابن جریر طبری کی روایت میں ہے کہ سورۂ کافرون کے علاوہ یہ آیت بھی نازل ہوئی۔

قُلۡ اَفَغَيۡرَ اللّٰهِ تَاۡمُرُوۡٓنِّىۡۤ اَعۡبُدُ اَيُّهَا الۡجٰهِلُوۡنَ وَلَقَدۡ اُوۡحِىَ اِلَيۡكَ وَاِلَى الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِكَ‌ لَئِنۡ اَشۡرَكۡتَ لَيَحۡبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُوۡنَنَّ مِنَ الۡخٰسِرِيۡنَ بَلِ اللّٰهَ فَاعۡبُدۡ وَكُنۡ مِّنَ الشّٰكِرِيۡنَ (۲)

آپ ان سے کہہ دیجیے اے جاہلو کیا تم مجھ کو غیر اللہ کی عبادت کا مشورہ دیتے ہو اور البتہ تحقیق آپ کی طرف اور تمام گزشتہ پیغمبروں کی طرف یہ وحی بھیجی جاچکی ہے کہ اے مخاطب اگر تو شرک کریگا تو تیرے تمام اعمال غارت اور برباد ہو جائیں گے اور خسارہ میں پڑ جائے گا اے مخاطب کبھی شرک نہ کرنا بلکہ ہمیشہ اللہ ہی کی عبادت کرنا اور اللہ کے شکر گزار بندوں میں سے رہنا۔

## مشرکین مکہ کے چند مہمل اور بیہودہ سوالات

اس کے بعد قریش نے آپ سے یہ کہا خیر اگر آپ کو یہ منظور نہیں تو ہم ایک اور شے آپ کے سامنے پیش کرتے ہیں اس کو منظور کیجیے وہ یہ کہ آپ کو معلوم ہے کہ آپ کی قوم نہایت تنگ دست ہے اور یہ شہر مکہ بھی بہت تنگ ہے ہر طرف پہاڑ ہی پہاڑ ہیں سبزی اور شادابی کا کہیں نام نہیں لہذا آپ اپنے رب سے جس نے آپ کو پیغمبر بنا کر بھیجا ہے اس سے آپ یہ درخواست کیجیے کہ اس شہر کے پہاڑوں کو یہاں سے ہٹا دے تاکہ شہر میں وسعت ہو اور شام و عراق کی طرح اس شہر

---

ما۔ کما قال تعالیٰ ولو ان قرآنا سیرت بہ الجبال او قطعت بہ الارض او کلم بہ الموتیٰ بل للہ الامر جمیعا۔ افلم ییأس الذین آمنوا ان لو یشاء اللہ لہدی الناس جمیعا ۱۲۔ (۱) سورہ الکافرون (۲) الزمر آیۃ ۶۴-۶۶

میں نہریں جاری کر دے اور ہمارے آباؤ اجداد اور خصوصاً قصیؑ بن کلاب کو زندہ فرمائے تاکہ ہم ان سے تمہاری بابت دریافت کر لیں کہ جو تم کہتے ہو وہ حق ہے یا باطل اگر ہمارے آباؤ اجداد نے زندہ ہونے کے بعد تمہاری تصدیق کی تو ہم سمجھ لیں گے کہ تم اللہ کے رسول ہو اور ہم بھی تمہاری تصدیق کریں گے۔ آپ نے فرمایا میں اس لیے نہیں بھیجا گیا۔ خدا نے جو پیام دے کر بھیجا تھا وہ تم تک پہنچا دیا۔ اگر تم اس کو قبول کرو تو تمہاری خوش نصیبی ہے اور اگر تم نہ مانو تو میں صبر کروں گا۔ یہاں تک کہ اللہ میرے اور تمہارے درمیان فیصلہ فرمائے قریش نے کہا اچھا اگر آپ ہمارے لیے ایسا نہیں کر سکتے تو آپ خدا سے اپنے ہی لیے دعا کیجیے کہ اللہ آسمان سے ایک فرشتہ نازل فرمائے اور آپ کی تصدیق کے لیے ہر جگہ آپ کے ساتھ رہے نیز اللہ تعالیٰ سے درخواست کیجیے کہ وہ آپ کو باغات اور محلات اور سونے چاندی کے خزانے عطا فرمائے جس سے آپ کا شرف اور آپ کی بزرگی معلوم ہو۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ہماری طرح آپ بھی طلب معاش کے لیے بازاروں میں جاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا میں خداوند ذوالجلال سے کبھی اس قسم کا سوال نہ کروں گا۔ میں اس لیے نہیں بھیجا گیا۔ میں تو بشیر اور نذیر بنا کر بھیجا گیا ہوں تم اگر مانو تو تمہارے لیے دنیا اور آخرت کی سعادت بہبودی ہے اور اگر نہ نہ مانو تو میں صبر کروں گا۔ یہاں تک کہ اللہ میرے اور تمہارے درمیان فیصلہ فرمائے۔ قریش نے کہا کہ اچھا تم اللہ سے دعا مانگو کہ ہم پر کوئی عذاب نازل فرمائے۔ آپ نے فرمایا اللہ کو اختیار ہے کہ تم پر عذاب نازل فرمائے یا مہلت دے۔ اس پر عبداللہؑ بن ابی امیہ کھڑا ہو گیا اور کہا اے محمدؐ آپ کی قوم نے اتنی باتیں آپ کے سامنے پیش کیں مگر آپ نے ایک بات کو بھی منظور نہ کیا

---

۱؎ البدایۃ والنہایۃ ص۵۰ ج۳ میں ہے کہ آپ سے قصی بن کلاب کے زندہ کرنے کی جب درخواست کی تو اس کی یہ علت بیان کی فانہ کان شیخا صدوقا یعنی قصی بزرگ اور سچے تھے۔ وقال تعالیٰ۔ وقالوا مال ھذا الرسول یاکل الطعام ویمشی فی الاسواق لولا انزل الیہ ملک فیکون معہ نذیرا او یلقی الیہ کنز او تکون لہ جنۃ یاکل منھا وقال الظالمون ان تتبعون الا رجلا مسحورا۔ انظر کیف ضربوا لک الامثال فضلوا فلا یستطیعون سبیلا تبارک الذی ان شاء جعل لک خیرا من ذالک جنات تجری من تحتھا الانھار ویجعل لک قصورا۔ یہ آیتیں اسی واقعہ کے بارے میں نازل ہوئیں، ۲؎ عبداللہ بن ابی امیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی

اے محمدؐ خدا کی قسم اگر تم سیڑھی لگا کر آسمان پر بھی چڑھ جاؤ اور وہاں سے تم اپنی نبوت و رسالت کا پروانہ لکھا لاؤ اور چار فرشتے بھی تمہارے ہمراہ آئیں اور تمہاری نبوت کی علی الاعلان شہادت دیں تو میں تب بھی تمہاری تصدیق نہ کروں گا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مایوس ہو کر گھر تشریف لے آئے۔ (۱)

## تحقیق انیق

حق جل وعلا نے جب کسی کو نبوت ورسالت کا منصب عطا فرمایا تو اس کے ساتھ سلطنت رسالت کیلئے براہین و دلائل اور آیات وعلامات بھی عطا فرمائے کہ اگر کوئی شخص اپنے قلب کو زیغ وعناد سے پاک کر کے ان میں غور وفکر کرے تو اس کو نبوت ورسالت میں کسی قسم کا شک باقی نہ رہے مگر ایسے براہین اور دلائل نہیں عطا کیے جاتے کہ جن کو دیکھتے ہی اضطراری طور پر حضرات انبیا کی صدق اور سچائی کا یقین ہو جائے اس لیے کہ مقصود تو ابتلاء اور امتحان ہے اور امتحان اکتسابی میں ہے یعنی جو ایمان آیات نبوت وعلامات رسالت میں غور وفکر کرنے کے بعد لایا جائے اسی ایمان وایقان اور اسی تصدیق واذعان پر جزاء اور سزا کا مدار ہے جو ایمان اور تصدیق اپنے اختیار اور ارادہ سے ہو شریعت میں اسی کا اعتبار ہے اور جو تصدیق اضطراری اور بدیہی طور پر حاصل ہو نہ وہ شریعت میں معتبر ہے اور نہ عند اللہ وہ مطلوب ہے۔

محض حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوات اللہ کے اعتماد اور بھروسہ پر فرشتوں کو حق جاننا یہ ایمان اختیاری اور تصدیق ارادی ہے اور مرتے وقت فرشتوں کو دیکھ کر فرشتوں کو

---

اور ام المؤمنین ام سلمہ کے بھائی ہیں۔ فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے ام المومنین کی شفاعت سے آپ نے قصور معاف فرمایا۔ یہ آیتیں آپکے بارے میں نازل ہوئیں۔ وقالوا لن نؤمن لک حتی تفجر لنا من الارض ینبوعا او تکون لک جنۃ من نخیل وعنب فتفجر الانھار خلالھا تفجیرا او تسقط السماء کما زعمت علینا کسفا او تاتی باللہ والملائکۃ قبیلا او یکون لک بیت من زخرف او ترقی فی السماء ولن نؤمن لرقیک حتی تنزل علینا کتابا نقرؤہ قل سبحان ربی ہل کنت الا بشرا رسولا۔ الاسراء ۳۷

(۱) عیون الاثر ج: ۱، ص: ۱۰۸، البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۳، ص ۵۰۔

حق جاننا یہ اضطراری اور غیر اختیاری ایمان و تصدیق ہے جو شریعت میں معتبر نہیں۔ دار دنیا ابتلاء و امتحان ہے لہٰذا حضرات انبیاء اللہ کو ایسے معجزات عطا فرمانا کہ جن کو دیکھتے ہی اضطراری طور پر حضرات انبیاء کی حقانیت کا ایسا یقین آجائے کہ کسی معاند کو بھی انکار کی گنجائش نہ رہے یہ سراسر خلاف حکمت ہے، نیز بعثت انبیاء کا جو مقصد ہے وہ بالکل فوت ہو جاتا ہے۔ اس لیے کہ مقصود تو یہ ہے کہ لوگ اپنے اختیار سے ایمان لائیں اگر اضطراری ایمان مقصود ہوتا تو انبیاء اللہ کو دنیا میں بھیجنے کی کیا ضرورت تھی حق جل وعلا براہ راست اپنا کلام بندوں کو سنا دیتے بلاواسطہ کلام الٰہی سن لینے کے بعد پھر کسی سے انکار ناممکن اور محال تھا مشرکین مکہ اسی قسم کے دلائل و براہین چاہتے تھے کہ جن کو دیکھتے ہی اضطراراً آپ کی نبوت و رسالت کا یقین آجاتے۔ مثلاً فرشتوں کا لوگوں کے سامنے آپ کی نبوت و رسالت کی شہادت دینا یا مردوں کا زندہ ہو کر آپ کی نبوت و رسالت کی گواہی دینا اس قسم کے آیات اور علامات کے اظہار سے اس لیے انکار کر دیا گیا کہ ایسے معجزات کا اظہار حکمت اور مقصد بعثت کے سراسر منافی اور مباین ہے نیز حق تعالیٰ شانہ کی یہ سنت ہے کہ جو قوم منہ مانگے معجزات دیئے جانے کے بعد بھی ایمان نہ لاتے وہ اسی وقت عذاب الٰہی سے ہلاک کر دی جاتی ہے جیسا کہ امم سابقہ کے واقعات قرآن عزیز میں جابجا مذکور ہیں۔ کما قال تعالیٰ وَمَا مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰيٰتِ اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ یہ خاص خاص نشانیاں جو قریش چاہتے ہیں ہمیں ان کے بھیجنے میں کوئی مانع نہیں مگر صرف یہ کہ پہلے لوگوں نے بھی اس قسم کے معجزات دیے جانے کے بعد بھی ایمان لانے سے انکار کیا اس لیے وہ لوگ ہلاک کر دیئے گئے اسی طرح یہ لوگ بھی منہ مانگے معجزات دیے جانے کے بعد اگر ایمان نہ لائے تو قدیم سنت کے مطابق یہ لوگ بھی ہلاک کر دیئے جائیں گے۔

اور چونکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رحمۃ للعالمین بنا کر بھیجے گئے ان کی برکت سے اس قسم کے تمام عذاب اٹھا دیئے گئے کہ جو امم سابقہ پر بھیجے گئے۔ چنانچہ ایک روایت میں ہے

کہ قریش نے آپ سے یہ درخواست کی کہ کوہ صفا کو آپ سونا بنادیں آپ نے ارادہ فرمایا کہ اس بارے اللہ سے دعا مانگیں۔ جبریل امین تشریف لے آئے اور یہ فرمایا کہ اے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم آپ ان سے فرمادیجیے کہ جو چاہتے وہی ہو جائے گا لیکن یہ سمجھ لو کہ ان نشانیوں کے ظاہر ہونے کے بعد اگر ایمان نہ لائے تو پھر خیر نہیں اسی وقت ہلاک کر دیئے جاؤ گے۔ قریش نے کہا کہ ہم کو ضرورت نہیں۔ یہ تمام تر علامہ سہیلی کے کلام کی تفصیل ہے (۱)

## قریش مکہ کا علماء یہود سے مشورہ

قریش کو جب یہ معلوم ہو گیا کہ ہمارے یہ سوالات جاہلانہ اور معاندانہ سوالات تھے تو مشورہ کر کے نضر بن حارث اور عقبہ بن ابی معیط کو مدینہ منورہ روانہ کیا تاکہ وہاں پہنچ کر علماء یہود سے آپ کے بارہ میں استفسار کریں۔ وہ لوگ انبیاء کے علوم سے واقف اور پیغمبروں کی علامتوں سے آگاہ اور باخبر ہیں یہ دونوں آدمی مدینہ منورہ پہونچے اور علماء یہود سے تمام واقعہ ذکر کیا۔ علماء یہود نے کہا کہ تم تین چیزوں کے متعلق محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے سوال کرنا اوّل وہ لوگ کون ہیں جو غار میں جا چھپے تھے اور ان کا کیا واقعہ ہے یعنی اصحاب کہف کا قصہ دریافت کرو (دوم) وہ کون شخص ہے جس نے مشرق سے لیکر مغرب تک تمام روئے زمین کو چھان مارا یعنی ذوالقرنین کا قصہ دریافت کرو (سوم) روح کیا شئے ہے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اگر ان تینوں سوالوں میں سے اوّل اور دوم کا جواب دے دیں اور تیسرے سے سکوت فرمائیں تو سمجھ لینا کہ وہ نبی مرسل ہیں ورنہ کاذب اور مفتری ہیں نضر اور عقبہ فرحاں و شاداں مکہ واپس آئے اور قریش سے کہا کہ ہم ایک فیصلہ کن بات لیکر آئے ہیں۔ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ سوالات پیش کیے آپ نے اس امید پر کہ کل تک اس بارے میں کوئی وحی ربانی نازل ہو جائے گی یہ فرمادیا کہ کل جواب دوں گا۔ بمقتضائے بشریت آپ انشاء اللہ (اگر خدا نے چاہا) کہنا بھول گئے۔ چند روز کے انتظار کے بعد سورۂ کہف

---

(۱) الروض الانف ج: ۱، ص: ۱۸۷

کی آیتیں نازل ہوئیں جس میں اصحاب کہف اور ذوالقرنین کا قصہ بالتفصیل بتلایا گیا اور تیسرے سوال کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی قل الروح من امر ربی یعنی آپ کہہ دیجیے کہ روح کی حقیقت تو تم سمجھ نہیں سکتے اتنا جاننا کافی ہے روح ایک چیز ہے اللہ کے حکم سے جب بدن میں آپڑے تو وہ جی اُٹھا جب نکل گئی تو مر گیا (موضح القرآن) اور بمقتضائے بشریت جو انشاء اللہ کہنا بھول گئے تھے اس کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَقُوْلَنَّ لِشَیْءٍ اِنِّیْ فَاعِلٌ | کسی شئی کے متعلق یہ ہرگز نہ کہو کہ میں کل یہ کردوں گا |
| ذٰلِكَ غَدًا اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ | مگر انشاء اللہ اسکی ساتھ ضرور ملالو اور اگر بھول جاؤ |
| اللّٰهُ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ | تو جب یاد آئے تو اسی وقت انشاء کہہ لو تاکہ اس |
| اِذَا نَسِیْتَ (۱) | بھول کی تلافی ہو جائے۔ |

اس لیے ابن عباسؓ فرمایا کرتے تھے کہ اگر ایک سال کے بعد بھی "انشاء اللہ" یاد آئے تو اس وقت کہلے تاکہ اس سہو اور نسیان کا تدارک ہو جائے۔ ایک سال کے بعد انشاء اللہ کہنے کا یہ مطلب ہے اور یہ مطلب نہیں کہ ایک سال کے بعد طلاق اور عتاق میں تعلیق معتبر ہے۔

چونکہ حق تعالیٰ کی مشیت کو چھوڑ کر اپنی مشیت پر اعتماد کر کے یہ کہا کہ میں کل کو یہ کرونگا خدا کے نزدیک ناپسند ہے اس لیے اگر کوئی شخص فی الحال انشاء اللہ کہنا بھول گیا تو اس کی تلافی یہ ہے کہ جب یاد آئے اسی وقت انشاء اللہ کہے۔ تاکہ مافات کی تلافی ہو جائے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ طلاق اور عتاق، حلف اور یمین میں بھی ایک سال بعد انشاء اللہ کہنا معتبر ہے امام ابن جریر اور حافظ ابن کثیر نے ابن عباسؓ کے اس قول کا یہی مطلب بیان فرمایا ہے۔ خوب سمجھ لو۔

## روح اور نفس:

روح کی حقیقت میں علماء کے بہت اقوال ہیں مگر حقیقت یہ ہے کہ اس کی حقیقت

(۱) الکھف، آیۃ: ۲۳۔

سوائے خدائے علیم و خبیر کے کسی کو معلوم نہیں حافظ ابن ارسلانؒ متن الزبدین میں فرماتے ہیں ؎

والروح ما اخبر منها المجتبیٰ فنمسك المقال عنها ادبا

اس وقت یہ مقصود نہیں کہ اس بارہ میں فلاسفہ اور اطباء کے مختلف اقوال نقل کر کے ناظرین کو حیرانی و پریشانی میں ڈال دیا جائے بمقصود یہ ہے کہ نہایت اختصار کے ساتھ یہ بتلا دیا جائے کہ کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے روح اور نفس کے بارہ میں کیا ہدایت کی ہے اور کس حد تک ہم کو اس کے احوال اور اوصاف سے آگاہ کیا ہے۔ جمہور علماء کے نزدیک روح ایک نورانی جسم لطیف کا نام ہے جو بدن میں اس طرح جاری اور ساری ہے، جیسے پانی گلاب میں اور تیل زیتون میں اور آگ کوئلہ میں جب تک یہ جسم لطیف اس جسم کثیف میں جاری و ساری ہے اس وقت تک یہ جسم کثیف زندہ ہے اور جب یہ جسم لطیف اس جسم کثیف سے علیحدہ ہو جاتا ہے تو وہ جسم مردہ ہو جاتا ہے۔ جسم لطیف کا جسم کثیف سے اتصال اور تعلق رکھنے ہی کا نام حیات اور زندگی ہے اور مفارقت اور انقطاع تعلق کا نام موت ہے۔ روح کا جسم لطیف ہونا آیات قرآنیہ اور بیشمار احادیث نبویہ علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ الف تحیۃ سے ثابت ہے مثلاً روح کا پکڑنا اور چھوڑنا اور فرشتوں کا اس کے نکالنے کے لیے ہاتھ بڑھانا اور روح کا مرنے کے وقت حلقوم تک پہنچنا روح کے یہ اوصاف قرآن کریم میں مذکور ہیں جس سے اس کا جسم ہونا صاف ظاہر ہے۔ حدیث میں ہے کہ جب مؤمنین کی روح قبض ہوتی ہے تو مؤمن کی نگاہ اس کو دیکھتی ہے۔ مؤمن کی روح پرندکی طرح جنت کے درختوں پر اڑتی پھرتی ہے اور وہاں کے میوے اور پھل کھاتی ہے۔ عرش کے قندیلوں میں جا کر آرام لیتی ہے۔ مؤمن کی روح کو جنت کے کفن میں لپیٹ کر فرشتے آسمان پر لے جاتے ہیں۔ اس کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں ہر آسمان کے مقرب فرشتے دروازے تک اس کی مشایعت کرتے ہیں یہاں تک کہ اللہ تک پہونچ جاتی ہے۔

اور کافر کی روح کو اسفل السافلین اور سجّین میں پھینک دیا جاتا ہے۔ مؤمن کی روح کے لیے فرشتے جنت کا حریری کفن لیکر آتے ہیں اور کافر کی روح کے لیے موٹی ٹاٹ کا کفن لاتے ہیں۔ مؤمن کی روح معطر اور خوشبودار ہوتی ہے فرشتوں کی جس جماعت پر اس کا گذر ہوتا ہے تو یہی کہتے ہیں۔ سبحان اللہ کیا پاکیزہ روح ہے اور کافر کی روح متعفن اور بدبودار ہوتی ہے حافظ ابن قیم قدس اللہ روحہ نے کتاب الروح میں روح کا جسم لطیف ہونا ایک سو سولہ دلیلوں سے ثابت کیا ہے۔ دلیل میں صرف کتاب اور سنت اور اقوال سلف کو پیش کیا ہے۔ حافظ موصوف فرماتے ہیں کہ کتاب اور سنت اور صحابۂ کرام کا اجماع اسی پر دلالت کرتا ہے کہ روح ایک جسم لطیف کا نام ہے اور سلیم اور فطرت صحیحہ اسی کی شاہد ہے (۱)

امام غزالی کے استاذ امام الحرمین نے بھی "ارشاد" میں روح کی یہی تعریف فرمائی ہے۔ جو ہم نے ذکر کی ہے اور اسی کو علامہ تفتازانی نے شرح مقاصد کی بحث معاد میں نقل کیا ہے علامہ بقاعی سر الروح میں امام الحرمین کے قول کو نقل کر کے فرماتے ہیں علی ھذا القول دَل الکتابُ والسنۃ واجماع الصحابۃ وادلۃ العقل والفطرۃ سر الروح؎ کتاب اور سنت اور اجماع صحابہ اور دلائل عقل و فطرت سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ روح ایک جسم لطیف ہے جو اس جسم کثیف میں سرایت کیے ہوتے ہے اور شیخ عزالدین بن عبدالسلامؒ فرماتے ہیں

ویجوز ان تکون الارواح کلھا نورانیۃ لطیفۃ شفافۃ۔ ویجوز ان یختص ذالک بارواح المومنین والملائکۃ دون ارواح الکفار والشیاطین

ممکن ہے کہ تمام ارواح نورانی اور لطیف اور صاف و شفاف ہوں اور ممکن ہے کہ نورانی ہونا ارواح مؤمنین اور ملائکہ کے ساتھ مخصوص ہو کفار اور شیاطین کی ارواح نورانی نہ ہوں۔

شرح الصدور ص ۲۱۶

جیسا کہ حدیث صور میں ہے۔

(۱) کتاب الروح۔ لابن قیم۔ ص : ۲۸۴

ان اسرافیل یدعوا الارواح فتاتیہ جمیعا - ارواح المسلمین تتوھج نورا والاخری مظلمۃ (۲)

اسرافیل علیہ السلام ارواح کو بلائیں گے مسلمانوں کی ارواح روشن اور منور حاضر ہوں گی اور کافروں کی مظلم اور تاریک۔

اس حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نورانی ہونا ارواح مؤمنین کے ساتھ مخصوص ہے ارواح کفار ظلمانی ہوں گی لیکن ممکن ہے کہ اصل فطرت کے لحاظ سے مؤمن اور کافر سب ہی کی روح نورانی ہو۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کل مولود یولد علی الفطرۃ فابواہ یھودانہ وینصرانہ ویمجسانہ۔ مؤمن کی روح ایمان کی وجہ سے اور منور ہو جاتی ہو۔ اس لیے کہ ایمان حقیقت میں ایک نور ہی ہے اور کافر کی روح کفر کی وجہ سے تاریک ہو جاتی ہو جیسا کہ حجر اسود جب جنت سے نازل ہوا تو دودھ سے زیادہ سفید تھا۔ بنی آدم کی خطاؤں نے اس کو سیاہ کر دیا اسی طرح ممکن ہے کہ اصل فطرت کے اعتبار سے کافر کی روح بھی نورانی ہو اور بعد میں کفر اور شرک کی وجہ سے مظلم اور تاریک ہو جاتی کہ کفر حقیقت میں ظلمت اور تاریکی ہے اور ایمان نور ہے کما قال تعالیٰ اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُھُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اَوْلِیٰٓئُھُمُ الطَّاغُوْتُ یُخْرِجُوْنَھُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ یہ آیت اس امر کی صریح دلیل ہے کہ ایمان نور ہے اور کفر ظلمت ہے اور قیامت کے دن مؤمن کے چہروں کا منور اور روشن ہونا اور کافروں کے چہروں کا سیاہ اور ظلمانی ہونا قرآن کریم میں مصرح ہے یَوْمَ تَبْیَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ یہ سب کچھ ایمان کے نور اور کفر کی ظلمت کے ظاہر کرنے کے لیے ہوگا اور اسی وجہ سے ملائکۃ اللہ مؤمن کی روح کو سفید کفن میں اور کافر کی روح کو سیاہ ٹاٹ کے کفن میں قبض کر کے لے جاتے ہیں۔ بہرحال آیات اور احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ طاعت کا رنگ سفید ہے اور معاصی کا رنگ سیاہ ہے تفصیل کی اس وقت گنجائش نہیں۔

---

(۱) شرح الصدور۔ ص: ۲۱۹

# روح اور نفس میں کیا فرق ہے؟

بعض علماء کے نزدیک روح اور نفس ایک ہی شئی ہیں، مگر علماء محققین کے نزدیک روح اور نفس دو علیحدہ علیحدہ شئی ہیں۔

استاذ ابوالقاسم قشیری رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ اخلاق حمیدہ کے معدن اور منبع کا نام روح ہے اور اخلاق ذمیمہ کے معدن اور سرچشمہ کا نام نفس ہے مگر جسم لطیف ہونے میں دونوں مشترک ہیں جیسے ملائکہ اور شیاطین جسم لطیف ہونے میں مشترک ہیں مگر ملائکہ نورانی اور شیاطین ناری ہیں۔ فرشتے نور سے پیدا کیے گئے اور شیاطین نار سے پیدا کیے گئے۔ جیسا کہ صحیح مسلم کی حدیث میں صراحتہً مذکور ہے۔

حافظ ابن عبدالبر رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس بارے میں "تمہید" میں ایک حدیث نقل کی ہے وہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ان اللہ خلق ادم وجعل فیہ نفسا وروحا فمن الروح عفافہ وفہمہ وحلمہ وسخاؤہ ووفاءہ ومن النفس شہوتہ وطیشہ وسفہہ وغضبہ ونحو ھذا (۱) | اللہ تعالیٰ نے حضرۃ آدم کو پیدا کیا اور ان میں ایک نفس اور ایک روح کو رکھا پس عفت اور فہم اور حلم اور سخاوت اور وفا یہ سب چیزیں روح سے نکلتی ہیں اور شہوت اور طیش اور سفاہت اور غصہ اور اس قسم کے تمام اخلاق ذمیمہ نفس سے ظاہر ہوتے ہیں |

خلاصہ یہ ہے کہ اخلاق حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ روح سے ظاہر ہوتے ہیں اور اخلاق ذمیمہ نفس سے ظاہر ہوتے ہیں۔ نیز قرآن اور حدیث میں ذرا غور کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ شہوت اور سفاہت اور طیش اور اس قسم کے اخلاق ذمیمہ قرآن اور حدیث میں نفس ہی کی طرف منسوب کیے گئے ہیں۔ روح کی طرف منسوب نہیں کیے گئے۔

(۱) الروض الانف۔ ج: ۱، ص: ۱۹۷

كما قال تعالیٰ - وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَشْتَهِيٓ أَنْفُسُكُمْ (۱) وَأُحْضِرَتِ الْأَنْفُسُ الشُّحَّ (۲) — اور تمہارے لیے جنت میں وہ ہوگا جو تمہارے نفس خواہش کریں گے اور نفوس حاضر کیے گئے ہیں حرص اور بخل پر۔

وَأَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهِ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوَىٰ فَإِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَأْوَىٰ (۳) — اور جو شخص اپنے رب کے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرا اور نفس کو شہوتوں سے پاک رکھا سو بہشت ہی اس کا ٹھکانہ ہے۔

ان آیتوں میں شہوت اور حرص اور ہوائے نفسانی کو نفس کی طرف منسوب فرمایا ہے اور یہ نہیں فرمایا ولکم فیہا تشتہی ارواحکم احضرت الارواح الشح ونہی الروح عن الھوی۔ سفاہت کو لیجیے۔ قال تعالیٰ وَمَنْ يَرْغَبُ عَنْ مِلَّةِ إِبْرَاهِيمَ إِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهُ ۔ اس آیت میں سفاہت کو نفس کی طرف منسوب فرمایا اور الا من سفہت روحہ۔ نہیں فرمایا طیش اور غضب کو لیجیے۔ حدیث میں ہے کہ پہلوان اور قوی وہ ہے کہ جو غصہ کے وقت اپنے نفس کو پچھاڑ دے اور یہ نہیں فرمایا کہ روح کو پچھاڑ دے۔ نیز احادیث میں نفس سے جہاد کرنے کے بکثرت ترغیب مذکور ہے اور جہاد نفس کو جہاد اکبر فرمایا۔ مگر روح سے جہاد کرنا کسی حدیث میں نہیں دیکھا نیز ایک ضعیف الاسناد حدیث میں یہ آیا ہے اعدی عدوك نفسك التی بین جنبیك تیرا سب سے بڑا دشمن تیرا نفس ہے جو تیرے دو پہلوؤں کے مابین واقع ہے اس حدیث سے دو باتیں معلوم ہوئیں اوّل تو نفس کا سب سے بڑا دشمن ہونا دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ نفس کا مقام دو پہلوؤں کے درمیان ہے اس سے بھی روح کا نفس سے مغایر ہونا ثابت ہوتا ہے اس لیے کہ روح انسان کی دشمن نہیں دوسرے یہ کہ روح سر سے پیر تک تمام اعضاء میں جاری اور ساری ہے پہلو کے ساتھ مخصوص نہیں نیز خزیمۃ بن حکیم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

(۱) الزمر، آیۃ: ۳۱ (۲) النساء، آیۃ: ۱۲۸ (۳) النازعات، آیۃ: ۴۰

میں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نفس کا مقام دریافت کیا تو فرمایا قلب میں ہے۔ یہ حدیث طبرانی معجم اوسط میں متعدد اسانید سے مروی ہے شرح الصدور ص۲۱۷ نیز حسد اور تکبر کو قرآن کریم میں نفس کی طرف منسوب فرمایا ہے۔

حَسَدًا مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ (۱) — حسد کی بنا پر جو ان کے نفسوں سے پیدا ہوتا ہے

لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ (۲) — تحقیق ان لوگوں نے اپنے نفسوں میں اپنے آپ کو بڑا سمجھا۔

نیز حق تعالیٰ شانہ کا یہ ارشاد اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌ بِالسُّوْٓءِ اس پر صراحۃً دلالت کرتا ہے کہ تمام برائیوں کا معدن اور سرچشمہ نفس ہے یہ کسی جگہ نہیں فرمایا ان الروح لامارۃ بالسوء وہب بن منبہ سے منقول ہے کہ روح انسان کو خیر کی طرف بلاتی ہے اور نفس شر کی طرف بلاتا ہے قلب اگر مؤمن ہے تو روح کی اطاعت کرتا ہے (اخرجہ ابن عبدالبر فی التمہید) شرح الصدور ص۲۱۶ طبقات ابن سعد میں وہب ابن منبہ سے یہ منقول ہے کہ حق تعالیٰ شانہ نے اول حضرت آدم کا پانی اور مٹی کا پتلا بنایا پھر اس میں نفس پیدا کیا بعد ازاں اس میں روح پھونکی (۳) معلوم ہوا کہ روح نفس کے علاوہ کوئی شے ہے۔ نیز روح عالم امر سے ہے اور نفس عالم خلق سے ہے۔ علامہ بقاعی سر الروح میں لکھتے ہیں۔

وفی زاد المسیر لابن الجوزی فی تفسیر سورۃ الزمر عن ابن عباس ابن آدم نفس وروح فالنفس العقل والتمییز والروح النفس والتحریک فاذا نام العبد

علامہ ابن جوزی کی کتاب زاد المسیر میں سورۂ زمر کی تفسیر میں ابن عباس سے مروی ہے کہ انسان مجموعہ ہے روح اور نفس کا انسان نفس سے ادراک اور امتیاز کرتا ہے اور روح سے سانس لیتا ہے اور حرکت کرتا ہے جب

(۱) البقرہ، آیۃ : ۱۰۹- (۲) الفرقان، آیۃ : ۲۱-

(۳) شرح الصدور ص : ۱۱۶

| | |
|---|---|
| قبض اللہ نفسہ ولم یقبض روحہ | انسان سوجاتا ہے تو اللہ اس کے نفس کو |
| وقال ابن جریج فی الانسان | قبض کر لیتے ہیں مگر روح کو قبض نہیں فرماتے |
| روح ونفس بینھما حاجز فھو | ہیں۔ ابن جریج فرماتے ہیں کہ انسان میں |
| تعالیٰ یقبض النفس عند النوم | ایک روح ہے اور ایک نفس اور ان کے |
| ثم یردھا الی الجسد | مابین ایک پردہ حائل ہے سوتے وقت |
| عند الانتباہ فاذا اراد اماتۃ | اللہ نفس کو قبض کر لیتے ہیں اور بیداری کے |
| العبد فی النوم لم یرد النفس و | وقت واپس کر دیتے ہیں اور جب اللہ سونے |
| قبض الروح واللہ اعلم | کی حالت میں کسی کے مارنے کا ارادہ فرماتے ہیں |
| (سر الروح ص۱۱) | تو اس نفس کو واپس نہیں فرماتے اور روح کو قبض کر لیتے ہیں |

## رُوح کی شکل

روح کی شکل بعینہ وہی ہے جو انسان کی ہے جس طرح جسم کے آنکھ اور ناک ہاتھ اور پیر ہیں اسی طرح روح کے بھی آنکھ، ناک ہاتھ اور پیر سب ہیں اصل انسان تو روح ہے اور یہ ظاہری جسم روح کے لیے بمنزلہ لباس کے ہے۔ جسمانی ہاتھ رُوحانی ہاتھوں کے لیے بمنزلہ آستین کے ہیں اور ٹانگیں بمنزلہ پاجامہ کے ہیں اور سر بمنزلہ ٹوپی کے ہیں اور چہرہ بمنزلہ نقاب کے ہیں۔ وقس علی ھذا

عارف رومی فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| جان ہمہ نور است و تن رنگست بو | رنگ و بو بگذار و دیگر آن بگو |
| رنگ دیگر شد ولیکن جان پاک | فارغ از رنگست وا ز ارکان خاک |
| عالم خلق است با سو و جہات | بے جہت دان عالم امر و صفات |
| بے جہت دان عالم امرے صنم | بے جہت تر باشد آمر لاجرم |
| روح من چوں امر ربی مختفی است | ہر مثالیکہ بگویم منتفی است |

# کفار کی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا رسانی

قریش نے جب یہ دیکھا کہ اسلام کی علی الاعلان دعوت دی جارہی ہے اور کھلم کھلا بت پرستی کی برائیاں بیان کی جارہی ہیں تو قریش اس کو برداشت نہ کر سکے اور جو ایک خدا کی طرف بلا رہا تھا اس کی دشمنی اور عداوت پر کمربستہ اور توحید کے مقابلہ کے لیے تیار ہو گئے اور یہ تہیہ کر لیا کہ آپکو اس قدر تکلیف اور ایذاء پہنچائی جائے کہ آپ دعوت اسلام سے باز آجائیں۔

(۱) معجم طبرانی میں منیب غامدیؓ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا لوگوں کو یہ فرماتے تھے اے لوگو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہو فلاح پاؤ گے مگر بعض بدنصیب تو آپؐ کو گالیاں دیتے تھے اور آپ پر تھوکتے اور بعض آپؐ پر خاک ڈالتے۔ اسی طرح دوپہر ہو گیا اس وقت ایک لڑکی پانی لے کر آئی اور آپ کے چہرۂ انور اور دست مبارک کو دھویا۔ میں نے دریافت کیا یہ کون ہے لوگوں نے کہا یہ آپ کی صاحبزادی زینبؓ ہیں۔

بخاری نے اس حدیث کو مختصراً اسی سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔ یہ حدیث حارث بن حارث غامدیؓ سے بھی مروی ہے اس میں اس قدر اور زیادہ ہے کہ آپؐ نے حضرت زینبؓ سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا اے بیٹی تو اپنے باپ کے مغلوب اور ذلیل ہونے کا خوف مت کر۔ رواہ البخاری فی تاریخہ والطبرانی و ابو نعیم۔ ابو زرعہ دمشقی فرماتے ہیں یہ حدیث صحیح ہے (۱)

(۲) طارق بن عبداللہ المحاربی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بازار ذی المجاز میں دیکھا کہ یہ فرماتے جاتے تھے کہ اے لوگو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہو فلاح پاؤ گے اور ایک شخص آپ کے پیچھے پیچھے پتھر مارتا جاتا تھا جس سے جسم مبارک خون آلود ہو گیا اور ساتھ ساتھ کہتا جاتا تھا۔ یاایھا الناس لاتطیعوہ فانہ کذاب اے لوگو اس کی بات

---

(۱) کنز العمال۔ ج: ۶، ص: ۳۰۶،

نہ سننا یہ جھوٹا ہے (رواہ ابن ابی شیبہ (۱) بنی کنانہ کے ایک شیخ کہتے ہیں کہ میں نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو بازار ذی المجاز میں دیکھا کہ یہ فرماتے تھے اے لوگو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہو فلاح پاؤ گے اور ابوجہل آپ پر مٹی پھینکتا تھا اور یہ کہتا تھا اے لوگو تم اس کے دھوکہ میں نہ آنا یہ تم کو لات اور عزیٰ سے چھڑانا چاہتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کی طرف ذرہ برابر بھی التفات نہ فرماتے تھے۔ (۲) (۴) عروہ بن الزبیر فرماتے ہیں کہ میں نے ایک بار عبداللہ بن عمرو بن العاص سے کہا کہ مشرکین نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جو تکلیف پہنچائی ہو اس کا ذکر کرو تو عبداللہ بن عمرو بن العاص نے فرمایا کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حطیم میں نماز ادا فرما رہے تھے کہ عقبہ بن ابی معیط نے آپ کی گردن میں کپڑا ڈال کر اس قدر زور سے کھینچا کہ گلا گھٹنے لگا۔ سامنے سے ابوبکر آ گئے اور عقبہ کو ایک دھکا دیا اور یہ آیت پڑھی۔

اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ وَقَدْ جَآءَكُمْ بِالْبَيِّنٰتِ مِنْ رَّبِّكُمْ (بخاری شریف) (۳)

کیا تم ایک مرد کو اس بات پر قتل کرتے ہو کہ وہ کہتا ہے کہ میرا پروردگار صرف اللہ ہے اور اپنی نبوت و رسالت کے واضح اور روشن دلائل تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے لے کر آیا ہے۔

فرعون اور ہامان نے جب موسیٰ علیہ السلام کے قتل کا مشورہ کیا تو فرعون کے لوگوں میں سے ایک شخص نے جو مخفی طور پر حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان رکھتا تھا یہ کہا کہ کیا ایسے شخص کو قتل کرتے ہو جو یہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے۔ حق تعالیٰ شانہ نے اس قصہ کو سورۂ مؤمن میں ذکر فرمایا ہے۔

وَقَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗٓ اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ۔ الاٰیۃ (۴)

کہا ایک مرد مسلمان نے فرعون کے لوگوں میں سے تھا اور اپنے ایمان کو چھپاتا تھا کیا تم ایک مرد کو محض اسے قتل کیے ڈالتے ہو جو یہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے۔

---

(۱) کنز العمال۔ ج: ۶، ص: ۳۰۲ (۲) مسند احمد۔ ج: ۴، ص: ۶۳ (۳) بخاری شریف آیۃ: ۲۸۔ (۴) المؤمن۔ آیۃ ۲۸۔

مسند بزار اور دلائل ابی نعیم میں محمد بن علیؓ سے مروی ہے کہ ایک روز حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اثنائے خطبہ میں یہ فرمایا بتلاؤ سب سے زیادہ شجاع اور بہادر کون ہے لوگوں نے کہا آپ "حضرت علیؓ نے فرمایا میرا حال تو یہ ہے جس کسی نے میرا مقابلہ کیا میں نے اس سے انتقام لیا سب سے زیادہ شجاع تو ابوبکرؓ تھے میں نے ایک بار دیکھا کہ قریش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مارتے جاتے ہیں اور یہ کہتے جاتے ہیں۔

انت جعلت الالهة الها واحدا ۔ تو نے ہی تمام معبودوں کو ایک معبود بنا دیا۔

ہم میں سے کسی کی ہمت نہ ہوئی کہ آپ کے قریب جاتے اور آپ کو دشمنوں سے چھڑاتے حسن اتفاق سے ابوبکر آگئے اور دشمنوں کے غول میں گھس پڑے ایک کو مکا اس کے اوپر ایک گھونسا اس کے رسید کیا اور جس طرح اس مرد مؤمن نے فرعون اور ہامان کو کہا تھا اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ- الاية - اسی طرح ابوبکرؓ نے اس وقت کفار سے مخاطب ہو کر کہا۔

وَيْلَكُمْ اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ ۔ افسوس کیا تم ایسے مرد کو قتل کرتے ہو جو یہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ یہ کہکر رو پڑے اور یہ فرمایا میں تم کو اللہ کی قسم دیکر پوچھتا ہوں کہ آل فرعون میں کا رجل مؤمن افضل تھا یا ابوبکر۔ لوگ خاموش رہے پھر فرمایا خدا کی قسم ابوبکرؓ کی ایک گھڑی آل فرعون کے مرد مؤمن کی تمام زندگی سے بدرجہا بہتر ہے اس نے اپنی ایمان کو چھپایا اور ابوبکرؓ نے اپنے ایمان کا اظہار فرمایا۔ فتح الباری[1] باب مالقی النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ من المشرکین بمکۃ نیز اس شخص نے فقط زبانی نصیحت پر کفایت کی اور ابوبکر نے زبانی نصیحت کے علاوہ ہاتھ سے آں حضرت کی نصرت وحمایت کی (۵) عبداللہ بن عمرو بن العاص کی ایک روایت میں ہے جس کو امام بخاریؒ نے خلق افعال العباد میں اور ابویعلی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔ کہ جب دشمن علیحدہ ہو گئے تو آپ نے یہ فرمایا

(۱) ج : ۷ ، ص : ۱۲۹

والَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ مَا اُرْسِلْتُ اِلَیْکُمْ اِلَّا بِالذَّبْحِ قسم ہے اس ذاتِ پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے تم جیسوں کے ذبح کے لیے میں بھیجا گیا ہوں فتح الباری باب مالقی النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ من المشرکین بمکۃ

اور دلائل ابی نعیم اور دلائل بیہقی اور سیرۃ ابن اسحاق کی روایت میں یہ ہے کہ آپ کے یہ فرماتے ہی کفار پر سکتہ کا عالم طاری ہو گیا۔ ہر شخص اپنی جگہ پر سرنگوں تھا (۲) اس لیے کہ جانتے تھے کہ آپ جو فرماتے ہیں وہ ضرور ہو کر رہے گا۔

(۶) مسند ابی یعلی اور مسند بزار میں حضرت انس سے سند صحیح کے ساتھ مروی ہے کہ ایک دفعہ قریش نے آپ کو اس قدر مارا کہ آپ بیہوش ہو گئے۔ ابو بکرؓ حمایت کے لیے آئے تو آپ کو چھوڑ کر ابو بکرؓ کو لپٹ گئے۔ مسند ابی یعلی میں باسناد حسن حضرت اسماء بنت ابی بکر سے مروی ہے کہ ابو بکرؓ کو اس قدر مارا کہ تمام سر زخمی ہو گیا۔ ابو بکرؓ زخموں کی شدت کی وجہ سے سر کو ہاتھ نہ لگا سکتے تھے (۳)

(۷) عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک بار میں نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ التسلیم بیت اللہ کا طواف کرتے دیکھا۔ آپ طواف فرما رہے تھے اور عقبہ بن ابی معیط اور ابوجہل اور امیۃ بن خلف حطیم میں بیٹھے ہوتے تھے جب آپ کے سامنے سے گذرے تو کچھ نازیبا کلمات آپ کو سنا کر کہے۔ آپ دوسری بار ادھر سے گذرے تب بھی ایسا ہی کیا جب آپ تیسری بار گذرے پھر اسی قسم کے بیہودہ کلمات کہے تو آپ کا چہرۂ مبارک متغیر ہو گیا اور ٹھہر گئے اور یہ فرمایا کہ خدا کی قسم تم باز نہ آؤ گے۔ یہاں تک کہ تم پر اللہ کا عذاب جلد نازل ہو حضرت عثمان فرماتے ہیں کہ اس وقت کوئی شخص ایسا نہ تھا کہ جو کانپ نہ رہا ہو آپ یہ فرما کر گھر کی طرف روانہ ہوئے اور ہم آپ کے پیچھے ہو لیے اس وقت آپ نے ہم سے یہ فرمایا۔

ابشروا فان اللہ مظھر دینہ بشارت ہو تم کو اللہ اپنے دین کو یقیناً غالب

---

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۴۴، سیرۃ ابن ہشام، ج: ۱، ص: ۹۸ (۲) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۲۹۔

| | |
|---|---|
| ومتمم كلمته وناصر | کریگا اور اپنے کلمہ کو پورا کریگا اور اپنے دین کی |
| دینه ان هؤلاء الذين | مدد کریگا اور ان لوگوں کو جنکو تم دیکھتے ہو عنقریب |
| ترون ممن يذبح | ان کو اللہ تمہارے ہاتھ سے ذبح کرائے گا۔ حضرت |
| بايديكم عاجلا فو | عثمان فرماتے ہیں خدا کی قسم ہم نے دیکھ لیا کہ |
| الله لقد رأيتهم ذبحهم | اللہ نے ان کو ہمارے ہاتھوں سے ذبح کرایا یہ |
| الله بايدينا۔ اخرجه | روایت دلائل ابی نعیم میں بھی مذکور ہے اور |
| الدارقطنی (۱) | مختصراً فتح الباری ج ۷ ص ۱۲۵ میں بھی اسکا ذکر کیا ہے۔ |

عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دفعہ حرم میں نماز پڑھ رہے تھے اور ابوجہل اور اس کے احباب[۲] بھی وہاں موجود تھے۔ ابوجہل[۳] نے کہا کوئی ایسا نہیں جو فلاں اونٹ کی اوجھ اٹھالے تاکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ میں جائے تو وہ اوجھ آپ کی پشت پر رکھ دے اس وقت[۴] قوم میں جو سب سے زیادہ شقی تھا یعنی عقبۃ بن ابی معیط وہ اٹھا اور ایک اوجھ اٹھا کر آپ کی پشت پر ڈال دی عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں میں اس منظر کو دیکھ رہا ہوں اور کچھ نہیں کرسکتا اور مشرکین ہیں کہ ایک دوسرے کو دیکھ کر ہنس رہے ہیں اور ہنسی کے مارے ایک دوسرے پر گرے جاتے ہیں۔ اتنے میں حضرت فاطمۃ الزہرا جو اس وقت چار یا پانچ سال کی تھیں دوڑی ہوئی آئیں اور آپ سے اوجھ کو ہٹایا۔ آپ نے

(۱) عیون الاثر۔ ج: ۱، ص: ۱۰۴۔ [۲] ابوجہل کے احباب سے وہی لوگ مراد ہیں جن کا نام لیکر آپ نے بددعا فرمائی جیسا کہ اسی روایت میں اخیر میں مذکور ہے اور مسند بزار میں اسی تصریح کے ساتھ مذکور ہیں فتح الباری ص ۲۰۱ ج ۱۔

[۳] صحیح بخاری میں ابوجہل کے نام کی تصریح نہیں یہ تصریح مسلم کی روایت میں ہے ۱۲ فتح الباری۔

[۴] حقیقت میں تو ابوجہل سب سے زیادہ شقی تھا۔ کیونکہ وہ اس امت کا فرعون تھا لیکن اس وقت سب سے زیادہ شقی اور بدنصیب عقبۃ بن ابی معیط ہی تھا اس لیے کہ ابوجہل وغیرہ نے تو فقط اکسایا ہی اور یہ شقی تو کر گذرا اور ظاہر ہے کہ کسی جرم کا کر گذرنا اکسانے سے زیادہ سخت ہے۔ جیسے قدار نے لوگوں کے اکسانے سے ناقہ صالح علیہ السلام کو ذبح کرڈالا کما قال تعالیٰ اذ انبعث اشقاھا الآیۃ اس لیے اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ اسی کو شقی فرمایا۔ ۱۲

سجدہ سے سر اٹھایا اور قریش کے لیے تین بار بد عا کی قریش کو آپ کی بد دعا بہت شاق گذری[1] اس لیے کہ قریش کا یہ عقیدہ تھا[2] کہ اس شہر میں دعا قبول ہوتی ہے۔ اس کے بعد آپ نے خاص طور پر ابوجہل اور عقبۃ بن ربیعہ اور شیبہ بن ربیعہ اور ولید بن عتبہ اور امیہ بن خلف اور عقبۃ بن ابی معیط[3] اور عمارۃ بن الولید کے لیے نام بنام بد دعا کی جن میں سے اکثر جنگ بدر میں مقتول ہوئے۔ بخاری شریف کتاب الطہارت و کتاب الصلوٰۃ ایک روایت میں ہے کہ کپڑوں کی طہارت کا حکم یعنی وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ یہ آیت اسی واقعہ کے بعد نازل ہوئی (۱)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں دو بد ترین پڑوسیوں کے مابین رہتا تھا۔ ابولہب اور عقبۃ بن ابی معیط یہ دونوں میرے دروازے پر نجاستیں لا کر ڈالا کرتے تھے۔ (۲)

## اسلام ضماد بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ضماد بن ثعلبہ ازدی زمانہ جاہلیت ہی سے آپ کے احباب میں سے تھے منتر اور جھاڑ پھونک سے لوگوں کا علاج کیا کرتے تھے۔ بعثت کے بعد مکہ آئے دیکھا کہ لڑکوں کا ایک غول آپ کے پیچھے ہے کوئی ساحر اور کاہن کہتا ہے اور کوئی دیوانہ اور مجنوں بتلاتا ہے۔ ضماد آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میں جنون کا علاج جانتا ہوں آپ مجھ کو علاج کی اجازت دیجیے۔ شاید اللہ تعالیٰ آپ کو میرے ہاتھ سے شفا بخشے آپ نے فرمایا۔

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ و نستغفرہ ونعوذ باللہ من — الحمد للہ۔ ہم سب اللہ کی حمد و ثنا کرتے ہیں اور اسی سے مدد مانگتے ہیں۔ اور اسی سے مغفرت کے خواستگار ہیں اور

---

[1] صحیح مسلم میں ہے کہ آپ کی آواز سنتے ہی ساری ہنسی کافور ہو گئی اور آپ کی بد دعا سے خوف زدہ ہو گئے ۱۲ فتح الباری ص ۳۰۲ ج ۱

[2] قریش میں بعض چیزیں حضرت ابراہیمؑ کی شریعت کی باقی تھیں لہٰذا ممکن ہے کہ یہ عقیدہ بھی کہ حرم مکہ میں دعا قبول ہوتی ہے شریعت ابراہیمی کا بقیہ ہو ۱۲ فتح الباری ص ۳۰۲ ج ۱

[3] عقبۃ بن ابی معیط کے نام تصریح مسند ابی داؤد طیالسی میں ہے (فتح الباری ص ۳۰۲ ج ۱) نیز اس حدیث کو امام بخاریؒ نے کتاب الجہاد کے اخیر میں باب طرح جیف المشرکین فی البئر میں فرمایا ہے

(۱) فتح الباری ج : ۸، ص : ۵۲۱۔ (۲) زرقانی۔ ج : ۱، ص : ۲۵۱۔

| | |
|---|---|
| شرورانفسنا من یھدہ اللّٰہ | اپنے نفسوں کے شر سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں |
| فلا مضل لہ ومن یضللہ | اللہ جس کو ہدایت دے اُسے کوئی گمراہ کرنے والا |
| فلا ھادی لہ وانی اشھدان | نہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ایک ہے |
| لا الہ الا اللّٰہ وحدہ لاشریک | کوئی اس کا شریک نہیں اور گواہی دیتا ہوں |
| لہ واشھد اَن محمداعبدہٗ | کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے |
| ورسولہ۔ | رسول برحق ہیں۔ |

ضماد کہتے ہیں میں نے عرض کیا ان کلمات کا پھر اعادہ فرمایئے خدا کی قسم میں نے بہت سے شعر سنے اور کاہنوں کے بہت کچھ منتر سنے لیکن واللہ اس جیسا کلام تو کبھی سنا ہی نہیں یہ کلمات تو دریائے فصاحت کے انتہائی گہرائی میں ڈوبے ہوئے ہیں اور میں بھی یہی کہتا ہوں وانی اشھدان لا الہ الا اللّٰہ وحدہٗ لاشریک لہ واشھد اَن محمداً عبدہ ورسولہ اس طرح ضماد مشرف باسلام ہوئے اور اپنی قوم کی طرف سے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی۔ (۱)

حافظ عراقی فرماتے ہیں۔

ثُمَّ اَتٰی ضِمَادٌ وَھُوَ الاَزْدِیْ یَسْتَبِیْنُ اَمْرَہٗ بِالنَّقْدِ

بعثت نبوی کے پانچ یا نو سال بعد ضماد بن ثعلبہ ازدی تحقیق حال کے لیے مکہ معظمہ حاضر ہوئے (کذا فی الشرح)

مَا ھُوَ اِلَّا اَنَّ مُحَمَّدًا خَطَبْ اَسْلَمَ لِلْوَقْتِ وَ ذَھَبْ

آپ نے ضماد کے سامنے ایک خطبہ پڑھا ضماد سنتے ہی اسی وقت اسلام لے آئے اور اپنی قوم کی طرف واپس ہوگئے

## دشمنان خاص

اعلان توحید اور اعلان دعوت کے بعد عام طور پر سارے ہی اہل مکہ آپ کے دشمن ہو چکے

(۱) الاصابہ۔ ج ۲، ص: ۲۱۰، نیز البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۳، ص: ۳۶۔

تھے مگر جو لوگ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دشمنی اور عداوت میں انتہا کو پہنچے ہوئے تھے ان کے نام حسب ذیل ہیں۔

ابوجہل بن ہشام۔ ابولہب بن عبدالمطلب۔ اسود بن عبدیغوث۔ حارث بن قیس۔ ولید بن مغیرہ۔ امیہ بن خلف اور ابی بن خلف یعنی پسران خلف۔ ابوقیس بن الفاکہ۔ عاص بن وائل۔ نضر بن الحارث۔ منبہ بن الحجاج۔ زہیر بن ابی امیہ۔ سائب بن صیفی۔ اسود بن عبد الاسد۔ عاص بن سعید۔ عاص بن ہاشم۔ عقبہ بن ابی معیط۔ ابن الاصدی حکم بن العاص۔ عدی بن حمراء ان میں سے اکثر و بیشتر آپ کے ہمسایہ تھے اور صاحب عزت و وجاہت تھے۔ آپ کی دشمنی میں سرگرم تھے۔ لیل و نہار یہی مشغلہ اور یہی دھن تھی۔ ابوجہل اور ابولہب اور عقبہ بن ابی معیط یہ تین شخص سب سے بڑھے ہوئے تھے (۱) حق جل شانہ کی قدیم سنت ہے کہ جب کسی شئے کو پیدا فرماتے ہیں تو اس کی ضد اور مقابل کو بھی پیدا فرماتے ہیں۔ قال تعالیٰ۔

وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ (۲) اور ہم نے ہر چیز کے دو جوڑ پیدا کیے تاکہ تم خدا کی قدرت کا کمال سمجھ لو۔

پس جس طرح نور کے مقابلہ میں ظلمت اور بلندی کے مقابلہ میں پستی کو پیدا فرمایا اسی طرح خیر کے مقابلہ میں شر اور ہدایت کے مقابلہ میں ضلالت کو اور ملائکہ کے مقابلہ میں شیاطین کو پیدا فرمایا کہ حق اور باطل کا مقابلہ اور معرکہ رہے اور لوگ اپنے ارادہ اور اختیار سے کسی ایک جانب قبول کریں یہ نہ ہو کہ کسی ایک جانب کے قبول کرنے میں مجبور ہو جائیں اگر فقط حق اور اہل حق کو پیدا کیا جاتا اور باطل بالکل نیست و نابود ہوتا تو لوگ حق کے قبول کرنے پر مجبور ہو جاتے جو سراسر حکمت کے خلاف ہے شریعت کا ہرگز یہ منشاء نہیں کہ لوگ جبراً و قہراً اسلام لائیں۔ کما قال تعالیٰ۔

وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ لَآمَنَ مَنْ فِي الْأَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيعًا (۳) اگر تیرا رب چاہتا تو تمام زمین والے ایمان لے آتے

(۱) الطبقات الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۴۴ (۲) الذاریات، آیۃ: ۴۹ - (۳) یونس: آیۃ، ۹۹

اس لیے حق جل شانہ نے جب حضرات انبیاء کو پیدا کیا تو ان کے مقابلہ کے لیے شیاطین الانس والجن کو بھی پیدا فرمایا تاکہ دنیا حق اور باطل کا معرکہ اور ہدایت اور گمراہی کے جنگ اور مقابلہ کو خوب دیکھ لے اور پھر اپنے ارادے اور اختیار سے حق اور باطل میں سے جس جانب کو چاہے قبول کرے ان آیات میں اسی مضمون کی طرف اشارہ ہے۔

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيَاطِينَ الْإِنْسِ وَالْجِنِّ (۱) — اسی طرح ہم نے ہر نبی کے لیے دشمن پیدا کیے ہیں کچھ شیاطین الانس اور کچھ شیاطین الجن۔

پس جس طرح ہر فرعون کے لیے ایک موسیٰ چاہیے اسی طرح ہر موسیٰ کے لیے ایک فرعون بھی ضروری ہے ارباب منطق کا مسلّمہ قاعدہ ہے کہ قضیہ کا عکس لازم اور صادق ہوتا ہے

درکارخانۂ عشق از کفر ناگزیر است — دوزخ کرا بسوزد گر بولہب نباشد

اس لیے ہم آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنان خاص کا کچھ مختصر حال ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔

## ابوجہل بن ہشام:

آپ کی امت کا فرعون تھا جس نے آپ کی دشمنی اور عداوت میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھا۔ ابوجہل کی دشمنی کے کچھ واقعات گذر چکے اور کچھ آئندہ آئیں گے۔ مرتے وقت جو اس نے پیام دیا ہے (جس کا مفصل بیان ان شاء اللہ غزوہ بدر کے بیان میں آئے گا) اس سے ناظرین کرام کو ابوجہل کی عداوت اور دشمنی کا پورا پورا اندازہ ہو جائے گا۔ ابوجہل کا اصل نام ابوالحکم تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوجہل کا لقب عطا فرمایا کما فی فتح الباری باب ذکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم من یقتل ببدر ۱۲۔ ابوجہل کہا کرتا تھا میرا نام عزیز کریم ہے یعنی عزت والا اور سردار اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

اِنَّ شَجَرَةَ الزَّقُّومِ طَعَامُ الْاَثِيْمِ — تحقیق زقوم کا درخت بڑے مجرم کا کھانا ہوگا

(۱)۔ الانعام، آیۃ: ۱۱۲۔

كَالْمُهْلِ يَغْلِيْ فِي الْبُطُوْنِ كَغَلْيِ الْحَمِيْمِ خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ إِلٰى سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ رَأْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيْمِ ذُقْ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ إِنَّ هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ (۱)

گرم پانی کی طرح پیٹ میں کھولے اور فرشتوں کو حکم ہوگا کہ اس کو پکڑو۔ پھر گھسیٹتے ہوئے ٹھیک بیچ جہنم کے لیجا کر اس کو ڈال دو پھر اس کے سر پر گرم پانی چھوڑ دو اور اس سے کہو کہ چکھ اس عذاب کو تو بڑا معزز و مکرم ہے۔ (۲)

## ابولہبؓ :

ابولہب کنیت تھی نام عبدالعزیٰ بن عبدالمطلب تھا رشتہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حقیقی چچا تھا سب سے پہلے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قریش کو جمع کر کے اللہ کا پیام پہونچایا تو سب سے پہلے ابولہب نے ہی تکذیب کی اور یہ کہا۔

تبالك سائر اليوم ألهذا جمعتنا　　اللہ تجھ کو ہلاک کرے کیا ہم کو اسی لیے جمع کیا تھا

اس پر سورت تبت نازل ہوئی۔ ابولہب چونکہ بہت مالدار تھا اس لیے جب اس کو اللہ کے عذاب سے ڈرایا جاتا تو یہ کہتا اگر میرے بھتیجے کی بات حق ہے تو قیامت کے دن مال اور اولاد کا فدیہ دے کر عذاب سے چھوٹ جاؤں گا۔ مَآ أَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ میں اسی کی طرف اشارہ ہے اس کی بیوی ام جمیل بنت حرب یعنی ابوسفیان بن حرب کی بہن کو بھی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خاص ضد اور دشمنی تھی۔ شب کے وقت آپ کے راستے میں کانٹے ڈال دیا کرتی تھی (تفسیر ابن کثیر و روح المعانی)

ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ جب ام جمیل کو خبر ہوئی کہ میرے اور میرے شوہر کے بارے میں یہ سورت نازل ہوئی تو ایک پتھر لے کر آپ کے مارنے کے لیے دوڑی آپ اور ابوبکر صدیق اس وقت مسجد حرام میں تشریف فرما تھے۔ ام جمیل جس وقت وہاں پہونچی تو حق تعالیٰ شانہ

(۱) دخان، آیۃ: ۴۳　(۲) ابن ہشام۔ ج ۱، ص۔ ۱۳۶۔

نے اس کی آنکھ پر ایسا پردہ ڈالا کہ صرف ابوبکر نظر آتے تھے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دکھائی نہ دیتے تھے۔ ام جمیل نے ابوبکر سے پوچھا کہ تمہارے ساتھی کہاں ہیں مجھ کو معلوم ہوا ہے وہ میری مذمت اور ہجو کرتے ہیں۔ خدا کی قسم اگر اس وقت ان کو پاتی تو اس پتھر سے مارتی خدا کی قسم میں بڑی شاعرہ ہوں اور اس کے بعد یہ کہا۔

مُذَمَّمًا عَصَیْنَا وَاَمْرَہٗ اَبَیْنَا

مذمم کی ہم نے نافرمانی کی اور اس کا حکم ماننے سے انکار کیا

وَدِیْنَہٗ قَلَیْنَا اور اس کے دین کو مبغوض رکھا۔

دشمنی اور عداوت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بجائے محمدؐ کے مذمم کہتے تھے۔ محمدؐ کے معنی ستودہ کے ہیں اور مذمم کے معنے مذموم اور بُرے کے ہیں اور یہ کہہ کر واپس ہوگئی (۱)

قریش جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مذمم کہہ کر بُرا کہتے تو آپ فرماتے کہ اے لوگو تم تعجب نہیں کرتے کہ اللہ تعالیٰ نے کس طرح ان کے سبّ و شتم کو مجھ سے پھیر دیا وہ مذمم کو بُرا کہتے ہیں اور میں محمدؐ ہوں (ابن ہشام صفحہ ۱۲۴ جلد ۱) ایک دوسری روایت میں ہے کہ ابوبکر صدیقؓ نے جب ام جمیل کو آپؐ کی طرف آتے دیکھا تو عرض کیا یا رسول اللہ ام جمیل سامنے سے آرہی ہے مجھے آپ کا ڈر ہے آپؐ نے فرمایا:۔

انھا لن ترانی وہ مجھ کو ہرگز نہیں دیکھے گی

اور کچھ آیتیں قرآن کی آپؐ نے تلاوت فرمائیں (تفسیر ابن کثیر۔ سورۂ تبت) مسند بزار میں عبداللہ بن عباس سے باسناد حسن مروی ہے کہ جب ام جمیل نے ابوبکر سے یہ کہا تو ان کی تصدیق ہی کرنے والا ہے۔ جب ام جمیل چلی گئی تو ابوبکرؓ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غالباً ام جمیل نے آپ کو دیکھا نہیں۔ آپؐ نے فرمایا اس کے جانے تک ایک فرشتہ مجھ کو چھپاتے رہا (۳)

(۱) سیرۃ ابن ہشام۔ ج: ۱، ص: ۱۲۳ (۲) کما قال تعالیٰ و اذا قرأت القرآن جعلنا بینک و بین الذین لا یؤمنون بالآخرۃ حجابا مستورا۔ ۱۲۔ (۳) فتح الباری۔ ج ۸، ص: ۵۷۶۔

کتاب التفسیر سورۂ تبت۔ واقعہ بدر کے سات روز بعد ابولہب کے ایک زہریلا دانہ نمودار ہوا اسی میں ہلاک ہو۔ گھر والوں نے اس اندیشہ سے کہ اس کی بیماری ہم کو نہ لگ جائے اس کو ہاتھ تک نہ لگایا اسی طرح تین دن لاش پڑے پڑے سڑگئی عار اور بدنامی کے خیال سے چند حبشی مزدوروں کو بلاکر لاشہ اٹھوایا مزدوروں نے ایک گڑھا کھودا اور لکڑیوں سے دھکیل کر لاشہ کو اس گڑھے میں ڈال دیا اور مٹی اور پتھروں سے اس کو بھر دیا یہ تو دنیا کی ذلت اور رسوائی ہوئی اور آخرت کی رسوائی کا پوچھنا ہی کیا ہے۔ اجارنا اللہ تعالے من ذلک

ابولہب کے تین بیٹے تھے عُتْبَہ اور معتب اور عتیبہ دونوں اوّل الذکر فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوتے اور عتیبہ جس نے ابولہب کے کہنے سے آپ کی صاحبزادی کو طلاق دی اور مزید برآں اس پر گستاخی بھی کی وہ آپ کی بددعا سے ہلاک ہوا فتح مکہ کے دن آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس سے کہا تمہارے بھتیجے عتبہ اور معتب کہاں ہیں کہیں نظر نہیں پڑے۔ حضرت عباس نے عرض کیا یارسول بظاہر کہیں روپوش ہوگئے ہیں۔ آپ نے فرمایا ان کو ڈھونڈکر لاؤ۔ تلاش سے عرفات کے میدان میں ملے۔ حضرت عباس دونوں کو لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے۔ آپ نے اسلام پیش کیا فوراً اسلام قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ آپ نے فرمایا میں نے اپنے چچا کے ان دونوں بیٹوں کو اپنے پروردگار سے مانگا تھا۔ اللہ نے مجھ کو یہ دونوں عطا فرماتے۔ (۱)

## امیہ بن خلف جمحی:

امیہ آپ کو علی الاعلان گالیاں دیتا اور جب آپ کے پاس سے گذرتا تو آنکھیں مٹکاتا۔

اس پر یہ سورت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| وَیْلٌ لِّکُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۣالَّذِیْ | بڑی خرابی ہے ایسے شخص کے لیے جو پس پشت |
| جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ یَحْسَبُ | عیب نکالے اور رو در رو طعن کرے مال کو |
| اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗ كَلَّا | کو جمع کرتا ہو اور بار بار اس کو شمار کرتا ہو رجیسا |

لَیُنۡۢبَذَنَّ فِی الۡحُطَمَۃِ ۫ۖ وَ مَاۤ اَدۡرٰىکَ مَا الۡحُطَمَۃُ ؕ نَارُ اللّٰہِ الۡمُوۡقَدَۃُ ۙ الَّتِیۡ تَطَّلِعُ عَلَی الۡاَفۡـِٕدَۃِ ؕ اِنَّہَا عَلَیۡہِمۡ مُّؤۡصَدَۃٌ ۙ فِیۡ عَمَدٍ مُّمَدَّدَۃٍ ٪ (۱)

کہ ہنسنے لذت اور مسرت کے ساتھ روپوں کو شمار کرتا ہے) کیا اس کو یہ گمان ہے کہ اس کا مال ہمیشہ اس کے ساتھ رہے گا ہرگز نہیں، البتہ ضرور حطمہ میں ڈالا جائے گا اور تجھے معلوم بھی ہے کہ وہ حطمہ کیا چیز ہے وہ حطمہ اللہ کی ایک دہکتی ہوئی آگ ہے جو دلوں پر چڑھ جائے گی تحقیق وہ آگ ان پر بند کر دی جائے گی اور آگ کے لمبے لمبے ستونوں میں جکڑ دیے جائیں گے۔

امیہ بن خلف جنگ بدر میں حضرت خبیب یا حضرت بلال کے ہاتھ سے مارا گیا۔ (۲)

## اُبی بن خلف :

ابی بن خلف بھی اپنے بھائی امیہ بن خلف کے قدم بقدم تھا ایک روز ایک بوسیدہ ہڈی لے کر آپ کے پاس آیا اور اس کو ہاتھ میں مل کر اور اس کی خاک کو ہوا میں اڑا کر کہنے لگا کیا خدا اس کو پھر دوبارہ زندہ کرے گا۔ آپ نے فرمایا ہاں اس کو اور تیری ہڈیوں کو ایسا ہی ہو جانے کے بعد خدا پھر زندہ کرے گا اور تجھ کو آگ میں ڈالے گا اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

وَ ضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّ نَسِیَ خَلۡقَہٗ ؕ قَالَ مَنۡ یُّحۡیِ الۡعِظَامَ وَ ہِیَ رَمِیۡمٌ ۚ قُلۡ یُحۡیِیۡہَا الَّذِیۡۤ اَنۡشَاَہَاۤ اَوَّلَ مَرَّۃٍ ؕ وَ ہُوَ

اور ہمارے لیے ایک مثال پیش کرتا ہے اور اپنی پیدائش کو بھول گیا اور کہنے لگا کہ ان پرانی ہڈیوں کو کون زندہ کرے گا۔ آپ کہہ دیجیے کہ جس نے انکو پہلی بار پیدا وہی ان

(۱) الاصابہ۔ ج : ۲ص : ۵۵۴ (۲) ابن ہشام ج ۱ص : ۱۲۴

بِکُلِّ خَلْقٍ عَلِیْمُ نِ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓی اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ط بَلٰی وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِیْمُ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ کُنْ فَیَکُوْنُ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ۔ (۱)

کو دوبارہ زندہ کرے گا اور وہ ہر مخلوق کو جاننے والا ہے۔ جس خدا نے سبز درخت سے آگ پیدا کی پھر تم اس درخت سے آگ سلگاتے ہو۔ کیا جس خدا نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا وہ اس پر قادر نہیں کہ ان جیسے لوگوں کو دوبارہ پیدا کر سکے کیوں نہیں وہ تو بڑا خلاق اور علیم ہے اس کی شان تو یہ ہے کہ جس چیز کے پیدا کرنے کا ارادہ کرتا ہے اس کو کہتا ہے ہو جا پس وہ ہو جاتی ہے پس پاک ہے وہ ذات جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہی ہے اور تم سب اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

اُبی بن خلف جنگ احد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ سے مارا گیا۔ تاریخ ابن الاثیر ص۵۴ج۲ و ابن ہشام ص۱۳۲ج۲ ذکر من قتل من المشرکین یوم احد

## عقبہ بن ابی معیط:

عقبہ۔ ابی بن خلف کا گہرا دوست تھا۔ ایک روز عقبہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کر کچھ دیر بیٹھا اور آپ کا کلام سُنا۔ ابی کو جب خبر ہوئی تو فوراً عقبہ کے پاس آیا اور کہا مجھ کو یہ خبر ملی ہے کہ تو محمد کے پاس جا کر بیٹھا ہے اور ان کا کلام سنا ہے خدا کی قسم جب تک محمد کے منہ پر جا کر نہ تھوک آئے اس وقت تک تجھ سے بات کرنا اور تیری صورت دیکھنا مجھ پر حرام ہے چنانچہ بدنصیب عقبہ اٹھا اور چہرۂ انور پر تھوکا۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

وَیَوْمَ یَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰی یَدَیْهِ یَقُوْلُ یٰلَیْتَنِی اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ

اور اس دن کو یاد کرو کہ جس دن حسرت اور ندامت سے اپنے ہاتھ منہ میں کاٹے گا اور یہ کہے گا

---

(۱) یٰسٓ، آیۃ: ۷۸،

سَبِیْلًا یٰوَیْلَتٰی لَیْتَنِیْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِیْلًا لَقَدْ اَضَلَّنِیْ عَنِ الذِّکْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِیْ وَکَانَ الشَّیْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا وَقَالَ الرَّسُوْلُ یٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا وَکَذٰلِکَ جَعَلْنَا لِکُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِیْنَ وَ کَفٰی بِرَبِّکَ هَادِیًا وَّ نَصِیْرًا۔ (۱)

کہ کاش میں رسول کے ساتھ اپنی راہ بناتا اور کاش فلانے کو اپنا دوست نہ بناتا اس کمبخت نے مجھ کو اللہ کی نصیحت سے گمراہ کیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ کہیں گے کہ اے پروردگار میری قوم نے اس قرآن کو نظرانداز کر دیا تھا اے ہمارے نبی آپ رنجیدہ نہ ہوں ہر نبی کے لیے اسی طرح مجرمین میں سے دشمن پیدا کیے ہیں اور تیرا رب ہدایت و نصرت کے لیے کافی ہے۔

عقبہ جنگ بدر میں اسیر ہوا اور مقام صفراء میں پہنچ کر اس کی گردن ماری گئی (۲)

## ولید بن مغیرہ :

ولید بن مغیرہ یہ کہا کرتا تھا کہ بڑے تعجب کی بات ہے کہ محمد پر تو وحی نازل ہو اور میں اور ابو مسعود ثقفی چھوڑ دیئے جائیں حالانکہ ہم دونوں اپنے اپنے شہر کے بڑے معزز ہیں میں قریش کا سردار ہوں اور ابو مسعود قبیلہ ثقیف کا سردار ہے اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْیَتَیْنِ عَظِیْمٍ اَهُمْ یَقْسِمُوْنَ رَحْمَةَ رَبِّکَ نَحْنُ قَسَمْنَا بَیْنَهُمْ مَّعِیْشَتَهُمْ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَ رَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ

یہ کافر یہ کہتے ہیں کہ یہ قرآن مکہ اور طائف میں سے کسی بڑے آدمی پر کیوں نازل نہ کیا گیا۔ کیا یہ لوگ اللہ کی خاص رحمت نبوت کو اپنی منشا کے مطابق تقسیم کرنا چاہتے ہیں ہم نے تو ان کی دنیوی معیشت کو بھی اپنی ہی منشا سے تقسیم کیا ہے اور اپنی ہی منشا سے ایک کو دوسرے پر رفعت دی ہے تاکہ ایک دوسرے کو اپنا

(۱) الفرقان، آیۃ: ۲۷ (۲) ابن اثیر۔ ج: ۲، ص: ۲۷

کرتے تھے اُن سب کو یک لخت چھوڑ دیں۔ سچائی اور امانت اور صلہ رحمی اور پڑوسیوں سے حُسنِ سلوک اور خونریزی اور حرام باتوں سے بچنے کا حکم دیا اور تمام بے حیائیوں سے اور باطل اور ناحق کہنے سے اور یتیم کا مال کھانے سے اور کسی پاک دامن پر تہمت لگانے سے ہم کو منع کیا اور یہ حکم دیا کہ صرف اللہ کی عبادت کریں کسی کو اس کا شریک نہ کریں۔ نماز پڑھیں اور زکوٰۃ دیں اور روزہ رکھیں غرض یہ کہ جان اور مال سے خدا کی راہ میں دریغ نہ کریں۔"

حضرۃ جعفرؓ نے اس کے علاوہ اور بھی تعلیمات اسلام کا ذکر کرکے فرمایا پس ہم نے اُن کی تصدیق کی اور ان پر ایمان لائے اور جو کچھ وہ منجانب اللہ لے کر آئے اس کا اتباع اور پیروی کی۔ چنانچہ ہم صرف اللہ کی عبادت کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتے۔ حلال چیزوں کو کرتے ہیں اور حرام چیزوں سے بچتے ہیں محض اس پر ہماری قوم نے ہم کو طرح طرح سے ستایا اور قسم قسم کی اذیتیں پہونچائیں تاکہ ہم ایک اللہ کی عبادت کو چھوڑ کر گذشتہ بے حیائیوں میں پھر مبتلا ہو جائیں جب ہم ان کے مظالم سے تنگ آگئے اور اپنے دین پر چلنا اور ایک خدا کی عبادت اور بندگی کرنا دشوار ہو گیا تب ہم نے اپنا وطن چھوڑا اور اس امید پر کہ آپ ظلم نہ کریں گے۔ آپ کی ہمسائیگی کو سب پر ترجیح دی۔ نجاشی نے کہا کیا تم کو اُس کلام میں سے کچھ یاد ہے جو تمہارے پیغمبر اللہ کی طرف سے لاتے ہیں۔ حضرۃ جعفرؓ نے فرمایا ہاں نجاشی نے کہا اچھا اس میں سے کچھ پڑھ کر مجھ کو سناؤ۔ حضرۃ جعفرؓ نے سورہ مریم کا ابتدائی حصہ پڑھ کر سنایا۔ بادشاہ اور تمام درباریوں کے آنسو نکل آئے روتے روتے بادشاہ کی ڈاڑھی تر ہو گئی (معلوم ہوا کہ بادشاہ ڈاڑھی رکھتا تھا اور یہی تمام انبیاء کا طریق رہا۔ معاذ اللہ کسی پیغمبر نے کبھی ڈاڑھی نہیں منڈوائی۔ ڈاڑھی رکھنا خاص حضرات انبیاء و مرسلین کا طریق رہا۔

جب حضرۃ جعفرؓ تلاوت[1] ختم فرما چکے تو نجاشی نے کہا یہ کلام اور وہ کلام جو عیسیٰ علیہ السلام لیکر

---

[1] دلائل ابی نعیم ص۸۱ ج۱ میں ہے۔ فقرا علیہم جعفر سورۃ مریم فلما سمعھا عرف انہ الحق حضرت جعفرؓ نے سورہ مریم کی تلاوت فرمائی نجاشی نے سنتے ہی پہچان لیا کہ یہ حق ہے اور حضرۃ جعفرؓ سے یہ کہا زدنا من ہٰذا الکلام الطیب

بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر

آئے دونوں ایک ہی شمع دان سے نکلے ہوتے ہیں اور قریش کے وفد سے صاف طور پر کہہ دیا کہ میں ان لوگوں کو ہرگز تمہارے سپرد نہ کروں گا اور نہ اس کا کوئی امکان ہے۔ جب عمرو بن العاص اور عبداللہ بن ابی ربیعہ اس طرح بادشاہ کے دربار سے بے نیلِ مرام باہر نکلے تو عمرو بن العاص نے کہا کہ میں کل بادشاہ کے سامنے ایسی بات کہوں گا جس سے وہ ان لوگوں کو بالکل نیست و نابود ہی کر دے گا۔ عبداللہ بن ابی ربیعہ نے کہا ایسا ہرگز نہ کرنا ان لوگوں سے ہماری قرابتیں ہیں یہ ہمارے عزیز اور رشتہ دار ہیں اگرچہ مذہباً ہمارے مخالف ہیں مگر عمرو بن العاص نے ایک نہ سنی۔ اگلا روز ہوا کہ عمرو بن العاص نے نجاشی سے کہا کہ اے بادشاہ یہ لوگ حضرت عیسٰی علیہ السلام کی شان میں بہت ہی سخت بات کہتے ہیں۔ نجاشی نے صحابہ کو بلا بھیجا۔ اس وقت صحابہ کو بہت تشویش ہوئی۔ جماعت میں سے کسی نے کہا کہ بادشاہ سے حضرت عیسٰی علیہ السلام کے بارے میں کیا کہو گے۔ اس پر سب نے متفقہ طور پر کہا کہ خدا کی قسم ہم وہی کہیں گے جو اللہ نے اور اس کے رسول نے کہا ہے۔ جو کچھ بھی ہو ذرہ برابر اس کے خلاف نہ کہیں گے۔

دربار میں پہنچے نجاشی نے مسلمانوں سے مخاطب ہو کر دریافت کیا کہ تم لوگ حضرۃ عیسٰے علیہ السلام کے بارے میں کیا کہتے ہو۔ حضرۃ جعفر نے فرمایا ہم ان کے بارے میں وہی کہتے ہیں جو ہمارے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا ہے وہ یہ ہے کہ حضرت عیسٰی اللہ کے بندے اور اس کے رسول تھے اور خدا کی خاص روح اور خدا کا خاص کلمہ تھے۔ نجاشی نے زمین پر سے ایک تنکا اٹھا کر یہ کہا۔ خدا کی قسم مسلمانوں نے جو کہا ہے عیسٰی علیہ السلام اس سے ایک تنکے کی مقدار بھی زائد نہیں۔ اس پر درباریوں نے بہت ناک بھوں چڑھاتے

---

لے جعفر اس پاکیزہ کلام میں سے کچھ اور سناؤ حضرۃ جعفر نے ایک دوسری سورۃ پڑھ کر سنائی۔ نجاشی نے سنتے ہی کہا بے شک حق ہے۔ تم نے سچ کہا اور تمہارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی سچ کہا اور خدا کی قسم تم سب راست باز ہو سو اللہ کے نام پر یہاں امن و امان کے ساتھ رہو۔ ۱۲

مگر نجاشی نے ذرہ برابر پرواہ نہ کی اور صاف کہہ دیا کہ تم کتنا ہی ناک بھوں چڑھاؤ مگر حقیقت یہی[1] ہے اور مسلمانوں سے کہا کہ تم امن سے رہو ایک سونے کا پہاڑ لے کر بھی تم کو ستانا پسند نہیں کرتا۔ اور حکم دیا کہ قریش کے تمام تحائف اور ہدایا واپس کر دیئے جائیں۔ مجھ کو ان کے نذرانوں کی کوئی ضرورت نہیں۔ واللہ خدا نے میرا ملک اور میری سلطنت بغیر رشوت کے مجھ کو دلائی۔ لہٰذا میں تم سے رشوت لے کر ان لوگوں کو ہرگز تمہارے سپرد نہ کروں گا۔ دربار ختم ہوا اور مسلمان نہایت شاداں و فرحاں اور قریش کا وفد نہایت ذلت و ندامت کے ساتھ باہر نکلا۔ مسند احمد بن حنبل ص ۲۰۱ ج ۱ (حدیث جعفر بن ابی طالب فی الہجرۃ، قال الحافظ الہیثمی رواہ احمد و رجالہ رجال الصحیح غیر محمد بن اسحاق وقد صرح بالسماع مجمع الزوائد ص ۲۴ ج ۶۔ سیرۃ ابن ہشام ص ۱۱۵ ج ۱

یہ تمام تفصیل مسند احمد اور سیرۃ ابن ہشام میں مذکور ہے صرف دربار میں صحابہ کے سجدہ نہ کرنے کا واقعہ عیون الاثر ص ۱۱۸ ج ۱ میں اجمالاً اور دلائل ابی نعیم ص ۸۱ ج ۱ میں تفصیلاً مذکور ہے اور مجمع الزوائد باب الہجرۃ الی الحبشۃ میں متعدد روایتیں اسی مضمون کی صراحۃً موجود ہیں ص ۲۳ ج ۶ سے ص ۳۲ ج ۶ تک مراجعت کریں۔ زہری فرماتے ہیں کہ میں نے ام سلمہ کی یہ مفصل حدیث عروۃ بن الزبیر سے ذکر کی تو عروہؓ نے مجھ سے یہ کہا کہ تم کو معلوم بھی ہے کہ نجاشی کے اس قول کا کہ اللہ نے مجھ کو بغیر رشوت کے میرا ملک مجھے واپس فرمایا کیا مطلب ہے میں نے کہا نہیں۔ عروہؓ نے کہا کہ ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے مجھ سے بیان کیا کہ نجاشی کا باپ حبشہ کا بادشاہ تھا نجاشی کے سوا اس کا کوئی اور بیٹا نہ تھا۔ بادشاہ کے بھائی یعنی نجاشی کے چچا کے بارہ لڑکے تھے۔

---

[1] ابوموسیٰ اشعری کی روایت میں ہے کہ اس کے بعد نجاشی نے یہ کہا مرحبا بکم وبمن جئتم من عندہ اشہد انہ رسول اللہ وانہ الذی بشر بہ عیسیٰ ولولا ما انا فیہ من الملک لاتیتہ حتی اقبل نعلیہ مرحبا ہو تم کو اور اس کو بھی کہ جس کے پاس سے تم آئے ہو میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں اور تحقیق وہی پیغمبر ہیں جن کی حضرت عیسیٰ نے بشارت دی ہے اور اگر یہ سلطنت کا کام نہ ہوتا تو ضرور آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا اور آپ کے جوتوں کو بوسہ دیتا اور مسلمانوں سے کہہ دیا کہ جب تک چاہو میری زمین میں رہو اور کھانے اور کپڑے کا بھی ہمارے لیے حکم دیا۔ رواہ الطبرانی و رجالہ رجال الصحیح مجمع الزوائد ص ۳۱ ج ۶ باب الہجرۃ الی الحبشۃ

ایک مرتبہ اہل حبشہ کو یہ خیال پیدا ہوا کہ نجاشی تو اپنے باپ کا ایک ہی بیٹا ہے اور بادشاہ کا بھائی کثیر الاولاد ہے اس لیے بادشاہ کو قتل کرکے بادشاہ کے بھائی یعنی نجاشی کے چچا کو بادشاہ بنا لینا چاہیے تاکہ زمانۂ دراز تک اسی خاندان میں بادشاہت کا سلسلہ قائم رہے۔ چنانچہ بادشاہ کو قتل کرکے بادشاہ کے بھائی کو بادشاہ بنا لیا اور نجاشی اپنے چچا کی تربیت میں آگیا۔ نجاشی نہایت ہوشیار اور سمجھدار تھا۔ اسی وجہ سے چچا کی نظر میں جو نجاشی کی وقعت تھی وہ کسی کی نہ تھی نوبت یہاں تک پہنچی کہ بادشاہ کے ہر کام میں نجاشی ہی دخیل نظر آنے لگا۔ اہل حبشہ کو اس کی ہوشیاری سے یہ اندیشہ ہوا کہ کہیں اپنے باپ کا انتقام نہ لے اس لیے بادشاہ سے درخواست کی کہ اس کو قتل کرادے۔ بادشاہ نے کہا کہ کل تو تم نے اس کے باپ کو قتل کیا اور آج اس کے بیٹے کو قتل کرنا چاہتے ہو مجھ سے یہ ناممکن ہے بہت سے بہت یہ ہو سکتا ہے کہ میں اس کو یہاں سے علیحدہ کردوں لوگوں نے اس کو منظور کیا اور نجاشی کو بادشاہ سے لیکر ایک تاجر کے ہاتھ چھ سو درہم میں فروخت کر ڈالا۔ تاجر نجاشی کو لے کر روانہ ہوا۔ شام ہی کو یہ واقعہ پیش آیا کہ بادشاہ پر بجلی گری۔ بادشاہ پر بجلی گرتے ہی مر گیا۔ اب لوگوں میں ہلچل پڑی کہ کس کو بادشاہ بنائیں بارہ بیٹوں میں سے کوئی بھی تخت نشینی کے قابل نظر نہ آیا۔ بارہ کے بارہ اوّل سے آخر تک سب احمق اور نادان تھے۔ اس وقت لوگوں کی یہ رائے ہوئی کہ اگر اپنے ملک کی فلاح و بہبود چاہتے ہو تو نجاشی کو واپس لا کر تخت نشین کرو۔ لوگ نجاشی کی خاطر اس تاجر کی تلاش میں ہر طرف دوڑ گئے۔ اس تاجر سے نجاشی کو واپس لاکر تخت نشین کیا۔ تخت نشینی کے بعد وہ تاجر آیا اور زرِ ثمن کا مطالبہ کیا۔ نجاشی نے اس کے چھ سو درہم واپس دیے۔

ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نجاشی کا قریش کے وفد کو مخاطب بنا کر یہ کہنا کہ اللہ نے بغیر رشوت کے میرا ملک واپس کیا۔ اس واقعہ کی طرف اشارہ تھا (۱) نجاشی کے اس اعلان کے بعد مہاجرین اطمینان کے ساتھ حبش میں مقیم رہے۔

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ ج: ۳، ص: ۷۵

جب رسول اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ ہجرت فرمائی تو اکثر لوگ تو خبر سنتے ہی حبشہ سے مدینہ واپس آگئے جن میں چوبیس آدمی غزوۂ بدر میں شریک ہوئے باقی ماندہ لوگ حضرت جعفرؓ کی معیت میں ۷ھ فتح خیبر کے وقت حبشہ سے مدینہ منورہ پہونچے (عیون الاثر) (فتح الباری باب ہجرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ الی المدینۃ۔

## وفدِ قریش سے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے تین سوال

عروہ بن الزبیر راوی ہیں کہ حضرت جعفرؓ نے نجاشی سے کہا۔ کہ میں ان لوگوں سے کچھ سوالات کرنا چاہتا ہوں آپ ان سے جواب طلب فرمائیں۔

(۱) کیا ہم کسی کے غلام ہیں جو اپنے آقاؤں سے بھاگ کر آئے ہیں۔ اگر ایسا ہے تو بیشک ہم لائق واپسی ہیں۔

نجاشی نے عمرو بن العاص سے مخاطب ہو کر کہا کہ کیا یہ لوگ کسی کے غلام ہیں۔ عمرو بن العاص نے کہا بَلْ اَحْرَارٌ کِرَامٌ۔ غلام نہیں بلکہ آزاد اور شریف ہیں۔

(۲) حضرت جعفرؓ نے نجاشی سے کہا آپ ان سے یہ بھی دریافت کریں کہ کیا ہم کسی کا خون کر کے آئے ہیں۔ اگر ہم کسی کا ناحق خون کر کے آئے ہیں تو آپ بلا تامل ہم کو اولیاء مقتول کے حوالے کر دیجئے۔

نجاشی نے عمرو بن العاص سے مخاطب ہو کر کہا۔

ھل اھرقوا دما بغیر حقہ — کیا یہ لوگ کوئی ناحق خون کر کے آئے ہیں۔

عمرو بن العاص نے کہا

لا قطرۃ من دم۔ — خون کا ایک قطرہ بھی نہیں۔

(۳) حضرت جعفرؓ نے نجاشی سے کہا آپ ان سے یہ بھی دریافت کریں کیا ہم کسی کا کچھ مال لیکر بھاگے ہیں اگر بالفرض ہم کسی کا مال لے کر آئے ہیں تو میں اس کو ادا کرنے کے لیے تیار ہیں

نجاشی نے عمرو بن العاص سے مخاطب ہو کر کہا۔ اگر یہ لوگ کسی کا مال لے کر آئے ہیں تو میں اس کا کفیل اور ضامن اور اس کے تاوان کا ذمہ دار ہوں۔

عمرو بن العاص نے کہا:۔

ولا قیراط — یہ لوگ کسی کا ایک قیراط یعنی ایک پیسہ بھی لیکر نہیں آئے۔

نجاشی نے وفد قریش سے مخاطب ہو کر کہا پھر کس چیز کا مطالبہ ہے

عمرو بن العاص نے کہا ہم اور یہ ایک دین پر تھے ہم اسی دین پر قائم رہے اور ان لوگوں نے اس کو چھوڑ دیا اور ایک نیا دین اختیار کر لیا۔

نجاشی نے صحابہ سے مخاطب ہو کر کہا جس دین کو تم نے چھوڑا اور جس دین کو تم نے اختیار کیا وہ کیا دین ہے۔

حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا۔

| | |
|---|---|
| اما الذی کنا علیہ فدین الشیطان وامر | جس دین پر ہم پہلے قائم تھے وہ شیطان کا دین تھا |
| الشیطان نکفر باللہ ونعبد الحجارۃ و | اور شیطان کا حکم تھا وہ دین یہ تھا کہ ہم اللہ کے |
| اما الذی نحن علیہ فدین اللہ | منکر تھے پتھروں کی عبادت کرتے تھے اور اب |
| عزوجل نخبرک ان اللہ بعث | جس دین پر قائم ہیں وہ اللہ جل شانہٗ کا دین ہے |
| الینا رسولا کما بعث الی الذین | اللہ نے ہماری طرف ایک رسول بھیجا جیسا کہ ہم |
| من قبلنا فاتانا بالصدق والبر و | سے پہلی امتوں کی طرف نبی اور رسول بھیجے پس |
| نہانا عن عبادۃ الاوثان فصدقناہ | وہ رسول سچائی اور نیکی کو لیکر آئے اور ہم کو بتوں |
| وآمنا بہ واتبعناہ۔ فلما فعلنا | کی پرستش سے منع کیا ہم نے ان کی تصدیق کی |
| ذلک عادانا قومنا و | اور ان پر ایمان لائے ان کے پیرو ہو گئے اس پر |
| ارادوا قتل النبی الصادق | ہماری قوم ہماری دشمن ہو گئی اور اس سچے نبی کے |
| وردنا فی عبادۃ الاوثان ففررنا | قتل پر تل گئی اور یہ ارادہ کر لیا کہ ہم کو پھر سے بت پرستی |

| | |
|---|---|
| الیک مبدینا و دماءنا ولواقرمنا قومنا لاستقررنا فذلک خبرنا۔ | میں لوٹا دیں۔پس ہم اپنا ایمان اور اپنی جان لے کر آپ کی طرف بھاگ کر آئے اگر ہماری قوم ہم کو وطن میں رہنے دیتی تو ہم نہ نکلتے یہ ہے ہمارا قصہ (۱) |

حضرت جعفر اور ان کے رفقاء نے جب حبشہ سے مدینہ منورہ کا قصد کیا تو نجاشی نے سب کا سفر خرچ اور زاد راہ دیا اور مزید برآں کچھ ہدایا اور تحائف بھی دیئے اور ایک قاصد ہمراہ کیا اور یہ کہا کہ میں نے جو کچھ تمہارے ساتھ کیا ہے اس کی اطلاع آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کر دینا کہ میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ آپ بلاشبہ اللہ کے رسول ہیں اور آپ سے یہ درخواست کرتا ہوں کہ میرے لیے استغفار یعنی دعاء مغفرت فرمائیں۔

حضرت جعفرؓ فرماتے ہیں کہ ہم حبشہ سے روانہ ہوئے اور آپؐ کی خدمت میں پہنچے آپ نے مجھ کو گلے لگا لیا اور فرمایا کہ میں نہیں جانتا کہ میں فتح خیبر سے زیادہ مسرور ہوں یا جعفر کے آنے سے پھر آپ بیٹھ گئے نجاشی کے قاصد نے کھڑے ہو کر عرض کیا (یا رسول اللہ ﷺ) یہ جعفر آپ کے سامنے موجود ہیں آپ ان سے دریافت فرمالیں کہ ہمارے بادشاہ نے ان کے ساتھ کیا معاملہ کیا ہے۔حضرت جعفر نے کہا بے شک نجاشی نے ہمارے ساتھ ایسا اور ایسا معاملہ کیا۔یہاں تک چلتے وقت ہم کو سواری دی اور توشہ دیا اور ہماری امداد کی اور گواہی دی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس کی بھی گواہی دی کہ آپ یقیناً اللہ کے رسول ہیں اور آپ سے یہ درخواست کی ہے کہ آپ میرے لیے دعائے مغفرت فرمائیں آپؐ اسی وقت اٹھے اور وضو کیا اور تین بار یہ دعا فرمائی

| | |
|---|---|
| اللّٰھم اغفر للنجاشی | اے اللہ تو نجاشی کی مغفرت فرما۔ |

(۱) دلائل ابی نعیم۔ ج: ۱، ص: ۸۰

اور سب مسلمانوں نے آمین کہا۔ حضرت جعفر کہتے ہیں میں نے قاصد سے کہہ دیا کہ جب تم واپس جاؤ تو جو کچھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تم نے دیکھا ہے وہ جاکر بادشاہ سے بیان کر دینا۔ رواہ الطبرانی من طریق اسد بن عمرو عن مجالد وکلاھما ضعیف وقد وثقا (مجمع الزوائد ص ۳۰ ج ۶ باب الہجرۃ الی الحبشۃ) ۱۲۔

## اسلام عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سنہ ۶ نبوی

حضرت عمرؓ کے اسلام کا اصلی اور حقیقی سبب تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا ہے۔

ہیچ عاشق خود نباشد وصل جو — کہ نہ معشوقش بود جویائے او

میل معشوقاں نہانست و ستیر — میل عاشق با دو صد طبل و نفیر

اوّل آپ نے یہ دعا فرمائی کہ اے اللہ یعنی در پردہ ابوجہل اور عمر الخطاب میں سے جو تیرے نزدیک زیادہ محبوب ہو اسی سے اسلام کو عزت دے (رواہ احمد والترمذی وقال حدیث حسن صحیح) ابن عساکرؒ فرماتے ہیں بعد ازاں بذریعہ وحی آپ پر منکشف ہوا کہ ابوجہل اسلام نہ لائے گا تو اس وقت آپ نے خاص حضرت عمر کے لیے یہ دعا فرمائی۔

اللّٰھم ایدا لاسلام بعمر بن الخطاب خاصۃ۔ — اے اللہ خاص عمر بن الخطاب سے اسلام کو قوت دے۔

یہ حدیث سنن ابن ماجہ اور مستدرک حاکم میں مذکور ہے حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ حافظ ذہبیؒ نے بھی حاکم کی موافقت فرمائی۔

غرض یہ کہ حضرت عمر کے اسلام کا اصلی اور حقیقی سبب تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعائے جاذبانہ ہے۔ باقی سبب ظاہری یہ ہے کہ جو حضرت عمر سے منقول ہے۔ وھو ھذا۔

حضرت عمر فرماتے ہیں کہ میں ابتداء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سخت مخالف اور دین

---

۱؎ حضرت عمر حبشہ کی ہجرت اولیٰ کے بعد اور ہجرت ثانیہ سے قبل ۶ھ میں مشرف باسلام ہوئے اور بعض لکھتے ہیں کہ ۵ھ میں اسلام لائے۔ زرقانی ص ۲۷۲ ج ۱۔ اسلام فاروق رضی اللہ عنہ ۱۲

اسلام سے سخت متنفر اور بیزار تھا۔

بُدْ عمر را نام ایں جابت پرست لیک مومن بود نامش در الست

ابوجہل نے یہ اعلان کیا کہ جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کر ڈالے اس کے لیے میں سو اونٹ کا کفیل اور ضامن ہوں۔ عمر کہتے ہیں کہ میں نے بالشافہ ابوجہل سے دریافت کیا کہ تمہاری جانب سے کیا یہ کفالت اور ضمانت صحیح ہے۔ ابوجہل نے کہا ہاں۔ عمر کہتے ہیں کہ میں آپ کے قتل کے ارادہ سے تلوار لے کر روانہ ہوا۔ راستہ میں ایک بچھڑا نظر پڑا جسے لوگ ذبح کرنے کا ارادہ کر رہے تھے میں بھی دیکھنے کے لیے کھڑا ہو گیا۔ یکایک دیکھتا کیا ہوں کہ کوئی پکارنے والا بچھڑے کے پیٹ میں سے پکار کر یہ کہہ رہا ہے۔

| | |
|---|---|
| یا اٰلَ ذَرِیْح ۔ اَمْرٌ نَجِیْح ۔ رَجُلٌ یَصِیْحُ بلسانٍ فصیحٍ یدعوالی شہادۃ ان لاالٰہ الااللّٰہ وان محمدا رسول اللّٰہ | اے آل ذریح ایک کامیاب امر ہے ایک مرد ہے جو فصیح زبان کے ساتھ چیخ رہا ہے لوگوں کو شہادۃ ان لاالٰہ الا اللہ وان محمد رسول اللہ کی طرف بلا رہا ہے۔ |

حضرت عمر فرماتے ہیں کہ یہ آواز سنتے ہی معاً میرے دل میں یہ خیال آیا کہ مجھ کو ہی یہ آواز دی جا رہی ہے اور میں ہی اس آواز کا مخاطب ہوں (رواہ ابونعیم عن طلحہ و عائشہ عن عمر(۱) اور بچھڑے میں سے آواز سنائی دینے کا واقعہ صحیح بخاری میں بھی مذکور ہے (صحیح بخاری باب اسلام عمرؓ)

لیکن عمر پھر بھی اپنے ارادہ سے باز نہ آئے اور آگے بڑھے۔ کچھ قدم چل کر نعیم بن عبداللہ نحام ملے اور پوچھا کہ اے عمر اس دوپہر میں کس ارادہ سے جا رہے ہو عمر نے کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کا ارادہ ہے۔ نعیم نے کہا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو قتل کر کے بنی ہاشم اور بنی زہرہ سے کس طرح بچ سکو گے۔ عمر نے کہا میں گمان کرتا ہوں

(۱) فتح الباری ج: ۷ ص: ۱۳۸

کہ تو بھی صابی (بد دین) ہو گیا ہے اور اپنا آبائی مذہب چھوڑ بیٹھا ہے نعیم نے کہا آپ مجھ سے کیا کہتے ہیں آپ کو معلوم نہیں کہ آپ کی بہن فاطمہ بنت خطاب اور آپ کے بہنوئی سعید بن زید دونوں صابی ہو چکے ہیں اور تمہارا دین چھوڑ کر اسلام قبول کر چکے ہیں۔

عمر یہ سنتے ہی غصہ میں بھرے ہوئے بہن کے گھر پہنچے۔ حضرت خباب جو اُن کی بہن اور بہنوئی کو تعلیم دے رہے تھے وہ حضرت عمر کی آہٹ سنتے ہی چھپ گئے عمر گھر میں داخل ہوئے اور بہن اور بہنوئی سے کہا شاید تم دونوں صابی ہو گئے ہو۔ بہنوئی نے کہا اے عمر اگر تمہارا دین حق نہ ہو بلکہ اس کے سوا کوئی دوسرا دین حق ہو تو بتلاؤ کیا کرنا چاہیے۔ بہنوئی کا یہ جواب دینا تھا کہ عمر ان پر پل پڑے بہن شوہر کے چھڑانے کے لیے آئیں تو ان کو اس قدر مارا کہ چہرہ خون آلود ہو گیا۔ اس وقت بہن نے یہ کہا اے خطاب کے بیٹے تجھ سے جو کچھ ہو سکتا ہے وہ کر لے ہم تو مسلمان ہو چکے ہیں۔ اے اللہ کے دشمن تو ہم کو محض اس لیے مارتا ہے کہ ہم اللہ کو ایک مانتے ہیں۔ خوب سمجھ لے کہ ہم اسلام لا چکے ہیں اگرچہ تیری ناک خون آلود ہو۔

حضرت عمر یہ سن کر کچھ شرمائے اور کہا کہ اچھا وہ کتاب جو تم پڑھ رہے تھے مجھ کو بتلاؤ۔ یہ سنتے ہی حضرت خباب جو مکان کے کسی گوشہ میں چھپے ہوئے تھے فوراً باہر نکل آئے۔ بہن نے کہا:۔

| | |
|---|---|
| انک رجس وانه لا یمسه | تو ناپاک ہے اور قرآن پاک کو پاک ہی |
| الا المطهرون فقم فتوضأ | لوگ چھو سکتے ہیں جاؤ وضو کر کے آؤ |

عمر اٹھے اور وضو یا غسل[1] کیا اور صحیفۂ مطہرہ کو ہاتھ میں لیا جس میں سورۂ طٰہٰ لکھی ہوئی تھی پڑھنا شروع کیا یہاں تک کہ اس آیت پر پہنچے۔

---

[1] اشارة الى اختلاف الروایات فی ذلک

اِنَّنِیْٓ اَنَا اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدْنِیْ وَاَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِذِکْرِیْ۔ (۱)

میں ہی معبود برحق ہوں میرے سوا کوئی معبود برحق نہیں۔ پس میری ہی عبادت کرو اور نماز کو میری یاد کے لیے قائم کر

بے ساختہ بول اٹھے ما احسن ھٰذا الکلام واکرمہ کیا ہی اچھا اور بزرگ کلام ہے۔

حضرت خباب نے عمر سے یہ سن کر کہا کہ اے عمر تم کو بشارت ہو۔ میں امید کرتا ہوں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دُعا تمہارے حق میں قبول ہوئی۔ عمر نے کہا اے خباب مجھے آپؐ کے پاس لے چلو۔

حضرت خباب عمر کو ساتھ لے کر دارارقم کی طرف چلے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام جمع ہوا کرتے تھے۔ دروازہ بند تھا۔ دستک دی اور اندر آنے کی اجازت چاہی یہ معلوم کر کے کہ عمر اندر آنا چاہتے ہیں کوئی شخص دروازہ کھولنے کی جرأت نہ کرتا تھا حضرت حمزہؓ نے فرمایا کہ دروازہ کھول دو اور آنے دو اگر اللہ نے عمر کے ساتھ خیر اور بھلائی کا ارادہ فرمایا ہے تو اللہ اسکو ہدایت دے گا اور اسلام لے آتے گا اور اللہ کے رسول کا اتباع کرے گا ورنہ تم اللہ کے حکم سے اس کے شر سے محفوظ اور مامون ہو گے اور بحمد اللہ عمر کا قتل کر دینا ہم پر کچھ دشوار نہیں اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت حمزہؓ نے فرمایا کہ اگر عمر خیر کے ارادہ سے آرہا ہے تو ہم بھی اس کے ساتھ خیر کا معاملہ کریں گے اور اگر شر کے ارادہ سے آرہا ہے تو اسی کی تلوار سے اسے قتل کریں گے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی دروازہ کھولنے کی اجازت دی۔ دروازہ کھول دیا گیا اور دو شخصوں نے میرے دونوں بازو پکڑے اور آپ کے سامنے لا کر مجھ کو کھڑا کیا آپ نے ان سے فرمایا کہ چھوڑ دو اور میرا کرتہ پکڑ کر اپنی طرف کھینچا اور کہا اے خطاب کے بیٹے اسلام لا اور یہ دُعا فرمائی۔

اَللّٰھُمَّ اھْدِہٖ۔ اے اللہ اس کو ہدایت دے۔

(۱) طٰہٰ - آیۃ : ۱۴

اور ایک روایت میں ہے کہ یہ فرمایا۔

اللّٰھم ھذا عمر بن الخطّاب — اے اللہ یہ عمر بن الخطاب حاضر ہے اے اللہ

اللّٰھم اعز الدّین بعمر بن الخطّاب — اس سے اپنے دین کو عزت دے۔

اور عمر سے مخاطب ہو کر فرمایا۔ اے عمر کیا تو اس وقت تک باز نہ آئے گا جب تک خدائے عزوجل تجھ پر کوئی رسواکن عذاب نازل نہ فرمائے۔

عمر نے عرض کیا یارسول اللہ اسی لیے حاضر ہوں کہ ایمان لاؤں اللہ پر اور اس کے رسول پر اور جو کچھ اللہ کے پاس سے نازل ہوا۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ۔ (۲)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرط مسرت سے باآواز بلند تکبیر کہی جس سے تمام اہل دار نے پہچان لیا کہ مسلمان ہو گئے۔ یہ تمام تفصیل سیرۃ ابن ہشام اور عیون الاثر میں مذکور ہے۔

علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ حضرت عمر کے اسلام کا یہ مفصل واقعہ مسند بزار اور معجم طبرانی اور دارقطنی میں حضرت انسؓ سے اور دلائل بیہقی میں ابن عباسؓ سے اور دلائل ابی نعیم میں حضرت طلحہ اور حضرت عائشہؓ سے مروی ہے۔ (۱)

ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ جب عمر مسلمان ہوئے تو جبریل امین نازل ہوئے اور یہ فرمایا اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمام اہل آسمان حضرت عمر کے اسلام سے مسرور اور خوش ہوئے (رواہ ابن ماجہ والحاکم وصححہ۔ وقال الذہبی فیہ عبداللہ بن خراش ضعفہ الدارقطنی (۲)

حضرت عمر اسلام لائے اور اسی وقت سے دین کی عزت اور اسلام کا ظہور اور غلبہ شروع ہو گیا۔ علی الاعلان حرم میں نماز پڑھنے لگے۔ علانیہ طور پر اسلام کی دعوت و تبلیغ شروع ہو گئی۔ اسی روز سے حق اور باطل کا فرق واضح اور ظاہر ہوا اور رسول اللہ

(۱) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۲۷۶۔ (۲) عیون الاثر۔ ج: ۱، ص: ۱۲۶،
طبقات ابن سعد۔ ج: ۳، ص: ۱۹۳

صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کا نام فاروق رکھا۔ (۱)

چوں عمر شیدائے آں معشوق شد　　حق و باطل راچو دل فاروق شد

زاں نشد فاروق راز ہرے گزند　　کہ بدان تریاق فاروقیش قند

حضرت عمر جب اسلام لے آئے تو یہ خیال پیدا ہوا کہ اپنے اسلام کی ایسے شخص کو اطلاع دوں کہ جو بات کے مشہور کرنے میں خوب ماہر ہو تاکہ سب کو میرے اسلام کی اطلاع ہو جائے چنانچہ میں جمیل بن معمر کے پاس گیا جو اس بات میں مشہور تھا اور کہا اے جمیل تجھ کو معلوم بھی ہے کہ میں مسلمان ہو گیا ہوں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دین میں داخل ہو گیا ہوں۔ جمیل یہ بات سنتے ہی اسی حالت میں اپنی چادر کھینچتا ہوا مسجد حرام کی طرف بھاگا۔ جہاں سرداران قریش جمع تھے وہاں پہنچ کر بآواز بلند یہ کہا۔ اے لوگو عمر صابی ہو گیا ہے۔ عمر فرماتے ہیں میں بھی پیچھے پیچھے پہنچا اور کہا کہ یہ غلط کہتا ہے میں صابی نہیں ہوا میں تو اسلام لایا ہوں اور یہ گواہی دی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ یہ سننا تھا کہ لوگ عمر پر ٹوٹ پڑے اور مارنا شروع کیا اسی میں دن چڑھ گیا۔ اتفاق سے عاص بن وائل سہمی ادھر آنکلے۔ عاص نے دریافت کیا کہ کیا واقعہ ہے لوگوں نے کہا عمر صابی ہو گیا ہے۔ عاص نے کہا تو پھر کیا ہوا۔ ایک شخص نے اپنے لیے ایک امر (دین) کو اختیار کر لیا ہے یعنی پھر تم کیوں مزاحم ہوتے ہو کیا تمہارا گمان ہے کہ بنی عدی اپنے آدمی (یعنی حضرت عمر) کو یوں ہی چھوڑ دیں گے جاؤ میں نے عمر کو پناہ دی ہے۔ عاص کا پناہ دینا تھا کہ تمام مجمع منتشر ہو گیا۔ ابن ہشام صـ۱۲۱ وقال ابن کثیر ھذا اسناد جید قوی۔ کما فی البدایۃ النہایۃ صـ۸۲ جـ۳ اور عاص بن وائل کی پناہ دینے کا واقعہ مختصراً صحیح بخاری میں بھی ہے فتح الباری صـ۱۳۵ جـ۷ باب اسلام عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ (۲)

---

(۱) طبقات ابن سعد - ج : ۳ ، ص : ۱۹۴

(۲) فتح الباری ج : ۷ ، ص : ۱۳۵

# مقاطعہ بنی ہاشم اور صحیفۂ ظالمہ کی کتابت غرّہ محرم الحرام ۷ھ نبوی

جب قریش کی سفارت حبشہ سے ناکام واپسی ہوئی اور یہ معلوم ہوا کہ نجاشی نے حضرت جعفر اور ان کے ساتھیوں کا بہت اکرام کیا۔ ادھر حضرت حمزہ اور حضرت عمر اسلام لے آئے جس سے کافروں کا زور ٹوٹ گیا اور پھر یہ کہ روز بروز مسلمانوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا جاتا ہے اور کوئی حربہ دین حق کے دبانے میں کارگر نہیں ہوتا تب تمام قبائل قریش نے متفقہ طور پر ایک تحریری معاہدہ لکھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور بنی ہاشم اور ان کے تمام حامیوں سے یک لخت تمام تعلقات قطع کر دیئے جائیں کہ نہ کوئی شخص بنی ہاشم سے نکاح کرے اور نہ ان سے میل جول رکھے جب تک کہ بنو ہاشم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کے لیے ہمارے حوالے نہ کر دیں۔

اور اسی مضمون کی ایک تحریر لکھ کر اندرونِ کعبہ آویزاں کر دی گئی۔ منصور بن عکرمہ جس نے اس ظالمانہ اور سفاکانہ معاہدہ کو لکھا اس کو تو اسی وقت من جانب اللہ اس کی سزا مل گئی کہ اس کی انگلیاں شل ہو گئیں اور ہمیشہ کے لیے ہاتھ کتابت سے بیکار ہو گیا ابوطالب نے مجبور ہو کر مع خاندان کے شعب ابی طالب میں پناہ لی بنو ہاشم اور بنو المطلب مؤمن اور کافر سب نے آپ کا ساتھ دیا مسلمانوں نے دین کی وجہ سے دیا اور کافروں نے خاندانی اور نسبی تعلق کی وجہ سے بنو ہاشم میں سے صرف ابولہب قریش کا شریک رہا۔ تین سال مسلسل اسی حصار[1] میں سخت تکلیف کے ساتھ گذارے یہاں تک کہ بھوک سے بچوں کے بلبلانے کی آواز باہر سے سنائی دینے لگی۔ سنگدل سُن سُن کر خوش ہوتے لیکن جو ان میں سے رحم دل تھے ان کو ناگوار گذرا اور رصاف کہا کہ تم کو نظر نہیں آتا کہ منصور بن عکرمہ پر کیا

---

[1] کہا جاتا ہے کہ اس حصار کی ابتدا ۷ھ نبوی محرم میں ہوئی۔ فتح الباری ص ۱۴۷ ج ۷۔

آفت آئی (۱)

اس حصار میں مسلمانوں نے کیکر کے پتے کھا کر زندگی بسر کی۔ سعد بن ابی وقاص فرماتے ہیں کہ میں بھوکا تھا۔ اتفاق سے شب میں میرا پیر کسی تر چیز پر پڑا فوراً زبان پر رکھ کر نگل گیا اب تک معلوم نہیں کہ وہ کیا شے تھی۔ سعد بن ابی وقاص اپنا ایک اور واقعہ بیان فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ شب کو پیشاب کے لیے نکلا راستہ میں ایک اونٹ کی کھال کا سوکھا ہوا چمڑا ہاتھ لگا۔ پانی سے دھو کر اس کو جلایا اور کوٹ چھان کر اس کا سفوف بنایا اور پانی سے اس کو پی لیا۔ تین راتیں اسی سہارے پر بسر کیں۔ نوبت یہاں تک پہنچی کہ جب کوئی تجارتی قافلہ مکہ آتا تو ابولہب اٹھتا اور یہ اعلان کرتا پھرتا کہ کوئی تاجر اصحاب محمد کو کوئی چیز عام نرخوں پر نہ فروخت کرے بلکہ ان سے اضعافاً مضاعفہ قیمت لے اور اگر کوئی نقصان یا خسارہ ہو تو میں اس کا ذمہ دار ہوں۔ صحابہ خریدنے کے لیے آتے مگر نرخ کی گرانی کا یہ عالم دیکھ کر خالی ہاتھ واپس ہو جاتے۔ الغرض ایک طرف اپنی تہیدستی اور دشمنوں کی یہ چیرہ دستی تھی اور دوسری طرف بچوں کا بھوک سے تڑپنا اور بلبلانا تھا (۲)

بعض لوگوں کو اپنے عزیزوں کی اس تکلیف کو دیکھ کر دل دکھتا تھا پوشیدہ طور پر ان کے کچھ کھانے پینے کا سامان بھیجتے۔ ایک دن کا واقعہ ہے کہ حکیم بن حزام اپنی پھوپھی حضرت خدیجہ کے لیے غلام کو ہمراہ لیکر کچھ غلہ لے جا رہے تھے۔ جاتے ہوئے ابوجہل نے دیکھ لیا اور کہا کیا تم بنو ہاشم کے لیے غلہ لیے جاتے ہو۔ میں تم کو ہرگز غلہ نہ لے جانے دوں گا اور سب میں تم کو رسوا کروں گا۔

اتفاق سے ابوالبختری سامنے سے آگیا۔ واقعہ معلوم کر کے ابوجہل سے کہنے لگا ایک شخص

(۱) طبقات ابن سعد۔ ج: ۱، ص: ۱۳۹، عیون الاثر، سیرۃ ابن ہشام ج۔ ۱، ص: ۱۲۲۔ زاد المعاد۔ ج: ۲، ص: ۳۶، فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۴۶ (۲) روض الانف۔ ج: ۱، ص: ۲۲۲۔

بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر

اپنی پھوپھی کے لیے غلہ بھیجتا ہے تم اس میں کیوں مزاحمت کرتے ہو۔ ابوجہل کو غصہ آگیا اور سخت سُست کہنے لگا۔ ابوالبختری نے اونٹ کی ہڈی اٹھا کر ابوجہل کے سر پر اس زور سے ماری کہ سر زخمی ہوگیا۔ مار کھانے سے زیادہ ابوجہل کو اس کی تکلیف پہنچی کہ حضرت حمزہؓ کھڑے ہوئے شعب ابی طالب میں یہ واقعہ دیکھ رہے تھے (سیرۃ ابن ہشام ص ۱۲۳ ج ۱)۔

انہیں تکلیف اور مصائب کی بنا پر بعض رحم دلوں کو اس عہد کو توڑنے کا خیال پیدا ہوا۔ سب سے پہلے ہشام[۲] بن عمرو کو خیال آیا کہ افسوس ہم تو کھائیں پئیں اور ہمارے خویش و اقارب دانہ دانہ سے ترسیں اور فاقے پر فاقے کھینچیں۔ جب رات ہوتی تو ایک اونٹ غلہ کا شعب ابی طالب میں لے جا کر چھوڑ دیتے۔

ایک روز ہشام بن عمرو یہی خیال لے کر زہیر بن امیہ کے پاس گئے۔ جو عبدالمطلب کے نواسے اور عاتکہ بنت عبدالمطلب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی کے بیٹے تھے۔ جا کر یہ کہا اے زہیر کیا تم کو یہ پسند ہے کہ تم جو چاہو کھاؤ اور پہنو اور نکاح کرو اور تمہارے ماموں ایک ایک دانہ کو ترسیں۔ خدا کی قسم اگر ابوجہل کے ماموں اور ننہیال کے لوگ اس حال میں ہوتے تو ابوجہل ہرگز ہرگز ایسے عہد نامہ کی پروا نہ کرتا۔ زہیر[۳] نے کہا افسوس میں تنہا ہوں۔ تنہا کیا کر سکتا ہوں۔ کاش ایک ہم خیال اور مل جائے تو پھر میں اس کام کیلئے کھڑا ہوں۔ ہشام بن عمرو وہاں سے اُٹھے اور مطعم بن عدی کے پاس گئے اور ان کو ہم خیال بنایا مطعم نے بھی

---

حاشیہ گزشتہ صفحہ[۱] حکیم ابن حزام زمانۂ جاہلیت سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دوست تھے بعثت کے بعد بھی آپ سے محبت رکھتے تھے فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے۔ احسان اور صلہ رحمی آپ کا فطری اور جبلی امر تھا۔ حکیمؓ نے جب دارالندوہ کو حضرت معاویہؓ کے ہاتھ ایک لاکھ درہم میں فروخت کیا تو عبداللہ بن زبیر نے ملامت کی تو حکیم نے جواب دیا اے میرے بھتیجے میں نے اس کے عوض جنت میں ایک مکان خرید لیا ہے اور وہ ایک لاکھ درہم کل کے کل فقراء پر تقسیم کرا دیئے۔ حکیم نے ایک سو بیس سال کی عمر میں ۵۰ھ یا ۵۴ھ میں وفات پائی ۱۲ اصابہ ص ۳۴۹ ج ۱ ۱۲ [۲] ہشام بن عمرو رضی اللہ عنہ فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے اصابہ ص ۳ ج ۳ ۱۲ [۳] زہیر بن ابی امیہ رضی اللہ عنہ فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے۔ اصابہ ص ۵۵۲ ج ۱ ۱۲

یہی کہا کہ ایک آدمی اور اپنا ہم خیال بنا لینا چاہیے۔

ہشام وہاں سے روانہ ہوئے اور ابوالبختری اور بعد ازاں زمعۃ بن الاسود کو اپنا ہم خیال بنایا۔

جب یہ پانچ آدمی اس عہد کے توڑنے پر آمادہ ہو گئے تو سب نے ایک زبان ہو کر یہ کہا کہ کل جب سب جمع ہوں اس وقت اس کا ذکر اٹھایا جائے۔ زہیر نے کہا ابتداء میں کروں گا۔ صبح ہوئی اور لوگ مسجد میں جمع ہوئے۔ زہیر اُٹھے اور کہا اے اہل مکہ بڑے افسوس اور غیرت کی بات ہے کہ ہم تو کھائیں اور پئیں اور پہنیں اور نکاح اور بیاہ کریں اور بنو ہاشم فاقہ سے مریں۔ خدا کی قسم جب تک یہ صحیفۂ قاطعہ اور ظالمہ چاک نہ کیا جائے گا میں اس وقت تک نہ بیٹھوں گا۔ ابوجہل نے کہا خدا کا یہ عہد نامہ کبھی نہیں پھاڑا جا سکتا۔

زمعۃ بن الاسود نے کہا خدا کی قسم ضرور پھاڑا جائے گا جس وقت یہ عہد نامہ لکھا گیا تھا ہم اسی وقت راضی نہ تھے۔ ابوالبختری نے کہا کہ زمعہ سچ کہتا ہے ہم بھی راضی نہ تھے۔ مطعم نے کہا بے شک یہ دونوں سچ کہتے ہیں۔ ہشام بن عمرو نے پھر اس کی تائید کی ابوجہل مجلس کا یہ رنگ دیکھ کر حیران رہ گیا اور یہ کہا کہ یہ تو رات کا طے کیا ہوا معاملہ معلوم ہوتا ہے (۱)

اسی اثناء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوطالب کو یہ خبر دی کہ اس عہد نامہ کو باستثناء اسماء الٰہی کیڑوں نے کھا لیا ہے اور باسمک اللّٰھم کے علاوہ جو بطور عنوان ہر تحریر کے شروع میں لکھا جاتا تھا تمام حروف کو کیڑے چاٹ گئے ہیں۔

ابوطالب نے یہ واقعہ قریش کے سامنے بیان کیا اور کہا میرے بھتیجے نے آج ایسی خبر دی ہے اور میرے بھتیجے نے کبھی جھوٹ نہیں بولا اور نہ ان کی کوئی بات آج تک غلط ثابت ہوئی۔ آؤ بس اسی پر فیصلہ ہے اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خبر صحیح اور سچ نکلے تو تم اس ظلم و ستم سے باز آؤ اور اگر غلط نکلے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہارے حوالے کرنے کے لیے بالکل تیار

(۱) تاریخ طبری ج ۲، ص: ۲۲۸، سیرۃ ابن ہشام ج ۱، ص: ۱۳۰۔

ہوں چاہے تم ان کو قتل کرنا اور چاہے زندہ چھوڑنا۔ لوگوں نے کہا اے ابو طالب آپ نے بیشک انصاف کی بات کہی اور اسی وقت عہد نامہ منگایا گیا۔ دیکھا تو واقعی سوائے خدا کے نام کے تمام حروف کو کیڑوں نے کھالیا تھا۔ دیکھتے ہی ندامت اور شرمندگی سے سب کی گردنیں جھک گئیں۔ اس طرح اس ظالمانہ عہد نامہ کا خاتمہ ہوا۔ سنہ نبوی میں ابو طالب اور آپ کے تمام رفقاء اُس درّہ سے باہر آئے۔ بعد ازاں ابو طالب حرم میں پہنچے اور بیت اللہ کا پردہ پکڑ کر ابو طالب اور ان کے رفقاء نے یہ دعا مانگی اے اللہ جن لوگوں نے ہم پر ظلم کیا اور ہماری قرابتوں کو قطع کیا اور ہماری آبروؤں کو حلال سمجھا ان سے ہمارا بدلہ اور انتقام لے۔

یہ روایت طبقات ابن سعد میں ابن عباس اور عاصم بن عمر بن قتادہ اور ابوبکر بن عبدالرحمٰن بن الحارث اور عثمان بن ابی سلیمان اور عکرمہ اور محمد بن علیؓ سے مروی ہے طبقات ابن سعد ص ۱۳۹ ج ۱ تا ص ۱۴۱ و تاریخ طبری ص ۲۲۹ ج ۲۔

ابو طالب نے اس بارے میں ایک قصیدہ بھی پڑھا جس کا ایک شعر یہ ہے۔

الم یاتکم ان الصحیفۃ مُزِّقَتْ وان کل مالم یرضہ اللہ یفسدُ

کیا تم کو خبر نہیں کہ وہ عہد نامہ چاک کیا گیا اور جو چیز خدا کے نزدیک ناپسند ہوتی ہے وہ اسی طرح سے خراب اور برباد ہوتی ہے۔ خصائص کبریٰ ص ۱۵۱ ج ۱

حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ اسی عرصہ میں جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور بنو ہاشم شعب ابی طالب میں محصور تھے۔ ابو طالب نے وہ قصیدہ لامیہ لکھا کہ جو مشہور ہے۔ کذا فی البدایۃ والنہایۃ ص ۸۵ ج ۲

اس طرح تین سال کی مسلسل مصیبت کا خاتمہ ہوا اور سنہ نبوی میں یعنی ہجرت سے تین سال پیشتر شعب ابی طالب سے باہر نکلے۔ فتح الباری ص ۱۴۴ ج ۷ باب تقاسم المشرکین علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

## ہجرت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اسی عرصہ[۱] میں کہ جب بنو ہاشم شعب ابی طالب میں محصور تھے ابوبکرؓ حبشہ کی ہجرت کی

---

[۱] فتح الباری ص ۱۸۱ ج ۸ و کذا فی البدایۃ والنہایۃ ص ۹۵

کی نیت سے نکلے تاکہ مہاجرین[1] حبشہ سے جا ملیں) جب مقام برک الغماد پر پہنچے تو قبیلۂ قارہ کے سردار ابن الدغنہ سے ملاقات ہوئی۔

ابن الدغنہ نے پوچھا اے ابوبکر کہاں کا قصد ہے۔ ابوبکر نے کہا میری قوم نے مجھ کو نکال دیا ہے یہ چاہتا ہوں کہ خدا کی زمین میں سیاحت کروں اور اپنے رب کی عبادت کروں۔

ابن الدغنہ نے کہا اے ابوبکر تم جیسا آدمی نہ نکلتا ہے اور نہ نکالا جاتا ہے تم ناداروں کے لیے سامان مہیا کرتے ہو۔ صلہ رحمی کرتے ہو لوگوں کے بوجھ (قرضہ و ناوان) اٹھاتے ہو مہمان نواز ہو۔ حق کے معین اور مددگار ہو۔ میں تم کو اپنی پناہ میں لیتا ہوں۔ تم لوٹ جاؤ۔ سرداران قریش کی موجودگی میں بیت اللہ کا طواف کیا اور سرداران قریش سے مخاطب ہو کر کہا کہ ابوبکر جیسا آدمی نہیں نکلتا اور نہیں نکالا جاتا کیا ایسے شخص کو نکالتے ہو جو ناداروں کے لیے سامان مہیا کرتا ہے اور صلہ رحمی کرتا ہے لوگوں کے بوجھ اٹھاتا ہے۔ مہمان نواز ہے۔ حق کا معین اور مددگار ہے۔ میں نے ان کو پناہ دی ہے۔

قریش نے ابن الدغنہ کی پناہ کو تسلیم کیا اور یہ کہا کہ آپ ابوبکر سے یہ کہہ دیں کہ اپنے گھر میں خدا کی عبادت کریں نمازیں پڑھیں قرآن کی تلاوت کریں لیکن اعلان نہ کریں۔ علانیہ طور پر نماز نہ پڑھیں۔ باآواز بلند قرآن کی تلاوت نہ کریں اس سے ہمیں تکلیف ہوتی ہے۔ علاوہ ازیں ہم کو یہ اندیشہ ہے کہ ہماری عورتیں اور بچے کہیں اسلام پر مفتون نہ ہو جائیں۔ ابن الدغنہ ابوبکر سے یہ کہہ کر لوٹ گئے۔ ابوبکر صرف اپنے گھر میں خدا کی عبادت کرنے لگے۔ بعد چندے ابوبکر نے اپنے مکان کے صحن میں ایک مسجد بنالی کہ اس میں نماز پڑھتے اور قرآن تلاوت کرتے۔

قریش کے بچے اور عورتیں ٹوٹے پڑتے اور تعجب سے لگاتار ٹکٹکی باندھے ہوئے ابوبکر کو دیکھتے رہتے جس کو دیکھتے اس کی نظر کا منتہیٰ[2] اور غایت ابوبکر تھے ابوبکر خدا کے خوف سے

---

[1] بین القوسین عبارت روایت کا جزء نہیں یہ تشریحی جملہ ہے جو فتح الباری سے لیا گیا ہے۔

فتح الباری صفحہ ۱۸۰ ج ۷ و زرقانی صفحہ ۲۸۸ ج ۱ - (۱) بخاری شریف: ج ۱، ص: ۲۲۷، ص: ۵۵۲

[2] فتح الباری ج: ۷، ص: ۸۱

بہت رونے والے مرد تھے مگر باوجود مرد ہونے کے تلاوت قرآن کے وقت اپنی آنکھوں کے مالک نہیں رہتے تھے ہزار کوشش بھی کریں تو اپنی آنکھوں کو تھام نہیں سکتے تھے۔ (اسی وجہ سے سامعین سننے والے اپنے دلوں کے مالک نہیں رہتے تھے ہزار کوشش بھی کریں مگر ابوبکر کی تلاوت کے وقت دلوں کو تھام نہیں سکتے تھے۔)

سرداران قریش نے جب یہ حال دیکھا تو گھبرا گئے اور فوراً ہی ابن الدغنہ کو بلا بھیجا اور ابن الدغنہ سے یہ شکایت کی ہم نے ابوبکر کو آپ کے کہنے سے اس شرط پر پناہ دی تھی کہ وہ اپنے گھر میں مخفی اور پوشیدہ طور پر خدا کی عبادت اور بندگی کریں۔ علانیہ طور پر خدا کی عبادت اور بندگی نہ کریں اور علانیہ طور پر نماز اور قرآن نہ پڑھیں۔ اب ابوبکر نے خلاف شرط علی الاعلان نماز اور قرآن پڑھنا شروع کر دیا ہے جس سے ہم کو اپنے بچوں اور عورتوں کے بگڑ جانے (یا سنور جانے) کا اندیشہ ہے آپ ابوبکر سے کہہ دیجیے کہ اپنی شرط پر قائم رہیں یا آپ کے امان اور پناہ کو واپس کر دیں ہم آپ کی پناہ کو توڑنا نہیں چاہتے۔ ابوبکر نے کہا کہ میں تمہارے امان اور پناہ کو واپس کرتا ہوں اور صرف اللہ عزوجل کے امان اور پناہ پر راضی ہوں۔ (۱)

## فائدہ جلیلہ:

ابن الدغنہ نے ابوبکرؓ کے جو اوصاف بیان کیے ہیں وہ بعینہ وہ اوصاف ہیں کہ جو حضرت خدیجہؓ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے شمار کیے تھے (جیسا کہ بعثت نبوی کے بیان میں گذر چکے ہیں) جس سے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا فضل و کمال اور مقام صدیقیت کا مقام نبوت سے قرب اور اتصال کا پتہ چلتا ہے۔

عارفین محققین کے نزدیک مقام صدیقیت اور مقام نبوت کے مابین کوئی اور مقام

---

(۱) بخاری کے لفظ یہ ہیں یعجبون منہ وینظرون الیہ کلام عرب میں کلمۂ الی انتہاء غایت کے لیے آتا ہے ہم نے اس عبارت میں کلمۂ الی کے ترجمہ اور مدلول کی طرف اشارہ کیا ہے۔

نہیں مقام صدیقیت کی نہایت مقام نبوت کی بدایت سے جا کر ملتی ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

# عام الحزن والملال

## ابو طالب اور خدیجہ الکبریٰ رضہ کا انتقال

شعب ابی طالب سے نکلنے کے چند روز ہی بعد ماہ رمضان یا شوال سنہ نبوی میں ابو طالب نے انتقال کیا اور پھر تین یا پانچ دن بعد حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے انتقال کیا (۱)

مسند احمد اور بخاری اور مسلم اور نسائی میں ہے کہ جب ابو طالب مرنے لگے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے پاس آئے ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بھی وہاں موجود تھے آپ نے فرمایا اے چچا تم ایک مرتبہ لا الہ الا اللہ کہہ لو تاکہ خدا کے سامنے تمہاری شفاعت اور سفارش کے لیے مجھ کو ایک حجت اور دلیل مل جائے۔

ابوجہل اور عبداللہ بن امیہ نے کہا اے ابو طالب کیا تم عبدالمطلب کی ملت کو چھوڑتے ہو۔ ابو طالب نے لا الہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا اور آخری کلمہ جو ان کی زبان سے نکلا وہ یہ تھا علی ملۃ عبدالمطلب یعنی عبدالمطلب کے دین پر ہوں۔

ابو طالب تو یہ کہہ کر مر گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ میں برابر ابو طالب کے لیے استغفار یعنی دعائے مغفرت کرتا رہوں گا۔ جب تک خدا کی طرف سے میں منع نہ کیا جاؤں۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَنْ يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا أُولِي قُرْبَىٰ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ

پیغمبر اور مسلمانوں کے لیے جائز نہیں کہ مشرکین کے لیے دعا مغفرت کریں اگرچہ ان کے رشتہ دار ہی کیوں نہ ہوں جبکہ یہ ظاہر ہو گیا کہ

(۱) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۲۹۱، ۲۹۶۔

لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ (توبہ، ۱۱۳) — یہ لوگ دوزخی ہیں یعنی کفر پر مرے ہیں۔

اور یہ آیت بھی نازل ہوئی۔

اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ (قصص، ۵۶) — آپ جس کو چاہیں ہدایت نہیں کر سکتے لیکن اللہ جس کو چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے۔

حضرت عباسؓ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ اپنے چچا کے کیا کام آتے وہ آپ کے حامی اور مددگار تھے۔ آپ نے فرمایا وہ ٹخنوں تک آگ میں ہے۔ اگر میں شفاعت نہ کرتا تو جہنم کی تہ میں ہوتے (بخاری شریف باب قصہ ابی طالب)

---

۱؎ علامہ سہیلی روض الانف ص میں اور حافظ ابن سید الناس عیون الاثر ص ۱۳۳ ج ۱ میں اور حافظ عسقلانی فتح الباری ص ۱۴۸ ج ۷ میں فرماتے ہیں کہ حضرت عباسؓ کا یہ سوال اس پر دلالت کرتا ہے کہ وہ روایت جو ایمان ابی طالب کے بارے میں حضرت عباس کی طرف منسوب ہے، وہ صحیح نہیں وہ روایت یہ ہے کہ مرتے وقت ابو طالب کے ہونٹ ہل رہے تھے حضرت عباس نے کان لگا کر سنا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا آپ نے جس کلمہ کے لیے کہا تھا ابو طالب نے وہی کلمہ کہا ہے آپ نے فرمایا میں نے نہیں سنا اھ۔ اس لیے کہ اگر حضرت عباس نے ابو طالب کو کلمہ شہادت کہتے سنا تھا تو پھر اس سوال کے کیا معنی اور بالفرض اگر یہ روایت صحیح بھی ہو تو آیات قرآنیہ اور بخاری و مسلم اور دیگر کتب صحاح کی مشہور و معروف احادیث اور روایات مستندہ کے مقابلہ میں حجت نہیں ہو سکتی چہ جائیکہ وہ روایت ضعیف اور منقطع بھی ہو علامہ شبلی ابن اسحاق کی اس ضعیف اور منقطع روایت سے بخاری اور مسلم اور صحاح ستہ کی تمام روایات صحیحہ کو رد کر کے ابو طالب کا ایمان ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ علامہ کے نزدیک ایوان کسریٰ کے زلزلہ کی روایت اس لیے ناقابل اعتبار تھی کہ صحیح بخاری و صحیح مسلم بلکہ صحاح ستہ میں کہیں اس کا پتہ نہیں تھا ایوان کسریٰ کی حدیث کا اگر صحاح ستہ میں کہیں پتہ نہیں تھا تو صحاح ستہ میں اس کے خلاف بھی کوئی ایک حرف نہ تھا اور ابن اسحاق کی اس روایت کے خلاف صحاح ستہ میں صحیح اور صریح روایتیں موجود ہیں۔ نیز علامہ کی تحقیق یہ ہے کہ محمد بن اسحاق اس لیے مجروح ہیں کہ وہ یہود اور نصاریٰ سے روایت کرتے تھے اور ان کو ثقہ سمجھتے تھے پس معلوم کہ ایسے شخص کی روایت سے صحیحین اور صحاح ستہ کی روایات کو رد کرنے کے لیے علامہ کیسے آمادہ ہو گئے نیز ایمان ابو طالب کے بارے میں جس قدر بھی روایتیں ہیں تقریباً کل کی کل وہ ایسے ہی حضرات سے مروی ہیں کہ جو معاذ اللہ ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کے کفر کے بھی راوی ہیں۔ حافظ عسقلانی نے اصابہ ص ۱۱۵ ج ۴ ذکر ابی طالب میں اس پر مفصل کلام کیا ہے حضرات اہل علم اصابہ کے علاوہ البدایۃ والنہایہ ص ۱۲۴ ج ۳ تا ص ۱۲۶ ج ۳ کی اور زرقانی شرح مواہب ص ۲۹۱ ج ۱ کی بھی مراجعت کریں۔

**نکتہ :** علامہ سہیلیؒ فرماتے ہیں۔ ابوطالب سر سے پیر تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت وحمایت میں غرق تھے۔ صرف قدم بجائے اسلام کے ملت عبد المطلب پر تھے اس لیے عذاب قدموں پر مسلط کیا گیا۔ رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ جب ابوطالب مر گئے تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کا گمراہ چچا مر گیا۔ آپ نے فرمایا جاؤ دفن کر آؤ میں نے عرض کیا کہ وہ تو مشرک مرا ہے آپ نے فرمایا کہ ہاں دفن کر آؤ۔ یہ حدیث ابوداؤد اور نسائی میں ہے۔ (۱) حافظ عسقلانی اصابہ میں فرماتے ہیں کہ ابن خزیمہ نے اس حدیث کو صحیح بتلایا ہے۔

ایک روایت میں ہے کہ جب حضرت علیؓ ابوطالب کے دفن سے فارغ ہو کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا۔ اِغْتَسِلْ غسل کرلو۔ اسی بنا پر فقہاء اور علماء کا یہ قول ہے کہ کافر و مشرک کی تجہیز وتکفین کے بعد غسل کرنا مستحب ہے جیسا کہ اور احادیث میں بھی آیا ہے۔

حافظ تورپشتیؒ فرماتے ہیں کہ اسی حدیث سے ائمہ مجتہدین اور خصوصاً امام ابوحنیفہ اور امام شافعیؒ نے دفن کافر کے جواز پر استدلال کیا ہے۔ نیز اس مسئلہ پر استدلال کیا ہے کہ مسلمان کافر کا وارث نہیں ہوتا اس لیے کہ ابوطالب کے چار بیٹے تھے۔ طالبؓ۔ عقیلؓ۔ جعفرؓ علیؓ ابوطالب کی میراث فقط طالب اور عقیل کو ملی جو باپ کے طریقہ پر تھے اور علی اور جعفر کو نہیں ملی کہ یہ دونوں مسلمان تھے۔ کذا فی المعتمد فی المعتقد۔

---

(۱) فتح الباری ج : ۷، ۱۴۸

(۲) عیون الاثر۔ ج : ۱، ص : ۱۳۲

تنبیہ: اہل سنت والجماعت کا[1] متفقہ عقیدہ یہی ہے کہ ابو طالب کفر ہی پر مرے جیسا کہ آیات اور احادیث سے واضح ہو چکا ہے۔ حافظ توربشتی لکھتے ہیں کہ ابو طالب کا کفر حد تواتر کو پہنچ چکا ہے اور علماء سلف اور ائمہ دین کا یہی مسلک ہے۔ روافض کا یہ مسلک ہے کہ ابو طالب ایمان پر مرے اور ابو بکر کفر پر مرے جاننا چاہیے کہ ایمان کے لیے محبت اور جان نثاری کافی نہیں نبوت و رسالت کی تصدیق و شہادت کے بغیر مؤمن نہیں ہو سکتا۔ فافہم ذالک واستقم۔

## دعوت اسلام کے لیے طائف کا سفر

ابو طالب کے بعد آپ کا کوئی حامی اور مددگار نہ رہا اور حضرت خدیجہؓ کے رخصت ہو جانے سے کوئی تسلی دینے والا اور غمگسار نہ رہا اس لیے آپ نے قریش مکہ کی چیرہ دستیوں سے مجبور ہو کر اخیر شوال سنہ ۱۰ نبوی میں طائف کا قصد فرمایا کہ شاید یہ لوگ اللہ کی ہدایت کو قبول کریں اور اس کے دین کے حامی اور مددگار ہوں۔ زید بن حارثہؓ کو ہمراہ لیکر طائف تشریف لے گئے عبد یالیل۔ مسعود۔ حبیب ان تینوں بھائیوں پر جو وہاں کے سرداروں میں سے تھے اسلام پیش کیا۔ بجائے اس کے کہ کلمۂ حق کو سنتے نہایت سختی سے آپ کو جواب دے دیا ایک نے کہا کیا خدا نے کعبہ کا پردہ چاک کرنے کے لیے تجھ کو نبی بنا کر بھیجا ہے ایک نے کہا کیا خدا کو اپنی پیغمبری کے لیے تمہارے سوا اور کوئی نہیں ملا۔ ایک نے کہا خدا کی قسم میں تم سے ہی کلام نہ کروں گا۔ اگر واقع میں اللہ نے تجھ کو اپنا رسول بنا کر بھیجا ہے تو تیرے کلام کا رد کرنا سخت خطرناک ہے۔ مگر اس نادان نے یہ نہ سمجھا کہ اللہ کے پیغمبر کے ساتھ استہزاء اور

---

[1] اہل سنت کا یہ متفقہ عقیدہ ہے لہذا علامہ شبلی کا سیرۃ النبی صفحہ ۱۸۱ جلد ۱ تقطیع کلاں میں یہ لکھنا کہ ابو طالب کے اسلام کے متعلق اختلاف ہے محض تلبیس ہے اور دھوکہ ہے۔ اہل سنت میں ان کے کفر کے متعلق کوئی اختلاف نہیں البتہ روافض ابو طالب کے ایمان کے قائل ہیں اور ظاہر ہے کہ روافض کا اختلاف قابل اعتبار نہیں جو فرقہ ابو بکر و عمر کو بلکہ کل صحابہ کو کافر و منافق سمجھتا ہو اس کا اختلاف کب قابل اعتبار و التفات ہو سکتا ہے۔ ۱۲۔

تمسخر کرنا اس سے بھی زیادہ سخت ہے) اور اگر تم اللہ کے رسول نہیں تو پھر قابل خطاب اور لائق التفات نہیں اور بعد ازاں اوباش اور بازاری لڑکوں کو اکسا دیا کہ وہ آپ پر پتھر برسائیں اور آپ کی ہنسی اڑائیں۔ ظالموں نے اس قدر پتھر برسائے کہ آپ زخمی ہو گئے۔ جب آپ زخموں کی تکلیف سے بیٹھ جاتے تو یہ بدنصیب آپ کے بازو پکڑ کر دوبارہ پتھر برسانے کے لیے کھڑا کر دیتے اور ہنستے

زید بن حارثہ جو اس سفر میں آپ کے ہمراہ تھے وہ آپ کو بچاتے اور یہ کوشش کرتے کہ جو پتھر بھی آئے وہ بجائے آپ کے مجھ پر گرے۔ اسی میں زید بن حارثہ کا تمام سر زخمی ہو گیا اور آپ کے پاؤں میں اس قدر زخمی ہو گئے کہ ان سے خون بہنے لگا۔

طائف سے واپسی میں عتبہ بن ربیعہ اور شیبہ بن ربیعہ کا باغ پڑتا تھا وہاں ایک درخت کے سایہ میں دم لینے کے لیے آپ بیٹھ گئے اور یہ دعا مانگی۔

| | |
|---|---|
| اللّٰھم الیک اشکو ضعف قوتی | اے اللہ میں تجھ سے اپنی کمزوری اور تدبیر |
| وقلۃ حیلتی وھوانی علی الناس | کی کمی اور لوگوں کی بے توقیری کی شکایت کرتا |
| یا ارحم الراحمین انت رب المستضعفین | ہوں اے ارحم الراحمین تو کمزوروں کا خاص |
| الی من تکلنی الی عدو بعید | طور پر مربی اور مددگار ہے تو مجھے کس کے |
| یتجھمنی ام الی صدیق قریب | سپرد کرے گا کسی غضبناک اور ترش رُو |
| ملکتہ امری ان لم تکن | دشمن کی طرف یا کسی دوست کی طرف |
| غضبانا علی فلا ابالی غیر ان | کہ جس کو تو میرے امور کا مالک بنائے۔ اگر |
| عافیتک اوسع لی اعوذ بنور | مجھ سے ناراض نہ ہوں تو پھر مجھے کسی کی |
| وجھک الذی اشرقت لہ | بھی پروا نہیں مگر تیری عافیت اور |
| الظلمات وصلح علیہ امر | سلامتی میرے لیے باعث صد سہولت ہے |
| الدنیا والآخرۃ من تنزل | میں پناہ مانگتا ہوں۔ تیری بزرگ ذات کے |

| | |
|---|---|
| بی غضبك او يحل | وسیلے سے جس سے تمام ظلمتیں منور ہوئیں اور |
| بی سخطك ولك العتبیٰ | اسی نور سے دنیا اور آخرت کا کارخانہ چل رہا ہے |
| حتیٰ ترضیٰ ولاحول | میں اس سے پناہ مانگتا ہوں کہ تیرا غضب[1] یا ناراضی مجھ پر |
| ولا قوة الابك ۔ | اترے اور صرف مقصود تجھ ہی کو منانا اور راضی کرنا ہے |
| (اخرجہ ابن اسحاق | بندہ میں کسی شر سے پھرنے اور خیر کے کرنے کی قدرت نہیں |
| والطبرانی ) | مگر جتنی تیری بارگاہ سے عطا ہوجاتی ۔ |

اجابت دُعا کے لیے تو نبوت و رسالت ہی کا وصف کافی تھا۔ کیونکہ ہر نبی مستجاب الدعوات ہوتا ہے لیکن اس وقت وصف نبوت کے علاوہ اضطرار و مظلومیت غربت اور مسافرت کا بھی اضافہ ہوگیا۔ حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے اَمَّن یُّجِیۡبُ الۡمُضۡطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَکۡشِفُ السُّوۡٓءَ

پھر یہ کہ مظلوم اور مسافر ہر ایک کے بارہ میں جداگانہ حدیث میں آیا ہے کہ مظلوم اور مسافر کی دعا بلاشبہ قبول ہوتی ہے۔

بترس از آہ مظلوماں کہ ہنگام دعا کردن　　اجابت از در حق بہر استقبال می آید

پس ایسی ذات ستودہ صفات کی دعا کا کیا پوچھنا کہ جو نبی اور رسول بھی ہو مضطر بھی ہو مظلوم بھی ہو غریب اور مسافر بھی ہو۔ ایسی دعا کا زبان سے نکلنا تھا کہ اجابت[1] کے دروازے کھل گئے۔ وہی عتبہ اور شیبہ کہ جن کا دل اب تک پتھر سے زیادہ سخت تھا۔ آپ کی اس بے کسی اور مظلومیت کو باغ کے اندر بیٹھے دیکھ رہے تھے۔ دیکھ کچھ نرمائے اور خون قرابت اور رگ حمیت جوش میں آئی۔ اپنے عداس کو بلا کر کہا کہ ایک طبق میں انگور رکھ کر اس شخص کے پاس لے جاؤ اور ان سے کہو کہ اس میں سے تھوڑا بہت کچھ ضرور کھائیں۔ عداس نے آپ کے سامنے وہ طبق لاکر رکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بسم اللہ پڑھ کر کھانا شروع کیا عداس

[1] اشارہ اس طرف ہے کہ آئندہ جو کچھ اسلام کو ترقی نصیب ہوئی اس کا مبدا یہی دُعا ہے۔ ۱۲

نے کہا خدا کی قسم اس شہر میں تو کوئی شخص بھی اس کلام کا کہنے والا نہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عداس سے فرمایا کہ تم کس شہر کے باشندے ہو اور تمہارا دین اور مذہب کیا ہے عداس نے کہا میں شہر نینویٰ[1] کا باشندہ ہوں اور مذہباً نصرانی ہوں آپ نے فرمایا اُسی نینویٰ کے جہاں اللہ کے نیک بندے یونس بن متّٰی رہتے تھے۔ عداس نے کہا آپ کو یونس بن متّٰی کا کیا علم ؟

آپ نے فرمایا وہ میرے بھائی نبی تھے اور میں بھی نبی ہوں۔ عداس نے آپ کی پیشانی اور ہاتھوں اور پیروں کو بوسہ دیا اور یہ کہا اشہد[2] انک عبد اللہ ورسولہ جب عداس آپ کے پاس سے واپس آیا تو عتبہ اور شیبہ نے کہا کہ تو اس شخص کے ہاتھ اور پیروں کو کیوں بوسہ دیتا تھا۔ یہ شخص کہیں تجھ کو تیرے دین سے نہ ہٹا دے۔ تیرا دین اس کے دین سے بہتر ہے ۱۲۔ (۳)

حکیم ابن حزامؓ سے مروی ہے کہ جب عتبہ اور شیبہ قریش مکہ کے ساتھ ہو کر جنگ بدر کے لیے تیار ہوئے تو عداس نے عتبہ اور شیبہ کے پیر پکڑ لیے اور یہ کہا اللہ کی قسم وہ اللہ کے رسول ہیں یہ لوگ اپنی مقتل کی طرف کھنچے جا رہے ہیں۔

عداسؓ بیٹھے رو رہے تھے کہ عاص بن شیبہ وہاں سے گذرا۔ عداسؓ سے پوچھا کیوں روتے ہو۔ عداس نے کہا اپنے ان دونوں سرداروں کی وجہ سے رو رہا ہوں یہ اس وقت اللہ کے رسول کے مقابلہ میں جا رہے ہیں۔ عاص بن شیبہ نے کہا واقع میں وہ اللہ کے رسول ہیں۔ عداسؓ نے کہا ہاں خدا کی قسم بلاشبہ تمام دنیا کی طرف اللہ کے رسول ہو کر آئے ہیں (۴)

---

[1] نینویٰ موصل کے علاقہ میں ایک شہر ہے زرقانی صفحہ ۲۹۹ ج ۱ ۔۱۲ [2] یہ تمام واقعہ ہم نے عیون الاثر سے نقل کیا ہے صرف اشہد انک عبد اللہ ورسولہ عداس کی یہ شہادت حافظ عسقلانی نے بحوالہ سیرۃ سلیمان تیمی اصابہ صفحہ ۲۴۶ ج ۲ ترجمہ عداس میں اس شہادت کا ذکر کیا ہے (۳) عیون الاثر ج ۱، ص: ۱۳۴۔ البدایۃ والنہایۃ ج ۳، ص ۱۳۵ (۴) اصابہ ج: ۲، ص: ۲۶۷۔

حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ میں نے ایک بار عرض کیا یارسول اللہ آپ پر کیا اُحُدْ سے بھی زیادہ سخت دن گذرا ہے۔ آپ نے فرمایا تیری قوم سے جو تکلیفیں پہنچی سو پہنچی لیکن سب سے زیادہ سخت وہ دن گذرا کہ جس دن میں نے اپنے آپ کو عبدیالیل کے بیٹے پر پیش کیا اس نے میری بات کو قبول نہیں کیا۔ میں وہاں سے نہایت غمگین اور رنجیدہ واپس ہوا۔ مقام قرن الثعالب میں پہنچ کر کچھ افاقہ ہوا۔ یکایک جو سر اٹھایا تو دیکھتا کیا ہوں کہ ایک ابر مجھ پر سایہ کیے ہوئے ہے اور اس میں جبریل امین موجود ہیں۔ جبریل نے وہیں سے مجھ کو آواز دی کہ آپ کی قوم نے آپ کو جو جواب دیا ہے وہ اللہ نے سن لیا ہے۔ اس وقت اللہ نے آپ کے پاس ملک الجبال (پہاڑوں کے فرشتہ) کو بھیجا ہے تاکہ آپ اس کو جو چاہیں وہ حکم دیں۔

اتنے میں ملک الجبال "پہاڑوں کے فرشتہ" نے مجھ کو آواز دی اور مجھ کو سلام کیا اور یہ کہا اے محمد اللہ نے مجھ کو آپ کے پاس بھیجا ہے میں ملک الجبال ہوں (پہاڑوں کا فرشتہ ہوں) تمام پہاڑ میرے تصرف میں ہیں۔ آپ جو چاہیں مجھ کو حکم دیں۔ اگر آپ حکم دیں تو ان دونوں پہاڑوں کو (جن کے مابین اہل مکہ اور اہل طائف رہتے ہیں) ملا دوں جس سے تمام لوگ پس جائیں۔

آپ نے فرمایا نہیں۔ میں اللہ سے امید کرتا ہوں کہ اللہ ان کی نسل میں ایسے لوگ پیدا کرے گا جو صرف اس وحدہٗ لاشریک لہٗ کی عبادت کریں گے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں گے۔

یہ تمام روایت صحیح بخاری باب ذکر الملائکہ میں ہے صرف خط کشیدہ جملے معجم طبرانی کی روایت کا ترجمہ ہیں ۱۲۔ (۱)

## ایک ضروری تنبیہ:

باوجود سخت سے سخت ایذاؤں کے اُس رحمتِ عالم، رأفتِ مجسم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

(۱) فتح الباری ج ۶، ص: ۲۲۵۔

وشفقت وکرم نے ان لوگوں کی ہلاکت اور بربادی کی اس لیے دعا نہیں مانگی کہ یہ لوگ اگرچہ ایمان نہیں لائے مگر ان کی نسل میں سے خدا کے مطیع اور فرمانبردار اور مخلصین اور جاں نثار پیدا ہوں گے۔

برخلاف سیدنا نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے (میری جان اور روح ان پر فدا ہو) جب ان کو یہ امید منقطع ہو گئی اور وحی الٰہی سے یہ معلوم کرا دیا گیا کہ جن کو ایمان لانا تھا وہ ایمان لا چکے باقی ماندہ لوگ نہ خود ایمان لائیں گے اور نہ ان کی اولاد میں سے کوئی خدا کا ماننے والا بندہ پیدا ہوگا۔ تب سیدنا نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اُن کی ہلاکت اور بربادی کی دعا فرمائی۔ کما قال تعالیٰ۔

وَاُوْحِيَ اِلٰى نُوْحٍ اَنَّهٗ لَنْ يُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ فَلَا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ۝ (۱)

اور نوح کے پاس وحی بھیجی گئی کہ اب آپ کی قوم میں سے کوئی ایمان نہیں لائے گا، مگر جو پہلے لا چکا ہے پس آپ ان کے افعال کی وجہ سے غمگین نہ ہوں۔

اس کے بعد نوح علیہ السلام نے یہ دعا فرمائی :۔

رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا ۝ اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ يُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ۝ (۲)

اے پروردگار کافروں میں سے زمین پر ایک بسنے والا بھی نہ چھوڑ۔ اگر آپ ان کو چھوڑ دیں گے تو تیرے بندوں کو گمراہ کریں گے اور سوائے کافر اور فاجر کے کسی کو نہیں جنیں گے۔

نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بذریعہ وحی کے معلوم ہو چکا تھا کہ نہ یہ ایمان لائیں گے اور نہ ان کی نسل میں سے ایمان لائے گا۔ آئندہ جو بھی پیدا ہوگا وہ کافر و فاجر اور خداوند ذوالجلال کا نافرمان ہی پیدا ہوگا۔ اس لیئے یہ دعا فرمائی کہ اے اللہ اب اپنے کسی منکر اور مکذب کو زمین پر باقی مت چھوڑ۔ یہ اگر زندہ رہیں گے تو بھی تیرے نافرمان ہوں گے اور ان کی ذریت اور اولاد بھی تیری نافرمان ہوگی۔ جب ایمان ہی سے ناامیدی ہو گئی تو اب شفقت و رحمت

کا کوئی محل ہی باقی نہ رہا۔ یہ کارخانۂ عالم بھی اسی وقت تک قائم ہے کہ جب تک کوئی اس خداوند ذوالجلال کا نام لیوا باقی ہے۔ جب زمین پر کوئی خداوند ذوالجلال کا نام لینے والا نہ رہے گا۔ اسی وقت یہ تمام کارخانہ درہم و برہم کر دیا جائے گا۔

# طائف سے واپسی اور جنات کی حاضری

واپسی میں آپ نے چند روز مقام نخلہ میں قیام کیا۔ ایک رات آپ نماز پڑھ رہے تھے کہ نصیبین کے سات جن اس طرف سے گزرے اور کھڑے ہو کر آپ کا قرآن سنا اور چلے گئے آپ کو ان کی آمد کا بالکل علم نہیں ہوا۔ یہاں تک کہ یہ آیت نازل ہوئی۔

وَاِذْ صَرَفْنَاۤ اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۚ فَلَمَّا حَضَرُوْهُ قَالُوْۤا اَنْصِتُوْا ۚ فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا اِلٰى قَوْمِهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ۝ قَالُوْا يٰقَوْمَنَاۤ اِنَّا سَمِعْنَا كِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ يَهْدِيْۤ اِلَى الْحَقِّ وَاِلٰى طَرِيْقٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ يٰقَوْمَنَاۤ اَجِيْبُوْا دَاعِيَ اللّٰهِ وَاٰمِنُوْا بِهٖ يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ وَمَنْ لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللّٰهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْاَرْضِ وَلَيْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖۤ

اور اس وقت کو یاد کیجیے کہ جب ہم نے جنات کی ایک جماعت کو آپ کی طرف بھیجا تاکہ آپ کا قرآن سنیں پس جب وہ حاضر ہو گئے تو آپس میں کہنے لگے کہ خاموش رہو یعنی اس کلام کو سنو پس جب قرآن پڑھا جا چکا یعنی آپ کی نماز ختم ہو گئی تو یہ لوگ اپنی قوم کی طرف واپس ہوئے تاکہ ان کو آگاہ کریں جا کر یہ بیان کیا ہم عجیب کتاب سن کر آئے ہیں جو موسیٰ علیہ السلام کے بعد نازل ہوئی جو پہلی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے اور حق و راہ راست کی رہنمائی کرتی ہے۔ اے ہمارے بھائیو! اللہ کے داعی کی دعوت قبول کرو اور اس پر ایمان لاؤ۔ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہوں

اَوْلِيَآءُ اُولٰٓئِكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝ (۱) (البدایۃ والنہایۃ ص ۱۳۷ ج ۳)

کو معاف کرے گا اور جو اللہ کے داعی کی دعوت کو قبول نہ کرے تو وہ روئے زمین میں چھوٹ کر کہیں نکل نہیں سکتا اور نہ اسکا کوئی حامی ہوگا ایسے لوگ صریح گمراہی میں ہیں۔

جب مکہ کے قریب پہونچے تو زید بن حارثہؓ نے عرض کیا کہ مکہ میں کس طرح داخل ہوں گے۔ مکہ ہی والوں نے تو آپ کو نکالا ہے۔ آپ نے فرمایا اے زید اللہ تعالیٰ اس مصیبت سے رہائی کی کوئی صورت ضرور پیدا فرمائے گا اور اللہ ہی اپنے دین کا حامی اور مددگار ہے اور یقیناً وہ اپنے نبی کو سب پر غالب کرے گا۔ پھر آپ نے غار حرا پر پہنچ کر اخنس بن شریق کے پاس پیام بھیجا کہ کیا میں آپ کی پناہ میں مکہ آسکتا ہوں؟ اخنس نے کہا میں قریش کا حلیف ہوں اس لیے میں پناہ نہیں دے سکتا۔ بعد ازاں یہی پیام سہیل بن عمرو کے پاس بھیجا سہیل نے کہا کہ بنو عامر بنو کعب کے مقابلہ میں پناہ نہیں دے سکتے۔ بعد ازاں آپ نے مطعم بن عدی کے پاس یہ پیام بھیجا کہ کیا میں آپ کی پناہ میں مکہ آسکتا ہوں؟ مطعم نے آپ کی فرمائش قبول کی اپنے بیٹوں اور قوم کے لوگوں کو بلا کر حکم دیا کہ ہتھیار لگا کر حرم کے دروازے پر کھڑے رہیں۔ میں نے محمدؐ کو پناہ دی ہے اور خود بھی اونٹ پر سوار ہو کر حرم کے پاس آکر کھڑا ہوا اور پکار کر کہا اے گروہِ قریش! میں نے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو پناہ دی ہے کوئی ان سے تعرض نہ کرے۔

آپؐ حرم میں تشریف لائے اور حجر اسود کو بوسہ دیا اور طواف کر کے ایک دوگانہ ادا فرمایا اور مکان واپس تشریف لے گئے۔ مطعم اور اس کے بیٹے آپؐ کو حلقہ میں لیے ہوئے تھے (۳)

---

(۱) سورہ احقاف: آیۃ: ۲۹۔۳۲

عہ اصل الفاظ یہ ہیں یا زید ان اللہ جاعل لماتری فرجا و مخرجا و ان اللہ ناصر دینہ و مظھر نبیہ۔ طبقات ابن سعد ج ۱، ص: ۱۴۲ (۳) طبقات ابن سعد ج ۱، ص: ۱۴۲، زاد المعاد ج ۲، ص: ۴۷۔

مطعم کے اسی احسان کی بنا پر، بدر کے دن اسیران بدر کی بابت آپ نے یہ ارشاد فرمایا۔

لوکان المطعم بن عدی حیا فکلمنی فی ھؤلاء النتنی لترکتھم لہ (عیون الاثر صفحہ ۱۳۶ ج ۱)

اگر آج مطعم بن عدی زندہ ہوتا اور پھر مجھ سے ان گندوں کے بارے میں کچھ کلام کرتا تو میں اس کی رعایت سے ان سب کو یک لخت چھوڑ دیتا۔

## اِسلام طفیل بن عمرو دوسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اسی عرصہ میں طفیل عمرو دوسی، مکہ آئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مصروف تبلیغ تھے طفیل شریف النسب ہونے کے علاوہ بہت بڑے شاعر اور بہت بڑے زیرک اور فہیم اور مہمان نواز تھے۔ قریش سے حلیفانہ تعلقات رکھتے تھے۔

جب آپ مکہ آئے تو قریش کے کچھ آدمی آپ کے پاس آئے اور یہ کہا کہ ہم میں ایک شخص ظاہر ہوا ہے جس نے تمام قوم میں تفرقہ ڈال دیا ہے اس کا کلام مثل سحر اور جادو کے ہے کہ باپ اور بیٹے اور بھائی بھائی اور میاں بیوی کے مابین جدائی ڈالتا ہے۔ آپ اس سے بچتے رہیں ہمیں اندیشہ ہے کہ آپ اور آپ کی قوم کہیں اس مصیبت میں مبتلا نہ ہو جائے۔ جہاں تک ممکن ہو آپ اس کی کوئی بات نہ سنیں۔ قریش نے انکو اس قدر ڈرایا کہ انھوں نے اپنے کانوں میں کپڑے ٹھونس لیے کہ کہیں اتفاقی طور پر اس شخص کا کلام کان میں نہ پڑ جائے۔ یہاں تک کہ لوگ مجھ کو ذوالقطنتین کہنے لگے۔ اتفاقاً ایک روز مسجد حرام کی طرف گیا۔ دیکھتا کیا ہوں کہ آپ کھڑے ہوئے بیت اللہ کے سامنے نماز پڑھ رہے ہیں۔

طفیلؓ کہتے ہیں کہ میں آپ کے قریب جا کر کھڑا ہوا۔ میں اگرچہ یہ چاہتا تھا کہ آپؐ کا کلام سنوں مگر خداوند ذوالجلال یہ چاہتا تھا کہ اپنا کچھ کلام مجھ کو سنائے۔ چنانچہ بلا اختیار یہ کلام میں نے سن پایا۔ نہایت اچھا اور بھلا معلوم ہوا۔ اس وقت میں نے اپنے دل میں یہ کہا کہ میں تو مرد عاقل اور بڑا شاعر ہوں مجھ پر کسی کلام کا حسن اور قبح مخفی نہیں رہ سکتا۔

میں یہ کلام ضرور سنوں گا اگر عمدہ اور مستحسن ہے تو قبول کر دوں گا اور اگر قبیح اور نازیبا ہے تو چھوڑ دوں گا۔ چنانچہ جب آپؐ حرم سے واپس ہوئے تو میں آپ کے پیچھے ہولیا۔ جب آپ دولت کدہ پہ پہنچے تو آپؐ سے عرض کیا کہ آپ کی قوم نے مجھے آپ کا کلام سننے سے اس قدر ڈرایا کہ کانوں میں کپڑے ٹھونس لیے تاکہ آپ کا کلام نہ سُن سکوں۔ مگر خدا کی مشیت نے انکار کیا کہ میں آپؐ کا کلام نہ سنوں۔ آپ کا کلام جو کان میں پڑا تو بہت بھلا معلوم ہوا۔ آپ اپنا دین مجھ پر پیش کیجیے۔ آپؐ نے اسلام پیش کیا اور میرے سامنے قرآن کی تلاوت فرمائی۔ ایک روایت میں ہے کہ سورۂ اخلاص اور معوذتین کی تلاوت فرمائی۔ خدا کی قسم میں نے قرآن کریم سے بہتر کبھی کوئی کلام سنا ہی نہیں اور اسلام سے زیادہ معتدلؔ اور متوسط کسی دین کو نہیں پایا اور اسی وقت مسلمان ہوگیا۔

اور آپؐ سے عرض کیا اے اللہ کے نبی میں اپنی قوم کا سردار ہوں یہ ارادہ ہے کہ واپسی کے بعد اپنی قوم کو اسلام کی دعوت دوں آپ اللہ سے دعا کیجیے کہ اللہ تعالیٰ مجھ کو کوئی نشانی عطا فرمائے کہ جو اس بارے میں میری معین اور مددگار ہو۔ آپؐ نے دُعا فرمائی۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لَّهٗ اٰيَةً ۔ اے اللہ اس کے لیے کوئی نشانی پیدا فرما۔

---

ؔ یہ اسلام کا ایک خاص طرۂ امتیاز ہے کہ اس کا ہر حکم معتدل اور متوسط ہے افراط اور تفریط سے پاک ہے ہر حکم میں توسط اور اعتدال اور میانہ روی ہے۔ مثلاً اسلام نے نہ تم کو انتقام کو واجب کیا اور نہ عفو کو لازم گردانا بلکہ انتقام کی اجازت دی اور دشمنوں کو معاف کرنے کی ترغیب دی اور عفو کو تقویٰ اور پرہیزگاری کے زیادہ قریب بتلایا۔ اسلام نے علم کے لیے اسراف اور بخل دونوں کو ممنوع قرار دیا نہ مسرف اور فضول خرچ بنیں اور نہ بخیل بلکہ بین بین رہیں اور جن لوگوں کے قلوب توکل اور قناعت سے لبریز ہیں کہ مال کا وجود اور عدم ان کی نظروں میں برابر ہو چکا ہے ایسے حضرات کو اسلام نے اجازت دی ہے کہ وہ اپنا پورا مال خدا کی راہ میں خیرات کریں۔ وقس علیٰ ہذا۔

چنانچہ جب میں اپنی بستی کے قریب پہنچا تو میری آنکھوں کے مابین چراغ کے مانند ایک نور پیدا ہوگیا میں نے اللہ سے دعا کی اے اللہ اس نور کو بجائے چہرہ کے کسی اور جگہ منتقل فرما۔ میری قوم کے لوگ کہیں اس کو مُثلہ[1] نہ سمجھیں اور یہ خیال نہ کریں کہ آبائی مذہب چھوڑنے کی وجہ سے اس کی صورت بدل گئی۔ وہ نور اسی وقت میرے کوڑے کی طرف منتقل ہوگیا اور وہ کوڑا مثل ایک قندیل اور لالٹین کے بن گیا۔

جب صبح ہوئی تو اول اپنے باپ کو اسلام کی دعوت دی اور پھر بیوی کو۔ دونوں نے کپڑے پاک کیے اور غسل کیا اور مشرف باسلام ہوئے اور بیوی سے یہ کہا کہ اگر تجھ کو یہ خدشہ ہو کہ بتوں کے چھوڑنے سے کہیں بچوں کو کسی قسم کا ضرر نہ پہنچے تو میں اس کا ذمہ دار ہوں۔

بعد ازاں قبیلۂ دوس کو اسلام کی طرف بلایا۔ مگر دوس[2] نے اسلام قبول کرنے میں تامل کیا۔ میں دوبارہ مکہ مکرمہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا اے اللہ کے نبی! دوس نے اسلام کی دعوت کو قبول نہیں کیا۔ آپ ان پر بددعا کیجیے آپ نے ہاتھ اٹھا کر یہ دعا فرمائی۔

اَللّٰھُمَّ اھْدِ دَوْسًا وَّائْتِ بِھِمْ۔ اے اللہ قبیلۂ دوس کو ہدایت دے اور مسلمان بنا کر یہاں بھیج۔

اور طفیل سے فرمایا جاؤ نرمی سے اسلام کی طرف بلاؤ۔ آپ کی ہدایت کے مطابق لوگوں کو اسلام کی طرف بلاتا رہا۔ ۵ ہجری تک ستر یا اسی گھرانے اسلام کے حلقہ بگوش بن گئے۔ ان سب کو ۷ھ میں اپنے ساتھ لے کر مدینہ منورہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔

فتح مکہ کے بعد میں نے آپ سے درخواست کی کہ عمرو بن حممہ کے بُت ذو الکفین کے جلانے کی اجازت دیجیے۔ آپ نے اجازت دی طفیل روانہ ہوئے اور پہنچ کر بُت کو جلایا بت جلاتے جاتے تھے اور یہ پڑھتے جاتے تھے۔

---

[1] ہیئت بدل جانے کو مُثلہ کہتے ہیں ۱۲ [2] حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ اس وقت قوم میں سوائے ابوہریرہ کے کوئی اسلام نہ لایا۔ ۱۲ اصابہ صفحہ ۲۲۶ ج ۲۔

يَا ذَا الْكَفَيْنِ لَسْتُ مِنْ عِبَادِكَا

مِيلَادُنَا أَكْبَرُ مِنْ مِيلَادِكَا　قُدُمُ

اے ذوالکفین میں تیری پرستش کرنے والوں میں سے نہیں۔ میری پیدائش تیری پیدائش سے مقدم ہے۔

إِنِّيْ حَشَوْتُ النَّارَ فِيْ فُؤَادِكَا

أَمْنَا　میں نے تیرے اندر خوب آگ بھری ہے

نصف قبیلہ دوس تو پہلے ہی مسلمان ہو چکا تھا۔ باقی ماندہ نصف بھی اس بُت کے جلانے سے شرک اور بت پرستی سے تائب ہو کر حلقہ اسلام میں آگیا۔

ایک روایت میں ہے کہ طفیل جب اپنی قوم میں پہنچے تو اندھیری رات تھی اور پانی برس رہا تھا راستہ نظر نہ آیا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے یہ نور پیدا فرمایا۔ لوگ دیکھ کر بہت متعجب ہوئے اور حضرت طفیل کو گھیر لیا اور کوڑے کو پکڑنے لگے۔ وہ نور لوگوں کی انگلیوں سے چھنتا تھا۔

جب اندھیری رات ہوتی تو یہ کوڑا اسی طرح روشن ہو جاتا۔ اسی وجہ سے حضرت طفیل ذی النُّور (نور والے) کے لقب سے مشہور ہوئے (۱)

## فائدہ

اولیاء اللہ کی کرامتیں، انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوٰۃ اللہ کے معجزات کا نمونہ ہوتی ہیں۔ جس طرح علماء ربانیین علم و حکمت میں انبیاء و مرسلین کے وارث ہوتے ہیں۔ اسی طرح علی حسب المدارج کرامات اور خوارق عادات میں بھی حضرات

(۱) الاستیعاب ج: ۲، ص ۲۳۱،

الاصابہ ج ۳، ص: ۲۲۵،

الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۳۶

انبیاء کے وارث ہوتے ہیں۔ چنانچہ حدیث میں ہے۔

العلماء ورثۃ الانبیاء — علماء انبیاء کے (علمی) وارث ہیں۔

لہٰذا حضرت طفیل رضی اللہ عنہ کی یہ کرامت حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزۂ ید بیضاء کا کا ایک نمونہ معلوم ہوتی ہے۔ واللہ اعلم

نیز سورۂ تحریم میں حق جل شانہ صحابہ کے حق میں ارشاد فرماتے ہیں

يَوْمَ لَا يُخْزِى اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ نُوْرُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ (۱)

قیامت کے دن اللہ تعالیٰ نبی کریم اور ان کے ساتھ ایمان لانے والوں کو رسوا نہیں کرے گا۔ ان کا نور اُن کے سامنے اور داہنے دوڑتا ہوگا۔

عجب نہیں کہ حضرت طفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ نور اُس نور کا نمونہ ہو کہ جو قیامت کے دن حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کی خاص طور پر رہ نمائی کرے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل سے طفیل کو یہ نور دنیا ہی میں دکھلا دیا گیا۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

---

(۱) التحریم، آیۃ، ۸ ـ

(۲) طبقات ابن سعد ج ۴، ص: ۱۷۵، سیرت ابن ہشام ج ۱، ص ۱۳۵، الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۳۵، دلائل ابی نعیم ج ۱، ص: ۷۸، الاصابہ ج ۲، ص: ۲۲۰

# اسرار و معراج

طائف[1] سے واپسی کے بعد حق جل و علا نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک اور مسجد اقصیٰ سے سبع سموات تک اسی جسم اور روح کے ساتھ بحالت بیداری ایک ہی شب میں سیر کرائی جس کو "اسرار و معراج" کے نام موسوم کیا جاتا ہے جس کا مفصل بیان انشاء اللہ تعالیٰ معجزات کے بیان میں آئے گا) علماء سیر کا اس میں اختلاف ہے کہ کس سال آپ کو معراج ہوئی؟ علماء کے اس بارے میں دس قول ہیں:

(۱) ہجرت سے چھ ماہ قبل معراج ہوئی۔

(۲) ہجرت سے آٹھ مہینہ پیشتر

(۳) ہجرت سے گیارہ مہینہ پیشتر

(۴) ہجرت سے ایک سال پیشتر

(۵) ہجرت سے ایک سال اور دو ماہ پیشتر

(۶) ہجرت سے ایک سال اور تین ماہ پیشتر

(۷) ہجرت سے ایک سال اور پانچ ماہ پیشتر

(۸) ہجرت سے ایک سال اور چھ ماہ پیشتر

(۹) ہجرت سے تین سال پیشتر

(۱۰) ہجرت سے پانچ سال پیشتر

یہ تمام اقوال تفصیل کے ساتھ فتح الباری باب المعراج میں مذکور ہیں۔ راجح قول

[1] حافظ ابن قیم زاد المعاد میں سفر طائف کا واقعہ بیان کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ اس کے بعد آپ کو معراج ہوئی جس سے معلوم ہوا کہ حافظ ابن قیم کے نزدیک اسرار اور معراج کا واقعہ طائف سے واپس آنے کے بعد پیش آیا۔ جس کا حاصل یہ ہوا کہ معراج سنہ ۱۰ نبوی میں ہوئی۔ ۱۲

یہ ہے کہ حضرت خدیجہؓ کی وفات کے بعد اور بیعتِ عقبہ سے پہلے معراج ہوئی جیسا کہ اوّل کے آٹھ قول اس پر متفق ہیں کہ حضرت خدیجہؓ کی وفات کے بعد معراج ہوئی غرض یہ کہ کثرت اسی جانب ہے۔ نیز یہ امر روایات سے ثابت ہے کہ حضرت خدیجہ پانچ نمازیں فرض ہونے سے پہلے ہی وفات پاگئیں اور یہ بھی مسلّم ہے کہ حضرت خدیجہؓ شعب ابی طالب میں آپ کے ہمراہ تھیں۔ شعب ابی طالب سے نکلنے کے بعد ان کا انتقال ہوا اور یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ آپ اور آپ کے رفقاء شعب ابی طالب سے ۱۰ نبوی میں باہر نکلے۔ لہٰذا ان تمام مقدمات سے نتیجہ یہی نکلا کہ معراج ۱۰ نبوی کے بعد ۱۱ نبوی میں سفر طائف سے واپسی کے بعد کسی مہینہ میں ہوئی۔ رہا یہ امر کہ کس مہینہ میں ہوئی اس میں اختلاف ہے۔ ربیع الاوّل یا ربیع الآخر۔ یا رجب یا رمضان یا شوال میں ہوئی پانچ قول ہیں۔ مشہور یہ ہے کہ رجب کی ستائیسویں شب میں ہوئی۔ ہذا ما ظہر لی بعد مراجعۃ شرح المواہب ص ۳۰۶ ج ۱۔ واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

**نکتہ:**

۱۰ نبوی گذر گیا۔ ابتلاء اور آزمائش کی سب منزلیں طے ہو چکیں۔ ذلت اور رسوائی کی کوئی نوع ایسی باقی نہ رہی کہ جو خداوند ذوالجلال کی راہ میں نہ برداشت کی گئی ہو اور ظاہر ہے کہ خدائے رب العزت کی راہ میں ذلت اور رسوائی کا انجام سوائے عزت اور رفعت اور سوائے معراج اور ترقی کے کیا ہو سکتا ہے؟

چنانچہ جب شعب ابی طالب اور سفر طائف سے ذلت انتہا کو پہنچ گئی تو خداوند ذوالجلال نے اسراء و معراج کی عزت سے سرفراز فرمایا اور آپ کو اس قدر اونچا کیا کہ افضل الملائکۃ المقربین[1] یعنی جبریل بھی پیچھے اور نیچے رہ گئے اور ایسے مقام تک سیر کرائی

---

[1] اشارۃ الی ما اخرجہ الطبرانی بسند ضعیف عن ابن عباسؓ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم الا اخبرکم بافضل الملائکۃ جبرائیل۔ کذا فی روح المعانی ص ۱۰ ج ۱۵

کہ جو کائنات کا منتہیٰ ہے یعنی عرشِ عظیم تک جس کے بعد اب اور کوئی مقام نہیں۔

اسی وجہ سے بعض عارفین کا قول ہے کہ عرش تک سیر کرانے میں ختم نبوت کی طرف اشارہ ہے کیونکہ تمام کائنات عرش پر ختم ہو جاتی ہیں۔ کتاب وسنت سے عرش کے بعد کسی مخلوق کا وجود ثابت نہیں۔ اسی طرح نبوت و رسالت کے تمام کمالات آپ پر ختم ہیں۔ فافہم ذٰلک واستقم۔

## تفصیل واقعۂ معراج

قال اللہ عزوجل سُبْحٰنَ الَّذِیْۤ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِیَهٗ مِنْ اٰیٰتِنَاؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ (ترجمہ) پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے خاص بندہ یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو رات کے ایک قلیل حصہ میں مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک لے گیا جس سے اصل مقصود یہ تھا کہ آپ کو آسمانوں کی سیر کرائیں اور وہاں کی خاص خاص نشانیاں آپ کو دکھلائیں۔ جن کا کچھ ذکر سورۂ نجم[1] میں فرمایا ہے کہ آپ سدرۃ المنتہیٰ تک تشریف لے گئے اور وہاں جنت وجہنم و دیگر عجائب قدرت کا مشاہدہ فرمایا۔ تحقیق اصلی سننے والا اور اصلی دیکھنے والا حق تعالیٰ ہے وہی جس کو چاہتا ہے اپنی قدرت کے نشانات دکھلاتا ہے اور پھر وہ بندہ اللہ کی تبصیر سے دیکھتا ہے اور اللہ کے اسماع سے سنتا ہے۔

اصطلاح علماء میں مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک کی سیر کو اسراء کہتے ہیں اور مسجد اقصیٰ سے سدرۃ المنتہیٰ تک کی سیر کو معراج کہتے ہیں اور بسا اوقات اوّل سے آخر تک کی پوری سیر کو اسراء اور معراج کے لفظ سے تعبیر کرتے ہیں۔ معراج کو معراج اس لیے کہتے ہیں کہ معراج

---

[1] کما قال تعالیٰ: وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰىۙ عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰىؕ اِذْ یَغْشَى السِّدْرَةَ مَا یَغْشٰىۙ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰیٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى

کے معنی سیڑھی کے ہیں۔ مسجد اقصیٰ سے برآمد ہونے کے بعد حضور کے لیے جنت سے ایک سیڑھی لائی گئی جس کے ذریعہ حضور آسمان پر چڑھے جیسا کہ ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں اس سیڑھی کا ذکر آیا ہے (۱) قرآن کریم میں تو یہ واقعہ اسی قدر اجمالاً مذکور ہے البتہ احادیث میں اس کی تفصیل آئی ہے جن کا خلاصہ یہ ہے۔

ایک شب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ام ہانی کے مکان میں بستر استراحت پر پر آرام فرما رہے تھے۔ نیم خوابی کی حالت تھی کہ یکایک چھت پھٹی اور چھت سے جبریل امین اترے اور آپ کے ہمراہ اور بھی فرشتے تھے آپ کو جگایا اور مسجد حرام کی طرف لے گئے۔ وہاں جاکر آپ حطیم میں لیٹ گئے اور سو گئے۔ جبرئیل امین اور میکائیل نے آکر آپ کو جگایا اور آپ کو بیر زم زم پر لے گئے اور لٹا کر آپ کے سینۂ مبارک کو چاک کیا اور قلب مبارک کو نکال کر زم زم کے پانی سے دھویا اور ایک سونے کا طشت لایا گیا جو ایمان اور حکمت سے بھرا ہوا تھا۔ اس ایمان اور حکمت کو آپ کے دل میں بھر کر سینہ کو ٹھیک کر دیا اور دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت لگائی گئی (جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبین ہونے کی حسی اور ظاہری علامت ہے) بعد ازاں براق لایا گیا۔ براق ایک بہشتی جانور کا نام ہے جو خچر سے کچھ چھوٹا اور حمار سے کچھ بڑا سفید رنگ برق رفتار تھا۔ جس کا ایک قدم منتہائے بصر پر پڑتا تھا جب اس پر سوار ہوئے تو شوخی کرنے لگا۔ جبریل امین نے کہا اے براق یہ کیسی شوخی ہے تیری پشت پر آج تک حضورؐ سے زیادہ کوئی اللہ کا مکرم اور محترم بندہ سوار نہیں ہوا۔ براق شرم کی وجہ سے پسینہ پسینہ ہو گیا اور حضور کو لے کر روانہ ہوا۔ جبریل و میکائیل آپ کے ہمرکاب تھے۔ اس شان کے ساتھ حضورؐ روانہ ہوئے۔

اور بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جبریل امین نے حضور کو پکڑ کر براق پر سوار کیا اور خود نبی کریم کے ردیف بنے یعنی آپ کے پیچھے براق پر سوار ہوئے (دیکھو زرقانی۔

(۱) زرقانی ج: ۶، ص ۲۴، ۵۵ -

وخصائص کبریٰ۔ باب المعراج۔

شداد بن اوسؓ سے مروی ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ راستہ میں ایسی زمین پر گذر ہوا کہ جس میں کھجور کے درخت بکثرت تھے جبرئیل امین نے کہا یہاں اتر کر نماز نفل پڑھ لیجیے۔ میں نے اتر کر نماز پڑھی۔ جبریل امین نے کہا آپ کو معلوم بھی ہے کہ آپ نے کس جگہ نماز پڑھی۔ میں نے کہا مجھ کو معلوم نہیں۔ جبریل امین نے کہا آپ نے یثرب یعنی مدینہ طیبہ میں نماز پڑھی جہاں آپؐ ہجرت کریں گے۔ بعد ازاں روانہ ہوا اور ایک اور زمین پر پہنچے۔ جبریل امین نے کہا یہاں بھی اتر کر نماز پڑھیے میں نے اتر کر نماز پڑھی۔ جبریل امین نے کہا آپ نے وادی سینا میں شجرۂ موسیٰ کے قریب نماز پڑھی جہاں حضرت حق جل شانہ نے موسیٰ علیہ السلام سے کلام فرمایا تھا پھر ایک اور زمین پر گذر ہوا جبریل نے کہا اتر کر نماز پڑھیے میں نے اتر کر نماز پڑھی جبریل امین نے کہا آپ نے مدین میں نماز پڑھی (جو شعیب علیہ السلام کا مسکن تھا) وہاں سے روانہ ہوئے اور ایک اور زمین پر پہنچے جبریل امین نے کہا اتر کر نماز پڑھیے میں نے اتر کر نماز پڑھی، جبریل امین نے کہا یہ مقام بیت اللحم ہے جہاں عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی اخرجہ ابن ابی حاتم والبیہقی وصححہ والبزار والطبرانی عن شداد بن اوس۔(۱)

واما قصۃ الصلاۃ بطور سیناء حیث کلم اللہ موسیٰ علیہ السلام فقد اخرجہا النسائی عن انس بن مالکؓ کما فی خصائص کبریٰ صـ۱۵۳ ج ۱۔

نیز یہ تمام تفصیل زرقانی شرح مواہب کے صـ۳۹ ج ۶ پر مذکور ہے۔

## عجائبِ سفر اور عالمِ مثال کی بے مثال اَمثال

(۱) آپ براق پر سوار جا رہے تھے کہ راستے میں ایک بڑھیا پر گذر ہوا۔ اس نے آپ کو آواز دی۔ حضرت جبریل نے کہا آگے چلئے اور اس کی طرف التفات نہ کیجیے آگے چل کر

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۵۸، فتح الباری ج: ۱، ص ۱۵۳

ایک بوڑھا نظر آیا اس نے بھی آں حضرت کو آواز دی۔ حضرت جبریل نے کہا آگے چلیئے۔
آگے چل کر آپ کا ایک جماعت پر گذر ہُوا۔ جنہوں نے آپ کو بایں الفاظ سلام کیا۔
السلام علیک یا اوّل۔ السلام علیک یا آخر۔ السلام علیک یا حاشر۔
جبریل امین نے کہا کہ آپ ان کے سلام کا جواب دیجئے اور بعد ازاں بتلایا کہ وہ بوڑھی عورت راستہ کے کنارے پر کھڑی تھی وہ دنیا تھی۔ دنیا کی عمر اتنی ہی قلیل باقی رہ گئی ہے جتنی اس عورت کی عمر باقی ہے اور وہ بوڑھا مرد شیطان تھا۔ دونوں کا مقصد آپ کو اپنی طرف مائل کرنا تھا اور وہ جماعت جنہوں نے آپ کو سلام کیا وہ حضرت ابراہیم اور حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ تھے۔ اخرجہ ابن جریر والبیہقی عن انس رضؓ (۱)

(۲) صحیح مسلم میں انس رضؓ سے روایت ہے کہ حضور پُر نور نے فرمایا کہ شب معراج میں موسیٰ علیہ السلام پر گذرا دیکھا کہ قبر میں کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے ہیں (۲)
اور ابن عباس کی روایت میں ہے کہ حضور نے فرمایا کہ میں نے شب معراج میں موسیٰ علیہ السلام اور دجّال اور خازن نار یعنی داروغہ جہنم کو دیکھا جس کا نام مالک ہے۔ اخرجہ الشیخان عن ابن عباس ولینظر ھل کانت ھذہ الرویۃ فی الارض او فی السماء واللہ اعلم (۳)

(۳) نیز راستہ میں آپ کا ایک ایسی قوم پر گذر ہوا جن کے ناخن تانبے کے تھے اور وہ اپنے چہروں اور سینوں کو ان ناخنوں سے چھیلتے تھے۔ آں حضرت نے جبریل امین سے دریافت کیا تو یہ فرمایا کہ یہ لوگ وہ ہیں کہ جو آدمیوں کا گوشت کھاتے ہیں یعنی ان کی غیبت کرتے ہیں اور ان کی آبرو پر حرف گیری کرتے ہیں۔ اخرجہ احمد وابوداؤد عن انس (۴)

(۴) نیز حضور نے ایک شخص کو دیکھا کہ نہر میں تیر رہا ہے اور پتھر کو لقمہ بنا بنا کر کھا رہا ہے۔

---

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۵۵، تفسیر ابن کثیر ج: ۶، ص: ۸ - (۲) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ۱۵۶ (۳) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۶۰ (۴) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۵۶

آپ نے جبریل سے دریافت کیا تو یہ جواب دیا کہ یہ سود خوار ہے۔ اخرجہ ابن مردویہ عن سمرۃ بن جندب۔

(۵) نیز آپ کا ایک ایسی قوم پر گذر ہوا کہ جو ایک ہی دن میں تخم ریزی بھی کر لیتے ہیں اور ایک ہی دن میں کاٹ بھی لیتے ہیں اور کاٹنے کے بعد کھیتی پھر ویسی ہی ہو جاتی ہے جیسے پہلے تھی۔ آپ نے جبریل امین سے دریافت فرمایا کہ یہ کیا ماجرا ہے۔ جبریل امین نے کہا کہ یہ لوگ اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے ہیں ان کی ایک نیکی سات سو نیکی سے بھی زیادہ ہو جاتی ہے اور یہ لوگ جو کچھ بھی خرچ کرتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کا نعم البدل عطا فرماتا ہے۔ پھر آپ کا ایک اور قوم پر گذر ہوا۔ جن کے سر پتھروں سے کچلے جا رہے ہیں کچلے جانے کے بعد پھر ویسے ہی ہو جاتے ہیں جیسے پہلے تھے۔ اسی طرح سلسلہ جاری ہے کبھی ختم نہیں ہوتا۔ آپ نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں۔ جبریل نے کہا کہ ........ یہ فرض نماز سے کاہلی کرنے والے لوگ ہیں۔ پھر ایک اور قوم پر گذر ہوا کہ جن کی شرمگاہ پر آگے اور پیچھے چیتھڑے لپٹے ہوئے ہیں اور اونٹ اور بیل کی طرح چرتے ہیں۔ ضریع اور زقوم یعنی کانٹوں اور جہنم کے پتھر کھا رہے ہیں۔ آپ نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں۔ جبریل نے کہا یہ وہ لوگ ہیں کہ جو اپنے مالوں کی زکوٰۃ نہیں دیتے۔ پھر آپ کا ایک ایسی قوم پر گذر ہوا کہ جن کے سامنے ایک ہانڈی میں پکا ہوا گوشت اور ایک ہانڈی میں کچا اور سڑا ہوا گوشت رکھا ہے کہ لوگ سڑا ہوا گوشت کھا رہے ہیں اور پکا ہوا گوشت نہیں کھاتے۔ آپ نے دریافت کیا یہ کون لوگ ہیں جبریلؑ نے کہا کہ یہ آپ کی امت کا وہ شخص ہے کہ جس کے پاس حلال اور طیب عورت موجود ہے مگر وہ ایک زانیہ اور فاجرہ کے ساتھ شب باشی کرتا ہے اور صبح تک اسی کے پاس رہتا ہے یا آپ کی امت کی وہ عورت ہے کہ جو حلال اور طیب شوہر کو چھوڑ کر کسی زانی اور بدکار کے ساتھ رات گذارتی ہے۔ پھر آپ کا ایک ایسی لکڑی پر گذر ہوا کہ جو سر راہ واقع ہے جو کپڑا اور شئ بھی اس کے پاس سے گذرتا ہے

اس کو پھاڑ ڈالتی ہے اور چاک کر دیتی ہے۔ آپ نے جبریل سے دریافت کیا جبریل نے نے کہا کہ یہ آپ کی امت میں ان لوگوں کی مثال ہے کہ جو راستہ پر چھپ کر بیٹھ جاتے ہیں اور راہ سے گزرنے والوں پر ڈاکے ڈالتے ہیں پھر آپ کا ایک قوم پر گذر ہوا کہ جس نے لکڑیوں کا ایک بڑا بھاری گٹھا جمع کر رکھا ہے اور اس کے اٹھانے کی طاقت نہیں رکھتا مگر لکڑیاں لا لا کر اس میں اور زیادہ کرتا رہتا ہے۔ آپ نے پوچھا کہ یہ کیا ہے جبریل نے کہا یہ آپ کی امت کا وہ شخص ہے کہ جس پر حقوق اور امانتوں کا بار گراں ہے کہ جس کو وہ ادا نہیں کر سکتا اور با ایں ہمہ اور بوجھ اپنے اوپر لادتا جاتا ہے پھر آپ کا ایک قوم پر گذر ہوا کہ جن کی زبانیں اور لبیں لوہے کی قینچیوں سے کاٹی جا رہی ہیں اور جب کٹ جاتی ہیں تو پھر پہلے کی طرح صحیح و سالم ہو جاتی ہیں۔ اسی طرح سلسلہ جاری ہے ختم نہیں ہوتا آپ نے پوچھا یہ کیا ہے جبریل امین نے کہا کہ یہ آپ کی امت کے خطیب اور واعظ ہیں (جو یقولون مالا یفعلون کا مصداق ہیں) یعنی دوسروں کو نصیحت کرتے ہیں اور خود عمل نہیں کرتے (اخرجہ ابن جریر والبزار وابو یعلی والبیھقی عن ابی ہریرہ (۱) وحدیث قرض الشفا بمقاریض الحدید (اخرجہ ابن مردویہ عن انس ؓ پھر آپ کا ایسے مقام پر گذر ہوا جہاں نہایت ٹھنڈی اور خوشبودار ہوا آرہی تھی۔ جبریل نے کہا یہ جنت کی خوشبو ہے ازاں ایسے مقام پر گذر ہوا جہاں سے بدبو محسوس ہوئی جبریل نے کہا یہ جہنم کی بدبو ہے (۲)

تنبیہ: بظاہر یہ تمام واقعات عروج سماء سے پہلے کے ہیں اس لیے کہ روایات میں ان واقعات کا ذکر براق پر سوار ہونے کے بعد متصلا اور مسجد اقصٰی میں پہنچنے سے پہلے آیا ہے اس لیے معلوم ہوا کہ یہ واقعات عروج سماء سے پہلے کے ہیں۔ واللہ اعلم۔

(۱) الخصائص الکبرٰی ج ۱ ص: ۱۷۲، زرقانی ج: ۶، ص: ۱۳۱ (۲) الخصائص الکبرٰی ج ۱، ص: ۱۷۲ (۵) الخصائص الکبرٰی ج ۱، ص: ۱۶۷

# نزولِ اقدس[1] در بیت المقدس

الغرض اس شان سے حضورؐ پر نور بیت المقدس پہنچے اور براق سے اترے صحیح مسلم میں حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ حضور نے براق کو اس حلقہ سے باندھ دیا کہ جس سے انبیاء کرام اپنی سواریوں کو باندھتے تھے اور بزار کی روایات میں ہے کہ جبریل امین نے ایک پتھر میں انگلی سے سوراخ کر کے اسی براق کو باندھ دیا۔ عجب نہیں کہ براق کے باندھنے میں دونوں حضرات شریک ہوں۔ ممکن ہے کہ مرور زمانہ کی وجہ سے وہ سوراخ بند ہو گیا ہو اس لیے جبریل امین نے اس کو انگلی سے کھول دیا ہو۔

بعد ازاں حضور مسجد اقصیٰ میں داخل ہوئے اور دو رکعت (تحیۃ المسجد[2]) ادا فرمائی (رواہ مسلم عن انس) زرقانی ص۴۵ ج۶ ابو سعید خدری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اور جبریل امین دونوں مسجد میں داخل ہوئے اور ہم دونوں نے دو رکعت نماز پڑھی (رواہ البیہقی) (۳)

اور آپ کے قدوم میمنت لزوم کی تقریب میں حضرات[3] انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام پہلے ہی سے حضورؐ پر نور کے انتظار میں موجود تھے۔ جن میں حضرت ابراہیم اور حضرت موسیٰ اور عیسیٰؑ علیہم الصلاۃ والسلام بھی تھے (۵)

---

[1] ففی حدیث انس عند النسائی ثم دخلت بیت المقدس فجمع فی الانبیاء علیہم السلام فقدمنی جبریل علیہ السلام حتی اممتہم ابن کثیر ص۹ ج۶

[2] نزول اقدس میں ترکیب توصیفی اور ترکیب اضافی دونوں ممکن ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ ایک تلفظ دونوں کی نیت کر لی جائے۔ کما ہو مذہب الشافعیۃ یا دو تلفظ میں کما ہو مذہب الحنفیۃ البتہ ترکیب توصیفی میں اقدس کی اسناد نزول کی طرف اسناد مجازی ہوگی۔ فافہم ذالک واغتنم ۱۲ عفا اللہ عنہ

[3] بین القوسین عبارت مسلم کی روایت میں نہیں ۱۲۔

خصائص کبریٰ ص۱۷۲ ج۱ (۳) تفسیر ابن کثیر ج ۶، ص: ۳۰۲ (۴) زرقانی ج: ۶، ص: ۵۔

کچھ دیر نہ گذری کہ بہت سے حضرات مسجد اقصیٰ میں جمع ہو گئے پھر ایک مؤذن نے اذان دی اور پھر اقامت کہی۔ ہم صف باندھ کر کھڑے ہو گئے۔ اسی انتظار میں تھے کہ کون امامت کرے۔ جبریل امین نے میرا ہاتھ پکڑ کر آگے بڑھایا۔ میں نے سب کو نماز پڑھائی جب میں نماز سے فارغ ہو گیا جبریل امین نے کہا کہ آپ کو معلوم ہے کہ آپ نے کن لوگوں کو نماز پڑھائی۔ میں نے کہا مجھ کو معلوم نہیں۔ جبریل امین نے کہا کہ جتنے نبی مبعوث ہوئے سب نے آپ کے پیچھے نماز پڑھی۔ اخرجہ ابن ابی حاتم عن انس (۱)

اور ایک روایت میں ہے کہ آپ کی آمد پر فرشتے بھی آسمان سے نازل ہوتے اور حضورؐ نے حضرات انبیاء اور ملائکہ سب کی امامت کرائی۔ جب نماز[۲] پوری ہو گئی تو ملائکہ نے جبریل امین سے دریافت کیا کہ یہ تمہارے ہمراہ کون ہیں۔ جبریل امین نے کہا یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ اخرجہ ابن جریر والبزار وابو یعلی والبیہقی من طریق ابی العالیۃ عن ابی ہریرۃؓ (۳) اور ایک روایت میں ہے کہ جبریل نے کہا یہ محمد رسول اللہ خاتم النبیین ہیں۔ ملائکہ نے پوچھا کہ کیا ان کے پاس بلانے کا پیغام بھیجا گیا تھا۔ جبریل نے کہا ہاں۔ فرشتوں نے کہا اللہ تعالیٰ ان کو زندہ سلامت رکھے بڑے اچھے بھائی اور بڑے اچھے خلیفہ ہیں یعنی ہمارے بھائی ہیں اور خدا کے خلیفہ ہیں (۴) بعد ازاں حضورؐ نے ارواحِ انبیاء کرام سے ملاقات فرمائی سب نے اللہ کی حمد اور ثناء کی۔

## تحمید ابراہیمی علیہ الصلاۃ والسّلام

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان الفاظ میں اللہ کی حمد و ثناء کی

الحمد للہ الذی اتخذنی خلیلا واعطانی ملکا عظیما وجعلنی امۃ قانتا یؤتم بی وانقذنی

---

لہ حدیث کے الفاظ اس طرح ہیں۔ ثم سار حتی اتی بیت المقدس فنزل فربط فرسہ الی الصخرۃ ثم دخل فصلی مع الملائکۃ فلما قضیت الصلاۃ قالوا یا جبریل من ہذا معک قال محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مِنَ النَّارِ وَجَعَلَهَا عَلَیَّ بَرْدًا وَّسَلَامًا۔

ترجمہ:۔ حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے مجھ کو اپنا خلیل بنایا اور مجھ کو ملک عظیم عطا فرمایا اور امام اور پیشوا بنایا اور آگ کو میرے حق میں برد وسلام بنایا۔

## تحمید موسوی علیہ الصلاۃ والسلام

الحمد للہ الذی کلمنی تکلیما وجعل ھلاک اٰل فرعون ونجاۃ بنی اسرائیل علی یدی وجعل من امتی قوما یھدون بالحق وبہ یعدلون

ترجمہ: حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے مجھ سے بلاواسطہ کلام فرمایا اور قوم فرعون کی ہلاکت اور تباہی اور بنی اسرائیل کی رستگاری میرے ہاتھ پر ظاہر فرمائی اور میری امت میں ایسی قوم بنائی کہ جو موجب حق۔ ہدایت اور انصاف کرتی ہیں۔

## تحمید داودی علیہ الصلاۃ والسلام

الحمد للہ الذی جعل لی ملکا عظیما وعلمنی الزبور ولی الحدید وسخر لی الجبال یُسبحن والطیر واعطانی الحکمۃ وفصل الخطاب

ترجمہ: حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے مجھ کو ملک عظیم عطا کیا اور زبور سکھائی اور لوہے کو میرے لیے نرم کیا اور پہاڑوں اور پرندوں کو میرے لیے مسخر کیا کہ میرے ساتھ تسبیح پڑھیں اور مجھ کو علم وحکمت اور تقریر دل پذیر مجھ کو عطا کی

## تحمید سلیمانی علیہ الصلاۃ والسلام

الحمد للہ الذی سخر لی الریاح وسخر لی الشیاطین یعملون ماشئت من محاریب وتماثیل وجفان کالجواب وقدور راسیات وعلمنی منطق الطیر واٰتانی من کل شیئ فضلا وسخر لی جنود الشیاطین والانس والطیر وفضلنی علی کثیر من عبادہ المومنین واٰتانی ملکا عظیما لاینبغی لاحد من بعدی وجعل ملکی ملکا طیبا لیس فیہ حساب۔

ترجمہ: حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے ہوا اور شیاطین اور جنات کو میرے مسخر کیا میرے حکم پر چلیں اور پرندوں کی بولی مجھ کو سکھائی اور جن اور انس چرند اور پرند کا لشکر میرے لیے مسخر کیا اور ایسی سلطنت عطا کی کہ میرے بعد کسی کے لیے مناسب نہ ہوگی اور نہ مجھ سے اس پر کوئی حساب و کتاب ہوگا۔

## تحمید عیسوی علیہ الصّلاۃ والسّلام

الحمد للہ الذی جعلنی کلمۃ وجعل مثلی مثل اٰدم خلقہ من تراب ثم قال لہ کن فیکون وعلمنی الکتاب والحکمۃ والتوارۃ والانجیل وجعلنی اخلق من الطین کھیئۃ الطیر فانفخ فیہ فیکون طیرا باذن اللہ وجعلنی ابرئ الاکمہ والابرص واحی الموتی باذن اللہ ورفعنی وطھرنی واعاذنی وامی من الشیطان الرجیم فلم یکن للشیطان علینا سبیل۔

ترجمہ: حمد ہے اس ذات پاک کی کہ جس نے مجھ کو کلمہ بنایا اور حضرت آدم کی طرح مجھ کو بغیر باپ کے پیدا کیا اور پرندوں کے بنانے اور مُردوں کے زندہ کرنے اور کوڑھی اور مادر زاد اندھے کے اچھا کرنے کا معجزہ مجھ کو دیا اور توریت اور انجیل کا علم دیا اور مجھ کو اور میری ماں کو شیطان کے اثر سے محفوظ رکھا اور مجھ کو آسمان پر اٹھایا اور کافروں کی صحبت سے پاک کیا۔

## تحمید محمّدی صلی اللہ علیہ وسلم

الحمد للہ الذی ارسلنی رحمۃ للعالمین وکافۃ للناس بشیرا ونذیرا وانزل علی الفرقان فیہ بیان لکل شئی وجعل امتی خیر امۃ اخرجت للناس وجعل امتی ھم الاولین والاٰخرین وشرح لی صدری ووضع عنی وزری ورفع لی ذکری وجعلنی فاتحا وخاتما۔

ترجمہ: حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے مجھ کو رحمۃ للعالمین بنا کر بھیجا اور تمام عالم کے لیے بشیر و نذیر بنایا اور مجھ پر قرآن کریم اتارا جس میں تمام امور دینیہ کا صراحۃً یا

اشارہ بیان کیا ہے اور میری امت کو بہترین امت بنایا اور میری امت کو اوّلین اور آخرین بنایا یعنی ظہور میں آخری امت اور مرتبہ میں اوّل بنایا اور میرے سینہ کو کھولا اور میرے ذکر کو بلند کیا اور مجھ کو فاتح اور خاتم بنایا یعنی وجود نطفی اور روحانی میں سب سے اوّل اور بعثت اور ظہور جسمانی میں سب سے آخری نبی بنایا۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب خطبۂ تحمید سے فارغ ہوئے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تمام انبیاء کرام سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا بھذا فضلکم محمد صلی اللہ علیہ وسلم یعنی انہی فضائل اور کمالات کی وجہ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم سب سے بڑھ گئے (۱) جب آپ[1] فارغ ہو کر مسجد سے باہر تشریف لائے تو تین پیالے آپ کے سامنے پیش کیے گئے ایک پانی کا اور ایک دودھ کا اور ایک شراب کا آپ نے دودھ کا پیالہ اختیار کیا جبریل امین نے کہا آپ نے دین فطرت کو اختیار کیا ہے اگر آپ شراب کو اختیار کرتے تو آپ کی امت گمراہ ہو جاتی اور اگر آپ پانی کو اختیار کرتے تو آپ کی امت غرق ہو جاتی۔ بعض روایات میں ہے کہ شہد کا پیالہ بھی پیش کیا گیا اور آپ نے اس میں سے بھی کچھ پیا غرض یہ کہ تمام روایات کے جمع کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ چار پیالے پیش کیے گئے تفصیل کے لیے زرقانی کی مراجعت کی جائے (۲)

---

(۱) خصائص کبریٰ ج ۱، ص : ۱۷۳

[1] بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تین پیالے سدرۃ المنتہیٰ کے بعد پیش کیے گئے، حافظ ابن حجر فرماتے ہیں کہ عجیب نہیں کہ یہ پیالے دو مرتبہ پیش کیے گئے ہوں ایک مرتبہ مسجد اقصیٰ میں نماز سے فارغ ہونے کے بعد اور دوسری مرتبہ سدرۃ المنتہیٰ پر اور اختیار لبن کی تصویب کی تاکید مزید مقصود ہو واللہ اعلم زرقانی ص ۴۸ ج ۶ (۲) زرقانی ج ۶، ص : ۴۷

# عروج سمٰوات

اس کے بعد حضور نے جبریل امین اور دیگر ملائکہ مکرمین کی معیت میں آسمانوں کی طرف عروج وصعود فرمایا بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور حسب سابق براق پر سوار ہو کر آسمان پر بلند ہوئے اور بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مسجد اقصیٰ سے برآمد ہونے کے بعد جنت سے زمرد اور زبرجد کی ایک سیڑھی کے ذریعہ آپ نے آسمان کی طرف صعود فرمایا اور سیڑھی کے دائیں بائیں جانب ملائکۃ اللہ آپ کے جلو میں تھے ۔

قال ابن اسحاق واخبرنی من لااتھم عن ابی سعید قال سمعت رسولَ اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول لما فرغت مما کان فی بیت المقدس اتی بالمعراج ولم ارشیئا قط احسن منه وھو الذی یمد الیه میتکم علیه اذا احضر فاصعد لی فیه صاحبی حتیٰ انتھی بی الی باب من ابواب السماء یقال له باب الحفظة۔ الحدیث کذا فی البدایة والنھایة ص۱۱۱ ج ۳ للحافظ ابن کثیر وکذا فی شرح المواھب للزرقانی ص۵۵ ج ۶۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ معتبر اور مستند راویوں نے مجھ کو خبر دی کہ ابو سعید خدری ؓ یہ کہتے تھے کہ میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ جب میں بیت المقدس کے امور سے فارغ ہوا تو ایک سیڑھی لائی گئی کہ اس سے بہتر میں نے کوئی سیڑھی نہیں دیکھی یہ وہ سیڑھی تھی کہ جس پر سے بنی آدم کی ارواح آسمان کی طرف چڑھتی ہیں اور مرتے وقت میت اسی کی طرف نظر اٹھا کر دیکھتا ہے۔ میرے رفیق طریق جبریل امین نے مجھ کو اس سیڑھی پر چڑھایا۔ یہاں تک کہ میں آسمان کے ایک دروازے پر پہنچا جس کو باب الحفظہ کہتے ہیں

حافظ ابن کثیرؒ[1] فرماتے ہیں کہ حضور پرنور بیت المقدس کے مشاغل سے فارغ ہونے کے بعد اسی سیڑھی کے ذریعہ آسمان پر تشریف لے گئے اور براق بدستور مسجد اقصیٰ کے دروازے پر بندھا رہا حضور آسمان سے بیت المقدس میں آکر اترے اور پھر اسی براق پر سوار ہو کر مکہ مکرمہ واپس تشریف لاتے۔ البدایۃ والنہایۃ صفحہ ۱۱۱ ج ۳ اور یہ بھی ممکن ہے کہ حضور براق پر سوار ہو کر سیڑھی پر سے آسمان پر تشریف لے گئے ہوں جیسا کہ بعض علماء[2] کا قول ہے اس صورت میں تمام روایتیں متفق ہو جاتی ہیں اور نیز یہ صورت حضور کی مزید تکریم و تشریف کا موجب بھی ہے۔ واللہ اعلم۔

## سیر ملکوت اور آسمانوں میں انبیاء کرام سے ملاقات

اس طرح آپ آسمان اوّل پر پہنچے جبریل امین نے دروازہ کھلوایا۔ آسمان دنیا کے دربان نے دریافت کیا کہ تمہارے ساتھ کون ہے جبریل نے کہا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں فرشتے نے دریافت کیا کہ کیا ان کے بلانے کا پیام بھیجا گیا ہے جبریل نے کہا ہاں فرشتوں نے یہ سن کر مرحبا کہا اور دروازہ کھول دیا۔ آپ آسمان میں داخل ہوئے اور ایک نہایت بزرگ آدمی کو دیکھا۔ جبریل نے کہا کہ یہ آپ کے باپ آدم علیہ السلام ہیں ان کو سلام کیجئے آپ نے سلام کیا۔ حضرت آدم نے سلام کا جواب دیا اور کہا مرحبا بالابن الصالح والنبی الصالح مرحبا ہو فرزند صالح اور نبی صالح کو اور آپ کے لیے دعاء خیر کی اور اس وقت آپ نے دیکھا کہ کچھ صورتیں حضرت آدم کی دائیں جانب ہیں اور کچھ صورتیں بائیں جانب ہیں۔ جب دائیں جانب نظر ڈالتے ہیں تو خوش ہوتے ہیں اور

---

[1] وعبارتہ ہکذا۔ والمقصود انہ صلی اللہ علیہ وسلم لما فرغ من امر بیت المقدس نصب لہ المعراج وہو السلم فصعد فیہ الی السماء ولم یکن الصعود علی البراق کما یتوہمہ بعض الناس بل کان البراق مربوطا علی باب مسجد بیت المقدس لیرجع علیہ الی مکۃ ۱۲ اور تفسیر ابن کثیر سورۂ اسراء صفحہ ۲۸ ج ۶ میں ہے ثم نزل الی البیت المقدس ثانیا وہم (ای انبیاء) معہ وصلی بہم ثم انہ رکب البراق وکر راجعا الی مکۃ۔ واللہ اعلم ۱۲ انتہی کلامہ۔

[2] قال النعمانی ما المانع من انہ صلی اللہ علیہ وسلم رقی المعراج فوق ظہر البراق بظاہر الحدیث زرقانی صفحہ ۴۳ ج ۶

ہنستے ہیں اور جب بائیں جانب دیکھتے ہیں تو روتے ہیں۔ حضرت جبریل نے بتلایا کہ دائیں جانب ان کی نیک اولاد کی صورتیں ہیں یہ اصحاب یمین اور اہل جنت ہیں اور ان کو دیکھ کر خوش ہوتے ہیں اور بائیں جانب اولاد بد کی صورتیں ہیں۔ یہ اصحاب شمال اور اہل نار ہیں ان کو دیکھ کر روتے ہیں یہ تمام مضمون صحیحین بخاری و مسلم کی روایتوں میں ہے اور مسند بزار میں ابوہریرہ کی حدیث میں ہے کہ حضرت آدم کی دائیں جانب ایک دروازہ ہے جس میں سے نہایت عمدہ اور خوشبو آتی ہے اور ایک دروازہ بائیں جانب ہے جس سے نہایت سخت بدبو آتی ہے۔ جب دائیں جانب دیکھتے ہیں تو مسرور ہوتے ہیں اور جب بائیں جانب دیکھتے ہیں تو مغموم ہوتے ہیں۔ زرقانی ص ۶۰ ج ۶

پھر دوسرے آسمان پر تشریف لے گئے اور اسی طرح جبریل نے دروازہ کھلوایا جو وہاں کا دربان تھا اس نے دریافت کیا کہ تمہارے ساتھ کون ہیں جبریل نے کہا محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اس فرشتہ نے کہا کیا بلائے گئے ہیں۔ جبریل نے کہا۔ ہاں فرشتہ نے کہا مرحبا نِعم المجیٔ جاء مرحبا ہو کیا اچھا آنا آئے۔ یہاں آپ نے حضرت یحییٰ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھا جبریل امین نے کہا کہ یحییٰ اور عیسیٰ علیہما السلام ہیں ان کو سلام کیجئے آپ نے سلام کیا۔ ان دونوں حضرات نے سلام کا جواب دیا اور مرحبا بالاخ الصالح و بالنبی الصالح کہا یعنی مرحبا ہو برادر صالح کو اور نبی صالح کو۔ بعد ازیں آپ تیسرے آسمان میں تشریف لے گئے اور جبریل امین نے اسی طرح دروازہ کھلوایا۔ وہاں حضرت یوسف علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اور اسی طرح سلام و کلام ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ یوسف علیہ السلام کو حسن و جمال کا ایک بہت بڑا حصہ عطا کیا گیا ہے۔ پھر چوتھے آسمان پر تشریف لے گئے وہاں حضرت ادریس علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ پھر پانچویں آسمان پر تشریف لے گئے وہاں حضرت ہارون علیہ السلام سے ملاقات ہوئی پھر چھٹے آسمان پر تشریف لے گئے وہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی پھر ساتویں آسمان پر تشریف لے گئے

وہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اور یہ دیکھا کہ حضرت ابراہیم بیت معمور سے پشت لگائے بیٹھے ہیں۔ بیت معمور قبلہ ملائک ہے جو ٹھیک خانہ کعبہ کے مقابلہ میں ہے بالفرض وہ گرے تو خانہ کعبہ پر گرے۔ روزانہ ستر ہزار فرشتے اس کا طواف کرتے ہیں اور پھر ان کی نوبت نہیں آتی جبریل نے کہا یہ آپ کے باپ ہیں۔ ان کو سلام کیجئے آپ نے سلام کیا حضرت ابراہیم نے جواب دیا اور مرحبا بالابن الصالح والنبی الصالح کہا۔

## سدرۃ المنتہیٰ:

بعدازاں آپ کو سدرۃ المنتہیٰ کی طرف بلند کیا گیا جو ساتویں آسمان پر ایک بیری کا درخت ہے زمین سے جو چیز اوپر جاتی ہے وہ سدرۃ المنتہیٰ پر جاکر منتہی ہوجاتی ہے اور پھر اوپر اٹھائی جاتی ہے اور ملاءِ اعلیٰ سے جو چیز اترتی ہے وہ سدرۃ المنتہیٰ پر آکر ٹھہر جاتی ہے پھر نیچے اترتی ہے اس لیے اس کا نام سدرۃ المنتہیٰ ہے (۱)

اسی مقام پر حضور نے جبریل امین کو اصلی صورت میں دیکھا اور حق جل شانہٗ کی عجیب و غریب انوار و تجلیات کا مشاہدہ کیا اور بے شمار فرشتے اور سونے کے پتنگے اور پروانے دیکھے جو سدرۃ المنتہیٰ کو گھیرے ہوئے تھے۔

## مشاہدۂ جنت و جہنم:

جنت کیونکہ سدرۃ المنتہیٰ کے قریب ہے جیسا کہ قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے۔ عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى اس لیے ابو سعید خدری کی حدیث میں ہے کہ حضور بیت معمور میں نماز پڑھنے کے بعد سدرۃ المنتہیٰ کی طرف بلند کیے گئے اور سدرۃ المنتہیٰ کے بعد جنت کی طرف بلند کیے گئے اور جنت کی سیر کے بعد آپؐ پر جہنم پیش کی گئی یعنی آپ کو دکھلائی گئی۔ (۲)

---

(۱) زرقانی۔ ج ۶، ص: ۱۸ (۲) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۶۹

اور صحیحین میں ابوذر کی روایت میں ہے کہ حضور نے فرمایا کہ میں سدرۃ المنتہیٰ پر پہنچا جہاں عجیب و غریب الوان اور رنگتیں دیکھیں مجھے معلوم نہیں کہ وہ کیا تھیں۔ پھر میں جنت میں داخل کیا گیا تو اس کے گنبد موتیوں کے تھے اور مٹی اس کی مشک کی تھی۔

## مقام صریف الاقلام[۱]:

بعدازاں پھر آپ کو عروج ہوا اور ایسے بلند مقام پر پہنچے کہ جہاں صریف الاقلام کو سنتے تھے۔ لکھنے کے وقت قلم کی جو آواز پیدا ہوتی ہے اس کو صریف الاقلام کہتے ہیں اس مقام پر قضاء و قدر کے قلم مشغول کتابت تھے۔ ملائکۃ اللہ امور الہیہ کی کتابت اور احکام خداوندی کی لوح محفوظ سے نقل کر رہے تھے (۲)

**تنبیہ:** احادیث میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مقام صریف الاقلام سدرۃ المنتہیٰ کے بعد ہے اس لیے کہ احادیث میں مقام صریف الاقلام کا عروج سدرۃ المنتہیٰ کے بعد لفظ ثم سے ذکر کیا گیا ہے۔ نیز سدرۃ المنتہیٰ کو اس لیے سدرۃ المنتہیٰ کہتے ہیں کہ اوپر سے جو احکام نازل ہوتے ہیں انکا منتہیٰ یہی مقام ہے معلوم ہوا کہ سدرۃ المنتہیٰ کے اوپر کوئی اور مقام ہے کہ جہاں سے تدابیر عالم کے متعلق احکام تکوینیہ کا نزول ہوتا ہے وہ یہی مقام صریف الاقلام ہے گویا کہ مقام صریف الاقلام تدابیر الٰہی و تقادیر خداوندی کا بلاتشبیہ و تمثیل مرکزی دفتر اور صدر مقام ہے۔ سدرۃ المنتہیٰ اور جنت اور جہنم کے بعد حضور ﷺ کو اس مقام کا معائنہ کرایا گیا۔ نیز روایات حدیث میں نمازوں کی فرضیت اور مکالمہ خداوندی کا ذکر صریف الاقلام کے بعد آیا ہے۔ اس سے بھی یہی معلوم اور مفہوم ہوتا ہے کہ مقام صریف الاقلام سدرۃ المنتہیٰ کے بعد ہے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

---

[۱] حضور کا صریف الاقلام پر پہنچنا بخاری اور مسلم میں ابن عباس اور ابوحبہ انصاری سے مروی ہے باقی صریف الاقلام کی شرح زرقانی سے ماخوذ ہے ۱۲ منہ عفا اللہ عنہ

(۲) زرقانی ج ۶، ص: ۸۸

# دنو اور تدلی، قرب اور تجلی

## دیدار اور کلام اور عطاء احکام

مقام صریف الاقلام[1] سے چل کر حجابات طے کرتے ہوئے بارگاہ قدس میں پہنچے کہا جاتا ہے کہ آپ کی سواری کے لیے ایک رفرف (یعنی ایک سبز مخملی مسند) آئی اس پر سوار ہوتے اور بارگاہ دنیٰ فتدلیٰ فکان قاب قوسین او ادنیٰ میں پہنچے۔

قاضی عیاض رحمہ اللہ تعالیٰ شفاء میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وقال ابن عباس هو اے قوله تعالیٰ دنیٰ فتدلیٰ مقدم ومؤخر فاصله فتدلیٰ فدنا ای فتدلیٰ | ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ دنیٰ فتدلیٰ میں تقدیم و تاخیر اصل میں اس طرح ہے فتدلیٰ فدنا۔ اور معنی یہ ہیں۔ |

---

[1] حافظ عسقلانی فتح الباری جلد ہشتم باب المعراج ص ۱۶۹/۷ میں لکھتے ہیں (تکملہ) وقع فی غیر هذه الروایة زیادات رآها صلی اللہ علیہ وسلم بعد سدرۃ المنتہیٰ لم تذکر فی هذه الروایة منها ما تقدم فی الصلاۃ حتی ظهرت لمستوی اسمع فیه صریف الاقلام ۱۲ اھ اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ مقام صریف الاقلام سدرۃ المنتہیٰ کے بعد ہے۔ علامہ سفارینی فرماتے ہیں لما وصل صلی اللہ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ تغشیتہ سحابۃ فیها من کل لون فتاخر جبریل ثم عرج بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم حتی وصل لمستوی سمع فیه صریف الاقلام فدنا من الحضرۃ الالٰہیۃ حتی کان قاب قوسین او ادنیٰ ای ادا قرب ای بل اقرب من ذالک کذا فی شرح العقیدۃ السفارینیۃ ص ۲/۲۷۰ اس عبارت سے بھی مقام صریف الاقلام کا سدرۃ المنتہیٰ کے بعد ہونا صاف ظاہر ہے حافظ عسقلانی فرماتے ہیں قال القرطبی وقیل تدلی الرفرف لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم حتی جلس علیہ ثم دنا محمد من ربہ انتہیٰ فتح الباری ص ۴۰۳/۱۳ کتاب التوحید و زرقانی ص ۹۷/۶ (فائدہ) قاضی عیاض شفاء میں فرماتے ہیں کہ آیت شریفہ میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا دنو اور تدلی ایسا ہے کہ جیسا احادیث میں اللہ سبحانہ تعالیٰ اخیر شب میں بلا تشبیہ وتمثال کے نزول اجلال کا ذکر آیا ہے فافہم ذالک واستقم نسیم الریاض ص ۳۳۶ ج ۲۔

| | |
|---|---|
| الرفرف[1] لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ المعراج فجلس علیہ ثم رفع و دنا من ربہ۔ (۲) | کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سواری کے لیے شب معراج میں ایک رفرف اتری۔ آپؐ اس پر بیٹھ گئے پھر آپ بلند کیے گئے یہاں تک اپنے پروردگار کے قریب پہنچ گئے۔ |

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وفتح لی باب من ابواب السماء فرایت النور الاعظم و اذا دون الحجاب رفرف الدُّر والیاقوت واوحی اللہ الیَّ ما شاء ان یوحی الحدیث۔ | میرے لیے آسمان کا ایک دروازہ کھولا گیا اور میں نے نور اعظم کو دیکھا اور پردہ میں سے موتیوں کی ایک رفرف (مسند) کو دیکھا اور پھر اللہ تعالیٰ نے جو کلام کرنا چاہا وہ مجھ سے کلام فرمایا۔ (۳) |

حضورؐ پرنور جب مقام دنا فتدلی اور حریم قرب میں پہونچے تو بارگاہ بے نیاز میں سجدۂ نیاز بجالائے[2] فتح الباری ص۱۶۹ ج۷ باب المعراج اور نور السموات والارض کے جمال بیمثال کو حجاب کبریائی کے پیچھے سے دیکھا اور بلاواسطہ کلام خداوندی اور وحی ایزدی سے مشرف

---

[1] علامہ شہاب خفاجی فرماتے ہیں کہ رفرف کے معنی مطلق بساط کے ہیں یا بساط اخضر یا بساط دیباج کے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ رفرف اور زرابی مبثوثہ ایک ہی شے ہیں اور یہ لفظ قرآن کریم میں بھی آیا ہے متکئین علی رفرف خضر ص۲۴۲ ج۲ نسیم الریاض۔ نیز زرقانی ص۹۵ ج۶ کی بھی مراجعت کی جائے (تنبیہ) رفرف کا ذکر صحیح احادیث سے ثابت نہیں ضعیف اور منکر روایتوں میں اس کا ذکر آیا ہے اس لیے اس کو بالکل بے اصل بھی نہیں کہا جاسکتا واللہ اعلم ۱۲۔ منہ عفا اللہ عنہ۔

[2] حافظ عسقلانی فرماتے ہیں وعند ابن ابی حاتم وابن عائذ من طریق یزید بن ابی مالک عن انس ثم انطلق حتی انتہی ابی الی الشجرۃ فغشیتنی سحابۃ فیہا من کل لون فتاخر جبرئیل وخررت ساجدا۔ فتح الباری ص۱۶۹ ج۷ اور زرقانی فرماتے ہیں۔ وفی روایۃ فرای ربہ سبحانہ فخر صلی اللہ علیہ وسلم ساجدا۔ الحدیث زرقانی ص۱۰۳ ج۶ - (۲) نسیم الریاض ج: ۲، ص: ۲۶۴ (۳) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۵۷۔

اور سرفراز ہوتے۔ فاوحی الی عبدہ مااوحی۔

| | |
|---|---|
| اخرج الطبرانی فی السنۃ والحکیم عن انسؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رایت النور الاعظم فاوحی اللہ الیّ ماشاء ان یوحی (۱) | امام طبرانی اور حکیم ترمذی نے حضرت انسؓ سے روایت کیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ میں نے نور اعظم یعنی نور الٰہی کو دیکھا پھر اللہ نے میری طرف وحی بھیجی جو چاہی یعنی مجھ سے بلا واسطہ کلام فرمایا |

ابن عباسؓ رضی اللہ عنہ کی اس روایت سے دنا فتدلی اور فاوحی الی عبدہ ما اوحی کی تفسیر بھی ہو جاتی ہے کہ آیت میں دنو اور تدلی سے حق جل شانہ کا ایسا قرب خاص اور تام مراد ہے کہ جس کے ساتھ دیدار پر انوار اور مسرت التیام بھی ہو اور فاوحی الی عبدہ مااوحی سے بلاواسطہ مکالمہ خداوندی اور بلاواسطہ کلام اور وحی مراد ہے۔ اس لیے کہ دیدار کے بعد بالواسطہ کلام کے کیا معنی۔ دیدار بلاواسطہ کے بعد کلام بلاواسطہ ہی کا ذکر مناسب اور موزوں ہے۔

الغرض نبی کریم صلی اللہ علیہ الصلاۃ التسلیم دیدار خداوندی اور بلاواسطہ کلام ایزدی سے مشرف ہوتے۔ حق جل شانہ نے آپ سے کلام فرمایا اور پچاس نمازیں آپ پر اور آپ کی امت پر فرض فرمائیں۔ صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ حق جل شانہ نے آپ کو اس وقت تین عطیے مرحمت فرمائے (۱) پانچ نمازیں (۲) اور خواتیم سورۃ بقرہ یعنی سورۃ بقرہ کی آخری آیتوں کا مضمون عطا کیا گیا جن میں اس امت پر حق تعالیٰ کی کمال رحمت اور لطف وعنایت اور تخفیف اور سہولت اور عفو اور مغفرت اور کافرین کے مقابلہ میں فتح اور نصرت کا مضمون ہے جس کی برنگ دعاء اس امت کو تعلیم وتلقین کی گئی ہے اشارہ اس طرف ہے کہ سورۃ بقرہ کے اخیر میں جو دعائیں تم کو تلقین کی گئی ہیں وہ ہم سے مانگو ہم تمہاری یہ تمام دعائیں اور درخواستیں قبول کریں گے۔

(۱) در منثور : ج ۶، ص : ۱۲۳

وَلَوْ لَمْ تُرِدْ نَيْلَ مَا نَرْجُوْ وَنَطْلُبُهٗ مِنْ فَيْضِ جُوْدِكَ مَا عَلَّمْتَنَا الطَّلَبَا

اگر تیرا ارادہ ہم کو اپنے دریائے کرم سے ہمارے مطلوب عطا نہ کرنے کا نہ ہوتا تو ہم کو طلب اور استدعا کی تعلیم بھی نہ دیتا یعنی درخواست کا مضمون ہی نہ بتاتا۔ تیسرا عطیہ آپ کو یہ عطا کیا گیا کہ جو شخص آپ کی امت میں اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ گردانے اللہ تعالیٰ اس کے کبائر سے درگذر فرمائے گا یعنی گناہ کبیرہ کے مرتکب کو کافروں کی طرح ہمیشہ ہمیشہ کے لیے جہنم میں نہ ڈالے گا۔ کسی کو انبیاء کرام کی شفاعت سے معاف کرے گا اور کسی کو ملائکہ مکرمین کی شفاعت سے اور کسی کو اپنی خاص رحمت اور عنایت سے جس کے قلب میں ذرہ برابر بھی ایمان ہو گا بالآخر وہ بھی جہنم سے نکال لیا جائے گا۔

اور ابوہریرہؓ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک طویل حدیث میں ہے کہ حق جل شانہ نے اثنا کلام میں نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| فقال لہ ربہ قد اتخذتک خلیلا وحبیبا وارسلتک الی الناس کافۃ بشیرا ونذیرا وشرحت لک صدرک ووضعت عنک وزرک ورفعت لک ذکرک فلا اذکر الا ذکرت معی وجعلت امتک خیر امۃ اخرجت للناس وجعلت امتک وسطا وجعلت امتک ھم الاولین والاخرین وجعلت من امتک اقواما قلوبھم اناجیلھم وجعلتک اول النبیین | آپ سے آپ کے پروردگار نے کہا کہ میں نے تجھ کو اپنا خلیل اور حبیب بنایا اور تمام لوگوں کے لیے بشیر و نذیر بنا کر بھیجا اور تیرا سینہ کھولا اور تیرا بوجھ اتارا اور تیری آواز کو بلند کیا میری توحید کے ساتھ تیری رسالت اور عبدیت کا بھی ذکر کیا جاتا ہے اور تیری امت کو خیر الامم اور امت متوسطہ اور عادلہ اور معتدلہ بنایا شرف اور فضیلت کے لحاظ سے اولین اور ظہور اور وجود کے حساب سے آخرین بنایا |

خلفاو آخرهم بعثاً واعطيتك سبعا من المثانى لم اعطها نبيا قبلك واعطيتك خواتيم سورة البقرة من كنز تحت العرش لم اعطها نبيا قبلك واعطيتك الكوثر واعطيتك ثمانية اسهم الاسلام والهجرة والجهاد والصلاة والصدقة وصوم رمضان والامر بالمعروف والنهى عن المنكر وجعلتك فاتحا وخاتما الى آخر الحديث اخرجه ابن جرير فى تفسير سورة الاسراء عن ابى هريرةؓ بطوله كذا فى الخصائص الكبرى (۱)

اور آپ کی امت میں سے کچھ لوگ ایسے بنائے کہ جن کے دل اور سینے ہی انجیل ہونگے یعنی اللہ کا کلام ان کے سینوں اور دلوں پر لکھا ہوا ہوگا اور آپ کو وجود نورانی اور روحانی کے اعتبار سے اول النبیین اور بعثت کے اعتبار سے آخر النبیین بنایا اور آپ کو سورۃ فاتحہ اور خواتیم سورۃ بقر عطا کیے جو آپ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دیئے اور آپ کو حوض کوثر عطا کی اور آٹھ چیزیں خاص طور پر آپ کی امت کو دیں اسلام اور مسلمان کا لقب اور ہجرت اور جہاد اور نماز اور صدقہ اور صوم رمضان امر بالمعروف اور نہی عن المنکر اور آپ کو فاتح اور خاتم بنایا یعنی اول الانبیاء اور آخر الانبیاء بنایا۔

وقال السيوطى فى الاية للكبرىٰ فى شرح قصة الاسرا اخرجه الحاكم وغيره ورجاله موثقون الا ان ابا جعفر الرازى وثقه بعضهم وضعفه بعضهم وقال ابو زرعة يهم وقال الحافظ ابن كثير لا ظهرانه سيئ الحفظ (۲)

الغرض حق جل شانہ نے اس مقام قرب میں حضور کو گوناگوں الطاف و عنایات سے نوازا اور طرح طرح کے بشارات سے مسرور کیا اور خاص خاص احکام و ہدایات دیئے

(۱) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۷۵ (۲) زرقانی شرح مواہب ج ۶، ص: ۱۰۳

سب سے اہم حکم یہ تھا کہ آپ کو اور آپ کی امت کو پچاس نمازوں کا حکم ہُوا۔ آں حضرت یہ تمام احکام و ہدایات لے کر بصد ہزار مسرت و ابتہاج واپس ہوتے۔ واپسی میں پہلے حضرۃ ابراہیمؑ خلیل اللہ سے ملے حضرت ابراہیمؑ نے ان احکام و ہدایات اور فریضہ نماز وغیرہ کے متعلق کچھ نہیں فرمایا۔ کما فی فتح الباری[1] باب المعراج۔ بعد ازاں موسیٰ علیہ السلام پر گذر ا انہوں نے دریافت کیا کہ کیا حکم ہُوا۔ آپ نے فرمایا دن رات میں پچاس نمازوں کا حکم ہُوا موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نبی اسرائیل کا خوب تجربہ کر چکا ہوں آپکی امت ضعیف اور کمزور ہے وہ اس فریضہ کو انجام نہیں دے سکے گی۔ اس لیے تم اپنے پروردگار کے پاس واپس جاؤ اور اپنی امت کے لیے تخفیف کی درخواست کرو۔ حضور واپس گئے اور حق تعالیٰ سے تخفیف کی درخواست کی حق تعالیٰ نے پانچ نمازیں کم کردیں۔ پھر موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئے۔ انہوں نے پھر یہی بات کہی۔ آپ پھر گئے اور تخفیف کی درخواست کی مکرر سہ تخفیف کے بعد جب پانچ نمازیں رہ گئیں اور پھر بھی موسیٰ علیہ السلام نے یہی مشورہ دیا کہ جائیے اور حق تعالیٰ سے تخفیف کی درخواست کی جائے تو آپ نے یہ فرمایا کہ میں نے بار بار درخواست کی اب میں حق تعالیٰ سے شرما گیا۔ آپ موسیٰ علیہ السلام کو یہ جواب دیکر آگے روانہ ہوئے۔ غیب سے ایک آواز آئی کہ یہ پانچ ہیں مگر پچاس کے برابر ہیں یعنی ثواب میں پچاس ہیں اور میرے قول میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ میرے علم میں اسی طرح متعین اور طے شدہ تھا کہ اصل فرض پانچ نمازیں ہیں اور پچاس سے پانچ تک یہ تدریج و ترتیب کسی مصلحت اور حکمت کی بنا پر اختیار کی گئی جیسے طبیب کے معالجہ میں ترتیب و تدریج حکمت اور مصلحت پر مبنی ہوتی ہے اور مریض اپنی لاعلمی کی وجہ سے اس کو تغیر و تبدل سمجھتا ہے۔ واللہ اعلم۔

---

[1] قال الحافظ وفی ہذہ الروایۃ من الزیادۃ فانصرفت سریعا فلم تقل شیئا ثم اتیت علی موسیٰ فقال ما صنعت الخ

فتح الباری ص۱۶۹ ج۷ باب المعراج

اس طرح سے آسمانوں سے واپسی ہوئی اور اولا بیت المقدس میں آکر اترے اور وہاں سے براق پر سوار ہو کر صبح سے پہلے مکہ مکرمہ پہنچے صبح کے بعد آپ نے یہ واقعہ قریش کے سامنے بیان کیا سن کر حیران ہو گئے کسی نے تعجب سے سر پہ ہاتھ رکھ لیا اور کسی نے تالیاں بجائیں اور از راہ تعجب یہ کہنے لگے کہ ایک ہی رات میں بیت المقدس جا کر واپس آگئے جو لوگ بیت المقدس دیکھے ہوتے تھے انھوں نے بطور امتحان بیت المقدس کی علامتیں دریافت کرنا شروع کر دیں حق تعالیٰ نے بیت المقدس کو آپ کی نظروں کے سامنے کر دیا۔ کفار نے سوالات شروع کیے آپ اس کو دیکھتے جاتے تھے اور ان کے سوالات کا جواب دیتے جاتے تھے۔ حتیٰ کہ جب کوئی بات پوچھنے سے باقی نہ رہی تو یہ کہا کہ اچھا اب کوئی راستہ کا واقعہ بتلاؤ۔ آپ نے فرمایا کہ راستہ میں فلاں جگہ مجھ کو ایک تجارتی قافلہ ملا جو شام سے مکہ واپس آرہا ہے اس کا ایک اونٹ گم ہو گیا جو بعد میں مل گیا۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین دن کے بعد وہ قافلہ مکہ پہنچ جائے گا اور ایک خاکستری رنگ کا اونٹ سب سے آگے ہو گا جس پہ دو بورے لدے ہوں گے۔ چنانچہ تیسرے دن اسی شان سے وہ قافلہ مکہ میں داخل ہوا اور اونٹ کے گم ہونے کا واقعہ بھی بیان کیا۔ ولید بن مغیرہ نے یہ سن کر اور یہ دیکھ کر یہ کہا کہ یہ جادو ہے۔ لوگوں نے کہا ولید سچ کہتا ہے۔ (۱)

## حبس شمس

بیہقی کی ایک روایت میں ہے کہ آپ نے یہ نشانی بتلائی کہ فلاں تجارتی قافلہ جو شام سے آرہا ہے وہ بدھ کی شام تک مکہ پہنچ جائے گا۔ جب بدھ کا دن ہوا تو قافلہ نہ پہنچا اور آفتاب غروب کے قریب ہو گیا۔ آنحضرت نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی۔ اللہ تعالیٰ نے آفتاب کو کچھ دیر کے لیے روک دیا۔ یہاں تک کہ قافلہ آپ کی خبر کے مطابق اسی روز شام کو مکہ پہنچ گیا (۲)

(۱) (۲) زرقانی ج ۶، ص: ۱۲۶

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ قافلہ صبح کے وقت مکہ مکرمہ پہنچا ممکن ہے کہ دو قافلہ ہوں ایک صبح پہنچا ہو اور ایک شام اور یہ بھی ممکن ہے کہ ایک ہی قافلہ ہو کچھ آدمی صبح کو پہنچے ہوں اور کچھ غروب کے وقت علماء سیرت کے نزدیک یہ معجزہ حبس شمس کے نام سے موسوم ہے۔ شیخ تقی الدین سبکیؒ فرماتے ہیں۔

وَشَمْسُ الضُّحٰى طَاعَتْكَ عِنْدَ مَغِيبِهَا فَمَا غَرَبَتْ بَلْ وَافَقَتْكَ بِوُقْفَةٍ

اس طرح حق جل شانہ نے آپ کا صدق ظاہر فرمایا اور قریش نے آپ کا صدق آنکھوں سے دیکھ لیا اور کانوں سے سُن لیا مگر اپنی اسی تکذیب اور عناد پر تلے رہے اور مقابلے پر تلے رہے اور مقابلے پر تلے رہے۔ کچھ لوگ ابوبکرؓ کے پاس آئے اور کہا کہ تمہارے دوست یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم یہ کہتے ہیں کہ میں آج رات بیت المقدس گیا تھا اور صبح سے پہلے واپس آگیا کیا تم اس کی بھی تصدیق کرو گے۔ ابوبکرؓ نے پوچھا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا فرمایا ہے۔ لوگوں نے کہا ہاں۔ ابوبکرؓ نے کہا کہ اگر حضورؐ نے یہ فرمایا ہے تو بالکل سچ فرمایا ہے میں اس کی تصدیق کرتا ہوں اور میں تو اس سے بھی بڑھ کر آپ کے بیان کردہ آسمانی خبروں کی صبح و شام تصدیق کرتا رہتا ہوں۔ اسی روز سے آپ کا لقب صدیق ہو گیا (۱)

## لطائف و معارف اور اسرار و حکم

(۱) حق جل شانہ نے واقعہ اسراء کو لفظ سبحان الذی سے اس لیے شروع فرمایا کہ کوئی کوتاہ نظر اور تاریک خیال اس کو ناممکن اور محال نہ سمجھے۔ اللہ تعالیٰ ہر قسم کے ضعف اور عجز سے پاک اور منزہ ہے ہماری ناقص عقلیں اگرچہ کسی شے کو کتنا ہی مستبعد اور عجیب سمجھیں مگر خدا کی لامحدود قدرت اور مشیت کے سامنے کوئی مشکل نہیں۔

نہ ہر جائے مرکب تواں تاختن که جاہا سپر باید انداختن

نیز اس طرف اشارہ ہے کہ یہ کوئی واقعہ کوئی معمولی واقعہ نہیں بلکہ ایک عظیم الشان

(۱) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۷۶

معجزہ اور کرامت ہے جو آپ کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہوا۔ حق جل شانہٗ نے اپنی قدرت کاملہ سے حضور پُر نور کو بحالت بیداری اسی جسم اطہر کے ساتھ آسمانوں کی سیر کرائی تمام صحابہ اور تابعین اور سلف صالحین کا یہی عقیدہ ہے کہ حضور پُر نور کو اسی جسد مبارک کے ساتھ بحالت بیداری معراج ہوئی صرف دو تین صحابہ اور تابعین سے نقل کیا جاتا ہے کہ یہ سیر روحانی تھی یا کوئی عجیب و غریب خواب تھا۔ مگر صحیح یہی ہے کہ اسراء و معراج کا تمام واقعہ از اوّل تا آخر بحالت بیداری اسی جسد شریف کے ساتھ واقع ہوا اگر کوئی خواب یا کشف ہوتا تو مشرکین مکہ اس قدر تمسخر اور استہزاء نہ کرتے اور نہ بیت المقدس کی علامتیں آپ سے دریافت کرتے خواب میں دیکھنے والے سے نہ کوئی علامت پوچھتا ہے اور نہ کوئی اس کا مذاق اڑاتا ہے نیز لفظ ''اسریٰ'' خواب یا کشف کے لیے مستعمل نہیں ہوتا بلکہ بیداری کی حالت کے لیے مستعمل ہوتا ہے جیسا کہ لوط علیہ السلام کے قصہ میں ہے۔ قَالُوْا يٰلُوْطُ اِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ لَنْ يَّصِلُوْٓا اِلَيْكَ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ اور اور موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں ہے فاسر بعبادی لیلا ان دونوں قصوں میں اسراء سے رات کے وقت بحالت بیداری لے جانا مراد ہے نیز اگر یہ واقعۂ معراج کوئی خواب ہوتا تو حضور کے معجزات میں شمار نہ ہوتا اس لیے کہ خواب میں تو یہودی اور نصرانی بھی آسمان اور جنت اور جہنم کی سیر کر سکتا ہے۔ نیز ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دوسرے انبیاء پر جو فضیلت ہے ان میں دو باتیں خاص طور پر باعث فضیلت ہیں۔ دنیا میں معراج اور آخرت میں شفاعت۔ محض خواب ایسی فضیلت عظمیٰ کا سبب نہیں ہو سکتا۔ علماء فرماتے ہیں کہ حضور کو یہ دونوں فضیلتیں اور یہ دونوں دولتیں تواضع کی بدولت حاصل ہوئیں۔ حضور نے حق تعالیٰ کے ساتھ تواضع کی تو دولت معراج کی پائی اور مخلوق کے ساتھ تواضع کی دولت شفاعت کی پائی۔ ۲۔ حق جل شانہٗ نے اس مقام پر حضور کی شان عبدیت کو ذکر فرمایا اور شان نبوت اور رسالت کو ذکر نہیں فرمایا۔

یعنی "اسری بعبدہ" فرمایا اور "اسری بنبیہ ورسولہ" نہیں فرمایا اس لیے کہ سیر الی اللہ کے لیے وصف عبدیت ہی مناسب ہے کہ بندہ سب کو چھوڑ کر اپنے آقا کی طرف جا رہا ہے اور نبوت اور رسالت کے معنی خدا کی طرف سے بندوں کی طرف آنے کے ہیں۔ اس لیے وصف نبوت و رسالت کا ذکر اس مقام پر مناسب ہے کہ جہاں انبیاء کرام کا منجانب اللہ بندوں کی طرف آنا بیان کیا گیا ہے کما قال تعالیٰ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا (۱) حق تعالیٰ نے اس مقام پر انا ارسلنا الیکم عبدنا نہیں فرمایا اس لیے کہ اس جگہ انبیاء کرام کا دنیا کی طرف مبعوث ہونا بیان فرمایا ہے۔ دنیا کو چھوڑ کر اپنی طرف آنا یا بلانا بیان نہیں فرمایا۔ خلاصہ یہ کہ یہ مقام سیر الی اللہ اور خدا کی طرف جانے کا تھا۔ اس لیے عبد کا لفظ استعمال فرمایا اور رسول اور نبی کا لفظ استعمال نہیں فرمایا۔ نیز عبد کا لفظ اس لیے بھی اختیار فرمایا کہ کہیں ناقص العقل نصاریٰ کی طرح حضور پر نور کو معراج آسمانی کی وجہ سے خدا نہ خیال کر بیٹھیں۔

امام رازی اپنے والد ماجد سے ناقل ہیں کہ میں نے ابوالقاسم سلیمان انصاری کو یہ کہتے سنا کہ شب معراج میں حق تعالیٰ نے نبی کریم سے دریافت فرمایا کہ آپ کو کون سا لقب اور کونسی صفت سب سے زیادہ پسند ہے آپ نے فرمایا صفت عبدیت تیرا بندہ ہونا مجھ کو سب سے زائد محبوب ہے۔ اس لیے جب یہ سورت نازل ہوئی تو اسی پسند کردہ لقب کے ساتھ نازل ہوئی۔

(۳) اسراء کے معنی اگرچہ رات ہی کو لیجانے کے ہیں لیکن لیلاً کی تصریح اس لیے کی گئی تاکہ نکرہ ہونے کی وجہ سے تبعیض اور تقلیل پر دلالت کرے یعنی اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے رات کے بعض اور قلیل ہی حصہ میں زمین و آسمان کی سیر کروادی اور رات کی تخصیص اس لیے فرمائی کہ رات عادۃً خلوت اور تنہائی کا وقت ہے ایسے وقت میں بلانا مزید

(۱) المزمل، آیۃ: ۱۵

تقرب اور اختصاص خاص کی دلیل ہے اور اسی وجہ سے قیام اللیل اور تہجد کی فضیلت قرآن کریم اور احادیث میں خاص طور سے آئی ہے۔ يَا أَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ اللَّيْلَ۔ وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهِ نَافِلَةً لَّكَ - إِنَّ نَاشِئَةَ اللَّيْلِ هِيَ أَشَدُّ وَطْأً وَّ أَقْوَمُ قِيلًا كَانُوا قَلِيلًا مِّنَ اللَّيْلِ مَا يَهْجَعُونَ وَبِالْأَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُونَ - وَالَّذِينَ يَبِيتُونَ لِرَبِّهِمْ سُجَّدًا وَّقِيَامًا - نیز قرآن کریم میں آپ کا لقب سراج منیر آیا ہے اور سراج منیر یعنی روشن چراغ کے لیے رات ہی مناسب ہے۔

قلت یا سیدی فلم توثر اللیل علی بهجة النهار

میں نے کہا اے میرے محبوب آپ اپنی سیر میں رات کو دن کے مقابلہ میں کیوں ترجیح دیتے ہیں کہ رات کو نکلتے ہیں دن کو نہیں

قال لا استطیع تغییر رسمی هکذا الرسم فی طلوع البدور

جواب میں یہ کہا کہ میں اپنی رسم اور عادت کو نہیں بدل سکتا۔ بدر کی رسم یہی ہے کہ رات میں طلوع کرے

(۴) مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک لے جانے میں شاید یہ حکمت ہو کہ مسجد حرام اور مسجد اقصیٰ دونوں قبلوں کے انوار و برکات اور حضرات انبیاء بنی اسرائیل کے فضائل و کمالات حضور پُر نور میں جمع کر دیئے جائیں اور اس طرف بھی اشارہ ہو جائے کہ اب عنقریب ہی بنی اسرائیل کا قبلہ بنی اسماعیل کے قبضہ میں دے دیا جائے گا اور امت محمدیہ دونوں قبلوں یعنی کعبۃ اللہ اور مسجد اقصیٰ کے انوار و برکات کی حامل ہو گی اور حضرات انبیاء و مرسلین اور ملائکہ مکرمین کا حضورؐ کی اقتداء میں نماز ادا کرنا حضور پُر نور کی سیادت اور امامت انبیاء کا حسی نمونہ دکھلانے کے لیے تھا کہ مقربین بارگاہ خداوندی اپنی آنکھوں سے آپ کی سیادت اور امامت کا مشاہدہ کر لیں۔

**مسئلہ:**

حضرات انبیاء نے اور ملائکہ نے حضورؐ کی اقتداء میں نماز پڑھی ظاہر یہ ہے کہ

سب نے خاموشی کے ساتھ آپ کی قرأت کو سُنا کسی کا آپ کے پیچھے پڑھنا کہیں ثابت نہیں اور قرآن کریم کا حق بھی یہی ہے کہ اس کو خاموشی کے ساتھ سنا جائے۔ وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ میں رحمت کا وعدہ منصتین کے لیے ہے اور امام کے ساتھ پڑھنے والوں کے لیے رحمت کا وعدہ نہیں اسی وجہ سے امام ابوحنیفہ قرأت خلف الامام کے قائل نہیں۔

(۵) ظاہر یہ ہے کہ نماز جو حضورؐ نے مسجد اقصیٰ میں پڑھائی وہ نفل تھی بعض کہتے ہیں کہ فرض نماز تھی جو معراج سے پہلے آپ پر فرض تھی۔ واللہ اعلم (۱)

صحیح یہی ہے کہ وہ نماز نفل تھی اس لیے کہ روایات سے یہ ثابت ہے کہ حضورؐ کا یہ سفر نماز عشاء اور نماز فجر کے درمیان میں تھا۔ آپ عشاء کی نماز پڑھ کر بستر استراحت پر لیٹ چکے تھے تب جبرئیل براق لیکر آئے اور نماز فجر سے پہلے مکہ مکرمہ آسمانوں سے واپس آگئے اور صبح کی نماز مکہ میں ادا فرمائی کما فی فتح الباری ص۱۵ ج۷ حدیث الاسراء معلوم ہُوا کہ یہ نماز جو آپ نے ملائکہ اور انبیاء کرام کو پڑھائی فرض نماز نہ تھی بلکہ نفل نماز تھی۔ واللہ اعلم۔

(۶) جبرئیل امین کا بجائے دروازے کے چھت کھول کر اترنا شق صدر کی طرف اشارہ تھا کہ اسی طرح آپ کا سینہ کھولا جائے گا اور پھر عنقریب ہی اس کو سی دیا جائے گا۔

(۷) ایمان و حکمت اگرچہ اس عالم کے اعتبار سے معانی اور اعراض کے قبیل سے ہیں۔ لیکن عالم آخرت میں معانی اور اعراض اجسام بنا دیئے جاتے ہیں جیسا کہ حدیث میں ہے کہ قیامت کے دن سورۂ بقرہ اور سورۂ آل عمران دو بادلوں کی شکل میں نمودار ہوں گی اور اپنے پڑھنے والوں پر سایہ کریں گی اور موت کو مینڈھے کی شکل میں لایا جائے گا۔ ونحو ذالک۔ تفصیل کے لیے زرقانی کی مراجعت کی جائے (۲)

---

(۱) زرقانی ج: ۶، ص: ۵۴ (۲) زرقانی ج: ۶ ص: ۲۸ - ۳۰۔

(۸) شق صدر کے اسرار و حکم ابتداءِ کتاب میں گذر چکے ہیں۔ وہاں دیکھ لیے جائیں۔

(۹) آسمانوں میں انہی چند حضرات انبیاء کرام کو آں حضرت کی ملاقات کے لیے خاص کرنے میں ان خاص حالات کی طرف اشارہ تھا جو حضور کو بعد میں وقتاً فوقتاً پیش آئے جیسا کہ علماء تعبیر کا قول ہے کہ جس نبی کو خواب میں دیکھے اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس جیسے حالات اس کو پیش آئیں گے۔ پہلے آسمان میں حضرت آدم علیہ السلام سے ملاقات کی چونکہ حضرت آدمؑ اوّل الانبیاء ہیں اور اوّل الاباء ہیں اس لیے سب سے پہلے ان سے ملاقات کرائی گئیؔ اور اس ملاقات میں ہجرت کی طرف اشارہ تھا کہ جس سے حضرت آدم نے ایک دشمن کی وجہ سے آسمان اور جنت سے زمین کی طرف ہجرت فرمائی۔ اسی طرح آپ بھی مکہ سے مدینہ کی جانب ہجرت فرمائیں گے اور حضرت آدم کی طرح آپ کو وطن مالوف کی مفارقت طبعاً شاق ہو گی۔

دوسرے آسمان میں حضرت عیسٰی و حضرت یحیٰی علیہما السلام سے ملاقات ہوئی حدیث میں ہے۔

انا اقرب الناس بعیسی بن مریم لیس بینی وبینه نبی۔ میں تمام انبیاء میں عیسٰی بن مریم کے ساتھ میں سب سے زیادہ قریب ہوں۔ میرے اور اُن کے درمیان میں کوئی نبی نہیں۔

نیز حضرت عیسٰی علیہ السلام اخیر زمانہ میں دجال کے لیے آسمان سے اتریں گے اور امت محمدیہ میں ایک مجدد ہونے کی حیثیت سے شریعت محمدیہ کو جاری فرمائیں گے اور قیامت کے دن حضرت عیسٰی علیہ السلام تمام اوّلین و آخرین کو لے کر حضور کی خدمت میں حاضر ہوں گے۔ شفاعت کبریٰ کی درخواست کریں گے۔ ان وجوہ سے حضرت عیسٰی علیہ السلام سے ملاقات کرائی گئیؔ اور حضرت یحیٰی علیہ السلام کی معیت کی وجہ محض قرابت نسبی ہے کہ حضرت عیسٰیؑ اور حضرت یحیٰیؑ دونوں خلیرے بھائی ہیں۔ اس ملاقات میں

یہود کی تکالیف اور ایذا رسانیوں کی طرف اشارہ تھا کہ یہود آپ کے درپے آزاد ہوں گے اور آپ کے قتل کے لیے طرح طرح کے مکر اور حیلے کریں گے مگر جس طرح اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو یہود بے بہبود کے شر سے محفوظ رکھا اسی طرح اللہ تعالیٰ آپ کو بھی ان کے شر سے محفوظ رکھے گا۔ تیسرے آسمان میں یوسف علیہ السلام سے ملاقات فرمائی۔ اس ملاقات میں یہ اشارہ اس طرف تھا کہ یوسف علیہ السلام کی طرح آپ بھی اپنے بھائیوں سے تکلیف اٹھائیں گے اور بالآخر آپ غالب آئیں گے اور ان سے درگذر فرمائیں گے۔ چنانچہ فتح مکہ کے دن آپ نے قریش کو اسی خطاب سے مخاطب کیا جس سے یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں کو خطاب کیا تھا۔ چنانچہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ اذهبوا فانتم الطلقاء ای العتقاء (۱) | آج تم پر کوئی ملامت نہیں ۔ اللہ تم کو معاف کرے۔ وہ ارحم الراحمین ہے اور جاؤ تم سب آزاد ہو۔ |

نیز امت محمدیہ جب جنت میں داخل ہو گی تو یوسف علیہ السلام کی صورت پر ہو گی اور حضرت ادریس علیہ السلام کی ملاقات میں اس طرف اشارہ تھا کہ آپ سلاطین کو دعوت اسلام کے خطوط روانہ فرمائیں گے کیونکہ خط اور کتابت کے اوّل موجد ادریس علیہ السلام ہیں۔ نیز حضرت ادریس علیہ السلام کے بارے میں ورفعنا مکانا علیًّا آیا ہے تو ان کی ملاقات میں اس طرف اشارہ تھا کہ آپ کو بھی اللہ تعالیٰ رفعتِ منزلت اور علو مرتبت عطا فرمائے گا۔ چنانچہ جب آپ نے شاہ روم کے نام والا نامہ تحریر فرمایا تو شاہ روم مرعوب ہو گیا جیسا کہ صحیح بخاری میں ابوسفیان کا قول ہے۔

امر امر ابن ابی کبشۃ حتی یخافہ ملک بنی الاصفر

اور حضرت ہارون علیہ السلام کی ملاقات میں اس طرف اشارہ تھا کہ جس طرح

---

(۱) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۶۳

سامری اور گوسالہ پرستوں نے حضرت ہارون کے ارشاد سراپا شاد پر عمل نہ کیا جس کا انجام یہ ہوا کہ اس ارتداد کی سزا میں قتل کیے گئے۔ اسی طرح جنگ بدر میں قریش کے ستر سردار مارے گئے اور ستر قید کیے گئے اور عرنیین کو مرتد ہو جانے کی وجہ سے قتل کیا گیا اور اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ملاقات میں اس طرف اشارہ تھا کہ جس طرح موسیٰ علیہ السلام ملک شام میں جبارین سے جہاد وقتال کے لیے گئے اور اللہ نے آپ کو فتح دی اس طرح آپ بھی ملک شام میں جہاد وقتال کے لیے داخل ہوں گے چنانچہ آپ شام میں غزوۂ تبوک کے لیے تشریف لے گئے اور دومۃ الجندل کے رئیس نے جزیہ دے کر صلح کی درخواست کی آپ نے اس کی صلح کی درخواست منظور فرمائی اور جس طرح ملک شام حضرت موسیٰ کے بعد حضرت حضرت یوشع کے ہاتھ پر فتح ہوا اس طرح حضور پر نور کے بعد حضرت عمر کے ہاتھ پر پورا ملک شام فتح ہوا اور اسلام کے زیر نگین آیا اور ساتویں آسمان میں ابراہیم علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ دیکھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام بیت معمور سے پشت لگائے بیٹھے ہیں۔

بیت معمور ساتویں آسمان میں ایک مسجد ہے جو خانہ کعبہ کے محاذات میں واقع ہے ستر ہزار فرشتے روزانہ اس کا حج اور طواف کرتے ہیں۔ چونکہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ بانی کعبہ ہیں اس لیے ان کو یہ مقام عطا ہوا۔ اس آخری ملاقات میں حجۃ الوداع کی طرف اشارہ تھا کہ حضور پر نور وفات سے پیشتر حج بیت اللہ فرمائیں گے اور علماء تعبیر کے نزدیک خواب میں حضرت ابراہیم کی زیارت حج کی بشارت ہے۔

یہ اسرار و حکم فتح الباری ص ۱۶۲ ج ۷ و روض الانف ص ۲۵ ج ۱ و زرقانی شرح مواہب ص ۶۷ ج ۶ تا ص ۷۲ ج ۶ سے لیے گئے ہیں۔ حضرات اہل علم۔ اصل کی مراجعت فرمائیں۔ ابن منیر فرماتے ہیں کہ یہاں تک سات معراجیں ہوئیں آٹھویں معراج سدرۃ المنتہیٰ تک ہوئی اس میں فتح مکہ کی طرف اشارہ تھا جو ۸ھ میں فتح ہوا اور نویں معراج سدرۃ المنتہیٰ سے مقام صریف الاقلام

تک ہوئی اس معراج میں غزوۂ تبوک کی طرف اشارہ ہوا۔ جو ۹ھ میں پیش آیا اور دسویں معراج رفرف اور مقام قرب اور دنو تک ہوئی جہاں دیدار خداوندی ہوا اور کلام ربانی سنا اس دسویں معراج میں چونکہ لقاء خداوندی حاصل ہوا اس لیے اس میں اشارہ اس طرف تھا کہ ہجرت کے دسویں سال حضور کا وصال ہوگا اور اس سال خداوند ذوالجلال کا لقاء ہوگا اور دار دنیا کو چھوڑ کر رفیق اعلیٰ سے جا ملیں گے۔ کذا فی رسالۃ الحافظ السیوطی فی قصۃ الاسراء ص ۴۵۔

(۱۰) حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر حضرات انبیاء کرام کے اجسام مبارکہ کو حرام کیا ہے زمین اُن کے جسموں کو کھا نہیں سکتی۔ اس لیے حضرات انبیاء کرام کے اجسام مبارکہ کا اصل مستقر تو ان کی قبور ہیں اور حضور پر نور کا انبیاء کرام کو بیت المقدس اور آسمانوں میں دیکھنا اس سے یا تو ان کی ارواح مبارکہ کو دیکھنا مراد ہے یا مع اجسام عنصریہ کے دیکھنا مراد ہے کہ حضور کے اعزاز و اکرام کے لیے انبیاء کرام کو مع اجسام عنصریہ کے مسجد اقصیٰ اور آسمانوں میں مدعو کیا گیا۔ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ۔

اور بعض علماء یہ کہتے ہیں کہ اجسام اصلیہ تو قبور میں رہے اور اللہ نے ان کی ارواح کو اجسام مثالیہ کے ساتھ متمثل کر کے آپ کی ملاقات کے لیے جمع کیا۔ البتہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمان پر جسد اصلی کے ساتھ دیکھا کیونکہ وہ اسی جسم کے ساتھ زندہ آسمان پر اٹھائے گئے اور علیٰ ہذا ادریس علیہ السلام کو بھی جسم اصلی کے ساتھ دیکھا کہ وہ بھی زندہ اٹھائے گئے (۱)

اسی شب میں آپ پر اور آپ کی امت پر پچاس نمازیں فرض ہوئیں۔ آپ سمعنا و اطعنا کہہ کر واپس ہوئے۔ واپسی میں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ملے مگر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کچھ نہیں فرمایا۔ بعد ازاں موسیٰ علیہ السلام پر گذر ہوا۔ انھوں نے

(۱) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۶۲، زرقانی ج: ۶، ص: ۷۲، ۳۱،

تخفیف کا مشورہ دیا۔ وجہ یہ تھی کہ مقام خُلّت۔ مقام رضاء و تسلیم یعنی مقام نیاز ہے۔ اور مقام تکلیم۔ مقام ناز ہے۔ اس لیے حضرت خلیل اللہ نے سکوت فرمایا اور حضرۃ کلیم اللہ نے تخفیف کا مشورہ دیا۔ خلیل اللہ ساکت رہے اور کلیم اللہ بولے۔

(۱۲) حضرت موسیٰ ؑ کے مشورہ کی بناء پر حضور بار بار تخفیف کی درخواست کرتے رہے بالآخر جب پانچ نمازیں رہ گئیں تو حضور نے فرمایا کہ اب مجھ کو شرم آتی ہے۔ وجہ شرم کی یہ تھی کہ آپ نے اس سے قبل نو مرتبہ تخفیف کی درخواست میں یہ دیکھ لیا کہ ہر مرتبہ پانچ نمازوں کی تخفیف ہو جاتی ہے پس جبکہ تخفیف ہوتے ہوتے صرف پانچ ہی رہ گئیں تو اگر اس کے بعد بھی تخفیف کا سوال کیا جائے تو اس درخواست کا یہ مطلب ہوگا کہ یہ پانچ بھی ساقط ہو جائیں اور فرض کا کوئی حصہ بھی ایسا نہ رہے کہ جو واجب الامتثال ہو سکے اس لیے حضور شرما گئے اور واپس جانے سے انکار فرما دیا۔

(۱۳) عروج سمٰوات سے پہلے آپ کا سینہ مبارک چاک کیا گیا اور آب زمزم سے اس کو دھویا گیا اور ایمان اور حکمت سے بھر کر اس کو سی دیا گیا تاکہ اس عجیب و غریب طہارت کے بعد افضل عبادات کی فرضیت کا حکم دیا جا سکے۔

(۱۴) سیر سمٰوات میں آپ نے ملائکۃ اللہ کو مختلف عبادتوں میں مشغول پایا۔ بعض ہیں کہ قیام ہی کی حالت میں دست بستہ کھڑے ہیں اور بعض ہیں کہ رکوع ہی میں ہیں کبھی سر نہیں اٹھاتے اور بعض ہمیشہ ہمیشہ کے لیے سربسجود ہیں اور بعض ہمیشہ قعود میں ہیں۔ حق تعالیٰ نے اس امت کے لیے ان تمام ارکان کو ایک ہی رکعت میں جمع کر دیا تاکہ امت کی عبادت تمام ملائکہ کی عبادتوں کا مجموعہ اور خلاصہ ہو (۱)

نیز قرآن کریم میں ہے کہ ہر شئی ہر وقت اللہ کی تسبیح اور تحمید کرتی ہے۔ کما قال تعالیٰ وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ وَ لٰکِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِیْحَهُمْ (۲) کائنات

(۱) فتح الباری ج ۷، ص: ۱۶۸ (۲) الاسراء، آیۃ: ۴۴۔

کا کوئی وقت اللہ کی تسبیح سے خالی نہیں گذرتا اور ظاہر ہے کہ کائنات کی تسبیح ایک طور پر نہیں مختلف طور پر ہے۔ اشجار اور نباتات کی تسبیح ہمیشہ بحالت قیام ہے اور بہائم اور چوپاؤں کی تسبیح ہمیشہ بحالت رکوع ہے اور حشرات الارض کی تسبیح ہمیشہ بحالت سجود ہے۔ ہر وقت ان کی جبین نیاز زمین سے لگی رہتی ہے اور احجار و جمادات کی تسبیح ہمیشہ بحالت قعود ہے۔ حق جل شانہ نے ہماری نماز میں تحمید و تسبیح کی تمام اقسام کو یکجا جمع فرمایا۔

نیز انسان عناصر اربعہ سے مرکب ہے اس لیے اس کی عبادت بھی قیام اور قعود، رکوع اور سجود ان ارکان اربعہ سے مرکب ہوئی اور چونکہ خدا سے غفلت کے اسباب پانچ ہیں یعنی حواس خمسہ اس لیے ایک دن میں پانچ نمازیں فرض کی گئیں۔

(۱۵) علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج میں دیدار خداوندی سے مشرف ہوئے یا نہیں اور اگر رویت ہوئی تو وہ رویت بصری تھی یا رویت قلبی تھی یعنی سر کی آنکھوں سے دیکھا یا دل کی آنکھوں سے دیکھا یاد رہے کہ دل کی آنکھوں سے دیکھنا اور ہے اور جاننا اور ہے جمہور صحابہ اور تابعین کا یہی مذہب ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پروردگار کو سر کی آنکھوں سے دیکھا اور محققین کے نزدیک یہی قول راجح اور حق ہے اس لیے احادیث میں تصریح ہے کہ خود نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے جب دریافت کیا گیا کہ کیا آپ نے پروردگار کو دیکھا تو آپ نے فرمایا کہ ہاں میں نے شب معراج میں اپنے پروردگار کو دیکھا۔

| | |
|---|---|
| اخرج احمد بسند صحیح عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رأیت ربی عز وجل (۱) | مسند امام احمد میں سند صحیح کے ساتھ مروی ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے حق تعالیٰ کو دیکھا۔ خصائص کبریٰ۔ |
| واخرج الطبرانی فی السنۃ والحکیم | امام طبرانی اور حکیم ترمذی نے انسؓ سے |

(۱) الخصائص الکبریٰ ج ۱، ص: ۱۶۱

عن انس قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم رایت النور الاعظم فاوحی اللّٰہ الیّ ماشاء (۱)

روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں نے نور اعظم یعنی نور الٰہی کو دیکھا پھر اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی بھیجی جو چاہی یعنی مجھ سے بلاواسطہ کلام فرمایا۔

ابن عباسؓ کی ایک[۲] مرفوع روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ شب معراج میں آپ کو رویت بصری اور رویت قلبی دونوں حاصل ہوئیں حق تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے نور بصر کو نور بصیرت میں ایسا مدغم فرمایا کہ آپ کی رویت بصری اور رویت قلبی میں کوئی فرق نہ رہا ؎

کلام سرمدی بے نقل بشنید — خداوند جہاں را بے جہت دید
دراں دیدن کہ حیرت حاصلش بود — دلش در چشم و چشمش در دلش بود

حضرت نظامی رحمہ اللہ تعالیٰ

کلامیکہ بے آلہ آمد شنید — لقائیکہ آں دیدنی بود دید
چنانچہ دید کز حضرت ذوالجلال — نہ زانسو جہت بد نہ زیں سو خیال

عارف جامی قدس سرہٗ السامی

بدید آنچہ از دیدن بروں بود — مپرس از ماز کیفیت کہ چون بود
نہ چندی و گنجد آنجا و نہ چونی — فرو بند از کمی لب و ز فزونی
شنید آنگہ کلامے نہ باواز — معانی در معانی راز با راز

(۱) وہ روایت یہ ہے اخرج ابن جریر عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رأیت ربی عزوجل باحسن صورۃ الی ان قال ماکذب الفواد ما رأی فجعل نور بصری فی فؤادی فنظرت الیہ بفؤادی۔ انتہی در منثور ص۱۲۴ ج ۶ (۲) تفسیر در منثور، ج ۶، ص: ۱۲۳

نہ آگاہی از وکلام و زباں را نہ ہمراہی از ونطق و بیاں را

حافظ تورپشتی المعتمد فی المعتقد میں لکھتے ہیں کہ رویت قلبی یعنی دل کے دیکھنے سے محض علم اور معرفت مراد نہیں اس لیے کہ یہ بات تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلے سے حاصل تھی بلکہ مراد یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے حضور کے دل میں اس قسم کی رویت فرمائی کہ جس طرح کی رویت چشم سر کو حاصل ہے یا یہ مراد ہے کہ آنکھ دل کی معاونت سے اور دل چشم کی موافقت اور مقارنت سے دولت دیدار سے مشرف ہوا۔ بوقت دیدار دل آنکھ کے ساتھ تھا اور آنکھ دل کے ساتھ تھی۔ ایک دوسرے سے جدا نہ تھی۔ انتہی کلامہ موضحا واللہ اعلم۔

# ملاحدہ کے اعتراضات اور ان کے جوابات

ملاحدہ نے حضور کے معراج جسمانی پر جو اعتراضات کیے ہیں ان سب کا اجمال یہ ہے کہ فلسفہ قدیمہ تو اجرام فلکیہ میں خرق والتیام کو محال بتلاتا ہے اور فلسفہ جدیدہ افلاک کے وجود ہی کو تسلیم نہیں کرتا۔ لہٰذا جب آسمان کا وجود ہی ثابت نہ ہوا تو معراج جسمانی کا ثبوت کس طرح ہوگا۔ نیز فلسفہ جدیدہ و قدیمہ دونوں اس پر متفق ہیں کہ زمین سے کچھ اوپر کرۂ زمہریریہ ہے اور فلسفہ قدیمہ کے نزدیک کرہ ناری ہے اور ان دونوں مقاموں سے کسی جسم عنصری کا صحیح سالم اور زندہ عبور کرنا محال ہے لہٰذا عروج جسمانی بھی محال ہوگا بعض کہتے ہیں کہ جسم ثقیل کی اس قدر بلند اور سریع سیر عقلاً محال ہے۔

## جواب:-

یہ سب استبعادات اور توہمات ہیں عقلا ان میں سے کوئی شی بھی محال نہیں ھَاتُوا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ۔ جو شخص ان چیزوں کے محال ہونے کا مدعی ہو وہ دلیل پیش کرے۔

(۱) تمام انبیاء اور مرسلین اور تمام کتب سماویہ اس پر متفق ہیں کہ قیامت قائم ہوگی اور آسمان پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے۔ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ۔ اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ اور حضرات انبیاء و مرسلین کا امر محال کے وقوع پر متفق ہونا قطعاً محال اور ناممکن ہے اور فلسفۂ قدیمہ نے جو افلاک کے خرق اور التیام کے محال ہونے کے بارے دلائل ذکر کیے ہیں حضرات متکلمین نے ان کا کافی اور شافی جواب دیدیا ہے۔

(۲) رہا فلسفہ جدیدہ کا افلاک کے وجود کو نہ تسلیم کرنا سو یہ افلاک کے معدوم ہونے کی دلیل نہیں بن سکتا تمام عقلاء کا اس پر اتفاق ہے کہ کسی شئ کا نظر نہ آنا یا اس کا ثابت نہ ہونا اس کے معدوم ہونے کی دلیل نہیں بن سکتا ورنہ زمین اور آسمان کی اُن ہزارہا چیزوں کا انکار لازم آئے گا۔ جو ہماری نظر اور عقل اور علم سے مخفی اور پوشیدہ ہیں نیز عقلاء اس پر بھی متفق ہیں کہ کسی کا جہل اور عدم علم دوسرے پر حجت نہیں۔

(۳) آجکل نئی نئی قسم کے ایسے آلات ایجاد ہو رہے ہیں کہ جن کے ذریعہ سے جسم حرارت اور برودت کے خارجی اثرات سے بالکل محفوظ رہتا ہے اور خداوند ذوالجلال کی قدرت تو اس سے کہیں اعلیٰ اور ارفع ہے۔ مالِلتراب و ربِ الارباب مشت خاک کو خداوند افلاک سے کیا نسبت۔ سرکاری باغوں میں ایسے درخت موجود ہیں کہ بجائے پانی کے ان کے نیچے آگ روشن کی جاتی ہے وہ آگ کی گرمی سے سرسبز رہتے ہیں اگر آگ کی حرارت کم ہو جائے تو خشک ہو جاتے ہیں۔ سمندر میں ایک کیڑا ہے جو آگ میں پیدا ہوتا ہے وہ نہ آگ سے جلتا ہے نہ مرتا ہے بلکہ آگ اس کے حق میں حیات ہے اور آگ سے جدائی اس کے لیے موت ہے۔

(۴) نیز ہزارہا من وزن کے طیاروں کا آسمانی فضا میں اڑنا اور گھنٹوں میں ہزارہا میل کی مسافت طے کرنا ساری دنیا کے سامنے ہے پھر فقط ایک انسان کے پرواز اور طیران کے بارے میں کیوں اس قدر سرگردان اور حیران ہیں۔

(۵) آجکل ایسے زینے بھی ایجاد ہو گئے ہیں کہ بجلی کا بٹن دبانے سے ایک منٹ میں سو منزل کے آخری بالاخانہ پر پہنچا دیتے ہیں۔ کیا خداوند ذوالجلال ایسے معراج یعنی سیڑھی اور زینہ سے قاصر ہے کہ جو ایک منٹ میں اس کے کسی خاص بندہ کو زمین سے آسمان پر پہنچا دے۔

(۶) ماہرین اکتشافات کے برابر اعلانات آرہے ہیں کہ فلسفہ اور سائنس کے ذریعہ سے اب تک جو انکشافات ہوئے ہیں وہ نہایت ہی قلیل ہیں اور آئندہ جن اکتشافات کی توقع ہے وہ اس سے ہزاراں ہزار درجہ زائد ہیں حتیٰ کہ یہاں تک اعلان آچکے ہیں کہ ہم عنقریب کواکب اور سیارات تک پہنچ جائیں گے۔

افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ہمارے متمدن بھائی جو مغربی علوم کے سودائی و شیدائی ہیں وہ ان خبروں کو نہایت مسرت اور ابتہاج کے ساتھ سنتے اور سناتے ہیں مگر جب نبی امی فداہ نفسی وابی وامی کے معراج کی خبر کو سنتے ہیں تو طرح طرح کے شبہے اور وسوسے ان کے سامنے آجاتے ہیں۔ یورپ[۱] کی وحی کی بے چون وچرا تصدیق کرتے ہیں اور اللہ کی وحی میں شبہے نکالتے ہیں اور ڈالتے ہیں۔

(۷) یہود کے نزدیک حضرت ایلیا علیہ السلام کا بجسدہ العنصری زندہ آسمان پر جانا اور عیسائیوں کے نزدیک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا زندہ آسمان پر جانا اور پھر اخیر زمانہ میں آسمان سے ان کا اترنا مسلم ہے اسی طرح آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسی جسم اطہر کے ساتھ آسمان پر جانا اور پھر واپس آنا قرآن وحدیث اور اجماع صحابہ و تابعین[۲] ثابت ہے اگر آسمان پر جانا عقلاً محال ہوتا تو صحابہ وتابعین کبھی اس پر متفق نہ ہوتے۔

---

[۱] وہذا کما قال اللہ تعالیٰ وَاِنَّ الشَّيٰطِيْنَ لَيُوْحُوْنَ اِلٰٓى اَوْلِيٰٓـئِهِمْ ۱۲۔ منہ عفا اللہ عنہ۔

# موسمِ حج میں دعوتِ اسلام

جب آپ نے دیکھا کہ قریش اپنی اسی عداوت اور دشمنی پر تلے ہوئے ہیں تو جب موسم حج آتا اور اطراف واکناف سے لوگ آتے تو آپ خود ان کی فرودگاہ پر تشریف لے جاتے اور اسلام کی دعوت دیتے اور دین برحق کی نصرت وحمایت کے لیے فرماتے۔ آپ تو لوگوں کو توحید و تفرید صدق واخلاص کی طرف بلاتے اور آپ کا چچا ابولہب جس کا نام عبدالعزیٰ بن عبدالمطلب تھا وہ اپنے تمام کام چھوڑ کر آپ کے پیچھے پیچھے یہ کہتا پھرتا کہ اے لوگو! دیکھو یہ شخص تم کو لات اور عزیٰ سے چھڑانا چاہتا ہے اور بدعت اور اور گمراہی کی طرف تم کو بلاتا ہے تم ہرگز اس کی اطاعت نہ کرنا۔ غرض یہ کہ آپ نے مختلف قبائل پر اسلام پیش کیا اور ان کو اسلام کی نصرت وحمایت کی دعوت دی کسی نے نرمی سے جواب دیا اور کسی نے سختی اور درشتی سے بعض نے یہ کہا کہ ہم اس شرط پر آپ کی نصرت و حمایت کریں گے کہ اگر آپ فتح یاب ہوئے تو اپنے بعد ہمیں اپنا خلیفہ بنائیں۔ آپ نے فرمایا یہ میرے اختیار میں نہیں اللہ کو اختیار ہے جس کو چاہے بنائے۔ ان لوگوں نے یہ کہا یہ خوب ہے کہ ہم تو آپ کے ساتھ ہو کر اپنی گردنیں کٹائیں اور اپنے سینوں کو عرب کے تیروں کا نشانہ بنائیں اور جب آپ کامیاب ہو جائیں تو دوسرے آپ کے خلیفہ اور جانشین ہوں (۱) قبیلۂ بنی ذہل بن شیبان کے پاس آپ تشریف لے گئے ابوبکرؓ اور علیؓ آپؐ کے ہمراہ تھے۔ مفروق بن عمرو اور ہانی بن قبیصہ اس قبیلہ کے سرداروں میں سے تھے۔ ابوبکرؓ نے مفروق سے مخاطب ہو کر کہا کہ کیا تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت ورسالت کی خبر نہیں پہنچی اور یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ساتھ ہیں یہی اللہ کے رسول ہیں۔ مفروق نے کہا ہاں میں نے آپ کا تذکرہ سنا ہے

(۱) سیرت ابن ہشام ج: ۱، ص

اے برادر قریش آپ کس چیز کی دعوت دیتے ہیں۔ آپ آگے بڑھے اور فرمایا اللہ کو وحدہٗ لاشریک لہٗ اور مجھ کو اس کا رسول اور پیغمبر مانو اور اس کے دین کی حمایت کرو۔ قریش نے اللہ کا حکم ماننے سے انکار کیا اور اس کے رسول کو جھٹلایا اور باطل کے نشے میں حق سے مستغنی ہو گئے وَ اللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ اور اللہ سب سے زیادہ بے نیاز ہے یعنی اس غنی حمید کو تو ذرہ برابر ضرورت نہیں کہ تم اس کے دین کو قبول کرو۔ اس کی نصرت اور حمایت کے لیے کھڑے ہو ہاں اگر تم کو اپنی فلاح اور بہبودی کی فکر ہے تو حق اور ہدایت کو قبول کرو اور باطل اور گمراہی سے توبہ کرو۔ مفروق نے کہا اور آپ کس شے کی طرف بلاتے ہیں۔ آپ نے یہ آیتیں تلاوت فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ | آپ ان سے کہئے کہ آؤ میں تم کو وہ چیزیں |
| رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا | پڑھ کر سناؤں جن کو تمہارے رب نے تم پر |
| وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَلَا تَقْتُلُوْا | حرام کیا ہے وہ یہ کہ اللہ کے ساتھ کسی کو |
| اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ نَحْنُ | شریک نہ کرو۔ والدین کے ساتھ احسان |
| نَرْزُقُكُمْ وَاِيَّاهُمْ وَلَا تَقْرَبُوا | کرنا اولاد کو افلاس کی وجہ سے قتل نہ کرنا |
| الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا | ہم تم کو بھی رزق دیں گے اور ان کو بھی۔ |
| وَمَا بَطَنَ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ | اور بے حیائیوں کے پاس بھی مت جاؤ |
| الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ | خواہ وہ علانیہ ہوں یا پوشیدہ اور جس |
| ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ | نفس کا خون اللہ نے حرام کیا ہے اس کو |
| لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ | قتل نہ کرنا مگر کسی حق کی بنا پر ان باتوں |
| (۱) | کا اللہ تم کو تاکیدی حکم دیتا ہے تاکہ تم سمجھو۔ |

مفروق نے کہا خدا کی قسم یہ کلام تو زمین والوں کا نہیں۔ اے برادر قریش اور

(۱) الانعام، آیۃ: ۱۵۱۔

کس شئے کی طرف بلاتے ہو۔ آپ نے یہ آیتیں تلاوت فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ | بے شک اللہ تعالیٰ تم کو عدل اور احسان |
| وَاِيْتَآءِ ذِي الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى | اور اہل قرابت کے ساتھ سلوک کا حکم دیتا |
| عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ | ہے اور ہر بے حیائی اور بری بات اور |
| يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ (۱) | ظلم سے تم کو منع کرتا ہے تاکہ تم نصیحت پکڑو |

مفروق نے کہا کہ واللہ آپ نے نہایت عمدہ اخلاق اور پسندیدہ افعال کی طرف بلایا ہے لیکن مجبوری یہ ہے کہ میں اپنی قوم سے بغیر دریافت کے ان کے غیاب میں آپ سے کوئی معاہدہ کر لینا مناسب نہیں سمجھتا نہ معلوم کہ وہ لوگ اس معاہدہ کو قبول کریں یا رد کریں۔ علاوہ ازیں ہم کسریٰ کے زیر اثر ہیں۔ کسریٰ سے ہم معاہدہ کر چکے ہیں کہ کوئی نیا امر بغیر آپکی اطلاع ہم طے نہ کریں گے اور غالب گمان یہ ہے کہ اگر ہم آپ سے اس قسم کا معاہدہ کریں گے تو کسریٰ کو ضرور ناگوار ہوگا۔ آپ نے مفروق کی اس سچائی اور راست گوئی کو پسند فرمایا اور یہ کہا کہ اللہ اپنے دین کا خود حامی اور مددگار ہے اور جو لوگ اس کے دین کی حمایت کریں گے عنقریب اللہ ان کو کسریٰ کی زر اور زمین کا وارث بنائے گا۔ بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابوبکرؓ کا ہاتھ پکڑ کر مجلس سے اٹھ کھڑے ہوئے اور قبیلۂ اوس اور خزرج کے لوگ جو مدینہ منورہ سے آئے ہوئے تھے۔ ان کی مجلس میں پہنچے (جیسا کہ عنقریب اس کا بیان آتا ہے) ان لوگوں نے اسلام قبول کیا اور آپ کی نصرت اور حمایت کا وعدہ کیا۔ (۲)

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں۔ اخرجہ الحاکم وابونعیم والبیہقی باسناد حسن عن ابن عباس قال حدثنی علی بن ابی طالب الحدیث فتح الباری ص۱۷ باب وفود الانصار الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمکۃ وبیعۃ العقبۃ

---

(۱) النحل، آیۃ: ۹۰ (۲) دنیا نے دیکھ لیا کہ خدا نے صحابہ کرام کو چند ہی روز میں قیصر و کسریٰ کے تخت کا مالک بنا دیا۔ ۱۲۔ (۳) روض الانف ج۱ ص ۲۶۴ البدایۃ والنہایۃ ج۳ ص: ۱۴۳۔

تنبیہ: حافظ ابونعیم اصبہانیؒ فرماتے ہیں مجھ کو معلوم نہیں کہ مفروق اسلام لائے یا نہیں[1]

## اسلام ایاس بن معاذ:

اسی سال ابوالجیسر انس بن رافع مع چند جوانوں کے اس غرض سے مکہ آئے کہ بمقابلۂ خزرج۔ قریش میں سے کسی کو اپنا حلیف بنائیں ان جوانوں میں ایاس بن معاذ بھی تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کے پاس تشریف لے گئے اور فرمایا جس مقصد کے لیے آئے ہو اس سے کہیں بہتر شئے میں تمہارے سامنے پیش کرتا ہوں۔ ابوالجیسر اور اس کے ہمراہیوں نے کہا وہ کیا ہے۔ آپ نے فرمایا میں اللہ کا رسول ہوں۔ اللہ نے مجھ کو اس لیے بھیجا ہے کہ بندوں کو اللہ کی طرف بلاؤں، صرف اللہ کی بندگی کریں اور کسی شئی کو کسی طرح اس کے ساتھ شریک نہ کریں اور اللہ نے مجھ پر ایک کتاب نازل فرمائی ہے اور پھر اس کی کچھ آیتیں تلاوت فرمائیں اور اسلام پیش کیا۔

ایاس بن معاذ نے کہا اے قوم واللہ جس کام کے لیے ہم آئے ہیں یہ اس سے کہیں بہتر ہے ابوالجیسر نے کنکریاں اٹھا کر ایاس کے منہ پر ماریں اور یہ کہا ہم اس کام کیلئے نہیں آئے۔ ایاس خاموش ہو گئے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مجلس سے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ یہ لوگ مدینہ واپس ہوئے کچھ روز نہ گذرے کہ ایاس بن معاذ انتقال کر گئے۔ مرتے وقت لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ اور اَللّٰہُ اَکْبَرُ اور سُبْحَانَ اللّٰہِ اور اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ یہ کلمات زبان پر جاری تھے جس کو تمام حاضرین سن رہے تھے کسی کو بھی اس میں شک نہ تھا کہ وہ مسلمان مرے (۲)

حافظ ہیثمیؒ فرماتے ہیں رواہ احمد والطبرانی ورجالہ ثقات (۳)

---

(۱) اسد الغابہ ج ۴، ص: ۳۰۹ (۲) البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۳، ص: ۱۴۸، الاصابہ ج ۱، ص: ۹۱ (۳) مجمع الزوائد ج ۶، ص: ۳۶۰

# مدینہ منورہ میں اسلام کی ابتداء سنہ ۱۱ نبوی

مدینہ میں زیادہ آبادی اوس اور خزرج کی تھی جو مشرک اور بُت پرست تھے اور اُن کے ساتھ یہود بھی رہتے تھے جو اہل کتاب اور اہل علم تھے۔ مدینہ میں چونکہ یہود اقلیت میں تھے اس لیے جب کبھی یہود کا اوس خزرج سے کوئی جھگڑا ہوتا تو یہود یہ کہا کرتے تھے اب عنقریب نبی آخر الزماں مبعوث ہونے والے ہیں ہم ان کا اتباع کریں گے اور ان کے ساتھ ہو کر تم کو قوم عاد اور ارم کی طرح ہلاک و برباد کریں گے۔

جب موسم حج کا آیا تو خزرج کے کچھ لوگ مکہ آئے۔ یہ نبوت کا گیارھواں سال تھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لے گئے اور اسلام کی دعوت دی۔ اور قرآن پاک کی ان پر تلاوت کی۔ ان لوگوں نے آپ کو دیکھتے ہی پہچان لیا اور آپس میں ایک دوسرے سے مخاطب ہو کر کہنے لگے واللہ یہ وہی نبی ہیں جن کا یہود ذکر کیا کرتے ہیں دیکھو کہیں ایسا نہ ہو کہ اس فضیلت اور سعادت میں یہود ہم سے سبقت کر جائیں اور اسی مجلس میں اٹھنے سے پہلے اسلام لے آئے اور آپ سے یہ عرض کیا کہ یارسول اللہ ہم تو آپ پر ایمان لے آئے یہود سے ہمارا اکثر جھگڑا ہوتا رہتا ہے۔ اگر آپ اجازت دیں تو واپس ہو کر ان کو بھی اسلام کی دعوت دیں اگر وہ بھی اس دعوت کو قبول کر لیں اور اس صورت سے ہم اور وہ متفق ہو جائیں تو پھر آپ سے زیادہ کوئی عزیز نہ ہوگا۔ یہ ایمان لانے والے قبیلۂ خزرج کے چھ آدمی تھے جن کے نام حسب ذیل ہیں۔

۱۔ اسعد بن زرارۃ رضی اللہ عنہ
۲۔ عوف بن الحارث رضی اللہ عنہ
۳۔ رافع بن مالک بن عجلان رضی اللہ عنہ
۴۔ قطبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ
۵۔ عقبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ
۶۔ جابر[1] بن عبداللہ بن رئاب رضی اللہ عنہ

[1] جابر دوسرے ہیں اور جابر کے نام سے جو صحابی مشہور ہیں وہ جابر بن عبداللہ بن حرامؓ ہیں زرقانی ص ۳۱۵ ج ۱

اور بعض علماء سیر نے بجائے جابر کے عبادۃ بن الصامت کا نام ذکر کیا ہے (۱)

فتح الباری باب وفود الانصار الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمکۃ وبیعۃ العقبۃ (۲)

یہ چھ حضرات آپ سے رخصت ہو کر مدینہ منورہ پہنچے جس مجلس میں بیٹھتے وہیں آپ کا ذکر کرتے نوبت یہاں تک پہنچی کہ مدینہ کا کوئی گھر اور کوئی مجلس آپ کے ذکر سے خالی نہ رہی۔

## انصار کی پہلی بیعت ۱۲ نبوی

جب دوسرا سال آیا جو نبوت کا بارہواں سال تھا تو بارہ اشخاص آپ سے ملنے کے لیے مکہ حاضر ہوئے۔ پانچ تو انھیں چھ میں سے تھے اور سات ان کے سوا تھے جن کے نام حسب ذیل ہیں۔

۱۔ اسعد بن زارۃ رضی اللہ عنہ
۲۔ عوف بن الحارث رضی اللہ عنہ
۳۔ رافع بن مالک رضی اللہ عنہ
۴۔ قطبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ
۵۔ عقبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ

اس سال جابر بن عبداللہ بن رباب رضی اللہ عنہ حاضر نہیں ہوئے۔

۶۔ معاذ بن الحارث رضی اللہ عنہ (یعنی عوف بن الحارث رضی اللہ عنہ کے بھائی)
۷۔ ذکوان بن عبد قیس رضی اللہ عنہ
۸۔ عبادۃ بن الصامت رضی اللہ عنہ
۹۔ یزید بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
۱۰۔ عباس بن عبادہ بن نضلہ رضی اللہ عنہ
۱۱۔ ابو الہیثم مالک بن تیہان رضی اللہ عنہ
۱۲۔ عویم بن ساعدۃ رضی اللہ عنہ

یہ بارہ حضرات آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور رات کے وقت منیٰ میں عقبہ کے قریب آپ کے ہاتھ پر بیعت کی کہ ہم اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرینگے

---

(۱) ابن ہشام ج ۱۔ ص: ۵۰ ۔ (۲) البدایۃ والنہایۃ ج ۳۔ ص: ۱۴۸

ــه ذکوان رضی اللہ عنہ بیعت کے بعد مکہ ہی رہ پڑے بعد میں ہجرت کر کے مدینہ منورہ آئے اس لیے ذکوان رضی اللہ عنہ مہاجر بھی ہیں اور انصاری بھی - ۱۲ زرقانی ص ۳۱۳ ج ۱ عیون الاثر

اور نہ چوری اور زنا کریں گے اور نہ اولاد کو قتل کریں گے اور نہ کسی پر بہتان اور تہمت لگائیں گے۔ یہ انصار کی پہلی بیعت تھی جس کو بیعت عقبہ اولیٰ کہتے ہیں۔

جب یہ لوگ بیعت کر کے مدینہ منورہ واپس ہونے لگے تو عبداللہ بن ام مکتوم اور مصعب بن عمیر کو تعلیم قرآن اور احکام اسلام کے سکھانے کے لیے ان کے ہمراہ کیا اور مدینہ پہنچ کر اسعد بن زرارہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مکان پر قیام کیا۔ مصعب بن عمیر لوگوں کو اسلام کی دعوت دیتے اور مسلمانان مدینہ کو نماز پڑھاتے یہی امام تھے ایک دن مصعب بن عمیر لوگوں کو اسلام کی دعوت دے رہے تھے۔ لوگ بہت جمع تھے۔

اسید بن حضیرؓ کو جب خبر ہوئی تو تلوار لے کر پہنچے اور کہا کہ آپ یہاں کس لیے آئے ہیں ہمارے بچوں اور عورتوں کو کیوں بہکاتے ہو۔ بہتر ہے کہ آپ یہاں سے چلے جائیں مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا یہ ممکن ہے کہ آپ تھوڑی دیر کے لیے تشریف رکھیں اور جو میں کہوں وہ سنیں اگر پسند آئے تو قبول کریں اور اگر ناپسند ہو تو کنارہ کشی کریں۔ اسید بن حضیر یہ کہہ کر کہ بے شک تم نے یہ بات انصاف کی کہی بیٹھ گئے۔ مصعب بن عمیرؓ نے اسلام کے محاسن بیان کیے اور قرآن کی تلاوت فرمائی۔ اسیدؓ سن کر کہنے لگے۔

مااحسن ھٰذاالکلام واَجْمَلَہ کیا ہی عمدہ اور کیا ہی بہتر کلام ہے

اور پوچھا کہ اس دین میں داخل ہونے کا کیا طریقہ ہے۔ مصعبؓ نے کہا اوّل اپنے جسم اور کپڑوں کو پاک کرو اور غسل کرو اور پھر کلمہ شہادت پڑھو اور نماز ادا کرو۔

اسید اسی وقت اٹھے کپڑے پاک کیے اور غسل اور کلمۂ شہادت پڑھ کر دو رکعت نماز پڑھی اور کہا کہ ایک اور شخص ہیں یعنی سعد بن معاذ اگر وہ مسلمان ہو گئے تو پھر اوس کی

قوم میں سے کوئی شخص بغیر مسلمان ہوئے نہ رہے گا۔ میں ابھی جا کر اس کو تمہارے پاس بھیجتا ہوں۔ سعد بن معاذ نے اسیدؓ کو آتے ہوئے دیکھ کر یہ کہا کہ یہ اسید نہیں معلوم ہوتے جو یہاں سے گئے تھے۔ جب قریب پہنچے تو سعد نے اسیدؓ سے دریافت کیا۔ مَافَعَلْتَ تو نے کیا کیا اسید نے کہا میں نے ان کی بات میں کوئی حرج نہیں پایا۔ سعد بن معاذ کو غصہ آگیا اور تلوار لے کر خود پہنچے اور اسعد بن زرارہؓ سے مخاطب ہو کر کہا اگر تم سے میری قرابت نہ ہوتی اور تم میرے خالہ زاد بھائی نہ ہوتے تو ابھی تلوار سے کام تمام کر دیتا۔ قوم کے بہکانے کے لیے تم ہی ان کو یہاں لے کر آئے ہو۔

مصعبؓ نے کہا کہ اے سعد کیا یہ ہو سکتا ہے کہ تم کچھ دیر بیٹھ کر میری بات سنو اگر پسند آئے تو قبول کرو ورنہ پھر جو چاہے کرنا۔ سعد یہ کہہ کر کہ تم نے انصاف کی بات کہی۔ بیٹھ گئے۔ مصعبؓ نے اسلام پیش کیا اور قرآن کی تلاوت فرمائی۔ سنتے ہی سعدؓ کا رنگ ہی بدل گیا اور پھر پوچھا کہ اس دین میں داخل ہونے کا کیا طریقہ ہے۔

مصعبؓ نے کہا کہ اوّل کپڑے پاک کرو اور غسل کرو اور پھر کلمۂ شہادت پڑھو۔ اور دو رکعت نماز ادا کرو۔ سعدؓ اسی وقت اٹھے اور غسل کیا اور کلمۂ شہادت پڑھا اور ایک دوگانہ ادا کیا اور یہاں سے اُٹھ کر سیدھے اپنی قوم کی مجلس میں پہنچے۔ قوم کے لوگوں نے سعد کو آتے دیکھ کر دُور ہی سے پہچان لیا کہ رنگ دوسرا ہے۔ مجلس میں پہنچتے ہی سعد نے اپنی قوم سے مخاطب ہو کر کہا کہ تم مجھ کو کیسا سمجھتے ہو۔ سب نے متفق ہو کر یہ کہا کہ تم ہمارے سردار اور باعتبار رائے اور مشورے کے سب سے افضل اور بہتر ہو سعد نے کہا کہ خدا کی قسم میں تم سے اس وقت تک کلام نہ کروں گا۔ جب تک تم سب اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان نہ لے آؤ۔ شام نہ گذری کہ قبیلۂ بنی عبدالاشہل میں کوئی مرد اور عورت ایسا نہ رہا کہ جو مسلمان نہ ہو گیا ہو (۱)

---

(۱) عیون الاثر ج:۱، ص: ۱۵۸، نیز ابن ہشام، طبری، البدایۃ والنہایہ۔

قبیلۂ بنی عبدالاشہل میں سے صرف ایک شخص عمرو بن ثابت جن کا لقب اُصَیرِم تھا اسلام لانے سے رہ گیا۔ جنگِ احد کے دن اسلام لائے اور اسلام لاتے ہی جہاد کے لیے معرکۂ قتال میں پہنچ گئے اور شہید ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے جنتی ہونے کی بشارت دی۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بطور معمہ فرمایا کرتے تھے تبلاؤ وہ کون شخص ہے کہ جس نے ایک نماز بھی نہیں پڑھی اور جنت میں پہنچ گیا۔

جب لوگ جواب نہ دیتے تو آپؓ خود فرماتے کہ وہ قبیلۂ بنی عبدالاشہل میں اُصَیرِم ہے (رواہ ابن اسحاق باسناد حسن مطولا عن ابی ہریرۃؓ) (۱)

## اسلام رفاعہ رضی اللہ عنہ :

رفاعہ بن رافع زرقیؓ فرماتے ہیں کہ چھ انصار کے آنے سے پہلے میں اور میرا خالہ زاد بھائی معاذ بن عفراء مکہ آئے اور آپ سے ملے۔ آپ نے اسلام پیش کیا اور یہ فرمایا اے رفاعہ تبلاؤ آسمان اور زمین اور پہاڑوں کو کس نے پیدا کیا ہم نے کہا اللہ نے آپ نے فرمایا خالق عبادت کا مستحق ہے یا مخلوق۔ ہم نے کہا خالق۔ آپ نے فرمایا کہ پس تم مستحق ہو اس کے کہ یہ بت تمہاری عبادت کریں اور تم خدا کی عبادت کرو اس لیے کہ بت تمہارے بنائے ہوتے ہیں اور تم اللہ کے پیدا کیے ہوئے ہو اور میں تم کو ایک خدا کی عبادت کی دعوت دیتا ہوں۔ تم خدا کو ایک مانو اور صرف اسی کی عبادت اور بندگی کرو۔ اور مجھ کو خدا کا رسول اور نبی مانو۔ صلہ رحمی کرو۔ ظلم اور تعدی کو چھوڑ دیں نے کہا بیشک آپ نے بلند امور اور پاکیزہ اخلاق کی طرف بلایا ہے۔ میں آپ کے پاس اٹھ کر حرم میں پہنچا اور پکار کر یہ کہا۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بیشک محمد اللہ کے رسول ہیں۔ (اخرجہ الحاکم وصححہ خصائص کبری ص ۱۸۲ ج ۱)

(۱) زرقانی ج ۱، ص: ۳۱۶

# مدینہ منورہ میں جمعہ کا قیام

اسی سال اسعد بن زرارہ رضی اللہ عنہ نے مدینہ منورہ میں جمعہ قائم کیا آپ نے جب یہ دیکھا کہ یہود اور نصاریٰ میں اجتماع کے لیے ہفتہ میں ایک خاص دن مقرر ہے۔ یہود شنبہ کے روز اور نصاریٰ یک شنبہ کے دن ایک جگہ جمع ہوتے ہیں اس لیے یہ خیال پیدا ہوا کہ مسلمانوں کو بھی چاہیے کہ ہفتہ میں ایک دن ایسا مقرر کریں کہ جس میں سب جمع ہوں اور اللہ کا ذکر اور شکر کریں اور نماز پڑھیں اور اس کی عبادت اور بندگی کریں اسعد بن زرارہ نے جمعہ کا دن تجویز کیا اور اس روز سب کو نماز پڑھائی (رواہ عبد بن حمید باسناد صحیح عن ابن سیرین) غرض یہ کہ حضرات صحابہ نے محض اپنے اجتہاد سے ایک تو جمعہ قائم کیا اور دوسرے جمعہ کے دن کو جاہلیت یوم عروبہ کہتے تھے بجائے یوم عروبہ کے اس دن کا نام جمعہ تجویز کیا وحی الٰہی نے دونوں اجتہادوں کی تصویب کی جس کے بارہ میں آیت نازل ہوئی۔

اِذَا نُوْدِیَ لِلصَّلٰوۃِ مِنْ یَّوْمِ الْجُمُعَۃِ فَاسْعَوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ وَ ذَرُوا الْبَیْعَ۔ الآیۃ۔

جس سے جمعہ کی فرضیت بھی معلوم ہوئی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حق جل وعلا کو یوم الجمعہ کا لفظ پسند ہے۔ وحی الٰہی نے یوم عروبہ کے استعمال سے کہ جو زمانہ جاہلیت میں شائع تھا گریز کیا اور انصار نے جو لفظ تجویز کیا تھا بعینہ اس کا استعمال فرمایا۔ اس نہج اور عنوان سے انصار کے اجتہاد کی تصویب وتحسین فرمائی۔

اور اس کے کچھ ہی روز بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک والا نامہ جمعہ قائم کرنے کے بارے میں مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے نام پہنچا کہ نصف النہار کے بعد سب مل کر بارگاہ خداوندی میں ایک دوگانہ سے تقرب حاصل کیا کرو (رواہ الدارقطنی عن ابن عباسؓ) ہٰذا کلہ من الزرقانی (۱)

(۱) ج ۱ص: ۳۱۵

عبدالرحمن بن کعب بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میرے والد کعب بن مالک رضی اللہ عنہ جب جمعہ کی اذان سنتے تو اسعد بن زرارہ رضی اللہ عنہ کے لیے دُعائے مغفرت فرماتے ہیں نے ایک بار دریافت کیا تو یہ فرمایا کہ مدینہ میں سب سے پہلے اسعد بن زرارہ ہی نے ہم کو جمعہ پڑھایا ہے (رواہ ابوداؤد والحاکم اصابہ ترجمہ اسعد بن زرارہؓ (۱)

**فائدہ:** علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ اسلام میں سب سے پہلے اسعد بن زرارہؓ نے جمعہ قائم کیا اور جاہلیت میں سب سے پہلے رسول اللہ علیہ وسلم کے جدِ امجد کعب بن لوئی نے جمعہ قائم کیا جیسا کہ سلسلہ نسب کے بیان میں گذر چکا ہے۔ (۲)

# انصار کی دوسری بیعت ۱۳ سنہ نبوی

جب دوسرا سال آیا جو نبوت کا تیرھواں سال تھا تو مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسلمانوں کے ایک گروہ کو اپنے ہمراہ لیکر بغرض ادائے حج مکہ مکرمہ روانہ ہوئے۔ مسلمانوں کے علاوہ اوس اور خزرج کے مشرکین بھی جو ہنوز اسلام کے حلقہ بگوش نہیں ہوئے تھے حج کے لیے روانہ ہوئے زیادہ تعداد انھیں لوگوں کی تھی چار سو سے زیادہ تھے۔ مشہور قول کی بناپر مسلمانوں کی تعداد پچھتر تھی جس میں سے تہتر مرد اور دو عورتیں تھیں جنھوں نے آپ کے دست مبارک پر اُسی گھاٹی میں بیعت کی جس میں پہلے کی تھی اور اس بیعت کا نام بیعت عقبہ ثانیہ ہے۔ علامہ ابن جوزی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیعت کرنے والے حضرات کے جو نام ذکر کیے ہیں وہ پچھتر سے کچھ زیادہ ہیں جو حسب ذیل ہے۔

## حرف الالف

(۱) اسعد ابن زرارہ رضی اللہ عنہ
(۲) اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ
(۳) ابی بن کعب رضی اللہ عنہ
(۴) اوس بن ثابت رضی اللہ عنہ یعنی

---

(۱) الاصابہ ج ۱، ص: ۳۴ (۲) روض الانف ج ۱، ص: ۲۶۹۔

حضرت حسان بن ثابت کے بھائی۔

(۵) اوس بن یزید رضی اللہ عنہ

ب

(۶) برار بن معرور رضی اللہ عنہ

(۷) بشر بن برار بن معرور رضی اللہ عنہ

(۸) بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ

(۹) بحیر بن الہیثم رضی اللہ عنہ

ث

(۱۰) ثابت بن الجزع رضی اللہ عنہ

(۱۱) ثعلبۃ بن عدی رضی اللہ عنہ

(۱۲) ثعلبۃ بن غنمۃ رضی اللہ عنہ

ج

(۱۳) جابر بن عبداللہ بن عمرو بن حرام رضی اللہ عنہ

(۱۴) جابر بن صخر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ح

(۱۵) حارث بن قیس رضی اللہ عنہ

خ

(۱۶) خالد بن زید رضی اللہ عنہ

(۱۷) خالد بن عمرو بن ابی کعب رضی اللہ عنہ

(۱۸) خالد بن عمرو بن عدی رضی اللہ عنہ فی قول الواقدی وحدہ

(۱۹) خالد بن قیس رضی اللہ عنہ فی قول ابن اسحاق والواقدی ولم یذکرہ ابو معشر وابن عقبۃ۔

(۲۰) خارجۃ بن زید رضی اللہ عنہ

(۲۱) خدیج بن سلامۃ رضی اللہ عنہ

(۲۲) خلاد بن سوید بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ

ذ

(۲۳) ذکوان بن عبد قیس رضی اللہ عنہ العقبتین۔

ر

(۲۴) رافع بن مالک بن عجلان رضی اللہ عنہ

(۲۵) رفاعۃ بن رافع بن مالک رضی اللہ عنہ

(۲۶) رفاعۃ بن عبدالمنذر رضی اللہ عنہ

(۲۷) رفاعۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ

ز

(۲۸) زیاد بن لبید رضی اللہ عنہ

(۲۹) زید بن سہل ابوطلحہ رضی اللہ عنہ

س

(۳۰) سعد بن زید بن مالک الاشہلی رضی اللہ عنہ فی روایۃ الواقدی وحدہ

(۳۱) سعد بن خیثمۃ رضی اللہ عنہ۔

(۳۲) سعد بن الربیع رضی اللہ عنہ
(۳۳) سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ
(۳۴) سلمۃ بن سلامۃ بن وقش رضی اللہ عنہ
(۳۵) سلیم بن عمرو رضی اللہ عنہ
(۳۶) سنان بن صیفی رضی اللہ عنہ
(۳۷) سہل بن عتیک رضی اللہ عنہ

ش

(۳۸) شمر بن سعد رضی اللہ عنہ

ص

(۳۹) صیفی بن سواد رضی اللہ عنہ

ض

(۴۰) ضحاک بن زید رضی اللہ عنہ
(۴۱) ضحاک بن حارثہ رضی اللہ عنہ

ط

(۴۲) طفیل بن نعمان رضی اللہ عنہ

ظ

(۴۳) ظہیر بن رافع رضی اللہ عنہ

ع

(۴۴) عبادۃ بن الصامت رضی اللہ عنہ
(۴۵) عبّاد بن قیس رضی اللہ عنہ
(۴۶) عبداللہ بن انیس رضی اللہ عنہ
(۴۷) عباس بن نضلہ رضی اللہ عنہ
(۴۸) عبداللہ بن ربیع رضی اللہ عنہ
(۴۹) عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ
(۵۰) عبداللہ بن زید صاحب الاذان رضی اللہ عنہ
(۵۱) عبداللہ بن عمرو بن حرام رضی اللہ عنہ
(۵۲) عبس بن عامر رضی اللہ عنہ
(۵۳) عبید بن التیہان رضی اللہ عنہ یعنی ابوالہیثم بن التیہان کے بھائی اور بعض نے بجائے عبید کے عتیک کہا ہے۔
(۵۴) عقبۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ
(۵۵) عقبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ
(۵۶) عقبۃ بن وہب رضی اللہ عنہ
(۵۷) عبادۃ بن حزم رضی اللہ عنہ
(۵۸) عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ
(۵۹) عمرو بن غزیۃ رضی اللہ عنہ
(۶۰) عمرو بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۶۱) عمیر بن الحارث رضی اللہ عنہ
(۶۲) عوف بن حارث رضی اللہ عنہ
(۶۳) عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ

ف

(۶۴) فروۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ

## ق

(۶۵) قتادہ بن النعمان رضی اللہ عنہ ذکرہ الا ابن اسحاق

(۶۶) قطبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ

(۶۷) قیس بن عامر رضی اللہ عنہ

(۶۸) قیس بن ابی صعصعہ رضی اللہ عنہ

## ک

(۶۹) کعب بن مالک رضی اللہ عنہ

## م

(۷۰) مالک بن تیہان ابو الہیثم رضی اللہ عنہ

(۷۱) مالک بن عبداللہ بن جشم رضی اللہ عنہ

(۷۲) مسعود بن یزید رضی اللہ عنہ

(۷۳) معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ

(۷۴) معاذ بن الحارث رضی اللہ عنہ یعرف بامہ عفراء

(۷۵) معاذ بن عمرو الجموح رضی اللہ عنہ

(۷۶) معقل بن المنذر رضی اللہ عنہ

(۷۷) معن بن عدی رضی اللہ عنہ

(۷۸) معوذ بن الحارث رضی اللہ عنہ یعرف بامہ عفراء

(۷۹) منذر بن عمرو رضی اللہ عنہ

## ن

(۸۰) نعمان بن حارثہ رضی اللہ عنہ

(۸۱) نعمان بن عمرو رضی اللہ عنہ

## ھ

(۸۲) ہانیٔ بن نیار ابو بردہ رضی اللہ عنہ

## ی

(۸۳) یزید بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ

(۸۴) یزید بن خذام رضی اللہ عنہ

(۸۵) یزید بن عامر رضی اللہ عنہ

(۸۶) یزید بن المنذر رضی اللہ عنہ

(۸۷) نسیبۃ بنت کعب رضی اللہ عنہا

(۸۸) اسماء بنت عمرو رضی اللہ عنہا

یہ تمام نام ہم نے علامہ ابن جوزی کی کتاب تلقیح ص۲۱۵ سے نقل کیے ہیں۔ علامہ ابن ہشام نے سیرت میں اور حافظ ابن سید الناس نے عیون الاثر میں تقریباً یہی نام ذکر کیے ہیں۔ صرف آٹھ دس نام کا تفاوت ہے۔

مسند احمد میں حضرت جابر سے مروی ہے کہ دس سال تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

لوگوں کے گھروں اور بازاروں اور میلوں میں جا جا کر اسلام کی دعوت دیتے اور یہ فرماتے من یؤوینی ومن ینصرنی حتی ابلغ رسالۃ ربی ولہ الجنۃ کون ہے جو مجھ کو ٹھکانہ دے کون ہے جو میری مدد کرے یہاں تک کہ خدا کا پیام پہنچا سکوں اور اس کے لیے جنت ہو مگر کوئی ٹھکانہ دینے والا اور مدد کرنے والا نہ ملتا تھا۔ یہاں تک اللہ نے ہم کو یثرب سے آپ کے پاس بھیجا ہم نے آپ کی تصدیق کی اور آپ کو ٹھکانہ دیا۔ ہم میں جو شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا وہ مسلمان ہو کر واپس ہوتا۔ جب مدینہ کے گھر گھر میں اسلام پہنچ گیا تو ہم نے مشورہ کیا کہ آخر کب تک ہم اللہ کے رسول کو اس حال میں چھوڑیں رکھیں کہ آپ مکہ کے پہاڑوں میں پریشان اور خوف زدہ پھرتے رہیں ستر آدمی ہم میں سے موسم حج میں مدینہ سے مکہ آئے الی آخر الحدیث حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں ہذا اسناد جید علی شرط مسلم البدایۃ والنہایۃ ص ۱۵۹ ج ۳ اور حافظ ہیثمی فرماتے ہیں رواہ احمد والبزار ورجال احمد رجال الصحیح مجمع الزوائد ص ۴۶ ج ۶ قافلہ مکہ پہنچا مسلمانوں نے خفیہ طور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیام بھیجا کہ ہم قدم بوسی کا شرف حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ آپ نے ایام تشریق کے دوران میں منیٰ کی اس مبارک گھاٹی پر شب میں ملنے کا وعدہ فرمایا جہاں گذشتہ سال بارہ حضرات بیعت سے مشرف ہوئے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور آپ کے چچا حضرت عباسؓ آپکے ہمراہ تھے۔ حضرت عباس اگرچہ اس وقت تک مشرف باسلام نہ ہوئے تھے۔ لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت وحمایت کو غایت درجہ محبوب رکھتے تھے۔ بیٹھتے ہی حضرت عباس نے انصار سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنی قوم میں نہایت عزت اور وقعت والے ہیں (لوگ اگرچہ آپ کے دین کے مخالف تھے مگر جس عزت اور وقعت سے آپ کو دیکھتے تھے وہ کسی کو نصیب نہ تھی) اور ہم ان کے حامی اور مددگار رہیں اور وہ تمہارے یہاں آنا چاہتے ہیں اگر تم ان کی

پوری پوری حمایت اور حفاظت کرسکو اور مرتے دم تک اس پر قائم رہو تو بہتر ہے ورنہ ابھی سے صاف جواب دے دو۔

انصار نے کہا کہ آپ نے جو فرمایا وہ ہم نے سنا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف مخاطب ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ آپ ہم سے کیا چاہتے ہیں ہم اس کے لیے حاضر ہیں کہ آپ اپنے لیے اور خدا کے لیے جو چاہیں ہم سے عہد لیں۔

آپ نے فرمایا میں تم کو اللہ کی طرف بلاتا ہوں، اور اسلام پیش کیا اور قرآن کی تلاوت فرمائی اور کہا کہ اللہ کے لیے تم سے یہ سوال کرتا ہوں کہ اس کی عبادت اور بندگی کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو اور اپنے ساتھیوں کے لیے یہ چاہتا ہوں کہ ہمکو ٹھکانہ دو اور جس طرح اپنی، اور اپنے بچوں اور عورتوں کی حفاظت کرتے ہو اسی طرح ہماری حفاظت کرو اور خوشی ہو یا رنج وراحت ہو یا کلفت افلاس ہو یا تونگری ہر حال میں میری اطاعت کرو اور جو کہوں وہ سنو۔ انصار نے عرض کیا کہ اگر ہم ایسا کریں تو ہم کو اس کا کیا صلہ ملے گا۔ آپ نے فرمایا جنت (یعنی آخرت کی لازوال نعمتیں) انصار نے کہا سب منظور لائیے دست مبارک بیعت کیلئے ہاتھ بڑھائیے۔ ابو الہیثم بن تیہان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھ کو کچھ عرض کرنا ہے وہ یہ کہ ہم میں اور یہود میں کچھ تعلقات ہیں۔ آپ سے تعلق قائم ہونے کے بعد ان سے ہمارے تعلقات منقطع ہو جائیں گے۔ کہیں ایسا تو نہ ہو کہ جب اللہ آپ کو فتح و نصرت نصیب فرمائے تو آپ پھر مکہ مکرمہ واپس ہو جائیں اور ہم کو (تڑپتا ہوا) یہاں چھوڑ جائیں۔ آپ یہ سن کر مسکرائے اور یہ فرمایا۔

ہرگز نہیں تمہاری جان میری جان ہے۔ تم میرے ہو اور میں تمہارا ہوں جس سے تمہاری جنگ ہے اُس سے میری جنگ ہے جس سے تمہاری صلح ہے اس سے میری بھی صلح ہے۔ اس پر سب نے نہایت رضاء و رغبت کے ساتھ بیعت کے

لیے ہاتھ بڑھایا۔ (۱)

اس میں اختلاف ہے کہ سب سے پہلے بیعت کے لیے کس نے ہاتھ بڑھایا۔ ابن سعد کی ایک روایت سے تمام مختلف اقوال مجتمع ہوجاتے ہیں۔ سلیمان بن نجیم فرماتے ہیں کہ جب اوس اور خزرج کا اس بارے میں اختلاف ہوا کہ سب سے پہلے کس نے آپ کے دستِ مبارک پر بیعت کی تو بعض نے یہ کہا کہ اس کا صحیح علم حضرت عباس کو ہوگا وہ اس وقت موجود تھے۔ ان سے دریافت کرنا چاہیے۔

حضرت عباس نے فرمایا کہ سب سے پہلے اسعد بن زرارہ نے جو سب سے زیادہ خوش نصیب اور باسعادت تھے) آپؐ کے دستِ مبارک پر بیعت کی اور پھر براء بن معرور نے اور پھر اسید بن حضیر نے۔ (۲)

عباس بن عبادہ انصاری رضی اللہ عنہ نے (بیعت کو پختہ اور مستحکم کرنے کی غرض سے) کہا اے گروہ خزرج تم کو معلوم بھی ہے کہ کس چیز پر بیعت کر رہے ہو، یہ سمجھ لو کہ عرب اور عجم سے جنگ کرنے پر بیعت کر رہے ہو۔ اگر آئندہ چل کر مصائب و شدائد سے گھبرا کر چھوڑ دینے کا خیال ہو تو ابھی سے چھوڑ دو اُس وقت گھبرا کر چھوڑنا خدا کی قسم دنیا اور آخرت کی رسوائی کا سبب ہوگا اور اگر تم آئندہ کے شدائد و مصائب کا تحمل کر سکتے ہو اور اپنی جان اور مال پر کھیل کر اپنے عہد اور وعدہ پر قائم رہ سکتے ہو تو واللہ اس میں تمہارے لیے دنیا اور آخرت کی خیر اور بہبودی ہے۔ سب نے کہا ہاں ہم اسی پر بیعت کر رہے ہیں۔ آپ کے لیے جان و مال سے ہم کو دریغ نہیں۔ مصائب سے ڈر کر خدا کی قسم ہم اس بیعت کو نہیں چھوڑ سکتے (۳)

---

(۱) قال الحافظ العسقلانی اخرجہ ابن اسحٰق وصححہ ابن حبان فتح الباری ص۱۷۴ ج۷ ۱۲ منہ قال العلامۃ الزرقانی رواہ البیہقی باسناد قوی عن الشعبی ووصلہ الطبرانی واخرجہ احمد ۱۲ زرقانی ص۳۱۷ ج۱ (۲) ایضاً

(۳) سیرۃ ابن ہشام ج ۱، ص: ۱۵۶۔

## انتخاب نقباء :

جب سب بیعت کر چکے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ موسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل میں سے بارہ نقیب منتخب فرماتے تھے۔ اسی طرح میں بھی جبریل کے اشارہ سے تم میں سے بارہ نقیب منتخب کرتا ہوں اور ان بارہ سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا کہ تم اپنی اپنی قوم کے کفیل اور ذمہ دار ہو۔ جیسے حواریین عیسیٰ علیہ السلام کے کفیل تھے (۱)

## اسماء نقباء کفر اللہ عنہم سیاٰتہم وادخلہم جنات تجری من تحتہا الانہار

جن حضرات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نقیب منتخب فرمایا۔ ان کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں۔

۱۔ اسعد بن زرارہ رضی اللہ عنہ
۲۔ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ
۳۔ سعد بن الربیع رضی اللہ عنہ
۴۔ رافع بن مالک رضی اللہ عنہ
۵۔ ابوجابر عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
۶۔ براء بن معرور رضی اللہ عنہ
۷۔ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ
۸۔ منذر بن عمرو رضی اللہ عنہ
۹۔ عبادۃ بن صامت رضی اللہ عنہ
۱۰۔ اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ
۱۱۔ سعد بن خیثمہ رضی اللہ عنہ
۱۲۔ رفاعۃ بن عبدالمنذر رضی اللہ عنہ

اور بعض اہل علم نے بجائے رفاعہ کے ابوالہیثم بن تیہان رضی اللہ عنہ کا نام ذکر کیا ہے امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ مجھ سے انصار میں سے ایک شیخ نے بیان کیا کہ انتخاب کے وقت جبریل امین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اشارہ سے بتلاتے جاتے تھے کہ فلاں کو نقیب بنائیں۔ (۲)

زہری فرماتے ہیں کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے انصار سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ میں تم میں سے بارہ نقیب منتخب کروں گا تم میں سے کوئی یہ خیال نہ کرے کہ مجھ کو

(۱) ابن سعد ج ۱ ص : ۱۵۰ (۲) زرقانی ج : ۱، ص : ۳۱۷

کیوں نہیں نقیب بنایا گیا اس لیے کہ میں مامور ہوں جس طرح حکم ہے۔
اسی طرح کروں گا اور جبریل امین آپ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے جس جس کو نقیب بنانے کا حکم تھا اس کی طرف اشارہ کرتے جاتے تھے (۱)

جب صبح ہوئی اور یہ خبر مکہ میں پھیلی تو قریش نے انصار سے آکر دریافت کیا قافلہ میں جو یثرب کے مشرک اور بت پرست تھے چونکہ ان کو اس بیعت کا بالکل علم نہ تھا اس لیے ان لوگوں نے اس خبر کی تکذیب کی اور یہ کہہ دیا کہ یہ خبر بالکل غلط ہے اگر ایسا ہوتا تو ہم کو ضرور علم ہوتا۔(۲)

بعد از اں یہ قافلہ مدینہ کو روانہ ہوا روانگی کے بعد قریش کو اس خبر کی تصدیق ہوئی۔ انصار کے پکڑنے کے لیے دوڑے مگر قافلہ نکل چکا تھا کوئی ہاتھ نہ آیا صرف سعد بن عبادہ کو جو قافلہ سے پیچھے رہ گئے تھے ان کو اثنائے راہ سے پکڑ لائے اور خوب مارا جبیر بن مطعم نے آکر چھڑایا (۳)

## بیعت کیا ہے؟

بیعت، بیع سے مشتق ہے جس کے معنی فروخت کرنے کے ہیں اور اصطلاح شریعت میں انتہائی رضا، و رغبت کے ساتھ اپنی جان و مال کو خداوند ذوالجلال کے ہاتھ بمعاوضہ جنت فروخت کر دینے کا نام بیعت ہے۔

چنانچہ جب یہ بیعت ہونے لگی تو عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یارسول اللہ آپ ہم سے جو چاہیں شرط کرلیں مگر یہ ارشاد فرمائیں کہ ہم کو اس کے معاوضہ میں کیا ملے گا۔ آپ نے فرمایا جنت۔ عبداللہ بن رواحہ نے عرض کیا۔

رَبِحَ الْبَيْعُ لَا نُقِيلُ وَلَا نَسْتَقِيلُ　　بڑے نفع والی بیع (خرید و فروخت) ہے ہم اسکے اقالہ اور فسخ پر ہرگز راضی نہ ہوں گے۔

(۱) روض الانف ج ۱، ص: ۲۷۷۔ (۲) ابن ہشام ج ۱، ص: ۱۵۷
(۳) ابن ہشام ج ۱، ص: ۱۵۷

اس پر اللہ جل جلالہ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

إِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ أَنْفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ وَمَنْ أَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِيْ بَايَعْتُمْ بِهٖ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ (۱) (رواہ الحاکم فی الاکلیل عن کعب بن مالک واحمد عن جابر فتح الباری ج ۶ کتاب الجہاد)

تحقیق اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی جانوں اور مالوں کو بمعاوضہ جنت خرید لیا ہے یہ لوگ خدا کی راہ میں جہاد و قتال کرتے ہیں جس میں کبھی مارتے ہیں اور کبھی مارے بھی جاتے ہیں یہ اللہ کا سچا وعدہ ہے۔ توریت اور انجیل اور قرآن میں اور اللہ سے زیادہ کون عہد کو پورا کرنے والا ہو سکتا ہے پس اے مسلمانوں تم کو بشارت ہو اور یہ بیع تم کو مبارک ہو جو تم نے اللہ تعالیٰ سے کی ہے۔ یہ بہت ہی بڑی کامیابی ہے۔

جنت میں ایک بازار لگے گا جس نے یہاں خدائے عزوجل کے ہاتھ اپنا جان و مال فروخت کیا اور سب جان و مال اس کے حوالے کر دیا اس کو وہاں اختیار ہو گا کہ اس بازار سے جو چاہے بلا قیمت لے لے۔ اس لیے کہ وہ قیمت (جان و مال) پیش گی دے چکا ہے وللہ در القائل ؎

وحی علی السوق الذی فیہ یلتقی　المحبون ذاک السوق للقوم معلم

فما شئت خذ منہ بلا ثمن لہ　فقد اسلف التجار فیہ واسلموا

(حادی الارواح)

## ایک ضروری تنبیہ :

محمد بن اسحٰق فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیعت کے وقت صرف مردوں سے مصافحہ فرماتے تھے۔ عورتوں سے مصافحہ نہیں فرماتے تھے۔ صرف زبانی اقرار

(۱) التوبہ، آیۃ: ۱۱۱۔

اور عہد لے کر یہ فرماتے جاؤ تم سے بیعت ہو گئی (۱)

ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان عورتوں کا |
| یمتحن من ھاجر الیہ من المومنات | جو ہجرت کر کے آئیں ان کا اس آیت سے امتحان |
| بھذہ الایۃ یقول اللہ یاایھا النبی | فرماتے جو عورت شرائط کو قبول کرتی جو |
| اذا جاءک المؤمنات یبایعنک الے | اس آیت میں مذکور ہیں اس کو بیعت |
| قولہ غفور رحیم فمن اقر بھذا الشرط | فرماتے اور یہ ارشاد فرماتے کہ میں نے تجھ |
| من المومنات قال لھا رسول اللہ | کو کلام سے بیعت کر لیا خدا کی قسم آپ |
| صلی اللہ علیہ وسلم قد بایعتک کلاما | کے دست مبارک نے بیعت کرتے |
| ولا واللہ ما مست یدہ ید امرأۃ | وقت کسی عورت کے ہاتھ کو مس نہیں |
| قط فی المبایعۃ مابایعھن الا بقولہ۔ | کیا محض زبانی ارشاد سے بیعت |
| قد بایعتک علی ذلک بخاری شریف | فرماتے تھے۔ |

ص ۷۲۶ ج ۲ (۲)

اور مسند احمد اور معجم طبرانی میں اسماء بنت یزید سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| انی لا اصافح النساء ولکن آخذ | میں عورتوں سے مصافحہ نہیں کرتا صرف |
| علیھن ما اخذ اللہ علیھن۔ | اللہ کی اطاعت کا عہد لیتا ہوں۔ |

اور یہ روایت عبد اللہ بن زبیر سے طبقات ابن سعد اور مسند احمد اور ترمذی میں بھی آئی ہے امام ترمذی فرماتے ہیں یہ حدیث حسن اور صحیح ہے لہٰذا آج کل پیروں کا جو عمل اس کے خلاف میں رائج ہے اسلام اس سے بری ہے لوگ اس سے دھوکا نہ

(۱) ابن ہشام ج ۱، ص : ۱۶۳ (۲) بخاری ج : ۲، ص : ۷۲۶۔

کھائیں (۱)

انصار کا قافلہ مکہ سے مدینہ پہنچا اپنے اسلام کا اعلان کیا۔ مدینہ کے اکثر قبائل اسلام میں داخل ہو چکے تھے۔ مگر بعض بوڑھے ہنوز اسی قدیم بت پرستی پر نہایت سختی کے ساتھ قائم تھے۔ منجملہ ان کے عمرو بن الجموع قبیلہ بنی سلمہ کے سردار بھی تھے جن کے بیٹے معاذ بن عمرو بن الجموع ابھی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ مبارک پر بیعت کر کے مکہ سے واپس آئے تھے۔ عمرو بن الجموع نے لکڑی کا ایک بت بنا رکھا تھا جس کی عمرو بڑی تعظیم و تکریم کرتے تھے۔ ایک رات خود ان کے بیٹے معاذ بن عمرو نے اور معاذ بن جبل نے اور بنی سلمہ کے چند نوجوان مسلمانوں نے مل کر یہ کیا کہ عمرو کا بت لیجا کر ایک چوبچہ میں اوندھا کر کے ڈال آئے۔ جب صبح ہوئی تو عمرو بن الجموع نے دیکھا کہ ان کا خود ساختہ خدا غائب ہے۔ کہنے لگے افسوس نہ معلوم ہمارے خدا کو کون لے بھاگا اور اس کی تلاش میں ادھر ادھر دوڑے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ ایک چوبچہ میں اوندھا پڑا ہوا ہے وہاں سے نکال کر اس کو غسل دیا اور خوشبو لگائی جب دوسری شب ہوئی تو پھر ان لوگوں نے ایسا ہی کیا کہ اس بت کو گڑھے میں ڈال دیا۔ جب صبح ہوئی تو عمرو بن الجموع اس کو تلاش کر کے لائے۔ نہلایا اور خوشبو لگائی۔

جب کئی روز متواتر اسی طرح گذرے تو عمرو بن الجموع ایک روز تلوار لاتے اور اس بت کے کاندھے پر رکھ دیا کہا واللہ مجھ کو یہ معلوم نہیں کہ کون شخص تیرے ساتھ معاملہ کرتا ہے۔ تیرے میں اگر کوئی خیر اور بھلائی ہے تو یہ تلوار موجود ہے تو آپ اپنی حفاظت کرلے جب رات ہوئی تو ان لوگوں نے تلوار تو اس بت کے کاندھے سے اٹھائی اور ایک مرے ہوئے کتے اور اس کے بت کو ایک رسی میں باندھ کر کسی گھڑے میں لٹکا آئے جب صبح ہوئی تو دیکھا کہ بت غائب ہے۔ عمرو بن الجموع تلاش میں نکلے

(۱) کنز العمال ج ۱، ص ۲۶

دیکھا کہ بُت اور مرا ہوا کتا دونوں ایک رسّی میں بندھے ہوئے کنوئیں میں لٹک رہے ہیں۔ دیکھتے ہی آنکھیں کھل گئیں اور (بت سے مخاطب ہو کر) یہ کہا واللہ اگر تو خدا ہوتا تو اس قدر ذلیل نہ ہوتا اور اسلام لے آئے اور اللہ جل جلالہ کا شکر یہ ادا کیا کہ اس نے اپنی رحمت سے اس گمراہی سے نجات دی اور نابینا سے بینا بنایا اور یہ شعر کہے ؎

وَاللہِ لَوْکُنْتَ اِلٰھًا لَمْ تَکُنْ　　اَنْتَ وَکَلْبٌ وَسْطَ بِئْرٍ فِیْ قَرَنْ

خدا کی قسم اگر تو خدا ہوتا تو کتے　　کے ساتھ رسّی میں بندھ کر کنوئیں میں نہ لٹکتا

اُفٍّ لِمَلْقَاکَ اِلٰھًا مُسْتَدَنْ[1]　　اَلْاٰنَ فَتَّشْنَاکَ عَنْ سُوْءِ الْغَبَنْ

اف ہے تیری خدائی پر آج ہم کو　　اپنی سفاہت اور بد عقلی معلوم ہوئی

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْعَلِیِّ ذِی الْمِنَنْ　　اَلْوَاہِبِ الرَّزَّاقِ دَیَّانِ الدِّیْنْ

حمد ہے اس خداوند ذوالجلال کی کہ جو بڑا احسان کرنے　　اور رزق دینے والا اور جزا دینے والا ہے

ھوالذی انقذنی من قبل اَنْ　　اکون فی ظلمۃ قبر مرتھَنْ

اسی نے مجھ کو اس گمراہی سے بچایا　　قبل اس کے کہ میں قبر کی تاریکی میں رہن کھا جاؤں

بِاَحْمَدَ الْمَھْدِیِّ النَّبِیِّ الْمُؤْتَمَنْ (۲)

احمد مجتبیٰ خدا کے ہدایت یافتہ نبی امین صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت سے

اور نیز یہ اشعار پڑھے

اَتُوْبُ اِلَی اللہِ مِمَّا مَضٰی　　وَاَسْتَنْقِذُ اللہَ مِنْ نَارِہٖ

گذشتہ تمام گناہوں سے اللہ کے سامنے توبہ کرتا ہوں اور نارِ جہنم سے پناہ مانگتا ہوں

وَاُثْنِیْ عَلَیْہِ بِنَعْمَآئِہٖ　　اِلٰہَ الْحَرَامِ وَاَسْتَارِہٖ

اور اس کی نعمتوں کا شکر کرتا ہوں جو خدا ہے بیت حرام کا اور اس کے پردوں کا

---

[1] قولہ مستدن من السدانۃ وھی خدمت البیت وتعظمہ ۱۲ روض الانف ج ۱، ص : ۲۸

[2] البدایۃ والنہایۃ ج : ۳، ص : ۱۶۵، ابن ہشام ج : ۱، ص : ۱۵۸

فَسُبْحَانَہٗ عَدَدَ الخاطئین وَقَطْرِ السَّمَآءِ وَمِدْرَارِہٖ

اور اسکی تسبیح اور پاکی بیان کرتا ہوں بقدر شمار گنہگاروں کے اور بقدر بارش کے قطروں کے

ھدانی وقدکنت فِیْ ظُلْمَۃٍ حَلِیْفَ مَنَاۃٍ وَاَحْجَارِہٖ

اس نے مجھ کو ہدایت دی درآنحالیکہ میں کفر اور شرک کی ظلمت اور تاریکی میں اور مناۃ اور اس کے ہم جنس پتھروں کا حلیف بنا ہوا تھا۔

وَاَنْقَذَنِیْ بعد شَیْبِ القذال من شَیْنِ ذالک وَمن عَارِہٖ

اور بڑھاپے کے بعد اللہ نے مجھ کو اس عار (بت پرستی) سے چھڑایا

فَقَدْ کِدْتُ اَھْلِکُ فِیْ ظُلْمَۃٍ تَدَارَکَ ذَاکَ بِمِقْدَارِہٖ

قریب تھا کہ اسی بت پرستی کی ظلمت اور تاریکی میں ہلاک ہو جاؤں ایمان لانے نے اسکی تلافی کر دی

فَحَمْدًا وَشکرًا له مابقِیْتُ اِلٰہَ الانامِ وَجَبَّارِہٖ

اے خداوند خلائق جب تک میں زندہ رہوں گا اس وقت تک برابر تیری حمد اور ثنا اور تیرا شکر کرتا رہونگا

اُرِیْدُ بذالک اِذْ قُلْتُہٗ مُجَاوَرَۃَ اللہِ فِیْ دَارِہٖ

اس کہنے سے میرا مقصد یہ ہے کہ مجھ کو اللہ کا قرب حاصل ہو (۱)

**نکتہ:** حق جل وعلا کی یہ سُنت ہے کہ جب حضرات انبیاء ومرسلین کے منکرین اور مکذبین کا انکار اور تکذیب حد سے گذر جاتی ہیں اور ان کے اصحاب اور متبعین پر مصیبتوں کی کوئی انتہا باقی نہ رہتی حتیٰ کہ پیغمبر اُن کی اصلاح سے تقریباً ناامید ہو جاتے ہیں تب اللہ عزوجل کی نصرت اور مدد نازل ہوتی ہے۔ کما قال تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّۃَ | کیا تمہارا یہ گمان ہے کہ جنت میں بلا مشقت |
| وَلَمَّا یَاْتِکُمْ مَّثَلُ الَّذِیْنَ خَلَوْا | داخل ہو جاؤ گے حالانکہ تم نے پہلے |
| مِنْ قَبْلِکُمْ مَسَّتْھُمُ الْبَاْسَآءُ | لوگوں کی طرح مشقت نہیں اٹھائی۔ |

(۱) دلائل ابی نعیم ج: ۲، ص: ۱۱۰۔

وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوا حَتّٰى يَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ۔ (۱)

پہلے لوگوں کو تنگی پیش آئی اور اتنے ہلائے گئے کہ رسول اور اہل ایمان یہ کہہ اٹھے کہ اللہ کی مدد کب آئے گی اسوقت انکو تسلی دیگئی اور کہا گیا کہ آگاہ ہوجاؤ اللہ کی مدد اور نصرت قریب آگئی ہے

وقال تعالیٰ۔ حَتّٰى اِذَا اسْتَيْاَسَ الرُّسُلُ وَظَنُّوْا اَنَّهُمْ قَدْ كُذِبُوْا جَآءَهُمْ نَصْرُنَا (۲)

یہانتک کہ انبیاء کرام ناامید ہوگئے اور انکو یہ خدشہ ہوا کہ مبادا لوگ یہ خیال کریں اور گمان کریں ہم نے غلط کہا گیا اسوقت ہماری مدد انکے پاس پہنچی۔

اسی طرح جب آپ کی اور آپ کے اصحاب کی مصائب انتہا کو پہونچ گیئں اور سفر طائف نے ان کی اصلاح سے ایک قسم کی ناامیدی بھی پیدا کردی۔ تب جاءہم نصرنا کا مصداق کا ظاہر ہوا اور اللہ تعالیٰ کی نصرت اور امداد آپہنچی وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ نے انصار کو آپ کی اور آپ کے دین کی نصرت اور حمایت کے لیے مدینہ سے بھیجا وہ آئے اور آپ کے دست مبارک پر آپ کی نصرت وحمایت کی بیعت کر کے واپس ہوئے فرضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔

## ہجرت مدینہ منورہ زادہا اللہ تنویرا

جس طرح نبوت کی ابتداء رویائے صالحہ (سچے خواب) سے ہوئی اسی طرح ہجرت کی ابتداء بھی رویائے صالحہ سے ہوئی۔ ابتداءً حضور کو خواب میں ہجرت کی جگہ دکھلائی گئی۔ مقام کا نام نہیں بتلایا گیا بلکہ اجمالاً صرف اتنا دکھلایا گیا کہ آپ ایک نخلستان (کھجور والی سرزمین کی طرف ہجرت فرما رہے ہیں اس لیے آپ کو خیال ہوا کہ شاید وہ مقام یمامہ یا ہجر ہو آپ اسی تامل اور تردد میں تھے کہ وحی الٰہی نے مدینہ منورہ کی تعیین کردی تب آپ نے بحکم الٰہی حضرات صحابہ کو مدینہ منورہ ہجرت کر جانے کا حکم دیا (۳)

(۱) البقرہ، آیۃ: ۲۱۴، (۲) یوسف، آیۃ: ۱۱۰ (۳) زرقانی ج: ۱، ص: ۳۱۸۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ وحی نازل فرمائی کہ مدینہ اور بحرین قنسرین ان تین شہروں میں سے جس شہر میں بھی جاکر آپ فروکش ہوں وہی آپ کا دارالہجرت ہے۔ رواہ الترمذی والبیہقی عن جریر کذافی البدایۃ والنہایۃ ص۱۶۸ ج ۳ -

**نکتہ :** جس طرح مہمان عزیز پر متعدد مکانات پیش کیے جاتے ہیں جس کو چاہے پسند کرے اسی طرح بطور اعزاز واکرام حضور کو ہجرت کے لیے متعدد مقامات دکھلائے گئے اور اخیر میں مدینہ منورہ متعین اور منتخب ہوا محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ بیعت عقبہ کے مکمل ہونے کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو مدینہ کی طرف ہجرت کرنے کا حکم دیا۔ یہ حکم سنتے ہی پوشیدہ طور پر ہجرت کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی ابوسلمۃ بن عبدالاسد مخزومی نے مع بیوی اور بچے کے ہجرت کا ارادہ فرمایا مگر ہجرت کرنا بھی کوئی آسان نہ تھا جو ہجرت کا ارادہ کرتا قریش سد راہ ہوتے اور پوری کوشش کرتے کہ ہجرت نہ کرنے پائے ورنہ اپنے جور و ستم کا تختۂ مشق کس کو بنائیں گے۔ چنانچہ جب ابوسلمہ مع بیوی اور بچہ کے ہجرت کے لیے تیار ہوگئے اور اونٹ پر کجاوہ بھی کس دیا اور بیوی اور بچہ کو اس پر سوار سوار بھی کردیا۔ اس وقت لوگوں کو اطلاع ہوئی۔ ان کی بیوی ام سلمہ (جو کہ ابوسلمہ کی وفات کے بعد ام المؤمنین بنیں) کے رشتہ داروں نے یہ کہا کہ تم کو اپنے نفس کا اختیار ہے لیکن ہماری بیٹی کو تم نہیں لے جاسکتے اور یہ کہہ کر ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا ہاتھ پکڑ کر کھینچ لیا اور ادھر سے ابوسلمہ کے رشتہ دار آپہنچے اور یہ کہہ کر کہ یہ بچہ ہمارے خاندان کا ہے اس کو کوئی نہیں لے جاسکتا۔ ام سلمہ کی گود سے چھین لیا۔ ماں اور باپ اور بچہ سب ایک دوسرے سے جدا ہوگئے اور ابوسلمہ رضی اللہ عنہ تن تنہا مدینہ منورہ روانہ ہوئے ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب صبح ہوتی تو میں ابطح میں جاکر بیٹھ جاتی اور شام تک روتی رہتی

جب اسی طرح ایک سال گذر گیا تو میرے بنی الاعمام میں سے ایک شخص کو مجھ پر رحم آیا اور بنی المغیرہ سے یہ کہا کیا تم کو اس مسکینہ پر رحم نہیں آتا۔ اس پر بنی المغیرہ نے مجھ کو مدینہ جانے کی اجازت دے دی اور بنی الاسد نے میرا بچہ واپس کر دیا۔ میں نے بچہ کو گود میں اٹھایا اونٹ پر سوار ہو کر تنہا مدینہ کا راستہ لیا۔

جب مقام تنعیم پر پہنچی تو عثمانؓ بن طلحہ ملے تنہا دیکھ کر پوچھا کہاں کا قصد ہے میں نے کہا اپنے شوہر کے پاس مدینہ جا رہی ہوں پوچھا تمہارے ساتھ کوئی نہیں میں نے کہا:

لا واللہ الا اللہ وبُنَیّ خدا کی قسم کوئی نہیں مگر اللہ تعالیٰ اور میرا

ھٰذا یہ بچہ

یہ سن کر عثمان کا دل بھر آیا اونٹ کی مہار پکڑ کر آگے آگے ہو لیے جب منزل آتی تو اونٹ بٹھلا کر خود پیچھے ہٹ جاتے۔ جب میں اتر جاتی تو اونٹ کو دُور لے جاتے اور ایک درخت سے باندھ کر اس درخت کے سایہ میں لیٹ جاتے اور جب روانگی کا وقت آتا تو اونٹ لا کر کھڑا کر دیتے اور خود پیچھے ہٹ جاتے اور یہ کہتے کہ سوار ہو جاؤ جب سوار ہو جاتی تو مہار پکڑ چلتے۔ جب کسی منزل پر اترتے تو ایسا ہی کرتے۔ یہاں تک کہ مدینہ پہنچے۔ جب قباء کے مکانات دُور سے نظر آنے لگے تو یہ کہا کہ اسی بستی میں تمہارے شوہر مقیم ہیں۔ اللہ کی برکت کے ساتھ اس بستی میں داخل ہو اور میرے شوہر کے پاس پہنچا کر مکہ واپس آ گئے۔ خدا کی قسم میں نے عثمان بن طلحہ سے زیادہ کسی کو شریف نہیں پایا (۲)

---

ؓ عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ صلح حدیبیہ کے زمانہ میں مشرف باسلام ہوئے اور خالد بن ولید کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ منورہ حاضر ہوئے۔ عثمان بن طلحہ حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں شہید ہوئے۔ روض الانف ص ۲۸۴ ج ۱ (۲) البدایۃ والنہایۃ: ج: ۳، ص: ۱۶۹

پھر عامر بن ربیعہ نے مع اپنی بی بی لیلہ بنت خیثمہ کے اور پھر ابو احمد بن جحش اور ان کے بھائی عبداللہ بن جحش نے مع اہل و عیال کے ہجرت کی اور مکان کو قفل ڈال دیا۔

عتبہ اور ابوجہل کھڑے ہوتے اس منظر کو دیکھ رہے تھے کہ لوگ ایک ایک کر کے مکہ سے کوچ کر رہے ہیں۔ مکہ کے مکان خالی اور ویران ہو رہے ہیں۔ یہ دیکھ کر عتبہ کا دل بھر آیا اور سانس بھر کر یہ کہا۔

كُلُّ دَارٍ وَإِنْ طَالَتْ سَلَامَتُهَا يَوْمًا سَتُدْرِكُهَا النَّكْبَاءُ وَالْحُوبُ

ہر مکان خواہ وہ کتنے ہی عرصہ تک آباد اور عشرت کدہ بنا رہے لیکن ایک نہ ایک دن وہ غم کدہ اور ماتم کدہ بن جاتا ہے۔

اور پھر یہ کہا کہ یہ سب کچھ ہمارے بھتیجے کا کام ہے جس نے ہماری جماعت میں تفریق ڈال دی۔

بعد ازاں عکاشہ بن محصن اور عقبہ بن وہب اور شجاع بن وہب اور اربد بن حمیرہؓ اور منقذ بن نباتہ اور سعید بن رقیش اور محرز بن نضلہ اور یزید بن رقیش اور قیس بن جابرؓ اور عمرو بن محصنؓ اور مالک بن عمروؓ اور صفوان بن عمروؓ اور ثقیف بن عمروؓ اور ربیعہ بن اکثمؓ اور زبیر بن عبیدؓ اور تمام بن عبیدہؓ اور سنجرہ بن عبیدہؓ اور محمد بن عبداللہ بن جحشؓ اور مستورات میں سے زینب بنت جحشؓ اور ام حبیبہ بنت جحشؓ اور جذامہ بنت جندلؓ اور ام قیس بنت محصنؓ اور ام حبیبؓ بنت ثمامہ اور آمنہؓ بنت رقیش اور سنجرہ بنت تمیم اور حمنہؓ بنت جحش نے ہجرت کی بعد ازاں حضرت عمر اور عیاش بن ابی ربیعہ بیس سواروں کے ساتھ ہجرت کیلئے روانہ ہوئے۔

ہشام بن العاص نے بھی حضرت عمر کے ساتھ ہجرت کا ارادہ کیا لیکن قوم کے لوگوں نے مزاحمت کی اور ان کو ہجرت کرنے سے روک دیا۔

جب حضرت عمر اور عیاش بن ابی ربیعہ مدینہ پہنچ گئے تو ابوجہل بن ہشام اور

حارث بن ہشام (ابوجہل کے بھائی جو بعد میں مشرف باسلام ہوئے) دونوں مدینہ پہنچے اور جاکر یہ کہا کہ تیری ماں نے قسم کھائی ہے کہ جب تک تجھ کو نہ دیکھ لیگی اس وقت تک نہ سر میں کنگھی کریگی اور نہ دھوپ سے سایہ میں آئے گی۔ یہ سن کر عیاش کا دل بھر آیا اور ابوجہل کے ساتھ ہو لیے۔ ابوجہل نے راستہ ہی سے عیاش کی مشکیں باندھ لیں اور مکہ لاکر عرصہ تک قید میں رکھا اور طرح طرح کی تکلیفیں پہنچائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز میں قنوت پڑھتے اور ان کی رہائی کے لیے دعا فرماتے۔

| | |
|---|---|
| اللهم انج الوليد بن الوليد وسلمة | اے اللہ تو ولید اور سلمہ اور عیاش کو مشرکین |
| بن هشام وعياش بن ابى ربيعة | کے جور وستم سے نجات دے۔ |

چنانچہ اللہ نے نجات دی اور چھوٹ کر مدینہ پہنچے۔

جن لوگوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہجرت کی ان کے اسماء حسبِ ذیل ہیں۔

زید بن الخطاب[1] (حضرت عمرؓ کے بڑے بھائی) اور سراقہ کے دونوں بیٹے عمرو بن سراقہ اور عبداللہ بن سراقہ خنیس بن حذافہ سہمی اور سعید بن عمرو بن نفیل اور واقد بن عبداللہ التیمی اور خولی بن خولی اور مالک بن ابی خولی اور بکیر کے چاروں بیٹے ایاس بن بکیر اور عامر بن بکیر اور عاقل بن بکیر اور خالد بن بکیرؓ ہجرت کر کے مدینہ پہنچے بعد ازاں ہجرت کرنے والوں کا ایک تانتا بندھ گیا۔ طلحہ بن عبید اللہ اور صہیب بن سنان اور حمزہ بن عبد المطلب اور زید بن حارثہ اور ابو مرثد کناز بن حصین اور انسہ اور ابوکبشہ اور اور عبیدۃ بن الحارث اور ان کے دونوں بھائی طفیل بن حارث اور حصین بن حارث

[1] زید بن الخطاب سابقین اولین میں سے ہیں ۱۲ھ میں جنگ یمامہ میں شہید ہوئے حضرت عمرؓ کو جب زیدؓ کی شہادت کی خبر پہنچی تو حضرت عمر کو بہت صدمہ ہوا اور یہ فرمایا سبقنی الی الحسنیین اسلم قبلی واستشهد قبلی زید نے مجھ سے دو بھلی باتوں میں سبقت کی مجھ سے پہلے مسلمان ہوئے اور مجھ سے پہلے شہید ہوئے۔ زرقانی ص۳۲۲ ج ۱۔

اور مسطح بن اثاثہ اور سویبط بن سعد اور طلیب بن عمیر رضی اللہ عنہ اور خباب بن الارت اور عبدالرحمٰن بن عوف اور زبیر بن العوام اور ابو سبرۃ بن ابی رہم ۔ مصعب بن عمیر ابو حذیفہ بن عتبہ اور سالم مولی ابی حذیفہ اور عتبہ بن غزوان اور عثمان بن عفان رضی اللہ عنہم اجمعین ہجرت کر کے مدینہ پہنچے الغرض رفتہ رفتہ تمام صحابہ ہجرت کر کے مدینہ پہنچ گئے ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مکہ میں سوائے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے کوئی باقی نہ رہا مگر چند بے کس اور بے پناہ مسلمان جو کفار کے پنجہ میں پھنسے ہوتے تھے (۱)

## دار الندوہ[1] میں قریش کا اجتماع اور آپ کے قتل کا مشورہ

قریش نے جب یہ دیکھا کہ صحابہ رفتہ رفتہ ہجرت کر کے مدینہ چلے گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی آج کل میں جانے والے ہیں تو مشورہ کے لیے دار الندوہ میں حسب ذیل سرداران قریش جمع ہوئے ۔ عتبہ بن ربیعہ ۔ شیبہ بن ربیعہ ۔ ابو سفیان بن حرب ۔ طعیمۃ بن عدی ۔ جبیر بن مطعم ۔ حارث بن عامر ۔ نضر بن حارث ۔ ابو البختری بن ہشام ۔ زمعۃ بن

---

[1] مکہ میں یہ پہلا مکان ہے جس کو قصی بن کلاب نے خاص مشوروں ہی کے لیے تعمیر کیا تھا جس میں جمع ہو کر مشورے کیا کرتے تھے قصی بن کلاب کے بعد یہ مکان بنی عبدالدار کے قبضہ میں آیا اور ان سے حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ بعد میں مشرف باسلام ہوئے اور حضرت معاویہ کے زمانہ خلافت میں حکیم نے یہ مکان ایک لاکھ درہم میں فروخت کیا ۔ بعض احباب نے ملامت کی کہ آباء و اجداد کے شرف اور بزرگی کی ایک نشانی کو تم نے اپنے ہاتھ سے کھو دیا حکیم رضی اللہ عنہ نے جواب دیا ذہبت واللہ المکارم الا التقوی خدا کی قسم ساری بزرگیاں اور شرف ختم ہو گئے ۔ سوائے تقوی اور پرہیزگاری کے واللہ میں نے یہ مکان زمانہ جاہلیت میں ایک شراب کی مشک دیکر خریدا تھا اور اب ایک لاکھ میں فروخت کیا اور میں تم کو گواہ بناتا ہوں کہ یہ ایک لاکھ سب کے سب خدا کے راستہ میں دیتا ہوں بتلاؤ کیا نقصان رہا (ذکرہ الدارقطنی فی رجال الموطا ۔ زرقانی ص ۳۲۱ ج ۱ ۔ (۱) ابن ہشام ج : ۱ ، ص : ۳

الاسود حکیم بن حزام۔ ابوجہل بن ہشام۔ نبیہ اور منبہ پسران حجاج۔ امیہ بن خلف وغیرہ۔ ابلیس لعین ایک بوڑھے شخص کی شکل میں نمودار ہوا۔ اور دروازہ پر کھڑا ہو گیا۔ لوگوں نے دریافت کیا کہ آپ کون ہیں۔ کہا میں نجد کا ایک شیخ ہوں۔ تمہاری گفتگو سننا چاہتا ہوں اگر ممکن ہوا تو اپنی رائے اور مشورہ سے میں تمہاری امداد کروں گا۔

لوگوں نے اندر آنے کی اجازت دی اور گفتگو شروع ہوئی کسی نے کہا کہ آپ کو کسی بند کوٹھڑی میں قید کر دیا جائے۔ شیخ نجدی نے کہا یہ رائے درست نہیں اس لیے کہ اس کے اصحاب اگر کہیں سن پائیں تو تم پر ٹوٹ پڑیں گے اور ان کو چھڑا کر لے جائیں گے۔ کسی نے کہا آپ کو جلاوطن کر دیا جائے۔ شیخ نجدی نے کہا کہ یہ رائے تو بالکل ہی غلط ہے کیا تم کو اس کے کلام کی خوبی اور شیرینی اور دل آویزی اور دلوں پر اس کا چھا جانا معلوم نہیں اگر ان کو یہاں سے نکال دیا گیا تو ممکن ہے کہ دوسرے شہر والے ان کا کلام سُن کر ان پر ایمان لے آئیں اور پھر سب مل کر ہم پر حملہ آور ہوں۔

ابوجہل نے کہا میری رائے یہ ہے کہ نہ تو ان کو قید کیا جائے اور نہ جلاوطن کیا جائے۔ بلکہ ہر قبیلہ میں سے ایک نوجوان منتخب کیا جائے اور پھر سب مل کر دفعۃً محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کر ڈالیں اس طرح محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا خون تمام قبائل میں تقسیم ہو جائے گا اور بنی عبد مناف تمام قبائل سے نہ لڑ سکیں گے۔ مجبوراً خون بہا اور دیت پر معاملہ ختم ہو جائے گا۔

شیخ نجدی نے کہا واللہ رائے تو بس یہ ہے اور حاضرین جلسہ نے بھی اس رائے کو بہت پسند کیا (۱)

اور یہ بھی طے پایا کہ یہ کام اسی شب میں انجام کو پہنچا دیا جائے۔ ادھر جلسہ برخاست ہوا اور ادھر جبریل امین وحی ربانی لے کر پہنچے۔

(۱) طبقات ابن سعد: ۱، ص: ۱۵۲، عیون الاثر ج ۱، ص: ۱۷۷

| | |
|---|---|
| وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِيُثْبِتُوْكَ اَوْ يَقْتُلُوْكَ اَوْ يُخْرِجُوْكَ وَيَمْكُرُوْنَ وَيَمْكُرُ اللّٰهُ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ۔ (۱) | اور یاد کرو جس وقت کافر تدبیریں کر رہے تھے کہ آپ کو قید کر دیں یا قتل کر ڈالیں یا نکال دیں اور طرح طرح کے فریب کرتے تھے اور تدبیر کرتا ہے اللہ اور اللہ بہترین تدبیر فرمانے والے ہیں۔ |

اور تمام واقعہ سے آپ کو مطلع کیا اور من جانب اللہ آپ کو ہجرت مدینہ کی اجازت کا پیام پہنچایا اور یہ دعا تلقین کی گئی۔

| | |
|---|---|
| قُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطَانًا نَّصِيْرًا (۲) (رواه الترمذی عن ابن عباس وصححہ والحاکم فی المستدرک فتح الباری ص۱۸۴ ج۷ وزرقانی ص۳۲۴ ج۱) | اور یہ دعا مانگیے کہ اے پروردگار مجھ کو سچا پہنچانا پہنچا دیجئے اور سچا نکالنا مجھ کو نکالیے اور اپنے پاس سے مجھ کو ایک حکومت اور نصرت عطا فرمائیے۔ |

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریل امین سے دریافت فرمایا کہ میرے ساتھ کون ہجرت کرے گا۔ جبریل امین نے کہا۔ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ (رواہ الحاکم وقال صحیح الاسناد وقال الذہبی صحیح غریب (۳)

صحیح بخاری میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ آپؐ عین دوپہر کے وقت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لے گئے اور فرمایا کہ مجھ کو ہجرت اجازت ہو گئی ہے۔ ابو بکرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں

(۱) الانفال، آیۃ: ۳۰، (۲) الاسراء، آیۃ: ۸۰۔ (۳) زرقانی ج: ۱، ص: ۳۲۶۔

کیا اس ناچیز کو بھی ہم رکاب ہونے کا شرف حاصل ہو سکے گا۔ آپ نے فرمایا۔ ہاں۔

ابن اسحٰق کی روایت ہے کہ ابوبکر یہ سن کر رو پڑے۔ عائشہ فرماتی ہیں کہ اس سے پیشتر مجھ کو گمان نہ تھا کہ فرط مسرت سے بھی کوئی رونے لگتا ہے۔ ابوبکر صدیقؓ نے پہلے ہی سے ہجرت کے لیے دو اونٹنیاں تیار کر رکھی تھیں۔ جن کو چار مہینے سے ببول کے پتے کھلا رہے تھے۔ عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں ان میں سے جس ایک کو پسند فرمائیں وہ میری طرف سے آپ کے لیے ہدیہ ہے آپ نے فرمایا میں بدون قیمت کے نہ لوں گا۔

معجم طبرانی میں حضرت اسماء بنت ابی بکر سے مروی ہے کہ ابوبکر نے عرض کیا کہ بہتر ہے کہ اگر آپ قیمۃً لینا چاہیں۔ قیمۃً لے لیں (۱)

مطلب یہ کہ میری ذاتی خواہش کچھ بھی نہیں میری ہر خواہش اور ہر میلان آپ کے اشارہ کے تابع ہے۔

اس مقام پر بعض لوگوں کو یہ شبہ پیش آیا ہے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اس اونٹنی کی قیمت سے کہیں زائد آپ کی ذات بابرکات پر خرچ کیا اور آپ نے اس کو قبول فرمایا۔ چنانچہ صحیح بخاری میں ہے کہ جس قدر ابوبکر نے اپنی جان اور مال سے مجھ پر احسان کیا اتنا کسی نے نہیں کیا۔ اور ترمذی میں ہے کہ جس شخص نے میرے ساتھ جو احسان کیا ہے میں نے اسکی مکافات کر دی ہے سوائے ابوبکر کے کہ اس کے احسانات کا بدلہ قیامت کے دن اللہ ہی دے گا۔ اس لیے شبہ ہوا کہ اس وقت آپ نے اونٹنی کی قیمت دینے میں کیوں اصرار فرمایا۔

جواب یہ ہے کہ ہجرت ایک عظیم عبادت ہے جس کو حق تعالیٰ نے بعد ایمان کے ذکر فرمایا ہے اس لیے آپ اس عبادت عظمیٰ میں کسی کو شریک نہیں کرنا چاہتے تھے

---

(۱) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۸۳

آپ یہ چاہتے تھے کہ خدا کی راہ میں ہجرت صرف اپنی ہی جان و مال سے ہو۔ (۱)

## فائدہ:

واقدی کہتے ہیں کہ اس اونٹنی کا نام قصوآء تھا۔ محمد بن اسحاق فرماتے ہیں کہ اس کا نام جدعآء تھا۔ بخاری باب غزوۃ الرجیع (۲)

واقدی فرماتے ہیں کہ اس اونٹنی کی قیمت آٹھ سو درہم تھی۔ علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ صحیح یہ ہے کہ چار سو درہم تھی۔ آٹھ سو درہم دونوں اونٹنیوں کی قیمت تھی۔

چنانچہ حضرت عائشہ کی ایک روایت میں اس کی تصریح ہے کہ۔

| | |
|---|---|
| وکان ابوبکر اشتراهما بثمان مائة درهم (۳) | ابوبکر نے دونوں اونٹنیوں کو آٹھ سو درہم میں خریدا تھا۔ |

ابن عباس سے مروی ہے کہ جبریل امین نے آکر قریش کے مشورہ کی اطلاع دی اور یہ مشورہ دیا کہ آپ یہ رات اپنے کاشانہ مبارک میں نہ گزاریں۔ اخرجہ البیہقی (۴)

چنانچہ جب رات کا وقت آیا اور تاریکی چھا گئی تو قریش نے حسب قرارداد آکر آپ کے مکان کو گھیر لیا<sup>ف</sup> کہ جب آپ سو جائیں تو آپ پر حملہ کریں۔ آپؐ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو حکم دیا کہ میری سبز چادر اوڑھ کر میرے بستر پر لیٹ جاؤ اور ڈرو مت تم کو کوئی کسی قسم کی گزند نہ پہنچا سکے گا۔ قریش اگرچہ آپؐ کے دشمن تھے لیکن آپؐ کو صادق و امین سمجھتے تھے اور امانتیں آپ ہی کے پاس رکھتے تھے۔ آپ نے وہ سب امانتیں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے سپرد کیں کہ صبح کو یہ امانتیں لوگوں تک پہنچا دینا۔

ف جن لوگوں نے آپ کے مکان کا محاصرہ کیا ان کے نام حسب ذیل ہیں۔ ابوجہل حکم بن العاص عقبہ بن ابی معیط نضر بن حارث امیہ بن خلف ابن عیطلہ زمعہ بن الاسود طعیمہ بن عدی ابولہب ابی بن خلف نبیہ اور منبہ پسران حجاج طبقات ابن سعد ج ۱ ص ۱۵۳

(۱) روض الانف ج: ۲، ص: ۳ (۲) زرقانی ج: ۱، ص: ۳۲۷

(۳) طبقات ابن سعد ج: ۱، ص: ۱۵۳ (۴) الخصائص الکبری ج: ۱، ص: ۱۸۵ (۶) عیون الاثر ج: ۱، ص: ۱۷۹۔

ابو جہل لعین باہر کھڑا ہوا ہنس ہنس کر لوگوں سے یہ کہہ رہا تھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا زعم یہ ہے کہ اگر تم ان کا اتباع کرو تو دنیا میں عرب وعجم کے بادشاہ بنو گے اور مرنے کے بعد تم کو بہشت بریں ملے گی اور ان پر ایمان نہ لاؤ گے تو دنیا میں ان کے پیروؤں کے ہاتھ سے قتل ہو جاؤ گے اور مرنے کے بعد جہنم میں جلو گے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں سے ایک مشت خاک لیے ہوئے برآمد ہوئے اور فرمایا کہ ہاں میں یہی کہتا ہوں اور تو بھی ایک انہی میں سے ہے کہ دنیا میں میرے اصحاب کے ہاتھ سے قتل ہوگا اور مرنے کے بعد جہنم میں جلے گا اور اس مشت خاک پر سورۂ یٰسین کی شروع کی آیتیں "فاغشینا ہم فہم لا یبصرون" تک پڑھ کر ان کے سروں پر ڈال دی۔ اللہ نے ان کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا اور آپ ان کے سامنے سے گذر گئے اور کسی کو نظر نہ آئے (۱)

(۲) آپ ان کے سامنے سے نکل کر ابوبکرؓ کے گئے اور ابوبکرؓ کو ہمراہ لیکر جبل ثور کا راستہ لیا اور وہاں جا کر ایک غار میں چھپ گئے۔ اسی اثناء میں ایک شخص آپؐ کے مکان کے پاس سے گذرا تو قریش کی جماعت سے دریافت کیا کہ تم کیوں کھڑے ہو اور کس کے منتظر ہو۔ کہا کہ ہم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے منتظر ہیں کہ وہ برآمد ہوں تو ہم ان کو قتل کر دیں۔ اس شخص نے کہا اللہ تم کو ناکام کرے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہارے سروں پر خاک ڈال کر گذر بھی گئے۔ جب صبح ہوئی اور حضرت علی آپ کے بستر سے اٹھے تو یہ کہنے لگے کہ واللہ اس شخص نے ہم سے سچ کہا تھا اور نہایت ندامت کے ساتھ حضرت علی سے پوچھا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کہاں ہیں۔ حضرت علی نے کہا مجھ کو علم نہیں (۲) اور یہ روایت طبقات ابن سعدؒ میں حضرت علی اور ابن عباسؓ اور عائشہ صدیقہ اور عائشہ بنت قدامہ اور سراقہ بن جعشم رضی اللہ عنہم سے مروی ہے۔

(۱) عیون الاثر ج ۱، ص ۱۷۹، (۲) البدایۃ والنہایۃ ج ۳، ص: ۱۷۶

## فائدہ :

کفار قریش نے تمام شب آپ کے مکان کا محاصرہ تو رکھا مگر مکان کے اندر نہیں گھسے اس لیے کہ اہل عرب کسی کے زنانہ مکان میں گھسنے کو معیوب سمجھتے تھے بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ مکرمہ سے روانہ ہوئے تو ٹیلے پر سے ایک نظر ڈال کر مکہ کو دیکھا اور یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| واللہ انك لخیر ارض اللہ واحب ارض الی اللہ ولولا انی اخرجت منك ماخرجت۔ | خدا کی قسم اللہ کی سب سے بہتر زمین ہے اور سب سے زیادہ اللہ کے نزدیک محبوب ہے اگر میں نکالا نہ جاتا تو نہ نکلتا (ترمذی) |

حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط پر صحیح ہے (۱) ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آپ نے اس وقت یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| ما اطیبك من بلد واحبك الی ولولا ان قومی اخرجونی ما سکنت غیرك | تو کیا ہی پاکیزہ شہر ہے اور مجھ کو بڑا ہی محبوب ہے اگر میری قوم مجھ کو نہ نکالتی تو میں دوسری جگہ سکونت اختیار نہ کرتا۔ |
| رواہ احمد والترمذی وصححہ (۲) | اس حدیث کو امام احمد اور امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے اس حدیث کو صحیح بتلایا ہے۔ |

## فائدہ :

اس حدیث سے صاف ظاہر ہے کہ مکہ مکرمہ۔ مدینہ منورہ سے افضل ہے اور یہی جمہور علماء کا قول ہے ۱۲۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بڑی صاحبزادی حضرت اسماء نے سفر کے لیے ناشتہ تیار کیا عجلت میں بجائے رسّی کے اپنا (پٹکا) پھاڑ کر ناشتہ دان باندھا۔ اسی روز سے

(۱) مستدرک: ج ۳، ص: ۷ (۲) زرقانی ج ۱، ص: ۳۲۸

حضرت اسماء ذات النطاقین کے نام سے موسوم ہوئیں ابن سعد کی روایت میں یہ ہے کہ ایک ٹکڑے سے توشہ دان باندھا اور دوسرے سے مشکیزہ کا منہ بند کیا (۱) اور عبداللہ بن ابی بکر جو ابوبکر کے فرزند ارجمند تھے اور جوان تھے وہ دن بھر مکہ میں رہتے اور رات کو آکر قریش کی خبریں بیان کرتے اور عامر بن فہیرہ ابوبکر صدیق کے آزاد کردہ غلام۔ بکریاں چرایا کرتے تھے عشاء کے وقت آکر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اور ابوبکر کو بکریوں کا دودھ پلاجاتے تھے۔ (۲)

اور عبداللہ بن (۳) اریقط دولی کو رہبری کے لیے اجرت پر مقرر کیا کہ وہ غیر معروف راستہ سے لے جائے۔ عبداللہ بن اریقط اگرچہ مذہباً کافر اور مشرک تھا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس پر اعتماد اور بھروسہ کیا (بخاری شریف باب الہجرت) اور اونٹنیاں اس کے سپرد کیں کہ دونوں کو تیسرے دن جبل ثور پر لے کر حاضر ہو جائے اور مدینہ لے کر روانہ ہو جائے۔

## فائدہ:

راستہ خود حضورؐ نے متعین فرمایا اور کافر کو مزدوری دے کر ہمراہ لیا کہ آپکی اونٹنی کی لگام پکڑ کر چلے معلوم ہوا کہ اگر کوئی کافر قابل اطمینان ہو تو اُجرت دیکر اس سے خدمت لینا جائز ہے۔ یہ کافر حضور کا مزدور اور اجیر تھا۔ معاذ اللہ قائد اور امیر نہ تھا۔ اس حدیث سے کافر کی اُجرت اور خدمت کا جواز معلوم ہوا۔ لیکن کافر اور مشرک کو اپنا قائد اور امیر بنانے کا جواز اس سے کہیں ثابت نہیں ہوتا۔

## غار ثور:

الغرض گھر سے نکل کر رات ہی میں دونوں حضرات غار ثور کی طرف روانہ ہوئے

(۱) طبقات ابن سعد ج: ۱، ص: ۱۵۴ (۲) البدایۃ والنہایۃ ج: ۳، ص: ۱۸۴

(۳) امام نووی فرماتے ہیں کہ مجھ کو معلوم نہیں کہ عبد بن اریقط اسلام لایا یا نہیں۔ وفا ما الوفاء ص ۱۶۹ ج ۱

دلائل بیہقی میں محمد بن سیرین سے مرسلاً مروی ہے کہ جب آپ غار کی طرف روانہ ہوئے تو اس یارِ غار اور ہمدم وجان نثار محب با اخلاص اور صدیق با اختصاص کی بیتابی اور بے چینی کا عجب حال تھا کبھی آپ کے آگے چلتے اور کبھی پیچھے اور کبھی دائیں اور کبھی بائیں بالآخر آپ نے دریافت فرمایا اے ابوبکر یہ کیا کبھی آگے چلتے ہو اور کبھی پیچھے ابوبکر نے عرض کیا، یارسول اللہ۔ جب یہ خیال آتا ہے کہ کہیں پیچھے سے تو کوئی آپ کی تلاش میں نہیں آرہا تو پیچھے چلتا ہوں اور جب یہ خیال آتا ہے کہ کہیں کوئی گھات میں نہ بیٹھا ہو تو آگے چلتا ہوں۔ آپ نے ارشاد فرمایا اے ابوبکر کیا اس سے تمہارا یہ مقصد ہے کہ تم قتل ہو جاؤ اور میں بچ جاؤں۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ہاں۔ یارسول اللہ اللہ قسم ہے اس ذات پاک کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا۔ یہی چاہتا ہوں کہ آپ بچ جائیں اور میں قتل ہو جاؤں۔ جب غار پر پہنچے تو عرض کیا یارسول اللہ ذرا ٹھہریئے میں اندر جاکر آپ کے لیے غار کو صاف کرلوں۔ حافظ عسقلانیؒ اس روایت کو نقل کر کے فرماتے ہیں کہ اسی طرح عبداللہ بن ابی ملیکہ اور حسن بصری سے مروی ہے (۱)

دلائل بیہقی میں ضبتہ بن محصن سے مروی ہے کہ حضرت عمر کے سامنے جب حضرت ابوبکرؓ کا ذکر آتا تو یہ فرماتے کہ ابوبکر کی ایک رات اور ایک دن عمرؓ کے تمام عمر کی عبادت سے کہیں بہتر ہے۔ رات تو غار کی اور یہ قصہ بیان فرماتے جو ابھی ذکر کیا گیا ہے اور دن وہ کہ جب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی وفات اور عرب کے بہت سے قبائل مرتد ہو گئے۔ اس وقت میں آپ کی خدمت حاضر ہوا اور خیر خواہانہ عرض کیا اے خلیفہ رسول اللہ آپ ذرا نرمی کیجیے اور تالیف سے کام لیجیے ابوبکر نے غصہ ہو کر یہ کہا۔

جَبَّارٌ فِی الْجَاهِلِیَّةِ وَخَوَّارٌ فِی الْاِسْلَامِ۔ اے عمر جاہلیت کے زمانہ میں تو تو بہادر رہے۔

(۱) فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۸۵

اور دلیر تھا اب کیا اسلام میں آکر بزدل بن گیا، بتلا تو سہی کس چیز سے ان کی تالیف کروں رسول اللہ علیہ وسلم وفات پاگئے اور وحی منقطع ہوگئی۔ خدا کی قسم اگر یہ لوگ اس رسی کے دینے سے بھی انکار کریں گے۔ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں دیا کرتے تھے تو میں ان سے ضرور جہاد وقتال کروں گا۔ عمر کہتے ہیں پس ہم نے ابوبکرؓ کے حکم سے جہاد کیا اور اللہ نے ابوبکرؓ کے ذریعہ سے ان تمام لوگوں کو جو اسلام سے بھاگ گئے تھے پھر اسلام کی طرف واپس فرمادیا۔ یہ ہے ابوبکر کا وہ دن جس پر عمر اپنی تمام عمر کی عبادت تصدق کرنے کے لیے تیار ہے (۱)

اور یہ روایت مستدرک حاکم میں بھی مذکور ہے۔ حاکم فرماتے ہیں کہ اگر یہ روایت مرسل نہ ہوتی تو شرط بخاری اور مسلم پر صحیح ہوتی۔ حافظ ذہبی فرماتے ہیں صحیح مرسل اوّل ابوبکر غار میں اترے اور بعد ازاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم غار میں فروکش ہوتے اور باذن الٰہی ایک مکڑی نے غار کے منہ پر ایک جالا تانا

یہ روایت طبقات ابن سعد میں عائشہ صدیقہ اور ابن عباس اور علی بن ابی طالب اور عائشہ بنت قدامہ اور سراقہ بن جعشم رضی اللہ عنہم سے متعدد سندوں کے ساتھ مروی ہے جس میں بعض سندوں کے راوی بخاری اور مسلم کے راوی ہیں۔ مسند احمد بن حنبل میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قریش تمام شب آپ کے مکان کا محاصرہ کیے رہے۔ جب صبح ہوئی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو آپ کے بستر سے اٹھتے دیکھا تو آپ کی بابت دریافت کیا کہ کہاں ہیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا مجھ کو علم نہیں۔ اس وقت آپ کی تلاش میں ہر طرف دوڑے ڈھونڈتے ڈھونڈتے غار تک پہنچے۔

فرأوا علی بابہ نسجَ العنکبوت — تو غار کے دروازہ پر مکڑی کا جال دیکھ کر

---

(۱) درمنثور، ج: ۳، ص: ۲۴۱

فقالوا لو دخل ھنا لم یکن — یہ کہا کہ اس میں جاتے تو غار کے دروازے
نسیج العنکبوت علی بابہ۔ — پر مکڑی کا جالا باقی نہ رہ سکتا۔

حافظ عسقلانی[۱] فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی سند حسن ہے (۲) حافظ ابن کثیر البدایہ و النہایہ میں فرماتے ہیں یہ اسناد حسن ہے غار کے منہ پر مکڑی کے جالا تاننے کی جس قدر بھی روایتیں آئی ہیں ان سب سے جید اور بہتر یہی روایت ہے۔

ابو مصعب مکی فرماتے ہیں کہ میں نے انس بن مالک اور زید بن ارقم اور مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم کو یہ بیان کرتے سنا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غار ثور میں پناہ گزیں ہوئے تو اللہ کے حکم سے آپ کے چہرہ کے سامنے ایک درخت اگ آیا اور ایک جنگلی کبوتر کے جوڑے نے آکر انڈے دیئے۔ مشرکین جب ڈھونڈتے ڈھونڈتے غار تک پہنچے تو کبوتروں کے گھونسلے دیکھ کر واپس ہو گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ عز و جل نے ان کو ہم سے دفع کیا (۳)

## تنبیہ:

یہ واقعہ کتب حدیث میں مختلف سندوں کے ساتھ مروی ہے ہر سند میں اگرچہ بعض راوی ضعیف ہیں لیکن مجموعہ سے قوت اور وثاقت آجاتی ہے جو بضابطہ محدثین حسن لغیرہ کے درجہ تک پہنچ جاتی ہے۔ واللہ اعلم۔

بخاری، مسلم، ترمذی، مسند احمد میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے بیان کیا کہ جب میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غار میں تھے اور

---

[۱] عسقلانی کے الفاظ یہ ہیں ذکر احمد من حدیث عباس باسناد حسن اور حافظ ابن کثیرؒ مسند احمد کی اس مفصل روایت کو نقل کرکے فرماتے ہیں۔ وھذا اسناد حسن وھو من اجود ما روی فی قصہ نسیج العنکبوت علی فم الغار وذالک من حمایۃ اللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ البدایۃ والنہایۃ ص۱۸۱ ج ۳

(۲) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۸۴ (۳) طبقات ابن سعد ج: ۱، ص: ۱۵۴

قریش ہمیں تلاش کرتے کرتے غار کے منہ پر آکھڑے ہوئے اس وقت میں نے آپ سے عرض کیا یا رسول اللہ ان میں سے اگر کسی کی نظر اپنے قدموں پر پڑ جائے تو یقیناً ہم کو دیکھ پائے گا۔ آپ نے ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| ما ظنك يا | اے ابوبکر ان دو کے ساتھ تیرا کیا گمان ہے |
| ابا بكر | جن کا تیسرا اللہ ہے۔ یعنی ہم دونوں تنہا نہیں |
| باثنين الله | بلکہ تیسرا ہمارے ساتھ خدا تعالیٰ ہے جو ہم کو ان اعداء کے |
| ثالثهما | شر سے محفوظ رکھے گا۔ |

زہری اور عروۃ بن الزبیر سے مروی ہے کہ جب آپ نے دیکھا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ بہت حزیں اور غمگین ہیں تو یہ ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا | تو بالکل غم نہ کھا۔ یقیناً اللہ ہمارے ساتھ ہے |

اور ابوبکر کی تسکین کے لیے دعا بھی فرمائی۔ پس اللہ کی طرف سے ابوبکر پر ایک خاص سکینت اور خاص طمانیت نازل ہوئی۔ اسی بارہ میں حق جل شانہ فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اِذْهُمَا فِى الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ | جب وہ دونوں غار میں تھے تو پیغمبر علیہ السلام |
| لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ | اپنے ساتھی سے فرما رہے تھے تو بالکل غم نہ کھا |
| سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ | یقیناً اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ پس اللہ نے |
| لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ | اس پر اپنی خاص تسکین نازل فرمائی اور قوت |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى وَكَلِمَةُ | دی اسکو ایسے لشکروں سے جس کو تم نہیں |
| اللّٰهِ هِىَ الْعُلْيَا وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ (۱) | دیکھتے تھے اور کافروں کی بات نیچی کی اور |
| (دلائل ابی نعیم صـ۱۲۱ و فتح الباری | اللہ کی بات تو ہمیشہ ہی اوپر رہتی ہے اور اللہ |
| جـ۷ باب مناقب ابی بکرؓ) | تو بڑا زبردست اور حکمت والا ہے۔ |

(۱) توبہ، آیۃ: ۴۰

# لطائف و معارف

(تحقیقِ نزولِ آیۃ الغار دربارۂ یارِ غارِ سید الابرار علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات وعلیٰ آلہ وازواجہ الطاہرات وعلیٰ اصحابہ الذین ہم کانوا نجوم الہدایۃ للبریات۔ لاسیما علیٰ صاحبہ فی الغار وفی الحیات وبعد الممات ورفیقہ فی الدنیا وصاحبہ علی الحوض وفی روضات الجنات)

قبل اس کے کہ ہم آیت الغار کے لطائف و معارف ہدیۂ ناظرین کریں یہ مناسب سمجھتے ہیں کہ اوّل پوری آیت کو مع ترجمہ کے نقل کر دیا جائے تاکہ ناظرین و قارئین کو سمجھنے میں کوئی دشواری نہ پیش آئے (وہی ہذہ)

| | |
|---|---|
| اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ | اگر تم لوگ رسول اللہ کی مدد نہ کرو گے تو کیا |
| اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ | ہوگا۔ اللہ ان کا پہلے ہی مددگار رہا ہے اسی |
| اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ | نے اس وقت بھی مدد کی تھی کہ جب کافروں |
| لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ | نے اس کو نکال دیا تھا درآں حالیکہ وہ دو |
| مَعَنَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ | میں کا دوسرا تھا جب وہ دونوں غار میں تھے |
| وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ | یعنی اس سفر میں صرف دو تھے ایک آنحضرت |
| تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ | صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے آپ کے |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى وَكَلِمَةُ | ساتھی اور یارِ غار یعنی ابوبکر صدیقؓ دو کے |
| اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا | علاوہ اور کوئی شخص ہمراہ نہ تھا جس سے |
| وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ | کسی سہارے کی توقع کی جاسکتی ہے جس وقت |
| (۱) | آپ اپنے ساتھی اور یارِ غار سے یہ کہہ رہے |

تھے کہ غمگین نہ ہو یقین رکھ کہ اللہ ہم دونوں کے ساتھ ہے (یعنی اس کی حمایت اور حفاظت ہمارے ساتھ ہے) پس اللہ تعالیٰ نے آپ پر اپنی تسکین اور تسلی اتاری اور ایسے لشکروں سے

(۱) توبہ، آیۃ: ۴۰

ترجمہ گذشتہ صفحہ: تائید کی جن کو تم نے نہیں دیکھا (یعنی بلا سبب ظاہری کے فرشتوں کی فوج سے غار ثور کی حفاظت فرمائی) اور اللہ نے کافروں کی بات نیچی کی (کہ غار کے کنارے سے دشمنوں کو بے نیل مرام واپس کر دیا۔) اور اللہ کا بول ہمیشہ بالا ہی رہتا ہے اور اللہ غالب اور حکمت والا ہے کہ اس نے اپنے نبی اور اس کے رفیق کو دشمنوں کے نرغہ سے نکال کر بعافیت تمام مدینہ پہنچا دیا۔

---

حق جل شانہ نے اس آیت میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جن فضیلتوں اور خصوصیتوں کو بیان فرمایا ہے امت میں کسی کو اس کا عشر عشیر بھی نصیب نہیں ہوا۔ اب ہم ابوبکر صدیق کی وہ فضیلتیں جو اس آیت سے ثابت ہوتی ہیں اجمالاً ان کو بیان کرتے ہیں۔

## (۱)

کفار نا ہنجار جب آں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل پر تل گئے اور بالاتفاق سب نے آپ کے قتل کا عزم بالجزم کر لیا تب بحکم خداوندی آپ نے ہجرت کا ارادہ فرمایا اور بحکم خداوندی ابوبکر صدیق کو اپنے ہمراہ لیا پس اگر خداوند ذوالجلال کے نزدیک ابوبکر مخلص اور صادق الایمان اور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے عاشق صادق نہ ہوتے تو ایسے نازک وقت میں اللہ تعالیٰ ہرگز ان کو ساتھ لیجانے کی اجازت نہ دیتے اور علی ہذا خود پیغمبر کو اگر ان کی صداقت اور محبت اور عشق اور خلوص پر یقین کامل نہ ہوتا تو کبھی بھی ابوبکر صدیق کو ایسے سفر میں اپنے ہمراہ نہ لے جاتے۔ معاذ اللہ معاذ اللہ رسول خدا۔ کم عقل تو نہ تھے کہ دوست اور دشمن۔ مخلص اور منافق کو نہ پہچانتے ہوں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسے سفر پر خطر میں ابوبکر صدیق کو اپنے ہمراہ لے جانا اس امر کی شہادت ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ابوبکر کو اپنا محب خاص اور ہم دم باختصاص اور عاشق جان نثار اور جاں باز و غم گسار سمجھتے

تھے اور حسب ارشاد باری فَلَعَرَفْتَھُمْ بِسِیْمَاھُمْ وَلَتَعْرِفَنَّھُمْ فِیْ لَحْنِ الْقَوْلِ ۔حق تعالیٰ نے حضور پر نور کو ایسا اعلیٰ درجہ کا نور فراست عطا کیا تھا کہ منافق کے چہرے اور اس کی بات ہی سے آپ پہچان لیتے تھے کہ یہ منافق ہے۔پس اگر بفرض محال شیعوں کے زعم میں ابوبکر منافق تھے تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ان کا نفاق کیسے مخفی رہا اور اگر بالفرض حضور پر نور پر مخفی رہا تو خداوند علام الغیوب پر کیسے مخفی رہا کہ اس نے اپنے پیغمبر کو ہجرت میں ایک منافق کے ہمراہ لے جانے کا حکم دیا۔

## (۲)

حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حسن بصری اور سفیان بن عیینہ رضی اللہ عنہم سے منقول ہے کہ اس آیت میں حق جل وعلا نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد نہ کرنے پر تمام عالم کو عتاب فرمایا مگر صرف ابوبکر کو اس عتاب سے مستثنیٰ فرمایا اور صرف مستثنیٰ ہی نہیں فرمایا بلکہ ایسے اڑے اور نازک وقت میں رسول خدا کی رفاقت اور مصاحبت اور معیت کو بطور مدح ذکر فرمایا۔

## (۳) ثانی اثنین

حق جل شانہ نے ثانی اثنین کے لفظ سے یہ ظاہر فرمایا کہ پیغمبر خدا کے بعد مرتبہ میں دوسرا شخص ابوبکر صدیق ہیں امام قرطبی فرماتے ہیں کہ ثانی اثنین کا لفظ اس بات کی دلیل ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلیفہ ابوبکر ہوں اس لیے کہ خلیفہ بادشاہ کا ثانی ہوتا ہے (۱)

انس بن مالک سے مروی ہے کہ ایک دن نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے حسان بن ثابت سے کہا کہ کیا تو نے ابوبکر کے بارے میں بھی کوئی شعر کہا ہے۔حسان نے کہا ہاں۔آپ نے فرمایا تم کہو اور میں سنتا ہوں پس حسان نے یہ کہا۔

(۱) تفسیر قرطبی ج: ۸، ص: ۱۴۷

وثانی اثنین فی الغار المنیف وقد　　طاف العدو به اصعد الجبلا

وکان حب رسول اللّٰہ قد علموا　　من البریۃ لم یعدل بہ رجلا

اخرجہ ابن عدی وابن عساکر من طریق الزہری عن انس رضی اللّٰہ عنہ

## (۴) اذ ہما فی الغار

حق جل شانہ نے اذ ہما فی الغار کے لفظ سے ابوبکر صدیق کا یار غار ہونا ظاہر کر دیا اور یار غار کی مثل یہیں سے چلی ہے جو شخص یاری اور غمگساری کا حق ادا کر دے اس کو محاورہ میں یارِ غار کہتے ہیں۔

## (۵) لصاحبہ

حق تعالیٰ نے لصاحبہ کے لفظ سے ابوبکر کی صحابیت کو بیان کیا اور شیعوں اور سنیوں کا اس پر اتفاق ہے کہ آیت میں لفظ صاحبہ سے ابوبکر مراد ہیں اور عربی زبان میں صاحب کا لفظ صحابی کے ہم معنی ہے۔ صحابی اور صاحب کے معنی میں کوئی فرق نہیں اور یہ رتبہ صرف ابوبکر کو ملا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی صحابیت کو قرآن میں ذکر کیا اسی وجہ سے علماء نے تصریح کی ہے کہ ابوبکر صدیق کی صحابیت کا منکر قرآن کریم کی اس آیت اذ یقول لصاحبہ کا منکر ہے اور قرآن کا انکار کفر ہے۔

اور علیٰ ہذا جن صحابہ کا صحابی ہونا احادیث متواترہ اور اجماع سے ثابت ہے ان کا بھی یہی حکم ہے البتہ جن حضرات کا صحابی ہونا خبر واحد سے ثابت ہوا ہے ان کی صحابیت کا منکر کافر نہیں کہلائے گا۔ بلکہ مبتدع یعنی بدعتی کہلائے گا۔

ابوبکر صدیقؓ کے زمانہ میں ایک شخص سورۂ توبہ کی تلاوت کرتا ہوا جب اس آیت پر پہنچا اِذْ یَقُوْلُ لِصَاحِبِہٖ لَا تَحْزَنْ۔ تو ابوبکر صدیق سن کر رو پڑے اور یہ فرمایا کہ خدا کی قسم یہ صاحب میں ہی ہوں (۱)

(۱) تفسیر ابن جریر ج: ۱۰، ص: ۹۶

## (۶) لَاتَحْزَنْ

جب مشرکین مکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے غار تک پہنچے تو غار کے اندر سے ابوبکر کی نظر ان پر پڑی۔ رونے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ اگر میں مارا جاؤں تو فقط ایک شخص ہلاک ہوگا لیکن نصیب دشمناں اگر آپ مارے گئے تو ساری امت ہلاک ہو جائے گی۔ اس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکرؓ کی تسلی کے لیے یہ ارشاد فرمایا لَاتَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا۔ اے ابوبکر تم غمگین نہ ہو۔ تم تسلی رکھو اور یقین جانو کہ تحقیق اللہ تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے (۱)

حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ نانوتوی (بانیٔ دارالعلوم دیوبند) ہدیۃ الشیعہ میں تحریر فرماتے ہیں کہ لفظ لاتحزن جس کا مطلب یہ ہے کہ تم غمگین نہ ہو۔ یہ لفظ ابوبکر کے عاشق صادق اور مؤمن مخلص ہونے پر دلالت کرتا ہے ورنہ اُن کو غمگین ہونے کی کیا ضرورت تھی بلکہ موافق عقیدۂ شیعہ معاذ اللہ اگر ابوبکر دشمن رسول تھے تو یہ نہایت خوشی کا محل تھا کہ رسول اللہ خوب قابو میں آئے ہوئے ہیں۔ اسی وقت پکار کر دشمنوں کو بلا لینا تھا تاکہ نعوذ باللہ وہ اپنا کام کرتے۔ دشمنوں کے لیے اس سے بہتر اور کون سا موقع تھا مگر کہیں انصاف کی آنکھیں اگر مول ملیں تو ہم حضرات شیعہ کے لیے مول لے لیں اور ان کو دیں تاکہ وہ کچھ تو پاس رفاقت خلیفہ اوّل کریں ؎

جو پاس مہر و محبت یہاں کہیں ملتا　تو مول لیتے ہم اپنے مہرباں کے لیے

غار میں تنہائی تھی ابوبکر کو اس میں مار ڈالنے کا بہت اچھا موقع تھا۔ وہاں کون پوچھنا تھا۔ مار کر کہیں چل دیتے اور ابوبکر کے فرزند ارجمند پسر کلاں یعنی عبد اللہ بن ابی بکر غار ثور پر جاسوسی کے لیے مقرر تھے۔ انھیں کے ذریعہ سے دشمنوں کو اطلاع کرا دیتے یا اسماء بنت ابی بکر جو غار پر کھانا لیکر آیا کرتی تھیں۔ اُن کے ذریعہ دشمنوں کو اطلاع کرا دیتے

---

(۱) روض الانف ج: ۲، ص: ۴

اگر خاندان صدیقی کو کچھ بھی عداوت ہوتی تو یہ رازداری اور جان نثاری کے معاملے نہیں ہو سکتے تھے۔

غرض یہ کہ ابوبکر کا رنجیدہ اور غمگین ہونا اور دشمنوں کو دیکھ کر رونا یہ سب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق اور محبت میں تھا۔ اگر ابوبکرؓ کو اپنی جان کا ڈر ہوتا تو بجائے حزن کے خوف کا لفظ مستعمل ہوتا۔ اس لیے کہ عربی زبان میں حزن کا لفظ غم کی جگہ اور فراق محبوب یا تمنا کے فوت ہو جانے کے محل میں استعمال کرتے ہیں اور جہاں جان پر مبنی ہو اور ڈر کا مقام ہو وہاں خوف کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ چنانچہ موسیٰ علیہ السلام جب کوہ طور پر گئے اور پیغمبری ملی تو خداوند تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا کہ اپنے عصا کو زمین پر ڈالو۔ ڈالا تو ایک اژدہا بن گیا موسیٰ علیہ السلام اس سے ڈر کر ایسے بھاگے کہ پیچھا پھر کر بھی نہ دیکھا اس وقت خداوند کریم نے یہ فرمایا۔

یَا مُوْسٰی لَا تَخَفْ اِنِّیْ لَا یَخَافُ لَدَیَّ الْمُرْسَلُوْنَ۔ اے موسیٰ! ڈر مت۔ میرے پاس میرے رسول ڈرا نہیں کرتے۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کو اس اژدہا سے اپنی جان کا اندیشہ ہوا تب بھاگے اسی لیے اللہ تعالےٰ نے تسلی فرمائی کہ ڈر مت اور یوں نفرمایا لاتحزن یعنی رنجیدہ اور غمگین نہ ہو اور اسی طرح موسیٰ علیہ السلام نے جب ایک قبطی کو مار ڈالا اور فرعون کے لوگوں نے ان کے مار ڈالنے کا ارادہ کیا تو موسیٰ علیہ السلام وہاں سے ڈر کر بھاگے اس موقع پر حق تعالیٰ شانہ ارشاد فرماتے ہیں۔

فَخَرَجَ مِنْهَا خَائِفًا۔ یعنی نکلے موسیٰ وہاں سے ڈرتے ہوئے۔

اور بیسوں جگہ خوف کا لفظ کلام الشمس موجود ہے جہاں کہیں ہے یہی معنی ہیں اور جہاں غم کا مقام ہے وہاں حزن کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔

---

(۱) النمل، آیۃ : ۱۰

یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے جب حضرت یعقوب علیہ السلام سے کہا کہ اندیشہ ہے کہ تم یوسف کے غم میں کہیں مر نہ جاؤ۔ تو حضرت یعقوب علیہ السلام نے یہ فرمایا۔

اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ (۱) یعنی میں اپنی پریشانی اور غم کو خدا سے کہتا ہوں اس مقام پر حزن کا لفظ استعمال فرمایا۔ خوف کا لفظ استعمال نہیں کیا۔

علاوہ ازیں اور بھی بہت سی آیات سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ حزن کے اور معنی ہیں اور خوف کے اور معنی ہیں۔ کما قال تعالیٰ۔

تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا (۲) یعنی جب پکے مسلمان مرنے لگتے ہیں تو فرشتے رحمت کے ان پر اترتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ نہ تم ڈرو اور نہ تم غمگین ہو۔

اگر حزن اور خوف کے ایک ہی معنی ہوتے تو مکرر کہنے کی کیا ضرورت تھی صحیح یہ ہے کہ غم اور چیز ہے اور خوف اور چیز ہے۔ خوف اسے کہتے ہیں کہ کچھ آگے کا اندیشہ ہو اور غم یہ ہے کہ بالفعل دل کی تمنا ہاتھ سے نکل جائے۔

نیز غم خوشی کے مقابلہ میں بولا جاتا ہے اور خوف اطمینان کے مقابلہ میں مثلاً جب کسی کا کوئی عزیز و اقارب مر جاتا ہے تو اس پر جو حالت پیش آتی ہے اس کو غم کہتے ہیں۔ خوف کوئی نہیں کہتا اور اگر کسی کا لڑکا دیوار پر چڑھ جائے اور وہاں سے اندیشہ گر کر مر جانے کا ہو تو اس اندیشہ کو البتہ خوف کہیں گے لیکن کوئی نادان بھی اس کو غم نہ کہے گا۔ البتہ غم عین مصیبت کے وقت جو حالت ہوتی ہے اسے کہتے ہیں اور خوف مصیبت کی آمد آمد کی کیفیت کا نام ہے اور اگر بپاس خاطر شیعہ لَا تَحْزَنْ کو بھی ہم بمعنی لاتخف ہی سمجھیں تب بھی ہمارا چنداں نقصان نہیں اس لیے کہ اس صورت میں یہ معنی ہوں گے۔ اے ابوبکر مت ڈر جو ظاہر ہے کہ ابوبکر جو خوفناک ہوں گے اور ان

---

(۲) یوسف، آیۃ : ۸۶ (۳) حم السجدہ، آیۃ : ۳۰۔

کو جو اپنی جان کا کھٹکا ہوگا تو اسی سبب سے ہوگا کہ کفار کو ان کے ساتھ دشمنی ہوگی اور وہ دشمنی بھی بوجہ اسلام ایمان ہوگی ورنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دینے کی کیا ضرورت تھی اور پھر وہ بھی اس قدر کہ خدا ہمارے ساتھ ہے۔

## (۷) اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا :

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لاتحزن کے بعد ابوبکر کو تسلی دی کہ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔ تم مایوس اور غمگین نہ ہو تحقیق اللہ ہمارے ساتھ ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی عنایات ہمارے ساتھ ہیں اور ظاہر ہے کہ خدا تو مسلمانوں کی طرفداری اور حمایت کرتا ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُتَّقِیْنَ۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُحْسِنِیْنَ۔ اور اس قسم کے کلمات سے اللہ تعالیٰ کا کلام بھرا پڑا ہے۔

چنانچہ خدا تعالیٰ نے اِذْ یَقُوْلُ لِصَاحِبِہٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا کے ضمن میں اس بات پر متنبہ کر دیا کہ ابوبکر صدیق سے بھی کفار دشمنی رکھتے تھے۔ ورنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیوں ان کی تسلی کرتے اور خدا کیوں ان کے ساتھ ہوتا اور یہیں تو اتنا ہی بہت ہے کہ خدا ان کے ساتھ اسی طرح ہے جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہے۔ اس لیے کہ حق تعالیٰ نے ایک ہی لفظ یعنی معنا سے دونوں کی مددگاری کو بیان فرمایا ہے اور دو لفظ نہ فرمائے یعنی ان اللہ معی و معک نہ فرمایا جس کے یہ معنی ہوتے کہ خدا میرے ساتھ ہے اور تیرے ساتھ بھی ہے تو اس سے اور بھی واضح ہو گیا کہ جس طرح خدا تعالیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا اسی طرح حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا۔

نیز ان اللہ معنا جملہ اسمیہ ہونے کی وجہ سے دوام اور استمرار پر دلالت کرتا ہے جس کے معنی یہ ہوں گے کہ اللہ کی معیت اور نصرت اور حمایت ہمیشہ ہمیشہ ان کے ساتھ رہے گی اور اللہ کبھی ان سے جدا نہ ہوگا اور بالفرض اگر یہ جملہ ہمیشگی پر دلالت نہ بھی کرے

تو اتنی بات تو شیعوں کو بھی تسلیم کرنی ہی پڑے گی۔ کہ اس وقت خاص میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ دونوں خدا کی ہمراہی اور ہمدمی میں شریک تھے اور یہ ممکن ہی نہیں کہ خداوند ذوالجلال۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کبھی علیحدہ اور جدا ہو اور ان کی ہمراہی اور طرفداری چھوڑ دے۔ سو ان اللہ معنا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حصہ بھی دائمی ہوگا۔ کیوں کہ دونوں کے حصے رلے ملے ہیں۔ بٹے ہوتے نہیں ایک مَعَ کا لفظ دونوں کے لیے معاً استعمال فرمایا ہے۔ ہر ایک کے لیے جدا جدا مع کا لفظ نہیں استعمال فرمایا یعنی مَعِی و معک نہیں فرمایا۔

نیز ان اللہ معنا فرمانے میں اس طرف اشارہ ہے کہ اللہ کی معیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نفس ذات کے ساتھ ہے۔ کسی شرط پر موقوف نہیں اس لیے کہ اگر لاتحزن کے بعد اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُؤْمِنِیْنَ فرماتے تو یہ گمان ہوتا کہ اللہ کی معیت اور ہمراہی ایمان کے ساتھ مشروط ہے۔ جب ایمان گیا تو ہمراہی بھی ساتھ گئی اور در صورتیکہ ہمراہی بلا کسی شرط کے ہو تو وہ دائمی ہوگی اس میں زوال کا احتمال نہ ہوگا۔ الحاصل چونکہ اللہ تعالیٰ نے اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا فرمایا اور اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُؤْمِنِیْنَ وغیرہ جو کسی وصف پر دلالت کرے نہیں فرمایا۔ تو معلوم ہوا کہ حق تعالیٰ کی معیت اور ہمراہی ابوبکر رضی اللہ عنہ کی ذات اور جان کے ساتھ ہے کسی وصف کے ساتھ نہیں۔

یہ ہم نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی تقریر کا خلاصہ ذکر کیا۔ تفصیل اگر درکار ہے تو اصل ہدیۃ الشیعہ کی مراجعت کریں۔

فرعون نے جب موسیٰ علیہ السلام کا تعاقب کیا تو اس وقت موسیٰ علیہ السلام کے اصحاب نے یہ کہا۔ اِنَّا لَمُدْرَکُوْنَ یعنی بے شک ہم تو اب پکڑ لیے گئے۔

موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کَلَّا ج اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَیَھْدِیْنِ۔ ہرگز نہیں تحقیق میرا رب میرے ساتھ ہے۔ یقیناً مجھ کو راہ بتلائے گا

موسیٰ علیہ السلام نے حق تعالیٰ کی معیت کو صیغہ مفرد کے ساتھ بیان فرمایا یعنی مَعِیَ فرمایا یعنی میرے ساتھ ہے اور مَعَنَا صیغہ جمع کے ساتھ نہ فرمایا جس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ وہ ہم سب کے ساتھ ہے۔ غرض یہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے معیت ربانیہ کو اپنی ذات بابرکات کے ساتھ مخصوص فرمایا۔ اپنے اصحاب کو اس معیت میں سے کوئی حصہ اور بہرہ نہ عطا فرمایا اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا میں صیغہ جمع استعمال فرمایا یعنی اے ابوبکر تو غمگین نہ ہو بے شک اللہ ہم دونوں کے ساتھ ہے آپ نے خداوند الجلال کی معیت اور ہمراہی کو اپنی ذات کے ساتھ مخصوص نہ فرمایا بلکہ اپنے محب خاص اور ہمدم با اختصاص کو بھی اس میں بھی شریک فرمایا۔

نیز موسیٰ علیہ السلام کی معیت۔ معیت ربانیہ تھی جس کو موسیٰ علیہ السلام نے اسم رب کے ساتھ ذکر فرمایا۔ اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ میرے ساتھ میرا رب پروردگار ہے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی معیت۔ معیت الٰہیہ تھی جس کو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ و التسلیم نے اسم اللہ کے ساتھ ذکر فرمایا۔ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا یعنی تحقیق اللہ ہمارے ساتھ ہے آپ نے اللہ جل جلالہ کی معیت کو اسم جلیل اور اسم اعظم کے ساتھ ذکر فرمایا جو تمام صفات کمال کو جامع ہے اور موسیٰ علیہ السلام نے خدا کی معیت کو اسم رب کے ساتھ ذکر فرمایا۔ (ہذا توضیح وتشریح ما قالہ العارف اللبان قدس اللہ روحہ ومتعنا بعلومہ وبرکاتہ۔ آمین ثم آمین۔ (کذا فی المواہب)

۸۔ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ یعنی اللہ نے آپ پر اپنی تسکین نازل فرمائی اور پھر آپ کی برکت سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس سے حصہ عطا فرمایا۔ جیسا کہ بیہقی کی ایک روایت میں ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ابوبکر کیلئے دعا فرمائی

تو اللہ کی طرف سے ابوبکرؓ پر سکینت نازل ہوئی۔ خصائص کبریٰ صفحہ ۱۸۵ ج ۱

ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں سکینت سے طمانیت مراد ہے علامہ ہروی فرماتے ہیں سکینت ایک خاص شے کا نام ہے جو تین چیزوں کی جامع ہوتی ہے۔ نور۱ اور قوت۲ اور روح۳۔ نور سے قلب روشن اور منور ہوجاتا ہے۔ دلائل ایمان اور حقائق ایقان اس پر منکشف ہوجاتے ہیں حق اور باطل ہدایت اور ضلالت شک اور یقین کا فرق اس پر واضح ہوجاتا ہے۔

قوت۲ سے قلب میں عزم اور استقلال پیدا ہوتا ہے حق جل جلالہ کی اطاعت اور بندگی کے وقت اس کو خاص نشاط حاصل ہونے لگتا ہے اور اسی قوت کی وجہ سے قلب۔ نفس کے تمام دواعی اور مقتضیات کے مقابلہ میں غالب اور کامیاب رہتا ہے اور روح سے قلب میں حیات اور زندگی پیدا ہوتی ہے جس کی وجہ سے قلب خواب غفلت سے بیدار ہوکر خدا کی راہ میں چست اور چالاک ہوجاتا ہے۔

بخاری اور مسلم میں ہے کہ غزوۂ خندق میں عبداللہ بن رواحہ کا یہ رجز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک پر تھا ؎

اللّٰھم لولا انتَ ما اھتدینا ولا تصدقنا ولا صلّینا

اے اللہ اگر تیری توفیق نہ ہوتی تو ہم ہدایت نہ پاتے اور نہ صدقہ دیتے اور نہ نماز پڑھتے

فانزلن سکینۃ علینا

پس تو اپنی خاص تسکین اور طمانیت ہم پر نازل فرما تفصیل کے لیے مدارج السالکین صفحہ ۲۷۸ ج ۲ کی مراجعت کریں۔

مشہور قول یہ ہے کہ علیہ کی ضمیر نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی طرف راجع ہے اور ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ علیہ کی ضمیر صاحب یعنی ابوبکرؓ کی طرف راجع ہے اس لیے کہ لفظ صاحبہ قریب ہے اور ضمیر قریب کی طرف راجع کرنا زیادہ بہتر ہے نیز فازل

کی فا بھی اس پر دلالت کرتی ہے کہ یہ لاتحزن پر تفریع ہے اور اس صورت میں مطلب یہ ہوگا کہ جب ابو بکر صدیق حزین غمگین ہوتے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر اپنی سکینت و طمانینت نازل کی تاکہ ان کے قلب کو سکون ہو جاتے اور اُن کا غم اور پریشانی دور ہو جاتے۔(۱)

اور امام رازی نے بھی تفسیر کبیر میں اسی کو اختیار کیا ہے کہ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ میں علیہ کے ضمیر ابو بکر کی طرف راجع ہو۔ علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ اکثر اہل تفسیر کے نزدیک علیہ کی ضمیر ابو بکرؓ کی طرف راجع ہے۔ اس لیے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تو پہلے ہی سے سکون اور اطمینان حاصل تھا اور بعض علماء کے نزدیک علیہ کی ضمیر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف راجع ہے اور ابو بکر صدیق بہ تبعیت اس میں داخل ہیں اور مصحف حفصہ میں اس طرح ہے۔ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِمَا علیہ کے بجائے علیہما بضمیر تثنیہ وارد ہوا ہے۔

## (۹) وایدہ بجنود لم تروہا:

اور قوت دی اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایسے لشکروں سے جن کو تم نہیں دیکھتے تھے یعنی اللہ تعالیٰ نے غار ثور پر فرشتوں کا پہرہ لگا دیا جس کی وجہ سے مشرکین کے دلوں پر ایسا رعب چھایا کہ غار کے اندر جھانکنے کی ہمت نہ ہوئی جیسے اصحاب کہف کے غار پر من جانب اللہ ایک خاص رعب ہے جس کی وجہ سے کوئی شخص اس غار کے اندر جھانک کر نہیں دیکھ سکتا کما قال تعالیٰ لَوِ اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ فِرَارًا وَّلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ رُعْبًا۔

چنانچہ معجم طبرانی میں اسماء بنت ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ جب قریش آپ کو تلاش کرتے کرتے غار تک پہنچے تو ابو بکرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ شخص جو بالکل غار کے سامنے کھڑا ہے ہم کو ضرور دیکھ لے گا۔ آپ نے فرمایا ہرگز نہیں۔ فرشتے

---

(۱) روح المعانی ج: ۱۰، ص: ۲۷ (۲) روض الانف ج ۲، ص: ۵

ہم کو اپنے پروں سے چھپائے ہوتے ہیں اتنے ہی میں وہ شخص غار کے سامنے بیٹھ پیشاب کرنے لگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر سے فرمایا اگر یہ شخص ہم کو دیکھتا ہوتا تو ہمارے سامنے بیٹھ کر پیشاب نہ کرتا (۱) اور اسی طرح مسند ابی یعلی میں حضرت عائشہ نے حضرت ابوبکر سے روایت کیا ہے۔

بعض علماء نے وایدہ کی ضمیر بھی ابوبکر کی طرف راجع کی ہے جس کی تائید انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث سے ہوتی ہے جس میں یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہا۔

یا ابابکر ان اللہ انزل سکینتہ علیک وایدک الخ (۲)

اے ابوبکر اللہ نے تجھ پر اپنی سکینت اور طمانینت نازل کی اور تجھ کو قوت اور مدد پہنچائی۔

(۱۰) وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِينَ كَفَرُوا السُّفْلَىٰ ۗ وَكَلِمَةُ اللَّهِ هِيَ الْعُلْيَا ۗ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ

اور اللہ نے کافروں کی بات کو نیچا کیا اور ان کی تدبیر کو ناکام کیا کہ غار کے کنارہ سے دشمنوں کو بے نیل مرام واپس کیا اور تائید غیبی سے آپ کی حفاظت فرمائی۔ فرشتوں کا پہرہ غار پر مقرر کر دیا اور ایک مکڑی کے جالے کو جسے اوھن البیوت بتلایا ہے اس کو آہنی قلعہ سے بڑھ کر حفاظتی ذریعہ بنا دیا اور اللہ کی بات ہمیشہ اونچی اور بلند رہتی ہے۔ اللہ نے اپنے نبی کو مع اس کے یار غار کے صحیح و سالم مدینہ منورہ پہنچا دیا اور راستہ میں جو سراقہ گرفتاری کے ارادہ سے ملا وہ خود ہی آپ کے دام اطاعت کا اسیر اور گرفتار بلکہ ہمیشہ کے لیے غلام بن گیا اور اللہ غالب اور حکمت والا ہے اس کی قدرت اور حکمت سب پر غالب رہتی ہے اور یہ سب کچھ اس کی تائید غیبی اور معیت اور نزول ملائکہ کا جو سکینت لے کر آتے تھے اس کا اثر تھا۔

---

(۱) روح المعانی، ج: ۱۰، ص: ۸۸۔ (۲) ایضاً۔

اور اہل فہم پر یہ مخفی نہیں کہ جس یارِ غار اور محب جان نثار کو پیغمبر خدا کی رفاقت میں اللہ تعالیٰ شانہٗ کی معیت اور سکینت اور طمانینت اور تائید ملائکہ سے حصہ ملا ہو اس کا منافق اور مرتد ہونا ناممکن اور محال ہے۔

پس جس خدا نے سفرِ ہجرت میں بلا سبب ظاہری کے اپنے نبی کی حفاظت کی اور دوسرے موقعوں پر بھی اپنے نبی کی حفاظت کر سکتا ہے لوگ یہ نہ سمجھیں کہ خدا اپنے نبی اور نبی کے یارِ غار کی حفاظت کے لیے کسی کی نصرت و اعانت کا محتاج ہے۔

منت منہ کہ خدمت سلطان ہمی کنی ۔۔۔ منت شناس ازو کہ بخدمت بداشتت

## خلاصۂ کلام

یہ کہ حق تعالیٰ نے ان آیات میں سفرِ ہجرت میں ابوبکر کی مرافقت کا قصہ جس شان سے بیان کیا وہ اُن کی فضیلت اور ان کی جان نثاری کی سند اور شہادت ہے جس کا متعصب دشمنوں نے بھی اقرار کیا ہے چنانچہ حملہ حیدری کے چند اشعار ہدیۂ ناظرین کیے جاتے ہیں۔

چنین گفت راوی کہ سالارِ دین ۔۔۔ چو سالم بحفظ جہاں آفرین
ز نزدیک آں قوم پر مکر رفت ۔۔۔ بسوئے سرائے ابوبکر رفت
پئے ہجرت او نیز آمادہ بود ۔۔۔ کہ سابق رسولش خبر دادہ بود
نبی بر درِ خانہ اش چوں رسید ۔۔۔ بگوشش ندائے سفر در کشید
چو بوبکر زاں حال آگاہ شد ۔۔۔ زخانہ بروں رفت و ہمراہ شد
گرفتند پس راہ یثرب بہ پیش ۔۔۔ نبی کند نعلین از پائے خویش
بسو نیچہ آں راہ رفتن گرفت ۔۔۔ پئے خود ز دشمن نہفتن گرفت
چو رفتند چندے ز دامان دشت ۔۔۔ قدوم فلک سائے مجروح گشت
ابوبکر انگہ بدوشش گرفت ۔۔۔ ولے زیں حدیث است جائے شگفت

کہ درکس چنان توست آید پدید　کہ بار نبوت تو اند کشید

برفتند القصہ چندے دگر　چو گردید پیدا انسان سحر

بجستند جائیکہ باشد پناہ　زچشم کسان در یکسوز راہ

بدیدند غارے دراں تیرہ شب　کہ خواندے عرب غار ثورش لقب

گرفتند درجوف آن غار جائے　ولے پیش بنہاد بوبکر پائے

بہرجا کہ سوراخ یا رخنہ دید　قبا را بدرید و آن رخنہ چید

بدینگونہ تا شد تمام آں قبا　یکے رخنہ نگرفتہ ماند از قضا

بران رخنہ گزیداں یار غار　کف پائے خود را نمود استوار

نیامد جزا و ایں شرف از کسے　کہ دور از خرد می نماید بسے

بغار اندروں در شب تیرہ فام　چساں ﷺ دید سوراخہا را تمام

دراں تیرہ شب یک بیک چون شمرد　یکے کام افزوں بر و پا فشرد

نیاید چنین کارے از غیر او　بدینسان چو پرداخت از رفت ورو

درآمد رسول خدا ہم بغار

نشستند یک جا بہم ہر دو یار

اس روایت سے یہ ثابت ہوا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سفر پرخطر میں ابوبکرؓ کو اپنے ہمراہ لیا اولاً خود ابوبکر صدیق کے گھر گئے اور وہاں سے دونوں ساتھ روانہ ہوتے اور ابوبکر نے پیغمبر خدا کو اپنے دوش پر چڑھایا اور اول خود غار میں اترے اور اس کو صاف کیا اور اپنے قبا کو چاک کر کے اس کے سوراخوں کو بند کیا اور ایک سوراخ جو باقی رہ گیا تھا اس کو اپنے کف پا سے بند کیا۔ یہ تمام امور ابوبکر صدیقؓ کے صدق اور اخلاص اور عشق اور محبت کے دلائل اور براہین ہیں نہ کہ نفاق اور عداوت کے اگر حضرات شیعہ کے نزدیک یہ نفاق کی نشانیاں ہیں تو

معلوم نہیں کہ پھر عشق اور محبت کی کیا علامتیں ہیں پھر یہ کہ تین دن آپ غار میں رہے اور کھانا ابوبکر صدیق کے گھر سے آتا رہا۔ پھر تیسرے دن ابوبکر صدیق کے بیٹے دو اونٹنیاں لیکر غار پر حاضر ہوئے ایک پر آپ سوار ہوئے اور اپنے ساتھ ابوبکرؓ کو سوار کیا اور دوسری اونٹنی پر عامر شتربان سوار ہوا جو ابوبکر صدیق کا آزاد کردہ غلام تھا۔ اس شان سے مدینہ منورہ روانہ ہوئے چنانچہ صاحب حملۂ حیدری نے بھی اس کو بیان کیا ہے۔

بغار اندروں تا سہ روز و سہ شب　بسر بردآں شہ بفرمان رب
شدے پور بوبکر ہنگام شام　رساندے درآں غار آب و طعام
نمودے ہم از حال اصحاب شر　حبیب خدائے جہاں را خبر
کہ ہستند در جستجو آں گروہ　شب و روز در شہر و صحرا و کوہ
دگر راعیے بود عامر بنام　کہ کردے شبانی بہ بیت الحرام
کہ او نیز اسلام آوردہ بود　زابریق توفیق می خوردہ بود
شدے شب بہ نزد بشیر و نذیر　ببردے برش ہدیہ جامی زشیر
جز ایشان دگر از صدیق و عدو　نبد ہیچکس واقف از راز او
نبی گفت پس پور بوبکر را　کہ اے چوں پدر اہل صدق و صفا
دو جمازہ باید کنوں راہ وار　کہ مارا رساند بہ یثرب دیار
برفت از برش پور بوبکر زود　بدنبال کارے کہ فرمودہ بود
بگفتش فلاں روز وقت سحر　دو جمازہ بہر پیمبر ببر
از و جملہ دار ایں سخن چوں شنود　دو جمازہ در دم مہیا نمود

حاشیہ صفحہ گذشتہ : ؎ شاعر کا یہ اعتراض کہ اندھیری رات میں تمام سوراخوں کو آنکھ سے کیسے دیکھا۔ صحیح نہیں سوراخ کو آنکھ سے دیکھنے کی ضرورت نہیں۔ ہاتھ سے ٹٹول کر بھی سوراخ معلوم ہو سکتا ہے۔

نھی شد از ان قوم آن کوہ و دشت — رسول خدا عازم راہ گشت
بصبح چہارم بر آمد ز غار — دو جمازہ آوردہ بد حملہ دار
نشست از بریک شتر شاہ دین — ابوبکر را کردہ باخود قرین
بر آمد بر آن دیگرے حملہ دار — ہمراہ او گشت عامر سوار

## رجوع بقصۂ غار

تین روز تک آپ اسی غار میں چھپے رہے عبداللہ بن ابی بکر[1] تمام دن مکہ میں رہتے اور مشرکین کی خبریں معلوم کرتے اور شب کو آکر تمام حالات سے آگاہ کرتے اور سویرے ہی وہاں سے نکل جاتے اور عامر بن فہیرہ[2] (ابوبکر صدیق کے آزاد کردہ غلام) عشاء کے بعد جب اندھیرا ہو جاتا تو بکریاں لے کر وہاں حاضر ہو جاتے تاکہ بقدر حاجت دودھ پی لیں۔ اس طرح تین راتیں غار کے اندر گذاریں۔ تین روز کے بعد عبداللہ[3] بن اریقط دئلی (جو رہبری کے لیے اجرت پر مقرر کیا گیا تھا) حسب وعدہ صبح کے وقت

---

[1] عبداللہ بن ابی بکرؓ صدیق اکبر کے فرزند ارجمند تھے مشرف باسلام ہو چکے تھے۔ اپنے باپ کے زمانہ خلافت میں اپنے باپ سے پہلے وفات پائی۔ اصابہ ص ۲۸۳ ج ۲ [2] عامر بن فہیرہؓ سابقین اولین میں سے ہیں۔ طفیل بن عبداللہ کے غلام تھے جو ان کو سخت تکلیفیں دیتا تھا۔ ابوبکر صدیقؓ نے عامر کو طفیل سے خرید کر آزاد کیا۔ غزوہ بدر اور احد میں شریک ہوئے اور غزوہ بیر معونہ میں شہید ہوئے اور ان کی لاش آسمان پر اٹھائی اور پھر زمین پر رکھ دی گئی (اصابہ وغیرہ) [3] حافظ عبدالغنی مقدسی اور علامہ سہیلی اور علامہ نووی فرماتے ہیں ہم کو کسی سند صحیح سے عبداللہ بن اریقط کا اسلام معلوم نہیں ہوا اور یہی صحیح ہے البتہ واقدی نے ان کا مسلمان ہونا بیان کیا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم زرقانی ص ۳۴۹ ج ۱ و اصابہ ص ۲۷۴ ج ۲ [4] عبداللہ بن ابی بکر مکہ میں رہ گئے اور عبداللہ بن اریقط بغرض رہبری سفر میں آپ کے ساتھ مدینہ گیا۔ مدینہ سے واپس ہو کر مکہ آیا اور ان دونوں بزرگوں کی بخیریت مدینہ پہنچ جانے کی عبداللہ بن ابی بکر کو اطلاع کی۔ اس اطلاع کے بعد عبداللہ بن ابی بکر۔ صدیق اکبر کے اہل وعیال کو لیکر مدینہ روانہ ہوئے۔

دو اونٹنیاں لے کر غار پر حاضر ہوا۔ متعارف اور مشہور راستہ چھوڑ کر غیر معروف راستہ سے ساحل کی طرف سے آپ کو لے کر چلا۔ بخاری شریف باب الہجرۃ

ایک اونٹنی پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوئے اور دوسری پر ابوبکر سوار ہوئے اور اپنے آزاد کردہ غلام عامر بن فہیرہ کو خدمت کے لیے ساتھ لیا اور اپنے پیچھے بٹھایا۔ اور عبداللہ بن اریقط (اپنے اونٹ پر بیٹھ کر راستہ دکھلانے کے لیے آگے آگے چلا۔ (۲)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہیں کہ ایک اونٹنی پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوئے اور اپنے پیچھے ابوبکر کو سوار کیا اور دوسری اونٹنی پر عبداللہ بن ابی بکر اور عامر بن فہیرہ سوار ہوئے (۳) مگر صحیح پہلا ہی قول ہے اس لیے کہ حافظ عسقلانی نے فتح الباری میں اس امر کی تصریح کی ہے کہ اس سفر میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر کے ساتھ سوائے عامر بن فہیرہ کے کوئی اور رفیق طریق نہ تھا اور تیسرے اونٹ پر عبداللہ بن اریقط سوار ہوا اور عام شاہراہ کو چھوڑ کر ایک غیر مشہور راستہ اختیار کیا۔

صدیق اکبر جب اسلام لائے تو اس وقت اُن کے پاس چالیس ہزار درہم تھے خدا کی راہ میں اور غلاموں کو خرید خرید کر خدا کے لیے آزاد کرنے میں سب روپیہ خرچ ہو چکا تھا جس میں سے صرف پانچ ہزار باقی تھا وہ ہجرت کے وقت اپنے ساتھ لے لیا۔ مدینہ منورہ آکر مسجد نبوی کے لیے زمین خریدی وغیرہ وغیرہ سب ختم ہو گیا۔ عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ ابوبکر جب مرے ہیں تو ایک دینار اور ایک درہم بھی باقی نہیں چھوڑا (۵)

عبداللہ بن اریقط آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر کو ہمراہ لیے ہوئے اسفل مکہ سے نکل کر ساحل کی طرف جھکا اور اسفل عسفان سے گذرتا ہوا منزل بمنزل ہوتا ہوا قبا میں داخل ہوا (۴)

---

(۲)؛ زرقانی ج: ۱، ص: ۳۴۰ (۳) مدارج النبوت ج: ۲، ص: ۸۵ ملکہ قولہ (ای البخاری) فاتاھما براحلتیھما صبح ثلاث۔ زاد مسلم بن عقبۃ عن ابی ابن شہاب حتی اذا ھدأت عنھما

**(فائدہ)** آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے گھر سے نکل کر ابو بکر کے گھر تشریف لے گئے اور ان کو اپنے ہمراہ لے کر غار ثور میں جا چھپے تو کفار نے آکر آپ کے مکان کا محاصرہ کیا جب وہاں آپ کو نہ پایا تو آپ کی تلاش میں مشغول ہو گئے اور ہر طرف آدمی دوڑائے اور تلاش کرتے ہوئے غار ثور کے منہ پر پہنچ گئے مگر خدا تعالیٰ نے تار عنکبوت سے وہ کام لیا کہ جو صد ہا زرہ آہنی سے بھی نہیں چل سکتا تین روز تک آپ غار میں چھپے رہے اور کفار تین دن تک تلاش میں لگے رہے۔ جب کفار نا امید ہو گئے اور تھک کر بیٹھ گئے اور باوجود اس اشتہار اور اعلان کے کہ جو شخص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم یا ابو بکر کو پکڑ کر لائے گا، اُس کو سو اونٹ انعام ملے گا پھر بھی کوئی کامیابی نہ ہوئی تو تلاش سست پڑ گئی اس وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر غار سے نکل کر براہ ساحل مدینہ منورہ روانہ ہوئے[1] لوگ ابو بکر سے خوب واقف تھے رسول اللہ علیہ وسلم سے اچھی طرح واقف نہ تھے۔ راستہ میں جو شخص ملتا وہ ابو بکرؓ سے آپ کی بابت دریافت کرتا کہ یہ کون ہیں جو تمہارے سامنے بیٹھے ہیں ابو بکر فرماتے ہیں ہذا الرجل یہدینی السبیل یعنی یہ شخص مجھ کو راستہ بتلاتا ہے اور مراد یہ لیتے کہ آخرت اور خیر کا راستہ بتلاتے ہیں (بخاری شریف ص۵۵۶ ج۱)

---

حاشیہ صفحہ گذشتہ:

الاصوات جاء صاحبہما ببعیریہما فانطلقا معہما بعامر بن فہیرۃ یخدمہما ویعینہما یردفہ ابو بکر ویعقبہ لیس معہما غیرہ۔ فتح الباری ص۱۸۶ ج۷ باب الہجرۃ اور دیکھو زرقانی ص۳۲۴ ج۱۔

(۵) الاصابۃ: ۲، ص: ۳۴۲ (۲) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۸۶

[1] حافظ ابن کثیر کہتے ہیں: وقد لجآ الی الغار فاقاما فیہ ثلاثۃ ایام لیسکن الطلب عنہما۔ وذلک لان المشرکین حین فقدوہما کما تقدم ذہبوا فی طلبہما کل مذہب من سائر الجہات وجعلوا لمن ردہما او احدہما مائۃ من الابل واقتصوا آثارہما حتی اختلط علیہم وکان الذی یقتص الاثر لقریش سراقۃ بن مالک بن جعشم کما تقدم۔ البدایۃ والنہایۃ ص۱۸۲ ج۳ اور سیرۃ ابن ہشام کے الفاظ یہ ہیں حتی اذا مضت الثلاث وسکن عنہما الناس اتاہما صاحبہما الذی استاجراہ ببعیریہما وبعیر لہ سیرۃ ابن ہشام ص۱۷۲ ج۱ اور ابن شہاب کی

## تاریخ روانگی:

بیعت عقبہ کے تقریباً تین ماہ بعد یکم ربیع الاوّل کو آپ مکہ مکرمہ سے روانہ ہوئے حاکم فرماتے ہیں کہ احادیث متواترہ سے یہ ثابت ہے کہ آپ دوشنبہ کے روز مکہ سے نکلے اور دوشنبہ ہی کو مدینہ منورہ پہنچ گئے لیکن محمد بن موسیٰ خوارزمی فرماتے ہیں کہ آپ مکہ سے پنجشنبہ کو نکلے حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ صحیح یہ ہے کہ مکہ سے آپ بروز پنجشنبہ نکلے۔ تین روز غار میں رہے دوشنبہ کو غار سے نکل کر مدینہ منورہ روانہ ہوئے (۱)

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آپ کی روانگی کے بعد کچھ لوگ میرے باپ کے گھر پر آئے جن میں ابوجہل بھی تھا پوچھا اے ابوبکر تیرا باپ (ابوبکر) کہاں ہے میں نے کہا واللہ مجھ کو معلوم نہیں۔ ابوجہل نے اس زور سے میرے طمانچہ مارا کہ جس سے کان کی بالی گر پڑی (۲)

## قصۂ اُم معبد رضی اللہ عنہا

غار سے نکل کر آپ نے مدینہ منورہ کا راستہ لیا۔ راستہ میں ام معبد کے خیمہ پر گذر ہوا۔ ام معبد ایک نہایت شریف اور مہمان نواز خاتون تھیں۔ خیمہ کے دالان میں بیٹھی رہتی تھیں۔ قافلہ نبوی کے لوگوں نے ام معبد سے گوشت اور کھجور خریدنے کی غرض سے کچھ دریافت کیا مگر کچھ نہ پایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر جو خیمہ پر پڑی تو خیمہ کی ایک جانب میں ایک بکری دیکھی۔ دریافت فرمایا یہ کیسی بکری ہے ام معبد نے کہا یہ بکری لاغر اور دبلی ہونے کی وجہ سے

---

حاشیہ صفحہ گزشتہ: روایت میں یہ لفظ ہیں: حتی اذا هدأت عنهما الاصوات جاء صاحبهما ببعيريهما فانطلقا معهما بعامر بن فهيرة يخدمهما ويعينهما يردفه ابو بكر ويعقبه ليس معهما غيره ـ فتح الباری ص۱۸۶ ج ۷

(۱) زرقانی ج: ۱، ص: ۳۲۵ (۲) سیرۃ ابن ھشام ج ۱، ص: ۱۷۲۔

بکریوں کے گلہ کے ساتھ جنگل نہیں جاسکی۔ آپ نے فرمایا اس میں کچھ دودھ ہے۔ ام معبد نے کہا اس میں کہاں سے دودھ آیا۔ آپ نے فرمایا کیا مجھ کو اس کا دودھ دوہنے کی اجازت ہے۔ ام معبد نے کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں اگر اس میں دودھ ہو تو آپ ضرور دوہ لیں۔ آپ نے بسم اللہ پڑھ کر اس کے تھن پر دستِ مبارک رکھا۔ تھن دودھ سے بھر گئے اور آپ نے دُودھ دُوہنا شروع کیا۔ ایک بڑا برتن جس سے آٹھ دس آدمی سیراب ہو جائیں۔ دودھ سے بھر گیا۔ اوّل آپ نے ام معبد کو دُودھ پلایا۔ یہاں تک کہ ام معبد سیراب ہو گئیں۔ بعد ازاں آپ نے اپنے ساتھیوں کو پلایا اور اخیر میں آپؐ نے پیا۔ اس کے آپ نے پھر دودھ دوہا یہاں تک کہ وہ بڑا برتن بھر گیا آپ نے وہ برتن ام معبد کو عطا کیا اور ام معبد کو بیعت کر کے روانہ ہوئے جب شام ہوئی اور ام معبد کے شوہر ابو معبد بکریاں چرا کر جنگل سے واپس آئے دیکھا کہ ایک بڑا برتن دُودھ سے بھرا رکھا ہے بہت تعجب سے دریافت کیا لئے ام معبد یہ دودھ کہاں سے آیا اس بکری میں تو کہیں دُودھ کا نام نہیں تھا۔ ام معبد نے کہا کہ آج یہاں سے ایک مردِ مبارک گذرا خدا کی قسم یہ سب اسی کی برکت ہے، اور تمام واقعہ بیان کیا۔ ابو معبد نے کہا ذرا ان کا کچھ حال تو بیان کرو۔ ام معبد نے آپؐ نے حُلیہ مبارک اور خداداد عظمتِ و جلال ہیبت و وقار کا نقشہ کھینچ دیا جو بالتفصیل مستدرک میں مذکور ہے۔

ابو معبد نے کہا میں سمجھ گیا واللہ یہ وہی قریش والے آدمی ہیں۔ میں بھی ضرور ان کی خدمت میں حاضر ہوں گا۔ ادھر تو یہ واقعہ پیش آیا اور ادھر ہاتف غیبی نے مکہ میں یہ اشعار پڑھے آواز تو سُنائی دیتی تھی مگر اشعار کا پڑھنے والا نظر نہیں آتا تھا وُہ اشعار یہ ہیں۔

جَزَى اللّٰهُ رَبُّ النَّاسِ خَيْرَ جَزَائِهِ ۔۔۔ رَفِيْقَيْنِ حَلَّا خَيْمَتَيْ اُمِّ مَعْبَدِ

اللہ تعالیٰ ان دونوں رفیقوں کو جزائے خیر دے جو ام معبد کے خیمہ میں اترے۔

هُمَا نَزَلَاهَا بِالْهُدٰی فَاهْتَدَتْ بِهٖ[1]     فَقَدْ فَازَ مَنْ اَمْسٰی رَفِیْقَ مُحَمَّدٖ

دونوں ہدایت کو لے کر اترے پس ام معبد نے ہدایت قبول کی اور مراد کو پہنچا جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اس سفر میں رفیق رہا یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ

لِیَهْنِ اَبَابَکْرٍ سَعَادَةُ جَدِّهٖ     بِصُحْبَتِهٖ مَنْ یُّسْعِدِ اللّٰهُ یَسْعَدٖ

ابوبکر کو آپ کی صحبت اور رفاقت کی وجہ سے جو سعادت اور خوش نصیبی حاصل ہوئی وہ ابوبکر کو مبارک ہو اور جس کو خدا خوش نصیب کرے وہ ضرور خوش نصیب ہوگا۔

لِیَهْنِ بنی کعب مقام فتاتهم     ومقعدها للمومنین بمرصد

مبارک ہو بنی کعب کو ان کی عورت کا مقام اور اہل ایمان کے لیے اس کے ٹھکانہ کا کام آنا

سَلُوْا اُخْتَکُمْ عَنْ شَاتِهَا وَاِنَائِهَا     فَاِنَّکُمْ اِنْ تَسْأَلُوا الشَّاةَ تَشْهَدٖ

تم اپنی بہن سے اس کی بکری اور برتن کا حال تو دریافت کرو اگر تم بکری سے بھی دریافت کروگے تو بکری بھی گواہی دیگی

دعاها بشاة حائل فتحلبت     علیه صریحا ضرة الشاة مزبد

آپ نے اس سے ایک بکری مانگی پس اس نے اس قدر دودھ دیا کہ کف سے بھرا ہوا تھا

فَغَادَرَهَا رَهْنًا لدیها لحالب     یرددها فی مصدر ثم مَوْرِدٖ

پھر وہ بکری آپ اسی کے پاس چھوڑ آئے جو ہر آنے اور جانے والے کے لیے دودھ نچوڑتی تھی

حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو جب ہاتف کے یہ اشعار پہنچے تو حسان نے اس کے جواب میں یہ اشعار فرمائے۔

لَقَدْ خَابَ قَوْمٌ غَابَ عَنْهُمْ نَبِیُّهُمْ     وَقُدِّسَ مَنْ یَّسْرِیْ الیه ویغتدی

البتہ خائب و خاسر ہوئے وہ لوگ جنمیں سے انکا پیغمبر چلا گیا یعنی قریش، اور پاک اور مقدس ہوگئے وہ لوگ کہ جو صبح و شام اس نبی کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں۔ یعنی انصار۔

---

[1] ابن ہشام کی روایت میں یہ مصرع اس طرح ہے ہما نزلا بالبر ثم ترحلا سیرۃ ابن ہشام ص ۱۷۲ ج ۱ والبدایۃ والنہایۃ ص ۱۸۹ ج ۳

حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ ام معبد اور ابو معبد دونوں مشرف باسلام ہوئے اور ہجرت کر کے مدینہ منورہ آپکی خدمت میں حاضر ہوئے

تَرَحَّلَ عَنْ قَوْمٍ فَضَلَّتْ عُقُولُهُمْ وَحَلَّ عَلٰی قَوْمٍ بِنُوْرٍ مُجَدَّدٍ

اس نبی نے ایک قوم سے کوچ کیا ان کی عقلیں تو ضائع ہو گئیں اور ایک دوسری قوم پر خدا کا ایک ایک نیا نور لے کر اُترے۔

هَدَاهُمْ به بعد الضلالة رَبُّهُمْ فَاَرْشَدَهُمْ مَنْ يَّتْبَعِ الْحَقَّ يَرْشُدِ

خدا نے گمراہی کے بعد اس نور سے ان کی رہنمائی کی اور جو حق کا اتباع کرے گا وہ ہدایت پائے گا

وهل يستوى ضلال قوم تَسَفَّهُوْا عَمًى وهداةٌ يهتدون بِمُهْتَدِ

اور کیا گمراہ اور ہدایت پانے والے برابر ہو سکتے ہیں۔

وقد نَزَلَتْ منه عَلٰى اَهْلِ يثرب رِكَابُ هُدًى حَلَّتْ عليهم باَسْعُدٍ[۱]

اور اہل یثرب (مدینہ) پر ہدایت کا قافلہ سعادتوں اور برکتوں کو لے کر اترا ہے۔

نَبِيٌّ يرى مالا يرى الناسُ حَوْلَهُ ويتلو كتابَ اللّٰه فى كُلِّ مَشْهَدِ

وہ نبی ہیں ان کو وہ چیزیں نظر آتی ہیں کہ جو ان کے پاس بیٹھنے والوں کو نظر نہیں آتیں اور وہ ہر مجلس میں لوگوں کے سامنے اللہ کی کتاب کی تلاوت کرتے ہیں۔

وان قَالَ فى يومٍ مقالة غائب فتصديقها فى اليوم او فى ضُحَى الْغَدِ

اور اگر وہ کوئی غیب کی خبر سناتے ہیں تو آج ہی یا کل صبح تک اس کا صدق اور اس کی سچائی ظاہر ہو جاتی ہے۔

یہ روایت متعدد صحابۂ کرام سے مختلف سندوں کے ساتھ مروی ہے۔ ام معبدؓ ابو معبدؓ (یعنی ام معبد کے شوہر) حُبیش بن خالدؓ یعنی ام معبد کے بھائی۔ ابو سلیط بدریؓ۔ ہشام بن حبیش بن خالد۔ اول الذکر چار اصحاب کا صحابی ہونا مسلم اور متفق علیہ ہے۔ ہشام بن حبیش بن خالد کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ ابن حبان نے ہشام کو صحابہ میں ذکر کیا ہے۔ امام بخاری فرماتے ہیں کہ ہشام نے حضرت عمرؓ سے سنا ہے (اصابہ ج ۳ ص: ۶۰۳)

[۱] جمع سعد بمعنی الیمن ضد النحس

(۱) ام معبد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کو ابن سکن نے ذکر کیا ہے۔ اصابہ ترجمۂ ام معبد باب الکنی

(۲) اور ابو معبد رضی اللہ عنہ کی روایت کو امام بخاری نے اپنی تاریخ میں اور امام ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں ذکر کیا ہے۔ (اصابہ ترجمۂ ابو معبد باب الکنی اور ابن سعد نے طبقات ص ۱۵۵ ج ۱ میں اور حاکم نے مستدرک ص ۱۰ ج ۳ میں ذکر کیا ہے۔

(۳) حبیش بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کو بغوی۔ ابن شاہین ابن السکن۔ طبرانی ابن صندہ وغیرہم نے ذکر کیا ہے (۱)

حبیش رضی اللہ عنہ کی روایت کو حافظ ابن سید الناس نے بھی عیون الاثر میں اپنی سند کے ساتھ ذکر کیا ہے نیز حبیش بن خالد کی روایت کو حافظ مزی رحمہ اللہ تعالیٰ نے تفصیل کے ساتھ تہذیب الکمال میں اپنی سند سے روایت کیا ہے (۲)

(۴) ابو سلیط بدری رضی اللہ عنہ کی روایت عیون الاثر میں مذکور ہے۔

(۵) ہشام بن حبیش رضی اللہ عنہ کی روایت مستدرک میں مذکور ہے۔ حاکم اس روایت کی نسبت فرماتے ہیں (ہذا حدیث صحیح الاسناد) بعد ازاں حاکم نے اس حدیث کا اور بھی مختلف طریقوں سے مروی ہونا بیان کیا ہے۔ مستدرک ص ۹ ج ۳ وہ طریقے گو فرداً فرداً شرط صحیح پر نہ ہوں لیکن مجموعہ مل کر مفید وثاقت وطمانیت ہو سکتا ہے۔

حافظ ابن عبد البر استیعاب میں فرماتے ہیں کہ ام معبد کے قصہ کو اسی بسط وشرح کے ساتھ متعدد صحابہ سے ایک کثیر جماعت نے روایت کیا ہے۔

علاوہ ازیں اسی واقعہ کے قریب قریب بلکہ بعینہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے جس کو حاکم نے اکلیل میں اور بیہقی نے دلائل النبوۃ میں ذکر کیا ہے اور حافظ ابن کثیر نے البدایہ والنہایہ

(۱) الاصابہ، ج: ۱، ص: ۳۱۰ (۲) تہذیب الکمال، ج: ۱، ص: ۳۴ (تہذیب الکمال نادر عالم میں سے ہے اس کا قلمی نسخہ کتب خانہ آصفیہ حیدر آباد دکن میں ہے، اسی سے میں نے استفادہ کیا۔ مؤلف)

ص۱۹۱ ج۳ میں ابوبکر صدیق کی روایت کو نقل کر کے یہ کہا ہے کہ یہ اسناد حسن ہے فرق اتنا ہے کہ اس روایت میں ام معبد کا نام مذکور نہیں صرف ایک عورت کا واقعہ بیان کیا ہے جو بعینہ ام معبد کے ساتھ پیش آیا محمد بن اسحٰق اور امام بیہقی کا میلان اس طرف ہے کہ یہ واقعہ بعینہ ام معبد کا واقعہ ہے اور حافظ مغلطائی کا میلان اس طرف ہے کہ یہ واقعہ ام معبد کے واقعہ کے علاوہ ہے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۱۲ (۱)

(۶) نیز یہ واقعہ قیس بن النعمان سے مختصراً مروی ہے حافظ ہیثمی فرماتے ہیں رواہ البزار ورجالہ رجال الصحیح (مجمع الزوائد (۲)

## فائدہ علمیہ:

انہی ابو معبد خزاعی سے امام اعظمؒ نے اپنی مسند میں حدیث قہقہہ کی روایت کی ہے وہ یہ ہے۔

ابو حنیفۃ عن منصور بن زاذان الوسطی عن الحسن عن معبد بن ابی سعید الخزاعی عنہ صلی اللہ علیہ وسلم قال بینما ھو فی الصلوۃ اذا قبل اعمی یرید الصلوۃ فوقع فی زبیۃ فاستضحک القوم فقہقھوا فلما انصرف صلی اللہ علیہ وسلم قال من کان منکم قہقہۃ فلیعد الوضوء والصلوۃ (فتح القدیر ص۳۵ ج۱ کتاب الطہارۃ نواقض الوضوء)

# قصۂ سراقہ بن مالک

قریش نے یہ اشتہار دیا تھا کہ جو شخص محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) یا ابو بکر صدیق کو قتل کر دے یا گرفتار کر کے لائے ہر ایک کے معاوضہ میں علیحدہ علیحدہ سو اونٹ انعام اس کو دیا جائے گا مستدرک ص۶ ج۳ سراقہ بن مالک بن جعشم راوی ہیں کہ میں اپنی

(۱) البدایۃ والنہایۃ ج: ۳، ص: ۱۹۰ - ۱۹۲ (۲) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۳۴۹

مجلس میں بیٹھا ہوا تھا کہ ایک شخص نے آکر یہ بیان کیا کہ میں نے چند اشخاص کو ساحل کے راستہ سے جاتے ہوتے دیکھا ہے۔ میرا گمان ہے کہ وہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کے رفقاء ہیں۔

سراقہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے دل میں سمجھ لیا کہ بے شک وہی ہیں لیکن اس کو یہ کہکر ٹلا دیا کہ یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے رفقاء نہیں بلکہ اور لوگ ہوں گے مبادا کہ یہ شخص یا کوئی اور سن کر قریش کا انعام نہ حاصل کرلے۔ اس کے تھوڑی دیر بعد میں مجلس سے اٹھا اور باندی سے کہا کہ گھوڑے کو فلاں ٹیلے کے نیچے لے جاکر کھڑا کرے اور میں اپنا نیزہ لے کر گھر کی پشت کی طرف سے نکلا اور گھوڑے پر سوار ہوکر سرپٹ دوڑاتا ہوا چلا جب سراقہ آپ کے قریب پہنچ گیا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دیکھا اور گھبرا کر عرض کیا یا رسول اللہ اب ہم پکڑ لیے گئے۔ یہ شخص ہماری تلاش میں آرہا ہے۔ آپ نے فرمایا ہرگز نہیں۔

لَاتَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا۔ تو غمگین نہ ہو تحقیق اللہ ہمارے ساتھ ہے

اور سراقہ کے لیئے بددعا[1] فرمائی اسی وقت سراقہ کا گھوڑا گھٹنوں[2] تک پتھریلی زمین میں دھنس گیا۔ سراقہ نے عرض کیا کہ یقین ہے کہ تم دونوں کی بددعا سے ایسا ہوا ہے آپ دونوں حضرات اللہ سے میرے لیے دعا کیجیے۔ خدا کی قسم میں آپ سے عہد کرتا ہوں کہ جو شخص آپ کو تلاش کرتا ہوا ملے گا اس کو واپس کردوں گا

آپ نے دعا فرمائی اسی وقت زمین نے گھوڑے کو چھوڑ دیا۔ میں سمجھ گیا کہ اللہ تعالیٰ اب آپ کو ضرور غلبہ عطا فرمائے گا اور قریش نے جو آپ کے قتل یا گرفتاری کیلئے سو اونٹ کے انعام کا اشتہار دیا تھا، اُس کی میں نے آپ کو اطلاع کی اور جو زادِ راہ میرے ساتھ تھا وہ آپ کے سامنے

---

[1] بخاری کی روایت میں ہے کہ یہ بددعا کی اللھم اصرعہ اے اللہ اس کو پچھاڑ دے اور ایک روایت میں ہے کہ یہ فرمایا۔ اللھم اکفنا بما شئت۔ اے اللہ تو ہم کو کفایت فرما۔ جس طرح تو چاہے۔ فتح الباری ص۱۸۷ ج ۷

[2] اور ایک روایت میں یہ ہے کہ پیٹ تک دھنس گیا۔ فتح الباری ص۱۸۸ ج ۷

پیش کیا۔ آپ نے اس کو قبول نہیں فرمایا۔ البتہ یہ فرمایا کہ ہمارا حال کسی پر ظاہر نہ کرنا۔ مزید احتیاط کی غرض سے میں نے آپ سے درخواست کی کہ آپ ایک تحریر امن اور معافی کی مجھ کو لکھوا دیں۔ آپ کے حکم سے عامر بن فہیرہ نے ایک چمڑے کے ٹکڑے پر معافی کی سند لکھ کر مجھ کو عطا کی اور روانہ ہوئے۔ اور میں بھی امان نامہ لیکر واپس ہوا جو شخص آپ کے تعاقب میں ملتا تھا اسی کو واپس کر دیتا تھا اور یہ کہہ دیتا کہ تمہارے جانے کی ضرورت نہیں میں دیکھ آیا ہوں (بخاری شریف ص۵۱۰ ج۱ و ص۵۱۵ ج۱ و ص۵۵۴ ج۱)

اسی بارے میں سراقہ نے ابو جہل کو مخاطب بنا کر یہ کہا:۔

ابا حکم واللہ لو کنت شاھدا لامر جوادی حین ساخت قوائمہ

اے ابو جہل خدا کی قسم تو اگر اس وقت حاضر ہوتا کہ جب میرے گھوڑے کے قدم زمین میں دھنس رہے تھے

علمت ولم تشکک بان محمدا نبی ببرھان فمن ذا یقاومہ

تو تو یقین کرتا اور ذرہ برابر تجھ کو شک نہ رہتا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے نبی ہیں دلائل اور براہین کے ساتھ مبعوث ہوئے ہیں کون ان کا مقابلہ کر سکتا ہے (۲)

**فائدہ**: نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا معجزہ موسیٰ علیہ السلام کے معجزہ کے مشابہ ہے جس

---

(۱) ایک حدیث میں ہے کہ آپ نے سراقہ سے فرمایا۔ کیف بک اذا لبست سوار کسری۔ اے سراقہ اسوقت تیرا کیا حال ہوگا جس وقت تو کسری (شاہ ہنشاہ عجم) کے کنگن کو پہنیگا۔ چنانچہ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں جب عجم فتح ہوا تو کسریٰ کا تاج اور اس کے کنگن اور دیگر زیورات۔ مسجد نبوی میں فاروق اعظم کے سامنے لاکر ڈال دیئے گئے تو فرمایا بلاؤ سراقہ کو سراقہ حاضر کیے گئے فاروق اعظم نے سراقہ سے مخاطب ہو کر کہا ہاتھ اٹھا اور یہ کہہ اللہ اکبر الحمد للہ الذی سلبھا کسری بن ہرمز والبسھا سراقۃ الاعرابی اللہ اکبر حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے یہ کنگن کسریٰ سے چھینے اور ایک گنوار اور دیہقانی سراقہ نامی کو پہنائے بعد ازاں فاروق اعظم نے وہ زیورات مسلمانوں میں تقسیم کر دیئے (زرقانی ص۳۴۸ ج۱ و اصابہ ترجمہ سراقہ بن مالک۔ و استیعاب لابن عبد البر ص۱۲۱ ج۲)

(۲) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۸۹۔ روض الانف ج ۲، ص: ۶

جس طرح قارون موسیٰ علیہ السلام کی دعا سے زمین میں دھنسا اسی طرح آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا سے سراقہ کا گھوڑا زمین میں دھنسا اس واقعہ کے بعد آپ بلا خوف وخطر راستہ طے کرتے رہے۔

جب آپ مدینہ کے قریب پہنچے تو حضرت زبیر کاروان تجارت کے ساتھ شام سے واپس ہوتے ہوئے آپ کو ملے۔ حضرت زبیرؓ نے آپؐ کے لیے اور حضرت ابوبکرؓ کے لیے سفید لباس پیش کیا۔ یہ روایت بخاری کی ہے۔

ابن ابی شیبہ کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت طلحہ نے بھی دونوں حضرات کی خدمت میں لباس پیش کیا (۱)

## قصۂ بریدۂ اسلمی

آگے چل کر سراقہ کی طرح بریدۂ اسلمی بھی مع ستر سواروں کے آپ کی تلاش میں نکلے تاکہ قریش سے سو اونٹ انعام حاصل کریں۔ جب آپ کے قریب پہنچے تو آپ نے سوال کیا من انت۔ تم کون ہو۔ جواب میں کہا۔ انا بریدۃ میں بریدہ ہوں آپ نے ابوبکرؓ کی طرف ملتفت ہو کر بطور تفاؤل فرمایا۔

یا ابابکر برد امرنا وصلح — اے ابوبکر ہمارا کام ٹھنڈا اور درست ہوا۔

پھر فرمایا تو کس قبیلہ سے ہے۔ بریدہ نے کہا۔

مِنْ اَسْلَمْ — میں قبیلۂ اسلم سے ہوں۔

آپ نے ابوبکرؓ سے ملتفت ہو کر بطور تفاؤل فرمایا۔

سَلِمْنَا — ہم سلامت رہے۔

پھر فرمایا قبیلۂ اسلم کی کس شاخ سے ہو۔ بریدہ نے کہا۔

من بنی سھم — بنی سہم سے۔

آپ نے فرمایا۔

---

(۱) فتح الباری ج: ۷: ص ۱۸۹

خرج سھمک تیرا حصہ نکل آیا۔

یعنی تجھ کو اسلام سے حصہ ملے گا۔ بریدہ نے دریافت کیا آپ کون ہیں آپ نے فرمایا۔

انا محمد بن عبد اللہ رسول اللہ میں محمد بیٹا عبد اللہ کا اور رسول اللہ کا

بریدہ نے کہا۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

بریدہ بھی مسلمان ہوئے اور وہ ستر آدمی جو بریدہ کے ہمراہ تھے وہ بھی سب کے سب مشرف باسلام ہوئے۔ بریدہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ مدینہ میں داخل ہوتے وقت آپکے سامنے ایک جھنڈا ہونا چاہیے۔ آپ نے اپنا عمامہ اتارا اور نیزہ سے باندھ کر بریدہ کو عطا فرمایا۔ جس وقت آپ مدینہ منورہ پہنچے تو بریدہؓ جھنڈا لیے ہوئے آپ کے سامنے تھے (اخرجہ البیہقی فی الدلائل) واخرجہ ابن عبد البر باسنادہ فی الاستیعاب ترجمۃ بریدۃ اسلمیؓ (۱)

آپ کی روانگی کی خبر بعجلت اثر مدینہ منورہ پہونچ چکی تھی مدینہ کا ہر فرد و بشر شوق دیدار میں مقام حرہ پر آکر کھڑے ہو جاتے۔ دوپہر ہو جاتا تو اپنے گھروں کو واپس ہو جاتے۔ روزانہ یہی معمول تھا ایک روز انتظار کر کے واپس ہو رہے تھے کہ ایک یہودی نے ٹیلہ پر سے آپ کو رونق افروز ہوتے دیکھا بے اختیار پکار کر یہ کہا۔

یَا بَنِیْ قَیْلَہَ ھٰذَا جَدُّکُمْ (۲) اے بنی قیلہ[1] یہ ہے تمہارا بخت مبارک اور خوش نصیبی کا سامان جو آپہنچا

## نظم

اینک آں سرو خراماں می رسد اینک آں گلبرگ خنداں می رسد

[1] قیلہ انصار کے جدۂ کبریٰ کا یعنی اوس اور خزرج کی والدہ کا نام ہے زرقانی صفحہ ۳۵۰ ج

(۱) زرقانی ج: ۱، ص: ۳۴۹ (۲) ایضاً ج: ۱، ص: ۳۵۰۔

(۳) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۸۹

شاباش اے خستہ ہجران بلا کہ پئے دردِ تو درمان می رسد
شوق کن اے بلبل گلزار عشق کان گل نوازِ گلستان می رسد
دردل افسردہ روحے می دمد مردہ تن را مژدۂ جان می رسد
تازہ باش اے تشنۂ وادیٔ غم کز برایت آب حیوان می رسد

دور شو اے ظلمت شام فراق
کآفتاب وصل تابان می رسد

اس خبر کا کانوں میں پڑنا تھا کہ انصار والہانہ دیوانہ وار آپ کے استقبال کے لیے دوڑ پڑے اور نعرۂ تکبیر سے بنی عمرو بن عوف کی تمام آبادی گونج اٹھی۔

مدینہ طیبہ سے تین میل کے فاصلہ پر ایک آبادی ہے جسے قبا کہتے ہیں۔ یہاں انصار کے کچھ خاندان آباد تھے۔ سب سے زیادہ عمرو بن عوف کا خاندان ممتاز تھا اور اس خاندان کا سردار کلثوم بن ہدم تھے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب قبا پہنچے تو آپ نے کلثوم بن ہدم کے مکان پر قیام فرمایا اور ابوبکر صدیق خبیب بن اساف کے مکان پر ٹھہرے۔ انصار ہر طرف سے جوق درجوق آتے اور جوش عقیدت میں عاشقانہ اور والہانہ سلام کے لیے حاضر ہوتے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روانگی کے بعد تین دن مکہ میں قیام کیا اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم چلتے وقت لوگوں کی امانتیں حضرت علی کے سپرد کر آئے تھے۔ ان امانتوں کو پہنچا کر قبا پہنچے اور کلثوم بن ہدم کے مکان پر آپ کے ساتھ قیام کیا (۱)

## تاسیس مسجد تقویٰ

قبا میں رونق افروز ہونے کے بعد سب سے پہلے آپ نے جو کام کیا وہ یہ کہ

(۱) سیرۃ ابن ہشام ج: ۱، ص: ۱۷۴۔

ایک مسجد کی بنیاد ڈالی اور سب سے پہلے خود آپؐ نے اپنے دست مبارک سے ایک پتھر لاکر قبلہ رُخ رکھا آپ کے بعد ابوبکرؓ نے اور ابوبکرؓ کے بعد عمرؓ نے ایک ایک پتھر رکھا۔ اس کے بعد دیگر حضرات صحابہ نے پتھر لاکر رکھنے شروع کیے اور سلسلہ تعمیر کا جاری ہوگیا صحابہؓ کرام کے ساتھ آپ بھی بھاری پتھر اٹھاکر لاتے اور بسا اوقات پتھر کو تھامنے کی غرض سے شکم مبارک سے لگا لیتے صحابہؓ کرام عرض کرتے یارسول اللہ آپ رہنے دیں ہم اٹھالیں گے تو آپؐ قبول نہ فرماتے۔

اسی مسجد کی شان میں یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ۔ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَ اللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ (۱) | البتہ جس مسجد کی بنیاد پہلے ہی دن سے تقویٰ پر رکھی گئی وہ مسجد اس کی پوری مستحق ہے کہ آپ اس میں جاکر کھڑے ہوں اس مسجد میں ایسے مرد ہیں کہ جو ظاہری اور باطنی طہارت اور پاکی کو پسند کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ بھی ایسے پاک وصاف رہنے والوں کو پسند کرتے ہیں۔ |

جب یہ آیت نازل ہوئی تو آپ نے عمرو بن عوف سے دریافت فرمایا کہ وہ کون سی طہارت اور پاکی ہے جس پر اللہ نے تمہاری ثنا کی۔

بنی عمرو نے عرض کیا یارسول اللہ ہم ڈھیلے سے استنجا کرنے کے بعد پانی سے بھی طہارت کرتے ہیں ممکن ہے کہ خدا تعالیٰ نے ہمارے اس عمل کو پسند فرمایا ہو۔

آپؐ نے فرمایا ہاں یہی وہ عمل ہے جس پر اللہ نے تمہاری ثنا کی ہے تم کو چاہیے کہ اس عمل کو لازم پکڑو اور اس کے پابند رہو۔ روض الانف ص۱۱ ج ۲۔

(۱) توبہ۔ آیۃ : ۱۰۸

صحیحین میں عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر شنبہ کو مسجد قباء کی زیارت کو کبھی سوار اور کبھی پیادہ تشریف لے جاتے اور دو رکعت نماز پڑھتے سہل بن حنیفؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنے گھر سے وضو کر کے چلے اور مسجد قباء میں جا کر ایک دوگانہ ادا کرے تو ایک عمرہ کا ثواب پائے (ابن ماجہ)

## تاریخ ہجرت

محمد بن اسحاق فرماتے ہیں کہ جس روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت فرما کر قباء میں رونق افروز ہوئے وہ دو شنبہ کا روز تھا اور تاریخ ۱۲ ربیع الاوّل ۱۳ ؁ نبوی تھی اور علمائے سیر کے نزدیک آپ مکہ مکرمہ سے بروز پنجشنبہ ۲۷ صفر المظفر کو برآمد ہوئے تین شب غار ثور میں رہ کر یکم ربیع الاوّل بروز دوشنبہ مدینہ منورہ روانہ ہوئے اور ساحل کے راستہ سے چل کر ۸ ربیع الاوّل بروز دوشنبہ دوپہر کے وقت آپ نے قباء میں نزول اجلال فرمایا۔ علامہ ابن حزم اور حافظ مغلطائیؒ نے اسی قول کو اختیار فرمایا ہے (۱)

## تاریخ اسلامی کی ابتداء

زہری فرماتے ہیں کہ اسی روز سے تاریخ اسلامی کی ابتداء رسول اللہ علیہ وسلم کے حکم سے ہوئی چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو ربیع الاوّل سے تاریخ لکھنے کا حکم دیا۔ اس روایت کو حاکم نے اکلیل میں ذکر کیا ہے لیکن یہ روایت معضل ہے مشہور یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تاریخ اسلامی کی ابتداء ہوئی شعبی اور محمد بن سیرین سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے حضرت عمرؓ کو لکھ کر بھیجا کہ آپ کے فرامین ہمارے پاس پہنچتے ہیں لیکن ان پر تاریخ نہیں ہوتی۔ حضرت عمرؓ نے ۱۷ھ میں صحابہ کو تعیین تاریخ کے بارے میں مشورہ کرنے کے

---

(۱) زرقانی ج ۱، ص: ۳۵۱

لیے مدعو کیا بعض نے یہ کہا کہ تاریخ کی ابتدار بعثت نبوی سے ہونی چاہیے اور بعض نے کہا ہجرت سے اور بعض نے کہا کہ آپ کی وفات سے۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا تاریخ کی ابتدا ہجرت سے ہونی چاہیے۔ اس لیے کہ ہجرت ہی سے حق اور باطل میں فرق قائم ہوا اور ہجرت ہی سے اسلام کی عزت اور غلبہ کی ابتدار ہوئی۔ بالاتفاق سب نے اس رائے کو پسند کیا۔ قیاس کا اقتضار تو یہ تھا کہ سنہ ہجری کی ابتدار ربیع الاوّل سے ہوتی اس لیے کہ آپ اس ماہ میں مدینہ منورہ رونق افروز ہوئے لیکن بجائے ربیع الاوّل کے محرم سے اس لیے ابتدا کی گئی کہ آپ ہجرت کا ارادہ محرم ہی سے فرما چکے تھے۔ انصار نے عشرۂ ذی الحجہ میں آپ کے دستِ مبارک پر بیعت کی اور اخیر ذی الحجہ میں انصار حج کر کے مدینہ منورہ واپس ہوئے۔ آپ نے ان کی واپسی کے چند روز بعد ہی ہجرت کا ارادہ فرمایا اور حضرات صحابہ کو ہجرت کی اجازت دی۔ اس لیے سنہ ہجری کی ابتدار محرم الحرام سے کی گئی اور حضرت عثمانؓ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یہی مشورہ دیا کہ سنہ ہجری کی ابتدار محرم الحرام سے ہونی چاہیے۔

بعض نے کہا رمضان المبارک سے ابتدار ہونی چاہیے حضرت عمرؓ نے فرمایا محرم الحرام ہی مناسب ہے۔ اس لیے کہ لوگ حج سے محرم ہی میں واپس ہوتے ہیں۔ اسی پر سب کا اتفاق ہو گیا۔ باب التاریخ فتح الباری ص۲۰۹ ج۷ تاریخ طبری ص۲۵۲ ج۲ زرقانی ص۳۵۲ ج۱ و عمدۃ القاری ص۱۲۸ ج۸ ابن عباسؓ سے والفجر ولیال عشر کی تفسیر میں مروی ہے کہ الفجر سے محرم کی فجر مراد ہے جس سے سال کی ابتدا ہوتی ہے (۱)

امام سرخسیؒ سیر کبیر کی شرح میں لکھتے ہیں کہ جب عمرؓ نے تعیین تاریخ کے بارے میں صحابہ کو جمع کیا تو بعض نے یہ مشورہ دیا کہ تاریخ کی ابتدار ولادت باسعادت سے ہونی چاہیے مگر حضرت عمرؓ نے اس رائے کو پسند نہ فرمایا اس لیے کہ اس میں نصاریٰ کے ساتھ تشبہ ہے کہ ان کی تاریخ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت باسعادت سے

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ۔ ج : ۳ ،ص : ۲۰۷۔

ہے بعض نے یہ رائے دی کہ آپ کی وفات سے تاریخ مقرر کی جائے اس کو بھی حضرت نے ناپسند فرمایا اس لیے کہ آپ کی وفات حادثۂ کبریٰ اور مصیبتِ عظمیٰ ہے اس سے تاریخ کی ابتداء مناسب نہیں۔ بحث و تمحیص کے بعد سب کا اتفاق اس پر ہوا کہ ہجرت سے تاریخ مقرر ہونی چاہیے۔ فاروق اعظم نے اسی رائے کو پسند کیا اس لیے کہ ہجرت ہی سے حق اور باطل کا فرق واضح ہوا شعائرِ اسلام یعنی جمعہ اور عیدین علی الاعلان ادا کیے گئے۔ کذا فی شرح السیر الکبیر ص ۶۳ ج ۱۔

قباء میں چند روز قیام فرما کر جمعہ کے روز مدینہ منورہ کا ارادہ فرمایا اور ناقہ پر سوار ہوتے راستہ میں محلہ بنی سالم پڑتا تھا وہاں پہنچ کر جمعہ کا وقت آگیا۔ وہیں جمعہ کی نماز ادا فرمائی یہ اسلام میں آپ کا پہلا خطبہ اور پہلی نماز جمعہ تھی۔

## (پہلی نماز جمعہ اور پہلا خطبہ) خطبۃُ التقویٰ

وہ خطبہ یہ ہے جس کا ہر لفظ دریائے فصاحت و بلاغت کی گہرائی میں ڈوبا ہوا ہے، اور جس کا ہر حرف امراضِ نفسانی کے لیے شفا اور مردہ دلوں کے لیے آبِ حیات ہے اور جس کا ہر کلمہ اربابِ ذوق کے لیے رحیقِ مختوم سے کہیں زیادہ شیریں اور لذیذ ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اَحْمَدُهٗ وَاَسْتَعِيْنُهٗ | الحمد للہ۔ اللہ کی حمد کرتا ہوں اور اسی سے اعانت |
| وَاَسْتَغْفِرُهٗ واستهديه وأومن | اور مغفرت اور ہدایت کا طلبگار ہوں اور اللہ پر |
| بـه ولا اكفره۔ وأعادي من يكفره | ایمان رکھتا ہوں اس کا کفر نہیں کرتا، بلکہ اس کے |
| وأشهد ان لا اله الا الله وحده | کفر کرنے والوں سے عداوت اور دشمنی رکھتا ہوں |
| لا شريك له وان محمدا عبدهٗ | اور شہادت دیتا ہوں کہ اللہ ایک ہے اور محمد |
| ورسوله ارسله بالهدى والنُّور | اس کے بندہ اور رسول ہیں جس کو اللہ نے |
| والموعظة على فترة من | ہدایت اور نور حکمت اور موعظت دے کر |

الرسل وقلة من
العلم وضلالة من
الناس وانقطاع من الزمان
ودنو من الساعة وقرب
من الاجل۔ من يطع الله و
رسوله فقد رشد ومن
يعصهما فقد غوىٰ وفرّط وضل
ضلالاً بعيداً اوصيكم بتقوى
الله فانه خير ما اوصى به
المسلمُ المسلم ان يحضّه
على الاخرة وان يامره بتقوى الله
فاحذروا ما حذركم الله
من نفسه ولا الا افضل من
ذلك نصيحةً ولا افضل من
ذلك ذكرىٰ وان تقوى الله
لمن عمل به على وجل ومخافة
من ربه عون صدق على ما تبغون
من امر الاخرة ومن يصلح الذى
بينه وبين الله من امره فى
السر والعلانية لا ينوى بذلك
الا وجه الله يكن له ذِكراً فى عاجلِ امرهٖ

ایسے وقت میں بھیجا کہ جب انبیاء و رسل
کا سلسلہ منقطع ہو چکا تھا اور زمین پر علم
برائے نام تھا اور لوگ گمراہی میں تھے اور
قیامت کا قرب تھا جو اللہ اور اس کے
رسول کی اطاعت کرے اس نے ہدایت
پائی اور جس نے اللہ اور رسول کی نافرمانی
کی وہ بلاشبہ بے راہ ہوا اور
کوتاہی کی اور شدید گمراہی میں مبتلا ہوا اور
میں تم کو اللہ کے تقویٰ کی وصیت کرتا
ہوں لیے کہ ایک مسلمان کی دوسرے
مسلمان کو بہترین وصیت یہ ہے کہ اس
کو آخرت پر آمادہ کرے اور تقویٰ اور
پرہیزگاری کا اس کو حکم دے پس بچو
اس چیز سے کہ جس سے اللہ نے تم کو ڈرایا
ہے تقویٰ سے بڑھ کر کوئی نصیحت اور
موعظت نہیں اور بلاشبہ اللہ کا تقویٰ اور
خوف خداوندی آخرت کے بارے میں
سچا معین اور مددگار ہے اور جو شخص ظاہر
باطن میں اپنا معاملہ اللہ کے ساتھ درست
کرلے جس سے مقصود محض رضائے خداوندی
ہو۔ اور کوئی دنیاوی غرض اور مصلحت

| | |
|---|---|
| وذخراً فیما بعد الموت حین | پیش نظر نہ ہو تو یہ ظاہر و باطن کی مخلصانہ |
| یفتقر المرءُ الی ماقدّم وما کان | اصلاح دنیا میں اس کے لیے باعث عزت |
| من سوی ذلک یود لو ان بینہ | شہرت ہے اور مرنے کے بعد ذخیرۂ آخرت |
| وبینہ امداً بعیداً۔ ویحذر | ہے کہ جس وقت انسان اعمال صالحہ کا |
| کم اللّٰہ نفسہ واللّٰہ رؤف | غایت درجہ محتاج ہوگا اور خلاف تقویٰ |
| بالعباد والذی صدق قولہ | امور کے متعلق اس دن یہ تمنا کرے گا کہ |
| انجز وعدہٗ لاخلف لذلک | کاش میرے اور اس کے درمیان مسافت |
| فانہ یقول عز وجل ما یبدل | بعیدہ حائل ہوتی اور اللہ تعالیٰ تم کو اپنی |
| القول لدی وما انا بظلامٍ للعبید | عظمت اور جلال سے ڈراتے ہیں اور یہ |
| فاتقوا اللّٰہ فی عاجلِ امرکم | ڈرانا اس وجہ سے ہے کہ اللہ تعالیٰ بندوں |
| واٰجلہٖ فی السر والعلانیۃ فانہ | پر نہایت ہی مہربان ہیں اللہ اپنے قول |
| من یتق اللّٰہ یکفر عنہُ سیّاٰتہٖ | میں سچا ہے اور وعدہ کا وفا کرنے والا ہے |
| ویعظم لہ اجراً ومن یتق اللّٰہ | اس کے قول اور وعدے میں خلف نہیں |
| فقد فاز فوزاً عظیماً ان تقوی | مایبدل القول لدی وما انا بظلام للعبید |
| اللّٰہ یوقی مقتہٗ ویُوَقّی | پس دنیا اور آخرت میں ظاہر میں اور باطن |
| عقوبتہ ویوقی سخطہٗ وان | میں اللہ سے ڈرو۔ بتحقیق جو شخص اللہ سے |
| تقوی اللّٰہ یبیض الوجوہ ویرضی | ڈرتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کا |
| الربّ ویرفع الدرجۃ خذوا | کفارہ فرماتے ہیں اور اجر عظیم عطا فرماتے |
| ابحظکم۔ ولا تفرطوا فی جنب اللّٰہ | ہیں اور جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے اللہ تعالیٰ |
| قد علمکم اللّٰہ کتابہ ونہج لکم | اس کے گناہوں کا کفارہ فرماتے ہیں |
| سبیلہٗ لیعلم الذین صدقوا ویعلم | اور اجر عظیم عطا فرماتے ہیں اور جو شخص |

الكاذبين فاحسنوا كما احسن الله اليكم وعادوا اعداءه. واجتباكم وسماكم المسلمين ليهلك من هلك عن بينة ويحي من حيّ عن بينة ولا قوة الا بالله فاكثروا ذكر الله واعملوا لما بعد اليوم فانه من يصلح ما بينه وبين الله يكفه الله ما بينه وبين الناس ذلك بان الله يقضي على الناس ولا يقضون عليه ويملك من الناس ولا يملكون منه. الله اكبر ولا قوة الا بالله العظيم (۱)

اللہ سے ڈرے تحقیق وہ بلاشبہ بڑا کامیاب ہوا۔ اور تحقیق اللہ کا تقویٰ ایسی شے ہے کہ اللہ کے غضب اور اس کی عقوبت اور سزا اور ناراضی سے بچاتا ہے اور تقویٰ ہی قیامت کے دن چہروں کو روشن اور منور بنائے گا اور رضائے خداوندی اور رفع درجات کا ذریعہ اور وسیلہ ہوگا اور تقویٰ میں جس قدر حصہ لے سکتے ہو وہ لے لو اس میں کمی نہ کرو اور اللہ کی اطاعت میں کسی قسم کی کوتاہی نہ کرو۔ اللہ تعالیٰ نے تمہاری تعلیم کے لیے کتاب اتاری اور ہدایت کا رستہ تمہارے لیے واضح کیا تاکہ صادق اور کاذب میں امتیاز ہو جائے۔ پس جس طرح اللہ نے تمہارے ساتھ احسان کیا اسی طرح تم حسن اور خوبی کے ساتھ اس کی اطاعت بجا لاؤ اور اس کے دشمنوں سے دشمنی رکھو اس کی راہ میں کما حقہ جہاد کرو۔ اللہ تعالیٰ نے تم کو اپنے لیے مخصوص اور منتخب کیا ہے اور تمہارا نام اور لقب ہی مسلمان رکھا ہے یعنی اپنا مطیع اور فرمانبردار رکھا۔ بس اس نام کی لاج رکھو منشاء خداوندی یہ ہے کہ جس کو ہلاک اور برباد ہونا ہے وہ قیام حجت

(۱) تاریخ طبری ج: ۲، ص: ۲۲۵۔ البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۳، ص: ۲۱۳

کے بعد ہلاک ہو اور جو زندہ رہے وہ بھی قیامِ حجت کے بعد بصیرت کے ساتھ زندہ رہے کوئی بچاؤ اور کوئی طاقت اور کوئی قوت بغیر اللہ کی مدد کے ممکن نہیں پس کثرت سے اللہ کا ذکر کرو اور آخرت کے لیے عمل کرو۔ جو شخص اپنا معاملہ خدا سے درست کرلیگا اللہ تعالیٰ لوگوں سے اس کی کفایت کرے گا کوئی شخص اس کو ضرر نہیں پہنچا سکتا۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا حکم تو لوگوں پر چلتا ہے اور لوگ اللہ پر حکم نہیں چلا سکتے اللہ ہی تمام لوگوں کا مالک ہے اور لوگ اللہ کی کسی چیز کے مالک نہیں۔ لہٰذا تم اپنا معاملہ اللہ سے درست کرلو۔ لوگوں کی فکر میں مت پڑو اور اللہ سب کی کفایت کرے گا اللہ اکبر ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

**نکتہ:** یہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پہلا خطبہ ہے کہ جو آپ نے ہجرت کے بعد دیا تیرہ سالہ مظلومانہ زندگی کے بعد جو خطبہ دیا جا رہا ہے اس میں ایک حرف بھی اپنے دشمنوں کی مذمت اور شکایت کا نہیں سوائے تقویٰ اور پرہیزگاری اور آخرت کی تیاری کے کوئی لفظ لسانِ نبوت سے نہیں نکل رہا ہے بے شک آپ انک لعلیٰ خلق عظیم کے مصداق تھے۔ صلی اللہ علیہ وسلم وبارک وترحم۔

جمعہ سے فارغ ہوکر آپ ناقہ پر سوار ہوئے اور ابوبکر کو آپ نے اپنے پیچھے بٹھایا اور مدینہ کا رُخ فرمایا اور انصار کا ایک عظیم الشان گروہ ہتھیار لگائے ہوئے آپ کے یمین و یسار آگے اور پیچھے آپ کے جلو میں چل رہا تھا (۱)

ہر شخص کی تمنا اور آرزو یہ تھی کہ کاش آپ میرے یہاں قیام فرمائیں ہر طرف سے بہی والہانہ اور عاشقانہ استدعا رنیاز تھی کہ یارسول اللہ یہ غریب خانہ حاضر ہے

(۱) فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۹۵

آپ ان کو دعا دیتے اور یہ فرماتے یہ ناقہ من جانب اللہ مامور ہے جہاں اللہ کے حکم سے بیٹھ جائے گی وہیں قیام کروں گا (۱)

رشتۂ در گردنم افگندہ دوست　　می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست

لگام کو آپ نے بالکل ڈھیلا چھوڑ دیا تھا کسی جانب لگام کو دستِ مبارک سے حرکت نہیں دیتے تھے جوش کا یہ عالم تھا کہ خواتین جمال نبوی کے دیکھنے کے لیے چھتوں پر چڑھی ہوئی تھیں اور یہ شعر گاتی تھیں۔

طلع البدر علینا　　من ثنیات الوداع

چودھویں رات کے چاند نے ثنیات الوداع سے ہم پر طلوع کیا ہے۔

وجب الشکر علینا　　مادعا اللہ داع

ہم پر اللہ کا شکر واجب ہے جب تک اللہ کو کوئی پکارنے والا باقی ہے

ایھا المبعوث فینا　　جئت بالامر المطاع

اے وہ مبارک ذات کہ جو ہم میں پیغمبر بنا کر بھیجے گئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسے امور کو لے کر آئے ہو جن کی اطاعت واجب ہے۔

## اور بنی النجار کی لڑکیاں یہ شعر گاتی تھیں

نحن جوار من بنی النجار　　یا حبذا محمد من جار

ہم لڑکیاں ہیں بنی النجار کی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہی اچھے پڑوسی ہیں۔

اور فرطِ مسرت سے ہر بڑے چھوٹے کی زبان پر یہ الفاظ تھے۔

جاء نبی اللہ - جاء رسول اللہ　　آئے اللہ کے نبی - آئے اللہ کے رسول

صحیح بخاری میں براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ میں نے اہلِ مدینہ کو کسی چیز سے اتنا خوش ہوتے نہیں دیکھا جتنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی

---

(۱) فتح الباری: ج ۷، ص: ۱۹۲

تشریف آوری سے خوش ہوتے دیکھا۔ سنن ابی داؤد میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو حبشیوں نے آپ کی تشریف آوری کی مسرت میں نیزہ بازی کے کرتب دکھائے۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں رونق افروز ہوئے تو مدینہ کا ذرہ ذرہ روشن تھا جس روز آپ نے وفات پائی اس روز ہر چیز تاریک تھی۔ آپ کو قبر شریف میں رکھ کر مٹی سے ہاتھ نہیں جھاڑنے پاتے تھے کہ اپنے دلوں میں تغیر پاتے تھے (اخرجہ الترمذی فی المناقب وقال صحیح غریب و ابن ماجہ فی الجنائز)

غرض یہ کہ ناقۂ مبارک اسی شان سے آہستہ آہستہ چل رہی تھی اور وہ حضرات آپ کے گرد و پیش اور یمین و یسار میں تھے کہ جن کے قلوب کو حق جل وعلا نے ازل سے اپنی اور اپنے رسولؐ کی محبت و عشق کے لیے مخصوص اور منتخب فرمایا تھا اور اپنے ماسوا کے لیے ان کے دلوں میں جزء لایتجزیٰ کی بقدر بھی کوئی گنجائش نہ چھوڑی تھی (خدا کی قسم یہ جو کچھ کہہ رہا ہوں بالکل حقیقت ہے اس میں استعارہ اور مجاز کا نام و نشان نہیں صحابہ کرام بلاشبہ حقیقۃً ایسے ہی تھے۔ آپ چل رہے تھے اور ان محبین و مخلصین کی نگاہیں فرش راہ بنی ہوئی تھیں جو شخص اپنی شگفتگی اور وارفتگی اور جوش عقیدت اور ولولۂ محبت میں اونٹنی کی مہار پکڑنا چاہتا تو آپؐ یہی فرماتے۔

دَعُوْهَا فَاِنَّهَا مَأْمُوْرَةٌ اس کو چھوڑ دو یہ منجانب اللہ مامور ہے

بالآخر ناقہ محلہ بنی النجار (جو آپ کے ننہالی قرابت دار ہیں) میں خود بخود اس مقام پر گئی جہاں اس وقت مسجد نبوی کا دروازہ ہے مگر آپ ناقہ سے نہ اترے کچھ دیر کے بعد ناقہ اٹھی اور ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے دروازہ پر بیٹھی اور کچھ دیر کے بعد اُٹھ کر پہلی جگہ پر آ کر بیٹھی اور اپنی گردن زمین پر ڈال دی

اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ناقہ سے اترے اور ابوایوب انصاری آپ کا سامان اٹھا کر اپنے گھر لے گئے۔

مبارک منزلے کان خانہ را ماہے چنیں باشد ہمایوں کشورے کان عرصہ را شاہے چنیں باشد[1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طبعی میلان بھی اسی طرف تھا کہ آپ بنی النجار ہی میں اتریں جو آپ کے دادا عبد المطلب کے ماموں ہیں اور اپنی نزول سے ان کو عزت اور شرف بخشیں جیسا کہ صحیح مسلم کی روایت سے معلوم ہوتا ہے لیکن حق جل شانہ نے آپ کی اس خواہش کو ایک معجزانہ طریق سے پورا فرمایا کہ ناقہ کی لگام آپ کے دست مبارک سے چھڑا دی گئی کہ آپ نے اپنے ارادہ اور اختیار سے کسی جانب لگام کو حرکت نہ کردیں اور نہ اپنی طرف سے کسی کے مکان کو نزول کے لیے مخصوص فرمائیں تاکہ آپ کے محبین و مخلصین کے قلوب منافست اور منازعت سے بالکلیہ پاک رہیں اور سمجھ لیں کہ آپ کا بالذات کوئی قصد اور ارادہ نہیں۔ ناقہ منجانب اللہ مامور ہے جہاں خدا کا حکم ہوگا وہیں ٹھہرے گی۔ آپ خدا کے اشارہ کے منتظر ہیں اس طرح سے حق جل شانہ نے آپ کی خواہش کو بھی پورا فرمایا اور صحابہ کرام کے حق میں اس شان سے نزول کو ایک معجزہ اور نشانی بنایا کہ جس کی برکت سے سب کے قلوب تنافس اور تنازع تحاسد اور تنافر سے بھی پاک رہے اور سب نے خوب سمجھ لیا کہ ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے گھر کی تخصیص آپ کی طرف سے نہیں بلکہ اللہ کی طرف سے ہے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ[2]

علاوہ ازیں جب تبع شاہِ یمن کا مدینہ منورہ کی سرزمین پہ گذر ہوا تو چار سو علماء تورات

---

؎ روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ تبع ایک مرد صالح تھا جیسا کہ اَہُمْ خَیْرٌ اَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ کی تفسیر میں بعض صحابہ و تابعین سے منقول ہے۔ (۱) زرقانی ج ۱، ص: ۳۵۶ - ۳۵۹، عیون الاثر، فتح الباری ج ۷، ص ۱۹۲ (۲) زاد المعاد ج ۲، ص ۵۵۔

اس کے ہمراہ تھے سب علماء نے بادشاہ سے یہ استدعاء کی کہ ہم کو اس سرزمین پر رہ جانے کی اجازت دی جائے بادشاہ نے اس کا سبب دریافت کیا علماء نے یہ کہا کہ ہم انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کے صحیفوں میں یہ لکھا ہوا پاتے ہیں کہ آخر زمانہ میں ایک نبی پیدا ہوں گے مُحَمَّد ان کا نام ہوگا اور یہ سرزمین ان کا دارالہجرت ہوگی۔ بادشاہ نے وہاں سب کو قیام کی اجازت دی اور ہر ایک کے لیے علیحدہ علیحدہ مکان تیار کرایا اور سب کے نکاح کرائے اور ہر ایک کو مال عظیم دیا اور ایک مکان خاص نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے لیے تیار کرایا کہ جب نبی آخر الزماں یہاں ہجرت فرما کر آئیں تو اس مکان میں قیام فرمائیں اور آپ کے نام ایک خط لکھا جس میں اپنے اسلام اور اشتیاق دیدار کو ظاہر کیا۔ خط کا مضمون یہ تھا۔

شَهِدْتُ عَلٰى اَحْمَدَ اَنَّهٗ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ بَارِي النَّسَمِ

میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد مجتبیٰ احمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول برحق ہیں۔

فَلَوْ مُدَّ عُمْرِيْ اِلٰى عُمْرِهٖ لَكُنْتُ وَزِيْرًا لَّهٗ وَابْنَ عَمٍّ

اگر میری عمر ان کی عمر تک پہنچی تو میں ضرور ان کا معین اور مددگار ہوں گا۔

وَجَاهَدْتُ بِالسَّيْفِ اَعْدَاءَهٗ وَفَرَّجْتُ عَنْ صَدْرِهٖ كُلَّ غَمٍّ

اور ان کے دشمنوں سے جہاد کروں گا اور ان کے دل سے ہر غم کو دور کروں گا۔

اور تبع نے اس خط پر ایک مہر بھی لگائی اور ایک عالم کے سپرد کیا کہ اگر تم اُس نبی آخر الزمان کا زمانہ پاؤ تو میرا یہ عریضہ پیش کر دینا ورنہ اپنی اولاد کو یہ خط سپرد کر کے یہی وصیت کر دینا جو میں تم کو کر رہا ہوں۔

ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ اسی عالم کی اولاد میں سے ہیں اور یہ مکان بھی وہی مکان تھا جس کو تبع شاہ یمن نے فقط اسی غرض سے تعمیر کرایا تھا کہ جب نبی آخر الزماں ہجرت کر کے آئیں تو اس مکان میں اتریں اور بقیہ انصار ان چار علماء کے

اولاد سے ہیں۔ چنانچہ اللہ کے حکم سے اُونٹنی اُسی مکان کے دروازہ پر جاکر ٹھہری کہ جو تبّع نے پہلے ہی سے آپ کی نیت سے تیار کرایا تھا۔ شیخ زین الدین مراغی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر یہ کہہ دیا جائے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے مکان پر نہیں اُترے بلکہ اپنے مکان پر اترے تو بیجا نہ ہوگا۔ اس لیے کہ یہ مکان تو اصل میں آپ ہی کے لیے تیار کرایا گیا تھا۔ ابو ایوب رضی اللہ عنہ کا قیام تو اس مکان میں محض آپ کی تشریف آوری کے انتظار میں تھا۔

کہا جاتا ہے کہ آپ کی تشریف آوری کے بعد ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے وہ عریضہ جس میں وہ اشعار لکھے ہوئے تھے۔ تبع کی طرف سے آپ کی خدمت میں پیش کیا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم (۱)

ابو ایوب رضی اللہ عنہ انصاری نے آپ سے اصرار کیا کہ آپ بالاخانہ میں رونق افروز ہوں اور ہم نیچے کے مکان میں رہیں۔ آپ نے اس خیال سے کہ ہر وقت آپ کی خدمت میں لوگوں کی آمد و رفت رہے گی۔ اب اگر ابو ایوب نیچے کے مکان میں رہیں تو ان کے اہل خانہ کو اس آمد و رفت سے تکلیف ہوگی۔ اس لیے بالاخانہ کے قیام کو منظور نہیں فرمایا نیچے ہی مکان کو قیام کے لیے پسند فرمایا اور ہم بالاخانہ پر رہنے لگے ایک مرتبہ یہ اتفاق پیش آیا کہ پانی کا برتن ٹوٹ گیا ہم نے گھبرا کر اس کے جذب کرنے کیلئے اپنا لحاف ڈال دیا کہ نیچے کے مکان میں نہ پہنچے میں اور ام ایوب دونوں جلد جلد اس پانی کو لحاف سے جذب کرتے جاتے تھے اور ہمارے پاس اس کے سوا اور کوئی کپڑا نہ تھا اور ہم روزانہ آپ کے لیے کھانا تیار کر کے بھیجا کرتے۔ جو بچ رہتا آپ واپس فرما دیتے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا انگلیوں کا نشان دیکھتے وہیں سے میں اور ام ایوب تبرکاً انگلیاں ڈال کر کھاتے۔

---

(۱) روض الانف ج: ۱، ص: ۲۴۴،

ایک روز ہم نے کھانے میں لہسن اور پیاز شامل کر دیا آپ نے کھانا واپس فرما دیا دیکھا تو اس میں انگشتان مبارک کے نشان نہ تھے ۔ گھبرا کر میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ نے کھانا واپس فرما دیا جس میں آپ کی انگلیوں کے نشان نہیں ہیں ۔ میں اور امّ ایوب کو برکت حاصل کرنے کے لیے قصداً اسی جگہ سے کھایا کرتے تھے جہاں آپ کی انگشتان مبارک کا نشان ہوتا تھا ۔

آپ نے ارشاد فرمایا میں نے اس کھانے میں لہسن اور پیاز کی بو محسوس کی ۔ تم کھاؤ میں چونکہ فرشتوں سے ہم کلام ہوتا ہوں اس لیے میں اس کے کھانے سے احتراز کرتا ہوں ابو ایوب فرماتے ہیں اس کے بعد ہم نے کبھی آپ کے کھانا میں لہسن اور پیاز شامل نہیں کیا (۱)

## علماء یہود کی خدمت نبوی میں حاضری

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ رونق افروز ہوئے تو علماء یہود خاص طور پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ سے امتحاناً مختلف قسم کے سوالات کیے اس لیے کہ علماء یہود کو انبیاء سابقین کی بشارتوں سے نبی آخر الزماں کے ظہور کا بخوبی علم تھا اور وہ یہ جانتے تھے کہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے جس نبی کے ظہور کی بشارت دی وہ عنقریب سرزمین بطحاء سے مبعوث ہونے والا ہے اور وہ آپ کی بعثت کے منتظر تھے چنانچہ ہجرت کے بیان میں گذر چکا ہے کہ پہلی بار حضور پُرنور نے انصار کے سامنے اسلام پیش کیا تو انھوں نے آپس میں مشورہ کیا اور کہا کہ یہ وہی نبی معلوم ہوتے ہیں جن کے ظہور کا یہود تذکرہ کیا کرتے ہیں ۔ ایسا نہ ہو کہ وہ اس سعادت اور فضیلت میں ہم سے سبقت

(۱) سیرۃ ابن ہشام ۔ ج : ۱، ص : ۱۷۶

لے جائیں دیکھو۔ فتح الباری باب وفود الانصار الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمکۃ و بیعۃ العقبۃ اور دیکھو۔ البدایۃ والنہایۃ ص۱۴۸ ج ۳۔

معلوم ہوا کہ یہود کو اس کا علم تھا کہ جس نبی کے ظہور کی موسیٰ علیہ السلام نے بشارت دی ہے اس کی بعثت کا زمانہ قریب آگیا ہے۔ اس لیے یہود خاص طور پر آپ سے ملنے کے لیے آئے قسمت نے جس کی پیشانی اقبال پر حرف سعادت لکھ دیا تھا وہ آپ کو دیکھتے ہی پہچان گیا کہ یہ وہی نبی برحق ہیں جن کی انبیاء سابقین نے بشارت دی ہے اور بلا تردد اور بلا توقف ایمان لے آیا اور جس کی قسمت میں محرومی لکھی تھی وہ محروم رہا۔

(۱) ابن عائذ بطریق عروۃ بن زبیر راوی ہیں کہ علماء یہود میں سب سے پہلے آپ کی خدمت میں یاسر بن اخطب یعنی حیی بن اخطب یہودی کا بھائی حاضر ہوا اور آپ کا کلام سنا جب واپس گیا تو اپنی قوم سے یہ کہا۔

| | |
|---|---|
| اطیعونی فان ھذا النبی الذی کنا ننتظر۔ | میرا کہنا مانو۔ تحقیق یہ وہی نبی ہے جس کے ہم منتظر تھے وہ آگئے ہیں۔ لہذا ان پر ایمان لاؤ۔ |

لیکن اس کے بھائی حیی بن اخطب نے اُس کی مخالفت کی اور قوم میں بڑا اور سردار حیی مانا جاتا تھا قوم اسی کی اطاعت کرتی تھی۔ اس پر شیطان غالب آیا اور حق کے قبول سے اس کو روکا۔ قوم نے اسی کی اطاعت کی اور اسی کا کہنا مانا اور ابو یاسر کا کہنا نہ سُنا (۱)

(۲) سعید بن مسیب۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی ہیں کہ حضور پُرنور جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو بیت المدراس (یہودیوں کے مدرسہ کا نام ہے)

(۱) فتح الباری - ج : ۷، ص : ۲۱۳

میں علماء یہود جمع ہوئے اور مشورہ کیا کہ اس شخص (اشارہ بسوئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس جاکر سوالات کرنے چاہئیں (۱)

(۳) بیہقی نے ابن عباس روایت کی ہے کہ ایک یہودی عالم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایسے وقت پہونچا کہ آپ سورۂ یوسف پڑھ رہے تھے اس نے پوچھا اے محمدؐ یہ سورۃ آپ کو کس نے تعلیم دی ہے آپ نے فرمایا اللہ تعالےٰ نے مجھ کو تعلیم دی ہے اس کو بہت تعجب ہوا اور وہ یہودی عالم یہود کی طرف واپس گیا اور جاکر یہ کہا کہ محمدؐ۔ قرآن پڑھتے ہیں وہ ایسی ہی کتاب معلوم ہے۔ جیسے توراۃ موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی اور یہود کی ایک جماعت کو اپنے ساتھ لے کر آپ کی خدمت میں آیا۔ ان لوگوں نے آپ کی صورت اور صفت کو دیکھ کر پہچان لیا کہ یہ وہی نبی ہیں جن کی آمد کی توریت میں خبر دی گئی ہے اور آپ کے دوشانوں کے درمیان مہر نبوت کو دیکھا اور آپ جو سورۂ یوسف پڑھ رہے تھے اس کو خوب غور سے سُناسُن کر حیران رہ گئے اور سب اسلام لے آئے (۲)

(۴) ابن اسحاق اور بیہقی نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن صوریا (ایک یہودی عالم) سے یہ کہا کہ میں تجھے اللہ تعالےٰ کی قسم دیتا ہوں کہ سچ سچ یہ بیان کرے کہ کیا توریت میں شادی شدہ زنا کرنے والے کے لیے رجم کا حکم ہے۔ ابن صوریا نے کہا۔

| | |
|---|---|
| اللّٰھم نعم اما واللہ یا ابا القاسم انھم لیعرفون انک نبی مرسل ولکنھم یحسد ونک ۔ | اے اللہ بے شک توریت میں یہی حکم ہے اور اے ابوالقاسم واللہ اہل کتاب اس امر کو خوب جانتے اور پہچانتے ہیں آپ نبی مرسل ہیں لیکن |

(۱) فتح الباری ۔ ج : ۷ ، ص : ۲۱۴ (۲) ایضاً

آپ پر حسد کرتے ہیں۔ (خصائص کبریٰ ص۱۹ ج ۱)

(۵) عبداللہ بن احمد نے زوائد مسند میں جابر بن سمرہؓ سے روایت کی کہ ایک جبر مقانی[1] شخص آیا اور صحابہ سے حضور کی نسبت دریافت کیا کہ تمہارے وہ صاحب کہ جو یہ زعم کرتے ہیں کہ میں نبی ہوں وہ کہاں ہیں۔ میں ان سے کچھ سوال کروں گا جس سے معلوم ہو جائے گا وہ نبی ہیں یا غیر نبی۔ اتنے میں نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم سامنے سے آگئے جبر مقانی نے کہا کہ جو وحی آپ پر آتی ہے وہ مجھے پڑھ سنایئے آپ نے اس کے سامنے کتاب اللہ کی آیتیں پڑھ کر سنائیں جبر مقانی نے سنتے ہی کہا واللہ یہ اس قسم کا کلام جو موسیٰ علیہ السلام لائے (۲)

اسی طرح اور بھی بہت سے علماء اور یہود آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے اور مشرف باسلام جیسے زید بن سعنہ وغیرہ (۳)

## اسلام عبداللہ[2] بن سلام رضی اللہ عنہ و ادخلہ دار السّلام

عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ توریت کے بڑے زبردست عالم تھے۔ آپ حضرت یوسف علیہ الصلاۃ والسلام کی اولاد میں سے تھے۔ آپ کا اصل نام حُصَین تھا۔ اسلام لانے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن سلام نام رکھا۔ عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ اپنے اسلام لانے کا واقعہ اس طرح بیان فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو میں آپ کی تشریف آوری کی خبر سنتے ہی آپ کے دیکھنے کے لیے حاضر ہوا۔

---

[2] عبداللہ بن سلام کے اسلام کا واقعہ البدایۃ والنہایۃ صفحہ ۲۱۰ ج ۳ تا صفحہ ۲۱۲ ج ۳ میں دیکھو۔

(۲) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۹۴، (۳) فتح الباری: ج: ۷، ص: ۲۱۴

(۱) جبر مقانی۔ جرامقہ کی طرف نسبت ہے جو عجم میں ایک قوم ہے۔ ۱۲

| | |
|---|---|
| فلما رأیت وجهه عرفت ان وجهه لیس بوجه کذاب۔ | آپ کے چہرہ انور کو دیکھتے ہی پہچان لیا کہ یہ چہرہ جھوٹے کا چہرہ نہیں۔ |
| در دل ہر امتی کز حق مزہ است | روئے و آواز پیمبر معجزہ است |
| چون شود از رنج و علت دل سلیم | طعم صدق و کذب را باشد علیم |

پہلا کلام جو آپ کی زبان سے سُنا وہ یہ تھا۔

| | |
|---|---|
| ایها الناس اطعموا الطعام وافشوا السلام وصلوا الارحام وصلوا بالليل والناس نیام تدخلوا الجنة بسلام اخرجه الترمذی والحاکم وصححاه۔ | اے لوگو آدمیوں کو کھانا کھلایا کرو اور آپس میں سلام کو پھیلاؤ اور صلہ رحمی کرو اور رات میں نماز پڑھو جب کہ لوگ خدا سے غافل سو رہے ہوں تم جنت میں سلامتی کے ساتھ داخل ہو گے۔ اس حدیث کو ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور دونوں نے اس حدیث کو صحیح بتایا ہے۔ |

دلائل بیہقی میں عبداللہ بن سلام سے مروی ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام اور آپ کی صفت اور آپ کا حلیہ پہلے ہی سے جانتا تھا مگر کسی سے ظاہر نہیں کرتا تھا۔

جب آپ مدینہ منورہ تشریف لائے اور میں نے آپ کی خبر سنی تو میں اس وقت ایک کھجور کے درخت پر چڑھا ہُوا تھا وہیں سے خوشی میں اللہ اکبر کا نعرہ لگایا۔

میری پھوپھی خالدہ بنت حارث نے کہا اگر تو موسیٰ علیہ السلام کی خبر سنتا تو اس سے زیادہ خوش نہ ہوتا میں نے کہا۔ ہاں۔ خدا کی قسم یہ بھی موسیٰؑ کے بھائی ہیں وہی دین دے کر بھیجے گئے ہیں جو موسیٰ علیہ السلام دے کر بھیجے گئے تھے۔ میری پھوپھی نے کہا

اے میرے بھتیجے کیا یہ وہی نبی ہیں جن کی ہم خبریں سنتے آتے ہیں کہ وہ قیامت کے سانس کے ساتھ مبعوث ہوں گے۔ میں نے کہا ہاں یہ وہی نبی ہیں۔ میں گھر سے نکل کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور مشرف باسلام ہوا اور واپس آکر اپنے تمام اہل خانہ کو اسلام کی دعوت دی۔ سب نے اسلام قبول کیا (۱)

## فائدہ:

قیامت کے سانس سے وہ فتنے اور حوادث مراد ہیں کہ جو قیامت سے پہلے ظہور پذیر ہوں گے اور ان کا ظہور قیامت کا دیباچہ اور پیش خیمہ ہوگا۔ کما قال تعالیٰ نَذِيرٌ لَّكُم بَيْنَ يَدَيْ عَذَابٍ شَدِيدٍ۔ وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعثت انا والساعۃ کھاتین۔ روض الانف ص ۲۵ ج ۲ اس کے بعد میں نے آپ سے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبل اس کے کہ میری قوم کو میرے اسلام کا علم ہو آپ مجھ کو کسی کوٹھری میں بٹھلا کر یہود سے میرا حال دریافت فرمائیں کیونکہ یہود بڑی بہتان باندھنے والی قوم ہے چنانچہ جب یہود آپ کی خدمت میں آئے تو آپ نے عبداللہ بن سلام کو ایک کوٹھری میں بٹھلا کر یہود سے دریافت فرمایا کہ اے گروہ یہود اللہ سے ڈرو۔ قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں تم خوب جانتے ہو کہ میں اللہ کا سچا رسول ہوں اور حق لے کر آیا ہوں پس اسلام لاؤ۔ یہود نے کہا ہم نہیں جانتے۔ آپ نے تین بار یہی سوال فرمایا ہر بار یہود یہی کہتے رہے۔ بعد ازاں یہ فرمایا کہ عبداللہ بن سلام تم میں کیسا شخص ہے۔ یہود نے کہا کہ ہمارا سردار اور ہمارے سردار کا بیٹا اور ہمارا سب سے بڑا عالم اور سب سے بڑے عالم کا بیٹا اور ہم میں سے سب سے بہتر اور سب سے بہتر کا بیٹا۔

آپ نے فرمایا اگر عبداللہ بن سلام مجھ پر ایمان لے آئے پھر تو میرے نبی برحق ہونے کا

---

(۱) فتح الباری۔ ج: ۷۔ ص: ۱۹۷

یقین کرو گے۔ یہود نے کہا عبداللہ بن سلام کبھی اسلام لا ہی نہیں سکتا۔ آپ نے فرمایا بالفرض وہ اسلام لے آئے یہود نے کہا حاشا و کلا وہ کبھی مسلمان ہو ہی نہیں سکتا۔ آپ نے فرمایا اے ابن سلام باہر نکل آؤ۔ عبداللہ بن سلام باہر آئے اور یہ کلمات زبان پر تھے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ اور یہود سے مخاطب ہو کر کہنے لگے اے گروہ یہود خدا سے ڈرو قسم ہے اس ذات پاک کی کہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں تم خوب جانتے ہو کہ یہ اللہ کے رسول ہیں اور حق لے کر آئے ہیں یہ سنتے ہی یہود نے کہا تو جھوٹا اور کذاب ہے اور سب میں بُرا اور بُرے کا بیٹا ہے (بخاری شریف) اسی بارے میں اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ قُلْ اَرَاَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَكَفَرْتُمْ بِهٖ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى مِثْلِهٖ فَاٰمَنَ وَاسْتَكْبَرْتُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ (۱)،(۲)

## اسلام میمون بن یامین:

میمون بن یامین رؤسا یہود میں سے تھے۔ آپ کو دیکھ کر مشرف باسلام ہوئے اور اُن کا حال بھی عبداللہ بن سلام جیسا ہی ہوا

میمون بن یامین رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ آپ یہود کو بلا بھیجیے اور مجھ کو حکم بنا دیجیے وہ لوگ میری طرف رجوع کریں گے۔ آپ نے میمون کو تو اندر کوٹھری میں چھپا دیا اور یہود کے بلانے کے لیے آدمی بھیج دیا وہ لوگ آئے اور آپ سے گفتگو کی آپ نے فرمایا کہ تم اپنے لوگوں میں سے کسی کو میرے اور اپنے مابین حکم مقرر کر لو۔ یہود نے کہا کہ ہم میمون بن یامین کے حاکم بنانے پر راضی ہیں وہ جو فیصلہ کر دے ہمیں منظور رہے۔ آپ نے میمون کو آواز

---

(۱) الاحقاف، آیۃ: ۱۰ (۲) عیون الاثر۔ ج: ۱، ص: ۲۰۷

دی کہ باہر آجاؤ میمون باہر آئے اور کہا اشہد انہ رسول اللہ مگر یہود نے تصدیق کرنے سے انکار کر دیا[1]۔ باب اتیان الیہود النبی صلی اللہ علیہ وسلم حین قدم المدینۃ۔

## اِسلام سلمان بن اِسلام[2] رضی اللہ عنہ

سلمان آپ کا نام ہے ابو عبداللہ آپ کی کنیت ہے سلمان الخیر کے لقب سے مشہور ہیں گویا سلمان کیا تھے خیر مجسم تھے ملک فارس کے رام ہرمز کے مضافات میں سے، قصبہ جیّ کے رہنے والے تھے شاہان فارس کے خاندان سے تھے۔ جب کوئی سلمان رضی اللہ عنہ سے پوچھتا این من انت تم کس کے بیٹے ہو تو یہ جواب دیتے۔

انا سلمان بن الاسلام۔ میں سلمان بیٹا اسلام کا ہوں۔

(الاستیعاب للحافظ ابن عبدالبر ص۵۶ ج ۲ حاشیۂ اصابہ)

---

[2] حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ سلمان فارسیؓ کو سلمان ابن اسلام اور سلمان بن خیر بھی کہتے ہیں یعنی اسلام ان کے حق میں بمنزلہ باپ کے ہے اور وہ اسلام کے حق میں بمنزلہ بیٹے کے ہے۔ اصابہ ص۶۲ ج ۲ ترجمہ سلمان فارسی۔ حافظ ابن قیم رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ سلمانؓ کا اگر نام پوچھو تو عبداللہ ہے نسبت پوچھو تو ابن الاسلام یعنی اسلام کا فرزند ارجمند سرمایہ اور دولت پوچھو تو فقر ہے دکان انکی مسجد ہے کمائی ان کی صبر ہے لباس ان کا تقوٰی ہے تکیہ انکا بیداری ہے اور افتخار انکا منّا ہے (یہ آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ سلمان ہم میں سے ہے) اور اگر انکا قصد اور ارادہ پوچھتے ہو تو یریدون وجہہ ہے اللہ جل جلالہ کی ذات پاک اور اسکی رضا اور خوشنودی چاہتے ہیں اور اگر یہ پوچھتے ہو کہ کہاں جا رہے ہیں تو کچھ لو کہ جنت کی طرف جا رہے ہیں اور یہ پوچھتے ہو کہ اس سفر میں انکا ہادی اور رہنما کون ہے تو خوب جان لو کہ وہ امام المتقین ہادی الخلائق الی رب العالمین سید الاولین والآخرین خاتم الانبیاء والمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ وذریاتہ اجمعین ہیں ؎

اِذَا نحن اَدْلَجْنَا وَاَنْتَ اِمَامُنَا　　کَفٰی بالمطایا طیبُ ذِکراکَ حَادِیَا

جب ہم تاریک رات میں چلیں اور تو ہمارا امام ہو تو اونٹوں کی حدی کیلئے تیرا پاکیزہ ذکر ہی کافی ہے۔

وَاِنْ نَحْنُ اَضْلَلْنَا الطریقَ وَلَمْ نَجِد　　دلیلاً کَفَانَا نُوْرُ وَجہِکَ ہَادِیَا

اور اگر ہم راستہ گم کر بیٹھیں اور کوئی رہنما ہم کو نہ ملے تو تیرے چہرے کا نور ہماری رہنمائی کیلئے بالکل کافی ہے کذا فی الفوائد لابن قیم ص۴۱

(۱) فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۱۱۳

یعنی میرے روحانی وجود کا سبب اسلام ہے اور وہی میرا مربی ہے فنعم الاب ونعم الابن پس کیا اچھا باپ ہے اور کیا اچھا بیٹا۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کی عمر بہت زیادہ ہوئی کہا جاتا ہے کہ سلمان نے حضرت مسیح بن مریم کا زمانہ پایا اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت مسیح کا زمانہ تو نہیں لیکن حضرت مسیح کے کسی حواری اور وصی کا زمانہ پایا ہے۔ حافظ ذہبی فرماتے ہیں کہ جسقدر اقوال بھی ان کی عمر کے بارے میں پائے وہ سب اس پر متفق ہیں کہ آپ کی عمر ڈھائی سو سال سے متجاوز ہے۔

ابوالشیخ طبقات الاصبہانیین میں لکھتے ہیں کہ اہل علم یہ کہتے ہیں کہ حضرت سلمانؓ ساڑھے تین سو سال زندہ رہے لیکن ڈھائی سو سال میں تو کسی کو شک ہی نہیں۔ اصابہ ترجمۂ سلمانؓ ص ۶۲ ج ۲ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ مجھ سے سلمان فارسیؓ نے اپنے اسلام لانے کا واقعہ خود اپنی زبان سے اس طرح بیان کیا کہ میں ملک فارس میں سے قریہ جیّ کا رہنے والا تھا۔ میرا باپ اپنے شہر کا چودھری تھا اور سب سے زیادہ مجھ کو محبوب رکھتا تھا جس طرح کنواری لڑکیوں کی حفاظت کرتے ہیں اسی طرح میری حفاظت کرتے ہیں اسی طرح میری حفاظت کرتا تھا اور مجھ کو گھر سے باہر نہیں جانے دیتا تھا۔ ہم مذہباً مجوسی تھے۔ میرے باپ نے مجھ کو آتش کدہ کا محافظ اور نگہبان بنا رکھا تھا کہ کسی وقت آگ بجھنے نہ پائے۔ ایک مرتبہ میرا باپ تعمیر کے کام میں مشغول تھا۔ اس لیے بمجبوری مجھ کو کسی زمین اور کھیت کی خبرگیری کے لیے بھیجا اور یہ تاکید کی کہ دیر نہ کرنا میں گھر سے نکلا راستہ میں ایک گرجا پڑتا تھا۔ اندر سے کچھ آواز سنائی دی میں دیکھنے کیلئے اندر گھسا دیکھا تو نصاریٰ کی ایک جماعت ہے کہ جو نماز میں مشغول ہے مجھ کو ان کی یہ عبادت پسند آئی اور اپنے دل میں یہ کہا کہ یہ دین ہمارے دین سے بہتر ہے۔ میں نے ان لوگوں سے دریافت کیا کہ اس دین کی اصل کہاں ہے۔ ان لوگوں نے کہا ملک شام

میں اسی میں آفتاب غروب ہوگیا۔ باپ نے انتظار کر کے تلاش میں قاصد دوڑائے جب گھر واپس آیا تو باپ نے دریافت کیا اے بیٹے تو کہاں تھا۔ میں نے تمام واقعہ بیان۔ باپ نے کہا اس دین (یعنی نصرانیت) میں کوئی خیر نہیں۔ تیرے ہی باپ دادا کا دین یعنی (آتش پرستی) بہتر ہے۔

میں نے کہا ہرگز نہیں خدا کی قسم نصرانیوں ہی کا دین ہمارے دین سے بہتر ہے۔ باپ نے میرے پیر میں بیڑیاں ڈال دیں اور گھر سے باہر نکلنا بند کر دیا جیسے فرعون نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا۔ لَئِنِ اتَّخَذْتَ اِلٰهًا غَيْرِيْ لَاَجْعَلَنَّكَ مِنَ الْمَسْجُوْنِيْنَ۔ اگر تو نے میرے سوا کسی کو معبود بنایا تو میں تجھ کو قیدیوں میں سے کر دوں گا۔ جیسا کہ عام اہل باطل کا طریق ہے) میں نے پوشیدہ طور پر نصاریٰ سے یہ کہلا بھیجا کہ جب کوئی قافلہ شام کو جائے تو مجھ کو اطلاع کرنا چنانچہ انہوں نے مجھ کو ایک موقع پر اطلاع دی کہ نصاریٰ کے تاجروں کا ایک قافلہ شام واپس جانے والا ہے۔ میں نے موقعہ پاکر بیڑماں اپنے پیر سے نکال پھینکیں اور گھر سے نکل کر ان کے ساتھ ہولیا۔

شام پہنچ کر دریافت کیا کہ عیسائیوں کا سب سے بڑا عالم کون ہے۔ لوگوں نے ایک پادری کا نام بتلایا میں اس کے پاس پہنچا اور اس سے اپنا تمام واقعہ بیان کیا اور یہ کہا میں آپ کی خدمت میں رہ کر آپ کا دین سیکھنا چاہتا ہوں مجھ کو آپ کا دین مرغوب اور پسند ہے آپ اجازت دیں تو آپ کی خدمت میں رہ پڑوں اور دین سیکھوں اور آپ کے ساتھ نمازیں پڑھا کروں اس نے کہا بہتر ہے لیکن چند روز کے بعد تجربہ ہوا کہ وہ اچھا آدمی نہ تھا بڑا ہی حریص اور طامع تھا دوسروں کو صدقات اور خیرات کا حکم دیتا اور جب لوگ روپیہ دے کر آتے تو جمع کر کے رکھ لیتا اور فقراء اور مساکین کو نہ دیتا اسی طرح اس نے اشرفیوں کے سات مٹکے جمع کر لیے جب وہ مر گیا اور لوگ حسن عقیدت کے ساتھ اسکی تجہیز و تکفین کے لیے جمع ہوئے میں نے لوگوں سے اس کا حال بیان کیا اور وہ سات مٹکے دکھلائے

لوگوں نے یہ دیکھ کر کہا خدا کی قسم ہم ایسے شخص کو ہرگز دفن نہ کریں گے۔ بالآخر اس پادری کو سولی پر لٹکا کر سنگسار کر دیا اور اس کی جگہ کسی اور عالم کو بٹھلایا۔

سلمانؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس سے زائد کسی کو عالم اور اس سے بڑھ کر کسی کو عابد، زاہد دنیا سے بے تعلق اور آخرت کا شائق اور طلبگار نمازی اور عبادت گذار کسی کو نہیں دیکھا اور جس قدر مجھ کو اس عالم سے محبت ہوئی۔ اس سے پیشتر کبھی کسی سے اس قدر محبت نہیں ہوئی۔ میں برابر اس عالم کی خدمت میں رہا جب ان کا اخیر وقت آگیا تو میں نے عرض کیا کہ آپ مجھ کو وصیت کیجیے اور بتلا دیجیے کہ آپ کے بعد کس کی خدمت میں جا کر رہوں کہا موصل میں ایک عالم ہے تم اس کے پاس چلے جانا۔ چنانچہ میں ان کے پاس گیا اور ان کے بعد ان کی وصیت کے مطابق نصیبین میں ایک عالم کے پاس جا کر رہا اور ان کی وفات کے بعد ان کی وصیت کے مطابق شہر عموریہ میں ایک عالم کے پاس رہا جب ان کا بھی انتقال ہونے لگا تو میں نے کہا کہ میں فلاں فلاں عالم کے پاس رہا اب آپ بتلائیں کہ میں کہاں جاؤں اس عالم نے کہا کہ میری نظر میں اس وقت کوئی ایسا عالم نہیں جو کہ صحیح راستہ پر ہو اور میں تم کو اس کا پتہ بتاؤں۔ البتہ ایک نبی کے ظہور کا زمانہ قریب آگیا ہے کہ جو دینِ ابراہیمی پر ہوگا۔ عرب کی سرزمین میں اس کا ظہور ہوگا۔ ایک نخلستانی زمین کی طرف ہجرت کرے گا۔ اگر تم سے وہاں پہنچنا ممکن ہو تو ضرور پہنچنا۔ ان کی علامت یہ ہوگی کہ وہ صدقہ کا مال نہ کھائیں گے۔ ہدیہ قبول کریں گے۔ دونوں شانوں کے قریب مہرِ نبوت ہوگی جب تم ان کو دیکھو گے تو پہچان لوگے۔ اس اثناء میں میرے پاس کچھ گائیں اور بکریاں بھی جمع ہو گئیں تھیں اتفاق سے ایک قافلہ عرب کا جانے والا مجھ کو مل گیا۔ میں نے ان سے کہا کہ تم لوگ مجھ کو ساتھ لے چلو یہ گائیں اور بکریاں سب کی سب تم کو دے دوں گا۔ ان لوگوں نے اس کو قبول کیا اور مجھ کو ساتھ لے لیا۔ جب وادی قریٰ میں پہنچے تو میرے ساتھ یہ بدسلوکی کی کہ غلام بنا کر ایک

یہودی کے ہاتھ فروخت کیا جب اس کے ساتھ آیا تو کھجور کے درخت دیکھ کر خیال ہوا کہ شاید یہی وہ سرزمین ہو لیکن ابھی پورا اطمینان نہیں ہوا تھا کہ بنی قریظہ میں ایک یہودی اس کے پاس آیا اور مجھ کو اس سے خرید کر مدینہ لے آیا۔

حتی قدمت المدینہ فواللہ ماھو الا ان رایتہا فعرفتہا بصفۃ صاحبی وایقنت انہا ھی البلدۃ التی وصفت لی

جب میں مدینہ پہنچا تو خدا کی قسم مدینہ کو دیکھتے ہی پہچان لیا اور یقین کیا کہ یہی شہر ہے کہ جو مجھ کو بتلایا گیا ہے۔

صحیح بخاری میں خود حضرت سلمان سے مروی ہے کہ میں اس طرح دس مرتبہ سے زیادہ فروخت ہوا ہوں (لوگوں نے سلمانؓ کو بار بار بے رغبتی کے ساتھ دراہم معدودہ میں خریدا لیکن اس کی اصلی قیمت کو کسی نے نہ پہچانا) میں مدینہ میں اس یہودی کے پاس رہا اور بنی قریظہ میں اس کے درختوں کا کام کرتا رہا۔ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کو مکہ میں مبعوث فرمایا مگر مجھ کو غلامی اور خدمت کی وجہ سے مطلق علم نہ ہوا جب آپ ہجرت فرما کر مدینہ تشریف لائے اور قباء میں بنی عمرو بن عوف کے یہاں آپ نے قیام فرمایا۔ میں اس وقت ایک کھجور کے درخت پر چڑھا ہوا کام کر رہا تھا اور میرا آقا درخت کے نیچے بیٹھا تھا کہ ایک یہودی آیا جو میرے آقا کا چچا زاد بھائی تھا اور یہ کہنے لگا۔ خدا بنی قیلہ یعنی انصار کو ہلاک کرے کہ قباء میں ایک شخص کے ارد گرد جمع ہیں جو مکہ سے آیا ہے اور یہ کہتے ہیں کہ یہ شخص نبی اور پیغمبر ہے۔ سلمان فرماتے ہیں۔

فواللہ ان ھو الا اخذتنی العرواء حتی ظننت انی سا سقط علی صاحبی

خدا کی قسم یہ سنا تھا کہ مجھ کو لرزہ اور کپکپی نے پکڑا اور مجھ کو یہ غالب گمان ہو گیا کہ میں اپنے آقا پر اب گرا۔

(بشیر و نذیر کی آمد کی بشارت نے سلمان کو ایسا بیخود اور وارفتہ بنا دیا کہ اگر لَوۡ لَاۤ اَنۡ رَّبَطۡنَا عَلٰی قُلُوۡبِهَا[1] کا مضمون نہ ہوتا تو درخت سے گر ہی پڑتے۔ وہ دونوں یہودی ان کی اس حالت

[1] اسی کیفیت کو حضرات صوفیہ کی اصطلاح میں وجد کہتے ہیں اور یہ آیت بظاہر اسی کا منشاء ہے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

اور کیفیت کو دیکھ کر سخت متعجب تھے اور سلمانؓ کی زبان حال یہ شعر پڑھ رہی تھی۔

خَلِیلَیَّ لَا وَاللّٰہِ مَا اَنَا مِنْکُمَا اِذَا عَلَمٌ مِنْ اٰلِ لَیْلٰی بَدَا لِیَا

اے میرے دوستو خدا کی قسم میں اب تم سے نہیں رہا جبکہ مجھ کو دیار لیلیٰ کا کوئی پہاڑ نظر آگیا

مدتے بود کہ مشتاق لقایت بودم لاجرم روئے ترا دیدم و از جا رفتم

بہرحال دل کو تھا کر درخت سے اترا اور اس آنے والے یہودی سے پوچھنے لگا بتاؤ تو سہی تم کیا بیان کرتے تھے وہ خبر ذرا مجھ کو بھی تو سناؤ یہ دیکھ کر میرے آقا کو غصہ آگیا اور زور سے ایک طمانچہ میرے رسید کیا اور کہا تجھ کو اس سے کیا مطلب تو اپنا کام کر۔

جب شام ہوئی اور کام سے فراغت ہوئی تو جو کچھ میرے پاس جمع تھا وہ ساتھ لیا اور آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ اس وقت قبا میں تشریف فرما تھے میں نے یہ عرض کیا کہ مجھ کو معلوم ہوا کہ آپ کے اور آپ کے رفقاء کے پاس کچھ نہیں ہے آپ سب حضرات صاحبِ حاجت ہیں اس لیے میں آپ کے لیے اور آپ رفقاء کے لیے صدقہ پیش کرنا چاہتا ہوں۔

آپ نے اپنی ذات مطہر کے لیے صدقہ قبول کرنے سے انکار کر دیا اور یہ فرمایا کہ میں صدقہ نہیں کھاتا اور صحابہ کو اجازت دی کہ تم لے لو۔

سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے اپنے دل میں کہا خدا کی قسم یہ ان تین علامتوں میں سے ایک ہے میں واپس ہو گیا اور پھر کچھ جمع کرنا شروع کر دیا جب آپ مدینہ تشریف لاتے تو میں پھر حاضر خدمت ہوا اور عرض کیا کہ میرا دل چاہتا ہے کہ آپ کی خدمت میں کچھ پیش کروں۔ صدقہ تو آپ قبول نہیں فرماتے۔ یہ ہدیہ لے کر حاضر ہوا ہوں آپ نے قبول فرمایا اور خود بھی اس میں سے کھایا اور صحابہؓ کو بھی کھلایا۔ میں نے اپنے دل میں کہا یہ دوسری علامت ہے۔

میں واپس آگیا اور دو چار روز کے بعد پھر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔

آپ اس وقت ایک جنازے کے ہمراہ بقیع میں تشریف لائے تھے اور صحابہ کرام کی ایک جماعت آپ کے ہمراہ تھی۔ آپ درمیان میں تشریف فرما تھے۔ میں نے سلام کیا اور سامنے سے اٹھ کر پیچھے آ بیٹھا تاکہ مہر نبوت دیکھوں۔ آپ سمجھ گئے اور پشت مبارک سے چادر اٹھا دیا۔ میں نے دیکھتے ہی پہچان لیا اور اٹھ کر مہر نبوت کو بوسہ دیا اور رو پڑا آپ نے ارشاد فرمایا سامنے آؤ میں سامنے آیا اور جس طرح تجھ سے اے ابن عباس میں نے اپنا یہ واقعہ بیان کیا۔ اسی طرح میں نے یہ تمام واقعہ تفصیل کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آپ کے صحابہ کی مجلس میں بیان کیا اور اسی وقت مشرف باسلام ہوا۔ آپ بہت مسرور ہوئے۔ اس کے بعد اپنے آقا کی خدمت میں مشغول ہوگیا اسی وجہ سے میں غزوہ بدر اور احد میں شریک نہ ہو سکا۔ آپ نے ارشاد فرمایا اے سلمان اپنے آقا سے کتابت[1] کرلو۔ سلمان نے اپنے آقا سے کہا۔ آقا نے یہ جواب دیا دیا کہ اگر تم چالیس اوقیہ سونا ادا کرو اور تین سو درخت کھجور کے لگا دو جب وہ بار آور ہوجائیں تو تم آزاد ہو۔ سلیمان نے آپ کے ارشاد سے قبول کیا اور آپ نے لوگوں کو ترغیب دی کہ سلمان کی کھجور کے پودوں سے امداد کریں۔ چنانچہ کسی نے تیس پودوں سے اور کسی نے بیس پودوں سے اور کسی نے پندرہ سے اور کسی نے دس پودوں سے امداد کی۔ جب پودے جمع ہوگئے تو مجھ سے فرمایا اے سلمان ان کے لیے گڑھے تیار کرو۔ جب گڑھے تیار ہوگئے تو خود دست مبارک سے ان تمام پودوں کو لگایا اور اور برکت کی دعا فرمائی۔ ایک سال گذرنے نہ پایا کہ سب کو پھل آگیا اور کوئی پودا ایسا نہ رہا کہ جو خشک ہوگیا ہو۔ سب کے سب سرسبز اور شاداب ہوگئے اور سب کو پھل آگیا۔ درختوں کا قرض تو ادا ہوگیا صرف دراہم باقی رہ گئے۔ ایک روز ایک شخص آپ کے پاس ایک بیضہ کی مقدار سونا لے کر آیا آپ نے فرمایا وہ مسکین مکاتب

۱۔ کتابت اسکو کہتے ہیں کہ غلام اپنے آقا سے یہ مقرر کرلے کہ اگر اس قدر معاوضہ کا تمکو ادا کر دوں تو آزاد ہو جاؤں ۱۲

یعنی سلمان فارسی کہاں ہے اس کو بلاؤ۔ میں حاضر ہوا تو آپ نے وہ بیضہ کی مقدار سونا عطا فرمایا اور یہ ارشاد فرمایا کہ اس کو لے جاؤ اللہ تمہارا قرضہ ادا فرمائے گا۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ یہ سونا بہت تھوڑا ہے۔ اس سے میرا قرض کہاں ادا ہوگا۔ آپ نے فرمایا جاؤ اللہ اسی سے تمہارا قرضہ ادا کردے گا۔ چنانچہ میں نے اس کو تولا تو پورا چالیس اوقیہ تھا میرا کُل قرض ادا ہوگیا اور غلامی سے آزاد ہُوا اور آپ کے ساتھ غزوۂ خندق میں شریک ہوا۔ اس کے بعد تمام غزوات میں آپ کے ہم کاب رہا (۱) سیرۃ ابن ہشام ج۱ ص۱۴۳

## تعمیر مسجد نبوی

اول جس جگہ آپ کی ناقہ آکر بیٹھی تھی وہ جگہ یتیموں کا مِربد تھا یعنی کھجور خشک کرنے کی جگہ تھی۔ آپ نے اس جگہ کی بابت دریافت کیا کہ یہ جگہ کس کی ملکیت ہے معلوم ہُوا کہ یہ خرمن سہل اور سہیل کی ہے۔ آپ نے ان دونوں یتیموں کو بلایا تاکہ ان سے یہ قطعہ خرید کر مسجد بنائیں اور ان کے چچا سے جن کی زیر تربیت یہ دونوں یتیم تھے خرید و فروخت کی گفتگو فرمائی۔ ان دونوں نے کہا ہم اس خرمن کو بلا کسی معاوضہ کے آپ کی نذر کرتے ہیں۔ ہم اللہ کے سوا کسی سے اس کی قیمت کے خواستگار نہیں مگر آپ نے قبول نہیں فرمایا اور قیمت دے کر خرید فرمایا۔

زہریؒ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ اس خرمن کی قیمت دے دیں۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ ابوبکرؓ نے دس دینار اس کی قیمت میں ادا کیے۔ فتح الباری ج۷ ص۱۹۲

بعد ازاں اس زمین پر جو کھجور کے درخت تھے آپ نے ان کے کٹوانے اور قبور مشرکین کے ہموار کر دینے کا حکم دیا اور اس کے بعد کچی اینٹیں بنانے کا حکم دیا اور خود بنفس نفیس اس کے بنانے میں مصروف ہوگئے اور انصار و مہاجرین بھی آپ کے شریک تھے۔

(۱) طبقات ابن سعد۔ ج: ۴، ص: ۵۴

صحابہ کے ساتھ آپ خود بھی اینٹیں اٹھا اٹھا کر لاتے اور یہ پڑھتے جاتے۔

هٰذَا الْحِمَالُ لَا حِمَالُ خَيْبَرْ  هٰذَا اَبَرُّ رَبَّنَا وَاَطْهَرْ

یہ خیبر کی کھجوروں کا بوجھ نہیں اے پروردگار یہی بوجھ سب سے عمدہ اور بہتر ہے اور کبھی یہ پڑھتے

اَللّٰهُمَّ اِنَّ الْاَجْرَ اَجْرُ الْاٰخِرَهْ  فَارْحَمِ الْاَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرَهْ

اے اللہ بلاشبہ حقیقت میں اجر تو آخرت کا اجر ہے پس تو انصار اور مہاجرین پر رحم فرما۔ جو صرف آخرت کے اجر کے طلب گار ہیں۔ اور ایک روایت میں اس طرح ہے۔

اللّٰهم لا خير الا خير الاخره  فانصر الانصار والمهاجره

اے اللہ آخرت کی بھلائی اور خیر کے سوا کوئی خیر اور بھلائی نہیں پس تو انصار اور مہاجرین کی مدد فرما جو صرف آخرت کی بھلائی اور خیر کے خواہاں ہیں (۱)

اور صحابہ کرام کی زبانوں پر یہ تھا۔

لئن قعدنا والنبی یعمل  لذاک منا العمل المضلّل

اگر ہم بیٹھ جائیں اور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کام کریں تو ہمارا یہ عمل یعنی بیٹھ جانا بہت ہی بڑا کام ہوگا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ یہ شعر پڑھتے جاتے تھے۔

لا یستوی من یعمر المساجدا  یدأب فیها قائما وقاعدا

جو شخص اٹھتے بیٹھتے تعمیر مسجد میں سرگرداں ہے۔

ومن یری عن التراب حائدا

اور وہ شخص جو کپڑوں سے مٹی اور غبار کو بچاتا ہے دونوں برابر نہیں (۲)

اینٹیں اٹھا اٹھا کر لانے والوں میں عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ بھی تھے عثمان بن مظعون فطری طور پر نظیف الطبع واقع ہوئے تھے مزاج میں صفائی اور ستھرائی بہت تھی۔ جب اینٹ اٹھاتے تو کپڑوں سے دور رکھتے اور جہاں کپڑے پر ذرا بھی

(۱) ایضاً، فتح الباری ج: ۷، ص: ۱۹۳ (۲) فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۱۹۳

غبار پڑ جاتا تو اس کو جھاڑتے (رواہ البیہقی عن الحسن)

حضرت علی کرم اللہ وجہہ "ومن یری عن التراب حائداً" بطور مزاح عثمان بن مظعونؓ کے سنانے کے لیے پڑھتے تھے (۱) عجب نہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اس مزاح میں اس طرف بھی اشارہ فرماتے ہوں کہ ایسی حالت میں بہ نسبت صفائی اور ستھرائی کے گرد اور غبار ہی بہتر ہے جیسا کہ حدیث میں ہے الحاج الشعث التفل حاجی تو وہی ہے جو گرد آلود اور میلا کچیلا ہو مسند احمد میں طلق بن علی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو گارا گھولنے کا حکم دیا۔ میں پھاوڑا لے کر گارا گھولنے کیلئے کھڑا ہو گیا۔ صحیح ابن حبان میں ہے کہ میں عرض کیا یا رسول اللہ میں بھی اینٹیں اٹھا کر لاؤں۔

آپؐ نے فرمایا نہیں تم گارا گھولو۔ تم اس کام سے خوب واقف ہو (۲)

یہ مسجد اپنی سادگی میں بے مثل تھی کچی اینٹوں کی دیواریں تھیں کھجور کے تنوں کے ستون تھے۔ اور کھجور ہی کی شاخوں اور پتوں کی چھت تھی جب بارش ہوتی تو پانی اندر آتا اس کے بعد میں چھت کو گارے سے لیپ دیا گیا۔ سو گز لمبی اور تقریباً سو ہی گز عریض تھی اور تقریباً تین ہاتھ گہری بنیادیں تھیں دیواروں کی بلندی اقدم آدم سے زائد تھی۔ دیوار قبلہ بیت المقدس کی جانب رکھی گئی اور مسجد کے تین دروازے رکھے گئے ایک دروازہ

---

(۱) زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۳۶۸ (۲) ایضاً۔ ج: ۱، ص: ۳۶۶ (۳) چنانچہ حسن بصری سے مرسلاً مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔ ابنوہ عریشا کعریش موسیٰ ایسا چھپر بنا دو جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام کا چھپر تھا۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے حسن بصری سے پوچھا کہ موسیٰ علیہ السلام کا چھپر کیسا تھا تو فرمایا کہ جب ہاتھ اٹھاتے تھے تو چھپر کو لگتا تھا ایک دوسری روایت میں ہے کہ انصار نے کچھ مال جمع کیا اور آپ سے عرض کیا کہ اس مسجد کو مزین کر دیا جائے تو آپ نے یہ ارشاد فرمایا۔ مابی رغبۃ عن اخی موسیٰ عریش کعریش موسیٰ میں اپنے بھائی موسیٰ کے طریق سے اعراض نہیں کرنا چاہتا۔ بس یہ ایک چھپر ہے۔ موسیٰ کے چھپر کی طرح (البدایۃ والنہایۃ ص ۲۱۵ ج ۳)

اس طرف رکھا گیا جس جانب اب قبلہ کی دیوار ہے اور دوسرا دروازہ مغرب کی جانب میں جسے اب باب الرحمۃ کہتے ہیں اور تیسرا دروازہ وہ کہ جس سے آپ آتے جاتے تھے جسے اب باب جبرئیل کہتے ہیں اور جب سولہ یا سترہ ماہ کے بعد بیت المقدس کا قبلہ ہونا منسوخ ہو کر خانہ کعبہ کی طرف نماز پڑھنے کا حکم نازل ہوا تو وہ دروازہ جو مسجد کے عقب میں تھا بند کر دیا گیا اور اس کے مقابل دوسرا دروازہ قائم کر دیا گیا۔ علماء سیر کا اس میں اختلاف ہے کہ مسجد کا طول و عرض کتنا تھا۔ بعض کہتے ہیں کہ سو گز لمبی اور سو گز چوڑی تھی خارجہ بن زید فقیہ مدینہ یہ فرماتے ہیں کہ سترہ گز لمبی اور ساٹھ گز چوڑی تھی۔ محمد بن یحییٰ امام مالک کے تلمیذ یہ فرماتے ہیں کہ شرقاً و غرباً تریسٹھ گز تھے اور شمالاً و جنوباً چوّن گز اور دو ثلث گز تھے۔ تحقیق یہ کہ مسجد نبوی کی دو مرتبہ تعمیر ہوئی اول جب آپ ہجرت فرما کر ابوایوب انصاری کے مکان میں فروکش ہوئے۔ دوسرے ۷ھ ہجری فتح خیبر کے بعد بوسیدہ ہو جانے کی وجہ سے آپ نے از سر نو تعمیر کرائی۔ جیسا کہ متعدد احادیث اور مختلف روایات سے ثابت ہے۔ پہلی مرتبہ کی تعمیر میں مسجد کا طول عرض سو گز سے کم تھا اور دوسری مرتبہ کی تعمیر میں سو گز سے کچھ زائد ہی تھا۔ چنانچہ ابن جریج جعفر بن عمرو سے راوی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد کو دو مرتبہ بنایا اول جبکہ آپ ہجرت فرما کر مدینہ تشریف لائے اس وقت مسجد کا طول و عرض سو گز سے کم تھا۔ دوسرے فتح خیبر کے بعد ۷ھ ہجری میں مسجد کو از سر نو بنایا اور زمین لے کر مسجد میں اور زیادہ کی چنانچہ معجم طبرانی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مسجد کی توسیع کا ارادہ فرمایا تو مسجد کے متصل ایک انصاری کی زمین تھی۔ آپؐ نے اُن انصاری سے یہ فرمایا کہ یہ زمین جنت کے ایک محل کے معاوضہ میں ہمارے ہاتھ فروخت کر دو لیکن وہ اپنی عسرت و غربت اور کثیر العیالی کی وجہ سے مفت نہ دے سکے اس لیے حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ نے اس قطعۂ زمین کو بمعاوضہ دس ہزار درہم ان انصاری سے

خرید کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول جو قطعہ زمین آپ اس انصاری سے جنت کے محل کے معاوضہ میں خرید فرمانا چاہتے تھے وہ اس ناچیز سے خرید فرمالیں۔ آپ نے وہ قطعہ بمعاوضہ جنت حضرت عثمان سے خرید کر مسجد میں شامل فرمایا اور اوّل اینٹ اپنے دستِ مبارک سے رکھی اور پھر آپ کے حکم سے ابوبکر نے اور پھر عمر اور پھر عثمان اور پھر علی رضی اللہ عنہم نے رکھی۔ یہ حدیث اگرچہ ضعیف الاسناد ہے مگر مسند احمد اور جامع ترمذی کی ایک حسن الاسناد روایت اس کی مؤید ہے وہ یہ کہ جب باغیوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے گھر کا محاصرہ کر لیا تو یہ فرمایا کہ تم کو معلوم نہیں کہ جب مسجد نبوی تنگ ہوگئی تو آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ تم میں کوئی ایسا نہیں کہ جو زمین کے فلاں ٹکڑے کو خرید کر بمعاوضہ جنت مسجد میں شامل کر دے اور تم کو خوب معلوم ہے کہ وہ ٹکڑا میں نے ہی خرید کر مسجد میں شامل کیا اور اب تم مجھ کو اسی مسجد میں دو رکعت نماز پڑھنے سے بھی روکتے ہو۔

یہ روایت جامع ترمذی میں ثمامہ بن حزن قیشری سے مروی ہے۔ امام ترمذی نے اس روایت کی تحسین کی ہے اور یہی روایت مسند احمد اور سنن دارقطنی میں احنف بن قیس سے مروی ہے۔ نیز ابوہریرہ رضی اللہ عنہ جو ۷ ہجری میں حاضر خدمت اقدس ہوتے ہیں وہ بھی اس تعمیر میں شریک تھے جیسا کہ مسند احمد میں خود ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ صحابہ کرام کے ساتھ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم بھی اینٹیں اٹھا اٹھا کر لا رہے تھے۔ ایک مرتبہ میں سامنے آگیا تو دیکھا کہ آپؐ بہت سی اینٹیں اٹھا کر لا رہے ہیں اور سینۂ مبارک سے ان کو سہارا دیے ہوئے ہیں۔ میں سمجھا کہ آپ بوجھ کی وجہ سے ایسا کیے ہوئے ہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو دے دیجیے۔ آپؐ نے فرمایا۔ خذ غیرھا یا ابا ھریرۃ فانہ لا عیش الا عیش الاٰخرۃ (اے ابوہریرہ دوسری اینٹیں اٹھالو۔ تحقیق نہیں ہے زندگی مگر زندگی

آخرت کی)

اب ظاہر ہے کہ ابوہریرہ کی یہ شرکت بنائے ثانی میں تھی جو فتح خیبر کے بعد ۷ھ میں ہوئی اور جو بنا ۱ھ میں ہوئی اس میں ابوہریرہ کی شرکت کیسے ممکن ہے نیز عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ جو ۵ھ ہجری میں مشرف باسلام ہوئے بنائے مسجد نبوی میں ان کا شریک ہونا دلائل بیہقی میں مذکور ہے اور ظاہر ہے کہ جو شخص ۵ھ ہجری میں مشرف باسلام ہو کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا وہ ۱ھ ہجری کی تعمیر میں کیسے شرکت کرسکتا ہے لامحالہ اُن کی یہ شرکت بنائے ثانی میں سمجھی جائے گی۔ یہ تمام تفصیل وفاء الوفاء اور خلاصۃ الوفاء کے باب چہارم میں مذکور ہے۔

## تعمیر حُجرات برائے ازواجِ مُطہّرات

جب آپؐ مسجد کی تعمیر سے فارغ ہوئے تو ازواج مطہرات کے لیے حجروں کی بنیاد ڈالی اور سرِدست دو حُجرے تیار کرائے ایک حضرت سودہ بنت زمعہ کے لیے اور دوسرا حضرت عائشہؓ کے لیے۔ بقیہ حُجرے بعد میں حسبِ ضرورت تعمیر ہوتے رہے۔

مسجد کے متصل حارثہ بن نعمان انصاری رضی اللہ عنہ کے مکانات تھے جب آپ کو ضرورت پیش آتی تو حضرت حارثہ آپ کو نذر کردیتے۔ اسی طرح یکے بعد دیگرے تمام مکانات آپ کی نذر کردیے۔ اکثر حجرے کھجور کی شاخوں کے اور بعض کچی اینٹوں کے تھے دراز وں پر کمبل اور ٹاٹ کے پردے تھے۔ حجرے کیا تھے۔ زہد اور قناعت کی تصویر اور دنیا کی بے ثباتی کا نقشہ تھے۔ ان حجروں میں اگرچہ اکثر و بیشتر راتوں کو چراغ نہیں جلتے تھے (بخاری شریف صفحہ ۵۶ ج ۱) اور ضرورت بھی نہ تھی۔ جس گھر میں اللہ کا داعی بشیر و نذیر اور سراج منیر رہتا ہو وہاں کسی شمع اور چراغ کی کیا حاجت کسی نے خوب کہا ہے؛

يَا بَدِيعَ الدَّلِّ وَالغَنَجِ     لَكَ سُلْطَانٌ عَلَى المُهَجِ

اے عجیب و غریب ناز و ادا والے     تیری سلطنت تو دلوں پر ہے

اِنَّ بَیْتاً اَنْتَ سَاکِنُہٗ غَیْرُ مُحْتَاجٍ اِلَی السُّرُجِ

جس گھر میں تو رہتا ہو وہ کسی چراغ کا محتاج نہیں

وَجْہُکَ الْمَاْمُوْلُ حُجَّتُنَا یَوْمَ یَأْتِی النَّاسُ بِالْحُجَجِ

تیرا مبارک چہرہ ہمارے لیے کافی حجت ہے جس دن لوگ اپنی اپنی حجتیں پیش کریں گے

حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میں ذرا بڑا ہو گیا تو کھڑے ہو کر حجرے کی چھت کو ہاتھ لگا لیا کرتا تھا۔ یہ حجرے سمت مشرق اور شام میں واقع تھے غربی جانب میں کوئی حجرہ نہ تھا (خلاصہ الوفا ص ۱۲۷)

## ازواجِ مطہرات کی وفات کے بعد

ولید بن عبدالملک کے حکم سے یہ تمام حجرے مسجد نبوی میں شامل کر لیے گئے جس وقت ولید کا یہ حکم مدینہ پہنچا ہے تو تمام اہل مدینہ صدمہ سے چیخ اٹھے

ابو امامہ سہل بن حنیف فرمایا کرتے تھے کاش وہ حجرے اسی طرح چھوڑ دئیے جاتے تاکہ لوگ دیکھتے کہ جس نبی کے ہاتھ پر من جانب اللہ دنیا کے تمام خزائن کی کنجیاں رکھ دی گئیں تھیں وہ نبی کیسے حجروں اور کیسے چھپروں میں زندگی بسر کرتا تھا۔ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وازواجہ وذریاتہ واصحابہ وبارک وسلم زرقانی ص ۳۷ ج ۱۔

اسی اثناء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زید بن حارثہ اور ابو رافع کو مکہ مکرمہ روانہ کیا تاکہ حضرت فاطمہ الزہراء[۱] اور حضرت ام کلثوم اور ام المومنین سودہ رضی اللہ عنہا کو لے آئیں۔

---

[۱] حضرت سودہ اور حضرت ام کلثوم تو زید بن حارثہ اور ابو رافع کے ساتھ مدینہ آئیں اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا اپنے شوہر حضرت عثمان کے ہمراہ پہلے ہی مدینہ آ چکی تھیں۔ حضرت زینب اپنے شوہر العاص بن ربیع کے ساتھ مکہ میں ہی رہیں ابو العاص ہنوز مشرف باسلام نہیں ہوئے تھے۔ جنگ بدر میں جب اسیر ہو کر آئے تو آپ نے ان کو اس شرط پر چھوڑا کہ میری بیٹی زینب کو تم بھیج دو چنانچہ ابو العاص مکہ آئے اور حضرت زینب کو آپ کے پاس پہنچا دیا ۱۲ زرقانی ص ۳۷ ج ۱۔

اور انہی کی ہمراہ ابوبکر صدیقؓ نے عبداللہ بن ابی بکر کو روانہ کیا تاکہ حضرت عائشہ اور اسماء اور ام رومان اور عبدالرحمن بن ابی بکر کو لے آئیں۔

جب زید بن حارثہ سب کو لے لیکر مدینہ پہنچے تو اس وقت آپ ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے مکان سے تعمیر کردہ حجروں میں منتقل ہو گئے (رواہ الطبرانی عن عائشہؓ زرقانی ص ۳۷۰ ج ۱)

## زیادات خلفاء راشدین در مسجد خاتم مساجد الانبیاء والمرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانہ خلافت میں مسجد نبوی میں کوئی اضافہ نہیں کیا صرف جو ستون بوسیدہ ہونے کی وجہ سے گر پڑے تھے ان کی جگہ اسی طرح کھجور کے ستون نصب فرما دیئے۔

حضرت عمر نے ۱۷ھ میں قبلہ اور غربی جانب میں مسجد نبوی کو بڑھایا اور شرقی جانب میں چونکہ ازواج مطہرات کے حجرے واقع تھے اس لیے اس جانب میں کوئی اضافہ نہ فرمایا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صرف مسجد کی توسیع فرمائی مگر اس کی اصلی شان اور ہیئت میں کوئی تغیر و تبدل نہیں فرمایا یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح کچی اینٹوں سے مسجد کی تعمیر کرائی اور کھجور کے ستون اور کھجور کی شاخوں اور پتوں کی چھت ڈالی اور

---

علہ یہ ایک حدیث کی طرف اشارہ ہے صحیح مسلم اور نسائی میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں خاتم الانبیاء ہوں اور میری مسجد خاتم المساجد ہے یہ لفظ نسائی کے ہیں مسلم کے الفاظ یہ ہیں میں آخر الانبیاء ہوں اور میری مسجد آخر المساجد ہے مسند بزار وغیرہ میں یہ الفاظ ہیں۔ انا خاتم الانبیاء ومسجدی خاتم الانبیاء یعنی میں خاتم الانبیاء ہوں اور میری مسجد ان مساجد کی خاتم ہے کہ جن مسجدوں کو حضرات انبیاء نے تعمیر فرمایا پس جس طرح آپ کے بعد کوئی اور نبی اور پیغمبر حادث نہ ہوگا اسی طرح آپکی مسجد کے بعد کوئی پیغمبر مسجد نہ بنائے گا یہ مطلب نہیں کہ آپ کی مسجد کے بعد دنیا میں کوئی مسجد نہ بنے گی ۱۲۔

اس کی اصلی سادگی کو برقرار رکھا۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے اپنے عہد خلافت میں مسجد کی توسیع بھی فرمائی اور بجائے کچی اینٹوں منقش پتھروں اور قلعی چونہ سے اس کی تعمیر کرائی اور ستون بھی پتھر ہی کے لگائے اور ساگوان کی لکڑی کی چھت ڈالی۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے جب اس شان سے مسجد نبوی کی تعمیر کا ارادہ فرمایا تو حضرات صحابہ پر یہ شاق گذرا کہ مسجد نبوی کی سادگی اور ہیئت میں کوئی تغیر و تبدل کیا جائے حضرت عثمان نے جب صحابہ کا بار بار انکار اور ناگواری کراہت کا اظہار دیکھا تو ایک خطبہ میں یہ فرمایا۔

انکم اکثرتم وانی سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم من بنی للہ مسجدا یبتغی بہ وجہ اللہ لہ مثلہ فی الجنۃ۔ (۱)

تم لوگوں نے اس بارے میں بہت چہ میگوئیاں کی ہیں اور تحقیق میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ محض اللہ کی خوشنودی کے لیے کوئی مسجد بنائے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے اسی کے مثل جنت میں ایک محل بنا دیتا ہے۔

ماہ ربیع الاوّل ۲۹ھ میں تعمیر شروع ہوئی اور محرم الحرام ۳۰ھ کو تعمیر ختم ہوئی۔ اس حساب سے زمانہ تعمیر کل دس ماہ ہوتے ہیں (۲)

امام مالکؒ سے منقول ہے کہ جب حضرت عثمان نے مسجد نبوی کی تعمیر شروع کرائی تو کعب احبار یہ دعا مانگتے کہ اے اللہ یہ تعمیر پوری نہ ہو لوگوں نے اس کا سبب دریافت کیا تو یہ فرمایا کہ بس یہ تعمیر ختم ہوئی اور آسمان سے فتنہ اترا (۳)

## نمازِ جنازہ کی جگہ

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم ہجرت

(۱) فتح الباری۔ ج: ۱، ص: ۴۵۳ (۲) وفاء الوفاء ج: ۱، ص: ۳۵۶ (۳) فتح الباری ج: ۱: ۹۱

فرما کر مدینہ تشریف لائے تو ہم میں سے جو شخص مرنے کے قریب ہوتا تو ہم آپ کو اطلاع کرتے، آپ تشریف لاتے اور اُس کے لیے استغفار فرماتے۔ مرنے کے بعد دفن تک وہیں تشریف رکھتے۔ اس میں بسا اوقات آپ کو بہت دیر ہو جاتی اس لیے ہم نے یہ التزام کر لیا کہ مرنے بعد آپ کو اطلاع دیا کریں چنانچہ چند روز یہی معمول رہا کہ مرنے کے بعد آپ کو اطلاع دیتے آپ تشریف لاتے اور نماز پڑھتے اور میت کے لیے دعا اور استغفار فرماتے بعض اوقات دفن میں بھی شرکت فرماتے اور بعض اوقات نماز جنازہ سے فارغ ہو کر واپس تشریف لے جاتے۔

بعد ازاں آپ کی سہولت کی غرض سے ہم نے یہ التزام کر لیا کہ جنازہ لیکر خود آپ کے گھر پر حاضر ہو جاتے آپ وہیں اپنے گھر کے قریب جنازہ کی پڑھا دیتے۔ اس وجہ سے اُس جگہ کا نام جہاں آپ جنازہ کی نماز پڑھایا کرتے تھے، موضع الجنائز ہو گیا۔ طبقات ابن سعد ص۱۲ جلد اول قسم ثانی۔ بخاری[1] میں عبداللہ بن عمرؓ کی حدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ صلوٰۃ جنازہ کے لیے مسجد نبوی کے متصل ایک جگہ مخصوص تھی آپ کا مستمر معمول تو یہی تھا کہ آپ مسجد میں جنازہ کی نماز نہیں پڑھتے تھے بعض مرتبہ کسی عارض کی وجہ سے آپ نے صلوٰۃ جنازہ مسجد میں پڑھی ہے (فتح الباری صفحہ ۱۶۱ باب الصلاۃ علی الجنائز بالمصلی والمسجد۔)

اسی وجہ سے امام ابو حنیفہ اور امام مالک کا مذہب یہ ہے کہ مسجد میں نماز جنازہ مکروہ ہے امام شافعیؒ کے نزدیک جائز ہے۔

## مواخات مہاجرین و انصار

مہاجرین جب مکہ سے اللہ کے لیے اپنے اہل و عیال خویش و اقارب گھر اور بار

---

[1] امام بخاری نے اس حدیث کو جامع صحیح کے متعدد ابواب میں لیا ہے مثلاً باب الصلاۃ علی الجنائز بالمصلی والمسجد ص۱۷۷ و باب علامات النبوۃ ص۵۱۳ و کتاب التفسیر ص۶۵۴ کتاب المحاربین باب الرجم بالبلاط ص۱۰۰۱ وغیر ذالک۔

چھوڑ کر مدینہ پہنچے تو آپ نے مہاجرین وانصار کو مواخات (بھائی بندی) کا حکم دیا تاکہ وطن اور اہل وعیال سے مفارقت کی وحشت اور پریشانی انصار کی الفت وموانست سے بدل جائے۔ ضرورت کے وقت ایک دوسرے کا معین اور مددگار اور مصیبت کے وقت ایک دوسرے کا غمگسار ہو، ضعیف اور کمزور کو قوی اور زبردست کی اخوت سے قوت حاصل ہو اور ضعیف۔ قوی کے لیے قوت بازو بنے اعلیٰ شخص ادنیٰ شخص کے فوائد سے اور ادنیٰ اعلیٰ کے منافع سے مستفید اور منتفع ہو اور مہاجرین و انصار کے منتشر دانے ایک رشتۂ مواخات میں منسلک ہو کر شئی واحد بن جائیں تشتت اور تفرق کا نام ونشان باقی نہ رہے۔ سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑ لیں جو تفرق اور اختلاف بنی اسرائیل کی ہلاکت اور بربادی کا سبب بنا یہ امت مرحومہ اس سے بالکلیہ محفوظ رہے اور اجتماع کی وجہ سے اللہ جل جلالہٗ کا ہاتھ اُن کے سر پر ہو اور اگر زمانہ جاہلیت کے تفاخر اور مباہات کا کوئی فاسد مادہ قلب میں باقی ہے تو اس رشتۂ مساوات سے اس کا استحصال اور قلع قمع ہو جائے اور قلب بجائے تفاخر اور تعلّی غرور اور نخوت کے تواضع اور مسکنت مواخات اور مواسات سے معمور ہو جائے۔ خادم اور مخدوم۔ غلام اور مولیٰ محمود اور ایاز سب ایک ہی صف میں آجائیں۔ دنیا کے سارے امتیازات مٹ کر صرف تقویٰ اور پرہیزگاری کا شرف اور بزرگی باقی رہ جائے۔ کما قال تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ (۱) | تحقیق اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ مکرم وہ ہے کہ جو سب سے زیادہ متقی اور پرہیزگار ہو۔ |

انہیں مصالح کی وجہ سے آپ نے ہجرت مدینہ سے قبل مکہ مکرمہ میں فقط مہاجرین

(۱) الحجرات، آیۃ: ۱۳

میں باہمی رشتۂ مواخات قائم فرمایا اور پھر ہجرت کے بعد مہاجرین اور انصار کے مابین مؤاخات فرمائی۔ چنانچہ حافظ ابن عبدالبر فرماتے ہیں۔ مواخات دو مرتبہ ہوئی ایک مرتبہ فقط مہاجرین کے مابین تھی کہ ایک مہاجر دوسرے مہاجر کا بھائی قرار دیا گیا اور یہ مواخات مکہ میں ہوئی اور دوسری مؤاخات ہجرت کے بعد مہاجرین اور انصار کے مابین ہوئی۔

چنانچہ ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرۃ زبیرؓ اور عبداللہ بن مسعود میں مؤاخات فرمائی۔ حالانکہ دونوں حضرات مہاجرین میں سے ہیں۔

اس حدیث کو حاکم اور ابن عبدالبر نے روایت کیا اور اسناد اس کی حسن ہے اور حافظ ضیاء الدین مقدسی نے اس حدیث کو۔ مختارہ۔ میں طبرانی کی معجم کبیر کے حوالے سے نقل کیا ہے۔

حافظ ابن تیمیہ فرماتے ہیں۔ مختارہ کی حدیثیں۔ مستدرک حاکم کی حدیثوں سے بہت زیادہ صحیح اور قوی ہیں۔ مستدرک حاکم میں ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر و عمر میں اور فلاں اور فلاں میں مؤاخات فرمائی میرا بھائی کون ہے آپؐ نے فرمایا میں تیرا بھائی ہوں (۱)

حافظ ابن سید الناس عیون الاثر میں فرماتے ہیں کہ جو مؤاخات ہجرت سے قبل مکہ میں خاص مہاجرین میں ہوئی ان حضرات کے نام حسب ذیل ہیں

| | |
|---|---|
| ۱۔ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ | عمر رضی اللہ عنہ |
| ۲ حمزہ رضی اللہ عنہ | زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ |
| ۳۔ عثمان غنی رضی اللہ عنہ | عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ |

(۱) فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۲۱۰

| | |
|---|---|
| ۴- زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ | عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ |
| ۵- عبیدۃ بن الحارث رضی اللہ عنہ | بلال بن رباح رضی اللہ عنہ |
| ۶ مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ | سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ |
| ۷- ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ | سالم مولی ابی حذیفہ رضی اللہ عنہ |
| ۸- سعید بن زید رضی اللہ عنہ | طلحۃ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ |
| ۹- سیدنا و مولانا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | علی کرم اللہ وجہہ |

## دُوسری مواخات

دوسری مواخات ہجرت کے پانچ ماہ[1] بعد پینتالیس مہاجرین اور پینتالیس انصار کے مابین حضرت انس رضی اللہ عنہ کے مکان میں ہوئی اور ایک ایک مہاجر کو ایک ایک انصاری کا بھائی بنایا گیا۔ فتح الباری صفحہ ۲۱۱ ج ۷ جن میں سے بعض کے نام حسب ذیل ہیں۔

| مہاجرین | انصار |
|---|---|
| ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ | خارجۃ بن زید رضی اللہ عنہ |
| عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ | عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ |
| ابو عبیدۃ بن الجراح رضی اللہ عنہ | سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ |
| عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ | سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ |
| زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ | سلامۃ بن سلامۃ بن وقش رضی اللہ عنہ |
| عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ | اوس بن ثابت رضی اللہ عنہ |
| طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ | کعب بن مالک رضی اللہ عنہ |
| سعید بن زید بن عمرو بن نفیل رضی اللہ عنہ | اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ |

[1] اور بعض کہتے ہیں کہ مواخات مسجد نبوی کی تعمیر کے بعد ہوئی اور بعض کہتے ہیں کہ جس وقت مسجد نبوی تعمیر ہو رہی تھی عیون الاثر صفحہ ۲۰۲ ج ۱

| انصار | مہاجرین |
|---|---|
| ابوایوب خالد بن زید انصاری رضی اللہ عنہ | مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ |
| عَبّاد بن بِشر رضی اللہ عنہ | ابوحذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ |
| حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہما | عمّار بن یاسر رضی اللہ عنہما |
| منذر بن عمرو رضی اللہ عنہ | ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ |
| ابوالدرداء عویمر بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ | سلمان الفارسی رضی اللہ عنہ |
| ابورویحہ عبداللہ بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ | بلال رضی اللہ عنہ |
| عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ | حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ |
| عبادۃ بن صامت رضی اللہ عنہ | ابومرثد رضی اللہ عنہ |
| عاصم بن ثابت رضی اللہ عنہ | عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ |
| ابودجانہ رضی اللہ عنہ | عتبۃ بن غزوان رضی اللہ عنہ |
| سعد بن خیثمہ رضی اللہ عنہ | ابوسلمہ بن عبدالاسد رضی اللہ عنہ |
| ابوالہیثم بن تیہان رضی اللہ عنہ | عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ |
| عمیر بن الحمام رضی اللہ عنہ | عبیدۃ بن الحارث رضی اللہ عنہ |
| سفیان نسر خزرجی رضی اللہ عنہ | طفیل بن الحارث رضی اللہ عنہ یعنی عبیدۃ بن الحارث کے بھائی۔ |
| رافع بن معلٰی رضی اللہ عنہ | صفوان بن بیضاء رضی اللہ عنہ |
| عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ | مقداد رضی اللہ عنہ |
| یزید بن الحارث رضی اللہ عنہ | ذوالشمالین رضی اللہ عنہ |
| طلحہ بن زید رضی اللہ عنہ | ارقم رضی اللہ عنہ |
| معن بن عدی رضی اللہ عنہ | زید بن الخطاب رضی اللہ عنہ |

| مہاجرین | انصار |
|---|---|
| عمرو بن سراقہ رضی اللہ عنہ | سعد بن زید رضی اللہ عنہ |
| عاقل بن بکیر رضی اللہ عنہ | مُبَشّر بن عبد المنذر رضی اللہ عنہ |
| خنیس بن حذافہ رضی اللہ عنہ | منذر بن محمد رضی اللہ عنہ |
| سرۃ بن ابی رُہم رضی اللہ عنہ | عبادہ بن الخشخاش رضی اللہ عنہ |
| مسطح بن اثاثہ رضی اللہ عنہ | زید بن المزین رضی اللہ عنہ |
| عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ | مجذر بن دمار رضی اللہ عنہ |
| عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ | حارث بن صِمّہ رضی اللہ عنہ |
| مہجع مولی عمر رضی اللہ عنہ علہ | سراقہ بن عمرو بن عطیہ رضی اللہ عنہ |

انصار نے جو مؤاخات کا حق ادا کیا اور جس مخلصانہ ایثار کا ثبوت دیا اولین و آخرین میں اس کی نظیر ملنا ناممکن ہے زر اور زمین مال اور جائداد سے جو مہاجرین کے ساتھ سلوک کیا ہے وہ تو کیا ہی کہ زمین اور باغات مہاجرین کو دے ڈالے ان سب سے بڑھ کر یہ کیا کہ جس انصاری کے دو بیویاں تھیں اس نے اپنے مہاجر بھائی سے یہ کہہ دیا کہ جس بیوی کو تم پسند کرو میں اس کو طلاق دے دیتا ہوں۔ طلاق کے بعد آپ اس سے نکاح کرلیں۔

سنن ابی داؤد اور جامع ترمذی میں حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ کوئی انصاری اپنے درہم و دینار کا اپنے مہاجر بھائی سے زیادہ اپنے کو مستحق نہیں سمجھتا تھا۔ زرقانی ص ۳۷۳ ج ۱

چنانچہ مہاجرین نے انصار کے اس بے مثال ہمدردی اور ایثار کو دیکھ کر آپ سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ جس قوم پر ہم آکر اترے ہیں اُن سے بڑھ کر کسی قوم کو ہم نے ہمدرد و غمگسار مخلص اور وفا شعار تنگی اور فراخی ہر حال میں مددگار نہیں دیکھا۔ ہم کو اندیشہ ہے کہ سب اجر انھیں کو مل جائے اور ہم اجر سے بالکل محروم رہ جائیں۔ آپ نے فرمایا نہیں جب تک تم ان کے

علہ عیون الاثر۔ ج: ۱ ص: ۲۰۱

لیے دعا کرتے رہو (اخرجہ ابن سید الناس باسنادہ عن انسؓ) عیون الاثر وقال ابن کثیر ہذا حدیث ثلاثی الاسناد علی شرط الصحیحین ولم یخرجہ احد من اصحاب الکتب الستۃ من ہذا الوجہ (۱) یعنی دعا کا احسان درہم و دینار کے احسان سے کم نہیں بلکہ کچھ زیادہ ہی ہے۔ دراہم معدودہ تو درکنار اگر تمام خزائن عالم کو ترازو کے ایک پلہ میں اور صرف ایک مخلصانہ دعا کو دوسرے پلہ میں رکھ کر تولا جائے تو انشاء اللہ ثم انشاء اللہ یہی دعا کا پلہ بھاری رہے گا اور یہ انشاء اللہ تعلیق اور کی بناء پر نہیں بلکہ تبرکاً اور تادُباً کہتا ہوں۔ امام بخاریؒ نے جامع صحیح کی کتاب التوحید کے باب فی المشیئۃ والارادۃ کے ذیل میں بکثرت ایسی حدیثیں ذکر فرمائی جن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بطور تعلیق نہیں بلکہ بطور تبرک انشاء اللہ کہنا مذکور ہے۔

ام المؤمنین عائشہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہما کے پاس جب کوئی سائل آتا اور دعائیں دیتا جیسا کہ سائلین کا طریق ہے تو ام المؤمنین بھی اس فقیر کو دعائیں دیتیں اور بعد میں کچھ خیرات دیتیں کسی نے کہا اے ام المؤمنین آپ سائل کو صدقہ بھی دیتی ہو اور جس طرح وہ آپ کو دعا دیتا ہے اسی طرح آپ بھی دعا دیتی ہو فرمایا کہ اگر میں اس کو دعا نہ دوں اور فقط صدقہ دوں تو اس کا احسان مجھ پر زیادہ رہے۔ اس لیے دعا صدقہ سے کہیں بہتر ہے اس لیے دعا کی مکافات دعا سے کر دیتی ہوں تاکہ میرا صدقہ خالص رہے کسی احسان کے مقابلہ میں نہ ہو۔ کذا فی المفاتیح شرح المصابیح لہٰذا جو شخص دراہم معدودہ دے کر مخلصانہ دعاؤں کا سودا کر سکتا ہے وہ کبھی نہ چوکے اور موقعہ کو ہاتھ سے نہ دے ؎

جمادے چند دادم جان خریدم بحمد اللہ زہے ارزاں خریدم

یہ رشتہ مؤاخات اس قدر محکم اور مضبوط تھا کہ بمنزلہ قرابت و نسب سمجھا جاتا تھا جب کوئی انصاری مرتا تو مہاجر ہی اس کا وارث ہوتا۔ کما قال تعالیٰ۔

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۳ ص: ۲۲۸

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ ھَاجَرُوۡا وَجٰھَدُوۡا | بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں |
| بِاَمۡوَالِہِمۡ وَ اَنۡفُسِہِمۡ | نے ہجرت کی اور جان و مال سے جہاد کیا اور |
| فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ وَالَّذِیۡنَ | وہ لوگ جنھوں نے مہاجرین کو ٹھکانہ دیا اور |
| اٰوَوۡا وَّ نَصَرُوۡۤا اُولٰٓئِکَ | ان کی مدد کی یہ لوگ باہم ایک دوسرے |
| بَعۡضُہُمۡ اَوۡلِیَآءُ بَعۡضٍ ط (الانفال، ۵) | کے وارث ہوں گے۔ |

چند روز کے بعد میراث کا حکم تو منسوخ ہو گیا اور تمام مومنوں کو بھائی بنا دیا گیا اور یہ آیت نازل فرمائی۔ اِنَّمَا الۡمُؤۡمِنُوۡنَ اِخۡوَۃٌ۔

اب مواخات کا رشتہ فقط مواسات یعنی ہمدردی اور غمخواری نصرت و حمایت کے لیے رہ گیا اور میراث نسبی رشتہ داروں کے لیے خاص کر دی گئی۔ (فتح الباری ج ۷ ص ۲۱۲ زرقانی ج ۱ ص ۳۷۴)

# اذان کی ابتداء

دو نمازیں صبح اور عصر کی تو ابتداء بعثت ہی میں فرض ہو چکی تھیں پھر شب معراج میں پانچ نمازیں فرض ہوئیں لیکن باستثنائے مغرب سب نمازیں دو دو رکعت تھیں ہجرت کے بعد سفر کے لیے تو دو ہی رکعت باقی رہیں اور حضر میں ظہر اور عصر اور عشاء کی نمازیں چار چار رکعت کر دی گئیں (رواہ البخاری عن عائشہ رضی اللہ عنہا)

اب تک یہ معمول رہا کہ جب نماز کا وقت آتا تو خود بخود لوگ جمع ہو جاتے اس لیے آپ کو یہ خیال ہوا کہ نماز کے لیے کوئی علامت ایسی ہونی چاہیے کہ جس سے تمام اہلِ محلہ بیک وقت سہولت کے ساتھ مسجد میں حاضر ہو جایا کریں۔

کسی نے کہا کہ ناقوس[1] بجا دیا جایا کرے کسی نے کہا بوق[2] بجا دیا کریں کہ لوگ اس کی آواز

---

[1] ناقوس ایک لکڑی کا نام ہے جس کو نصاریٰ اپنے گرجاؤں میں جمع ہونے کے لیے بجاتے تھے جسے آج کل گھنٹہ یا سنکھ کہتے ہیں ۱۲۔

[2] بوق کے معنی بگل یہ طریقہ یہود کا تھا کہ اپنے معبد میں جمع ہونے کے لیے بگل بجاتے تھے ۱۲۔

سن کر جمع ہو جایا کریں لیکن آپ نے ناقوس کو نصاریٰ کے ساتھ مشابہت پیدا ہو جانے کی وجہ سے رد فرمایا اور بوق بجانے کو یہود کے ساتھ مشابہت پیدا ہو جانے کی وجہ سے رد فرمایا غرض یہ کہ ان دونوں باتوں کو یہود اور نصاریٰ کی مشابہت کی وجہ سے ناپسند فرمایا کسی نے کہا کہ کسی بلند اور اونچی جگہ پر آگ سلگا دیا کریں کہ لوگ اس کو دیکھ کر جمع ہو جایا کریں آپ نے فرمایا یہ طریقہ مجوسیوں کا ہے مجوس کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے اس کو ناپسند فرمایا

مجلس برخاست ہو گئی اور کوئی بات طے نہ ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تفکر اور خیال کا عبداللہ بن زید بن عبد ربہ پر بہت زیادہ اثر تھا۔

اسی اثنا میں عبداللہ بن زید نے یہ خواب دیکھا کہ ایک سبز پوش شخص ناقوس ہاتھ میں لیے ہوئے میری طرف سے گذر رہا ہے۔ میں نے دریافت کیا اس ناقوس کو فروخت کرو گے اس سبز پوش نے کہا تم اس کو خرید کر کیا کرو گے۔ میں نے کہا اس کو بجا کر نماز کے لیے بلایا کریں گے۔ سبز پوش نے کہا میں تم کو اس سے بہتر اور عمدہ تدبیر نہ بتلادوں میں نے کہا کیوں نہیں۔ ضرور بتلاؤ اس شخص نے کہا اس طرح کہو۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ۔ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ۔ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ۔ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ۔

اور پھر ذرا ہٹ کر اقامت کی تلقین کی کہ جب نماز کے لیے کھڑے ہو تو اس طرح کہو اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے بعد دو مرتبہ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ کا اضافہ کیا جب صبح ہوئی تو میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور یہ خواب بیان کیا۔ سنتے ہی ارشاد فرمایا۔

اِنَّ ھٰذِہٖ لَرُؤْیَا حَقٌّ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ تَعَالٰی — تحقیق یہ خواب بالکل سچا اور حق ہے ان شاء اللہ تعالیٰ۔

اس مقام پر کلمہ انشاء اللہ تعالیٰ تعلیق اور شک کے لیے نہیں بلکہ تبرک اور تادب کے لیے ہے جیسا کہ ہم عنقریب ذکر کر چکے ہیں۔ فتذکرہ)

اور بعد ازاں عبداللہ بن زید کو حکم دیا کہ یہ کلمات بلال کو بتلا دیں کہ وہ اذان دے اس لیے کہ بلالؓ کی آواز تم سے زیادہ بلند ہے۔

بلالؓ نے اذان دی۔ حضرت عمرؓ کے کان میں آواز پہنچی اسی وقت چادر گھسیٹتے ہوئے گھر سے نکلے اور آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ۔

| | |
|---|---|
| وَالذی بعثکَ | قسم ہے اس ذات پاک کی جس نے آپؐ کو |
| بالحق لقد رایت | حق دے کر بھیجا۔ البتہ تحقیق میں نے بھی |
| مثل الذی | ایسا ہی دیکھا جیسا عبداللہ بن زید کو دکھلایا |
| اُری۔ | گیا۔ |

یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فللہ الحمد اس حدیث کو محمد بن اسحٰق نے اس سند سے ذکر کیا ہے۔

قال ابن اسحٰق حدثنی بھذا الحدیث محمد بن ابراھیم التیمی عن محمد بن عبد اللہ بن زید بن عبد ربہ عن ابیہ۔

---

اشیہ گذشتہ سے مسلسل اسی بارے میں عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ نے یہ اشعار کہے ؎

| | |
|---|---|
| اَحْمَدُ اللہَ ذَا الْجَلَالِ وَ ذَا الاکرا | مِ حَمْدًا علی الاذان کثیرًا |
| میں خداوند ذوالجلال کا اذان کی | نعمت پر بہت بہت شکر کرتا ہوں |
| اِذ اَتَانِی بہ البشیر من اللہ | فَاَکْرِمْ بہ لَدَیَّ بشیرًا |

اللہ کی طرف سے میرے پاس ایک بشیر (بشارت دینے والا) آیا اور کیسا اچھا بشارت دینے والا تھا۔

| | |
|---|---|
| فی لَیَالٍ وَالٰی بِھِنَّ ثلاث | کُلَّمَا جَاءَ زادنی توقیرًا |

مسلسل تین رات تک خدا کا بشیر آیا اور برابر میری عزت میں اضافہ کرتا رہا (سنن ابن ماجہ)

اور اسی سند کے ساتھ امام ترمذی اور امام ابو داؤدؒ نے بھی روایت کیا ہے۔

امام ترمذی فرماتے ہیں کہ میں نے امام بخاری سے محمد بن ابراہیم تیمی کی اس حدیث کی بابت دریافت کیا تو فرمایا کہ میرے نزدیک یہ حدیث صحیح ہے۔ سنن کبریٰ للامام البیہقی امام ابن خزیمہ اپنی صحیح میں فرماتے ہیں۔

ھذا حدیث صحیح ثابت من جھۃ النقل۔ یہ حدیث صحیح ہے اور باعتبار نقل اور سند کے ثابت اور مستند ہے۔

محمد بن یحیی ذھلی نے بھی اس حدیث کو صحیح بتلایا ہے امام ترمذی فرماتے ہیں حدیث عبد اللہ بن زید حدیث حسن صحیح (۱)

عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ فرماتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ نے بیان کیا کہ عبد اللہ بن زید نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک شخص دو سبز چادریں اوڑھے ہوئے ہے اوّل دیوار پر چڑھا اور دو دو مرتبہ اذان دی اور پھر اترا اور دو مرتبہ اقامت کہی۔

حافظ علاء الدین ماردینی فرماتے ہیں کہ اس حدیث کے تمام راوی شرط بخاری پر ہیں جوہر نقی برحاشیہ سنن کبریٰ ص ۴۲۰ ج ۱۔ اور معجم طبرانی اوسط میں ہے کہ ابو بکر صدیق نے بھی ایسا ہی خواب دیکھا۔ دیکھو۔ الفتوحات الربانیہ علی الاذکار النوویۃ للشیخ ابن علان المکی ص ۷ جلد دوم۔

# لطائف و معارف

ایمان کے بعد درجہ نماز کا ہے جس کا جماعت کے ساتھ ادا کرنا نہایت ضروری ہے اور ایک وقت اور ایک جگہ میں لوگوں کا اجتماع بدون اعلام اور آگاہ ہونے کے دشوار ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجلس میں اس ذکر کیا کسی نے آگ روشن کرنے کا

(۱) نیل الاوطار۔ ج: ۲، ص: ۱۶

ذکر کیا اور کسی نے بوق بجانے کا ذکر کیا اور کسی نے ناقوس بجانے کا ذکر کیا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آگ روشن کرنے کو مجوس کے ساتھ مشابہت ہونے کی وجہ سے نامنظور کیا اور بوق کو یہود کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے ناقوس کو نصاریٰ کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے رد فرما دیا بلا کسی بات کی تعیین کے مجلس ختم ہوگئی اور لوگ اپنے اپنے گھر واپس ہو گئے۔

(۱)

اس عرصہ میں عبداللہ بن زید عبدربہ کو اذان اور اقامت خواب میں دکھلائی گئی۔ عبداللہ بن زید نے اپنا خواب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہ خواب حق اور صدق ہے یعنی من جانب اللہ ہے القاء نفسانی اور القاء شیطانی سے پاک اور منزہ ہے رؤیاء صالحہ اور الہام سے اگرچہ حکم یقینی نہیں ثابت ہوسکتا لیکن آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق اور تقریر یعنی آپ کے برقرار رکھنے نے اس خواب کو وحی جلی کے حکم میں بنا دیا اور انہی الفاظ کے ساتھ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اذان دینے کا حکم دیا یہاں تک اذان کو شعائر دین میں سے اسلام کا ایک عظیم شعار ٹھہرا دیا گیا اور مذہب کا ایک خاص نشان بن گیا۔

(۲)

پھر یہ کہ کلمات اذان کی ترکیب اور ترتیب بھی نہایت عجیب ہے کہ چند کلمات میں اسلام کے تین بنیادی اصول توحید اور رسالت اور آخرت پر مشتمل ہے۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ میں خداوند ذوالجلال کی عظمت و کبریائی کا بیان ہے اور اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ میں توحید کا اثبات اور شرک کی نفی ہے اور اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ میں اثبات رسالت ہے اور اس بات کا اعلان ہے کہ خدا تعالیٰ کی معرفت اور اس کی عبادت کا طریقہ ہمیں اس نبی برحق کے ذریعہ معلوم ہوا اور اعلان توحید و رسالت کے بعد

لوگوں کو سب سے افضل اور بہتر عبادت (نماز) کی طرف حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃ کہہ کر بلایا جاتا ہے پھر اخیر میں حَیَّ عَلَی الْفَلَاح کہہ کر فلاح دائمی کی طرف دعوت دی جاتی ہے جس سے معاد یعنی آخرت کی طرف اشارہ ہو جاتا ہے کہ اگر بقاء دائم اور ہمیشہ کی بہبودی اور کامیابی چاہتے ہو تو مولائے حقیقی کی اطاعت اور بندگی میں لگے رہو فلاح سے آخرت کی دائمی کامیابی مراد ہے اور اخیر میں پھر کہے دیتے ہیں۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ کہ اللہ ہی سب سے اعلیٰ اور برتر ہے اس کے سوا کوئی معبود اور کوئی لائق اطاعت اور بندگی نہیں دیکھو (۱)

جس کو خدا تعالیٰ نے ذرہ بھی عقل سلیم سے کچھ بہرہ عطا فرمایا ہے وہ کلمات اذان کا ایک سرسری ترجمہ ہی دیکھ کر یہ سمجھ سکتا ہے کہ اذان سراسر دعوت حق ہے اور اللہ تعالیٰ کی طرف بلانے والی آواز ہے اور یہود اور نصاریٰ اور ہنود وغیرہ کا بوق اور ناقوس اور گھنٹہ اور سنکھ سب کھیل اور تماشے ہیں۔ خدا تعالیٰ کی عظمت اور کبریائی اور اس کی الوہیت اور وحدانیت کے اعلان سے بندہ خدا تعالیٰ تک پہونچ سکتا ہے گھنٹوں اور طبلوں کے آوازوں سے کبھی خدا تک نہیں پہنچ سکتا۔

ع ایں رہ کہ تو می روی بترکستان است

(۳)

اذان کی مشروعیت بذریعہ خواب کے بظاہر اس لیے ہوئی کہ اذان آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نبوت ورسالت کے اعلان پر مشتمل ہے اور آپ کی نبوت ورسالت کا ڈنکا

---

(۱) قال القرطبی وغیرہ الاذان علی قلۃ الفاظہ مشتمل علی مسائل العقیدۃ لانہ بدء بالاکبریۃ وھی تتضمن وجود اللہ وکمالہ ثم ثنی بالتوحید ونفی الشریک ثم باثبات الرسالۃ لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم ثم دعا الی الطاعۃ المخصوصۃ عقیب الشہادۃ لانہا لاتعرف الا من جہۃ الرسول ثم دعا الی الفلاح وھو البقاء الدائم وفیہ الاشارۃ الی المعاد ثم اعادہ ما اعاد توکیدا۔ فتح الباری ص ۶۲ ج ۲۔

بجانا اور آپ کے دین کی طرف لوگوں کو دعوت دینا یہ خادموں اور غلاموں کا فریضہ ہے

خوشتر آن باشد کہ سرِ دلبران گفتہ آید در حدیث دیگران

لیلۃ المعراج میں حق تعالیٰ نے بالمشافہ آپ کو نماز کا حکم دیا اور آسمانوں کے عروج و نزول میں آپ کو اذان سنائی گئی۔ آسمان میں فرشتہ نے اذان دی اور آپ نے سنی جیسا کہ خصائص کبریٰ میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے (۱)

اور حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا کہ جبریل امین نے آسمان میں اذان دی اور مجھ کو امامت کے لیے آگے کیا۔ پس میں نے فرشتوں کو نماز پڑھائی۔ (۲) پھیر

پھر ہجرت کے بعد جب نماز کے اجتماع کے لیے اعلام اور اعلان کی ضرورت محسوس ہوئی تو عبداللہ بن زید کو خواب میں اذان اور اقامت دکھائی گئی اور عبداللہ بن زید نے خواب میں جو اذان اور اقامت دیکھی حضورِ پرنور نے سنتے ہی سمجھ لیا کہ یہ وہی اذان اور اقامت ہے جو میں نے شب معراج میں آسمان پر سنی تھی اس لیے آپ نے سنتے ہی فرمایا۔ انہا لرؤیا حق - یہ سچا خواب ہے یعنی میں نے بحالت بیداری جو شب معراج میں سنا ہے۔ اس کے بالکل مطابق اور موافق ہے۔

(۴)

اذان اور اقامت کے بارے میں روایتیں مختلف آئی ہیں ابو محذورہ کی اذان میں ترجیع آئی ہے جس میں اذان کے انیس کلمے ہیں اور اقامت کے سترہ کلمے ہیں امام شافعیؒ نے ابو محذورہ کی اذان کو اختیار فرمایا۔

امام اعظم ابوحنیفہؒ نے عبداللہ بن زید کی حدیث کے مطابق اذان کو اختیار فرمایا۔ اسلئے کہ اذان کی اصل مشروعیت عبداللہ بن زید کے خواب سے وابستہ ہے پھر فاروق اعظم نے

(۱) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۶۴ (۲) الخصائص الکبریٰ ج: ۱، ص: ۱۶۷

بھی اسی کے موافق خواب دیکھا۔

اور شیخ ابن اعلان مکی[1] شرح کتاب الاذکار صفحہ ۴۶ میں فرماتے ہیں کہ معجم طبرانی اوسط میں ہے کہ ابوبکر صدیق نے بھی ایسا ہی خواب دیکھا۔ اھ

پھر نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے اس کو رویائے حق فرما کر اس کی تصدیق کی اور اسی کے مطابق بلال کو اذان دینے کا حکم دیا۔ اس لیے کہ عبداللہ بن زید کی اذان اُس اذان کے مطابق تھی کہ جو اذان آسمان پر حضور نے شب معراج میں جبرئیل امین سے سنی تھی اور جبرئیل امین کے کہنے سے فرشتوں کو نماز پڑھائی تھی۔ حدیث میں ہے کہ عبداللہ بن زید نے جب اپنا خواب حضور پُرنور سے بیان کیا تو یہ فرمایا کہ یہ اذان جو تم کو خواب میں دکھلائی گئی ہے بلال کو سکھلا دو کیونکہ وہ تم سے زیادہ بلند آواز ہیں

بعد ازاں بلال آپ کی تمام زندگی بھر آپ کی موجودگی میں وہی اذان دیتے رہے جو عبداللہ بن زید نے اُن کو سکھلائی تھی۔

اور احادیث صحیحہ اور صریحہ سے یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے کہ عبداللہ بن زید کی اذان میں ترجیع نہ تھی اور یہ ابھی گذر چکا ہے کہ صدیق اکبر اور فاروق اعظم نے بھی ایسا ہی خواب دیکھا جیسا عبداللہ بن زید نے دیکھا (جس میں ترجیع نہ تھی)

اس لیے امام اعظم ابوحنیفہ نے ان وجوہ کی بنا پر اذان کی اس کیفیت کو افضل قرار دیا کہ جو عبداللہ بن زید کی حدیث میں مذکور ہے۔

## (۵)

اذان چونکہ اسلام کا ایک عظیم شعار ہے اور اس کے کلمات میں خاص انوار و برکات

---

[1] وفی اوسط الطبرانی ان ابابکر رضی اللہ عنہ رآہ ایضا وفی الوسیط انہ بضعۃ عشر رجلا الخ کذا فی الفتوحات الربانیہ علی الاذکار النوویۃ صفحہ ۴۶ وقال العلامۃ الزرقانی ووقع فی الاوسط الطبرانی ان ابابکر ایضا رأی الاذان اخرجہ من طریق زفر بن الہذیل عن ابی حنیفۃ عن علقمۃ ابن مرثد عن ابن بریدۃ عن ابیہ ان رجلا من الانصار الحدیث قال الطبرانی لم یروہ عن علقمۃ الا ابوحنیفۃ زرقانی صفحہ ۳۷۶ ج ۱۔

ہیں اس لیے شریعت میں یہ حکم ہے کہ جب بچہ پیدا ہو تو اس کے کان میں اذان دی جائے تاکہ ولادت کے بعد سب سے پہلے توحید و رسالت کی آواز کان میں پہنچے تاکہ عہد الست کے تجدید و تذکیر ہو جائے

اتانی ہواہا قبل ان اعرف الہوی　　فصادف قلبا خالیا فتمکنا

## باب ذکر الہجرۃ من مکۃ المکرمۃ الی المدینۃ الشریفۃ

وَاِذْ فَشَا الاسْلَامُ بِالْمَدِیْنَۃُ　　ھَاجَرَ مَنْ یَتَحَفَّظُ فِیْھَا دِیْنَہٗ

مدینہ میں جب اسلام پھیل گیا تو صحابہ نے اپنے دین کی حفاظت کے لیے مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت کی تاکہ اطمینان کے ساتھ احکام اسلام کو بجا لاسکیں اور امن کے ساتھ خدائے وحدہٗ لاشریک کی بندگی کرسکیں۔

وَعَزَمَ الصِّدِّیْقُ اَنْ یُّھَاجِرَا[1]　　فَرَدَّہُ النَّبِیُّ حَتّٰی ھَاجَرَا

مَعًا اِلَیْھَا فَتَرَافَقَا اِلٰی　　غَارٍ بِثَوْرٍ بَعْدَ ثُمَّ ارْتَحَلَا

جب مسلمان ہجرت کر کے یکے بعد دیگرے مدینہ روانہ ہونے لگے تو ابو بکرؓ نے بھی ہجرت کا ارادہ فرمایا مگر نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے اپنی معیت اور رفاقت کی خاطر ابو بکر کو ہجرت کرنے سے روک دیا۔ یہاں تک کہ آپ نے اور ابو بکرؓ نے ساتھ ہجرت فرمائی۔ اوّل گھر سے نکل کر دونوں غار ثور میں جا کر چھپے اور تین شب رہ کر دونوں حضرات نے مدینہ کی طرف کوچ فرمایا۔

ومعھما عامرٌ مولی الصدیق　　وابن اریقط دلیلٌ للطریق

اور آپ ہمراہ ابو بکر صدیقؓ کے آزاد کردہ غلام عامر بن فہیرہؓ تھے اور عبداللہ بن اریقط رہنمائی کے لیے ساتھ تھا۔

---

[1] یہاجرا میں الف اشباع کا ہے اور مصرع ثانی میں حتیٰ ہاجرا میں الف تثنیہ کا ہے جس کی ضمیر نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اور ابو بکر صدیقؓ کی طرف راجع ہے ۱۲۔

فَاَخَذُوا نَحْوَ طَرِيقِ السَّاحِلِ وَالْحَقُّ لِلْعَدُوِّ خَيْرُ شَاغِلِ

پس ساحل کے راستہ سے روانہ ہوئے اور حق تعالیٰ شانہ آپ کے دشمنوں کو آپ کے پکڑنے سے مشغول رکھنے والا تھا کہ دشمن مشغول رہیں اور آپ صحیح وسالم مدینہ پہنچ جائیں۔

تَبِعَهُمْ سُرَاقَةُ بْنُ مَالِكِ يُرِيدُ فَتْكًا وَهُوَ غَيْرُ فَاتِكِ

سراقہ نے آپ کا تعاقب کیا اور آپ کو قتل کرنا چاہتا تھا مگر وہ آپ کو کب قتل کرسکتا تھا اس لیے کہ خدا آپ کے ساتھ تھا۔

لَمَّا دَعَا عَلَيْهِ سَاخَتِ الْفَرَسُ نَادَاهُ بِالْاَمَانِ اِذْ عَنْهُ حُبِسْ

آپ کی نظر مبارک جب سراقہ پر پڑی تو آپ نے بددعا فرمائی اسی وقت سراقہ کا گھوڑا زمین میں دھنس گیا۔ سراقہ نے مجبور ہو کر آپ سے امن کی درخواست کی۔

مَرُّوْا عَلٰى خَيْمَةِ اُمِّ مَعْبَدِ وَهِيَ عَلٰى طَرِيقِهِمْ بِمَرْصَدِ

راستہ میں امّ معبد کے خیمہ پر گذر ہوا جس کا خیمہ راستہ میں گھاٹ کی جگہ میں پڑتا تھا۔

وَعِنْدَهَا شَاةٌ اَضَرَّ الْجَهْدُ بِهَا وَمَا بِهَا قُوًى تَشْتَدُّ

ام معبد کے پاس ایک بکری تھی جس کو بیماری نے اس قدر لاغر اور دبلا بنا دیا تھا کہ اس میں دوڑنے اور چلنے پھرنے کی بھی قوت نہ رہی تھی کہ وہ کسی طرح چل کر بکریوں کے گلہ کے ساتھ چراگاہ کو جاسکے۔ اس لیے وہ خیمہ ہی میں بندھی ہوئی تھی۔

فَمَسَحَ النَّبِيُّ منها الضَّرْعَا فَحَلَبَتْ مَا قَدْ كَفَاهُمْ وُسْعَا

نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے اپنا دست مبارک اس کے تھن پر پھیرا۔ پس اس نے اس قدر دودھ دیا کہ سب کے لیے خوب کافی ہوگیا اور سب سیراب ہوگئے۔

وَحَلَبَتْ بَعْدُ اِنَاءً اٰخَرَا تَرَكَ ذَاكَ عِنْدَهَا وَسَافَرَا

اس کے بعد ایک دوسرا برتن دودھ سے دوہا اور وہ دودھ کا بھرا ہوا برتن ام معبد کے پاس چھوڑ کر روانہ ہوئے۔ نیز حافظ عراقی الفیۃ السیرۃ میں فرماتے ہیں

ھٰہ کلمہ ما نافیہ ۱۲

# باب ذکر وصوله صلی اللہ علیہ وسلم الی قبا ثم وصوله المدینۃ الشریفۃ

## آپ کا قبا پہنچنا اور پھر وہاں سے مدینہ منورہ پہنچنا

حَتّٰی اَتٰی اِلٰی قُبَاءٍ نَزَلَهَا بِالسَّعْدِ وَالْهَنَاءِ
فِیْ یَوْمِ الْاِثْنَیْنِ لِثِنْتَیْ عَشْرَهْ مِنْ شَهْرِ مَوْلُوْدٍ فَنِعْمَ الْهِجْرَهْ

یہاں تک کہ آپ بروز دوشنبہ ماہ ولادت یعنی ماہ ربیع الاوّل کی بارہ تاریخ کو خیر و برکت کے ساتھ قبا میں پہنچے۔

اَقَامَ اَرْبَعًا لَدَیْهِمْ وَطَلَعْ فِیْ یَوْمِ جُمُعَةٍ وَصَلّٰی وَجَمَعْ
فِیْ مسجد الجمعۃ وہی اوّلُ ما جَمَعَ النبی فیما نَقَلُوا

چار شب قبا میں قیام فرما کر جمعہ کے روز مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوئے راستہ میں مسجد جمعہ میں جمعہ ادا فرمایا اور یہ آپ کا پہلا جمعہ تھا۔ قبا میں چار روز قیام کرنا یہ ارباب سیر کا قول ہے بخاری اور مسلم کی روایت کا ذکر آئندہ اشعار میں آتا ہے۔

وقیل بَلْ اَقامَ اَرْبَعَ عَشْرَهْ فِیْهِمْ وَهُمْ یَنْتَحِلُوْنَ ذِکْرَهْ

بعض کہتے ہیں کہ قبا میں چودہ شب قیام فرمایا اور اہل علم اور محققین اسی طرف مائل ہیں

وَهُوَ الَّذِیْ اخرجه الشیخانِ لٰکن مامَرَّ من الاتیانِ
بمسجد الجمعۃ ویوم الجمعہ لایستقیم مع هذه المدّه
اِلَّا علی القولِ یکُوْنُ القِدْمَهْ الٰی قبا کانت بیوم الجمعہ

جیسا کہ بخاری اور مسلم میں ہے کہ آپ نے قبا میں چودہ شب قیام فرمایا مگر اس میں اشکال یہ ہے کہ آپ قبا میں بروز دوشنبہ رونق افروز ہوئے اور جمعہ کو مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوئے۔ آپ نے اس حساب سے قبا میں چار شب قیام فرمایا اگر اسی جمعہ کو مدینہ کی روانگی قرار دی جائے اور دس شب قیام فرمایا۔ اگر آئندہ جمعہ کو روانگی قرار دی جاتے بہرحال بخاری شریف و مسلم کی روایت کی بنا پر چودہ شب کا قیام راست نہیں

بیٹھا مگر جب کہ قبا میں رونق افروزی بجائے دوشنبہ کے جمعہ کے روز مانی جائے تو پھر شنبہ سے لے کر پنجشنبہ تک چودہ راتیں ہو جاتی ہیں۔

بَنٰی بِھَا مَسْجِدَہٗ وَارْتَحَلَا ۔۔۔ بِطَیْبَۃَ الْفَیْحَاءِ[1] طَابَتْ نُزُلًا

اور قبا کے زمانہ قیام میں مسجد قبا کی بنیاد رکھی اور پھر قبا سے مدینہ کی طرف رحلت فرمائی

فبرکت ناقتہ المامورۃ ۔۔۔ بموضع المسجد فی الظہیرہ

پس آپ کی ناقہ جو منجانب اللہ مامور تھی دوپہر کے وقت مدینہ پہونچی اور مسجد نبوی کی جگہ بیٹھ گئی

فحل فی دار ابی ایوبا ۔۔۔ حتی ابتنی مسجدہ الرحیبا

اور ابو ایوب انصاری کے گھر میں جا کر اترے یہاں تک کہ آپ نے ایک وسیع مسجد بنائی

وحولہ منازلا لاھلہ ۔۔۔ وحولہ اصحابہ فی ظلہ

اور مسجد کے گرد ازواج مطہرات کیلئے حجرے تعمیر کرائے جب حجروں کی تعمیر ہو چکی تو ابو ایوب رضی اللہ عنہ کے مکان سے حجروں میں منتقل ہو گئے اور آپ کے قرب کی وجہ سے کچھ صحابہ نے بھی آپ کے زیر سایہ مکانات بنائے۔

طابت بہ طیبۃ من بعد الردی ۔۔۔ اشرق ما قد کان منہا اسود

مدینہ پہلے ردّی اور خراب تھا آپ کی تشریف آوری سے پاکیزہ ہو گیا پہلے مظلم اور تاریک تھا اب روشن اور منور ہو گیا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب آپ مدینہ منورہ میں داخل ہوئے تو ہر چیز روشن ہو گئی۔ رواہ الترمذی فی المناقب وقال صحیح غریب زرقانی ص ۳۵۹ ج ۱

کانت لمن اوباٗ ارض اللہ ۔۔۔ فزال داءُ ھا بھذا الجاہ

مدینہ کی زمین بڑی وبائی زمین تھی۔ ۔۔۔ مدینہ کی وبا آپ کی برکت سے دور ہوئی

وَنَقَلَ اللہُ بِفَضْلِ رَحْمَتِہٖ ۔۔۔ مَا کَانَ مِنْ حُمّٰی بِھَا لِلْجُحْفَۃِ

اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت سے مدینہ کا بخار۔ جحفہ کی طرف منتقل فرما دیا۔ بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم مدینہ منورہ میں

---

[1] ای الواسعۃ۔ ۱۲

تشریف لاتے تو تمام روئے زمین سے زیادہ مدینہ کی سرزمین میں وبا تھی۔ آپ نے اللہ تعالیٰ سے دعا فرمائی کہ اے اللہ مدینہ کو پاک و صاف فرما اور اس وبا کو حجفہ کی طرف منتقل فرما۔

یہ حدیث صحیح بخاری کے متعدد ابواب میں مذکور ہے۔ باب فضائل المدینہ اور کتاب المرضیٰ۔ اور کتاب الدعوت میں۔

| | |
|---|---|
| قال ابن اسحٰق وذکر ابن شہاب الزہری عن عبداللہ بن عمرو بن العاص ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما قدم المدینۃ ھو واصحابہ اصابتھم حمّی المدینۃ حتی جھد وامرضنا وصرف اللہ ذلک عن نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی کانوا مایصلون الا وھم قعود قال فخرج علیھم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھم یصلون کذلک فقال لھم اعلموا ان صلوٰۃ القاعد علی النصف من صلوٰۃ القائم قال فتجشم المسلمون القیام علی ما بھم من الضعف والسقم التماس الفضل | عبداللہ بن عمرو بن العاص سے مروی ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اور آپ کے اصحاب جب ہجرت کر کے مدینہ آئے تو شدید بخار میں مبتلا ہوئے اور اصحاب اتنے کمزور ہو گئے کہ بیٹھ کر نماز پڑھنے لگے ایک روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے گذرتے ہوئے دیکھا کہ لوگ بیٹھ کر نماز پڑھ رہے ہیں تو یہ فرمایا کہ بیٹھنے والے کی نماز کھڑے ہونے والے کی نماز سے اجر میں نصف ہے اس ارشاد کے بعد صحابہ مشقت برداشت کرتے اور باوجود شدید ضعف اور بیماری کے کھڑے ہو کر نماز پڑھتے تاکہ قیام کا اجر اور اس کی فضیلت حاصل ہو (سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۲۱۶ ج ۱ |

لیس دجّالٌ و لا طاعون　یدخلھا فحرزھا حصین

مدینہ میں نہ دجال داخل ہو سکے گا اور نہ طاعون۔ مدینہ ان سب آفات کے لیے بمنزلہ حصن حصین (مضبوط قلعہ) کے ہو گا۔ جیسا کہ بخاری اور مسلم میں حضرت ابوہریرہ سے

مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مدینہ کے راستوں پر فرشتوں کا پہرہ ہے نہ اس میں دجال داخل ہو سکتا ہے اور نہ طاعون۔

امام بخاریؒ نے اس حدیث کو فضائل مدینہ اور کتاب الطب اور کتاب الفتن میں ذکر کیا ہے۔

عَلیہ اتمامُ الصلوٰۃِ کملت نزلتْ اَقام شہراً ثم بعدُ

ایک ماہ قیام کے بعد مقیم کی نمازمیں دو رکعتیں بڑھا دی گئیں اور مسافر کی نماز دو ہی رکعت رہی جیسا کہ ابتداء سے ہی تھی۔ جیسا کہ بخاری اور مسلم میں ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

اقام شہر اربیع لِصَفَرٍ یُبْنیٰ لَہٗ مسجِدُہٗ

ماہ ربیع الاوّل سے ماہ صفر تک مسجد نبوی کی تعمیر میں مشغول رہے

وَوَداعَ الیہودَ فی کتابہٖ مَابینَہم وبین اَصحابہٖ

اور اسی اثنار میں یہود اور حضرات صحابہ کے مابین آپ نے ایک تحریری معاہدہ فرمایا جس کو ہم عنقریب ذکر کریں گے۔

وکان اَمْرُالبدءِ بالاذان رویا ابنِ زیدٍ اولعامٍ ثانٍ

اور اذان کی ابتدار۔ عبداللہ بن زیدؓ کے خواب سے ہوئی یہ واقعہ ۱ھ یا ۲ھ میں پیش آیا۔ علمار کا اس میں اختلاف ہے۔

## یہودِ مدینہ سے معاہدہ

مدینہ منورہ میں اکثر وبیشتر آبادی اوس و خزرج کے قبائل کی تھی۔ مگر عرصہ دراز سے یہود بھی یہاں آباد تھے اور ان کی کافی تعداد تھی مدینہ منورہ اور خیبر میں اُن کے مدرسے اور علمی مراکز تھے اور خیبر میں ان کے متعدد قلعے تھے۔ یہ لوگ اہل کتاب تھے

اور سرزمین حجاز میں بمقابلہ مشرکین ان کو علمی تفوق اور امتیاز حاصل تھا۔ ان لوگوں کو کتب سماویہ کے ذریعہ نبی آخر الزمان کے احوال و اوصاف کا بخوبی علم تھا کما قال تعالیٰ یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ مگر طبیعت میں سلامتی نہ تھی حق سے حسد اور عناد جحود اور استکبار ان کی گھٹی میں پڑا ہوا تھا کما قال تعالیٰ وَجَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّعُلُوًّا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب تک مکہ مکرمہ میں رہے۔ اس وقت بھی یہود۔ قریش کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں اکساتے رہے اور اُن کو تلقین کرتے رہے کہ آپ سے اصحاب کہف اور ذوالقرنین اور روح کے متعلق دریافت کرو وغیرہ وغیرہ جب آپ ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لائے تو آتش حسد و عناد اور مشتعل ہوگئی اور سمجھ گئے کہ اب ہماری علمی برتری ختم ہوئی اور اہل ہوا و ہوس نے حق کی عداوت میں اپنے پچھلوں کا اتباع کیا۔ ویقتلون النبین بغیر حق اور اصحاب سبت کی روش اختیار کی۔

علماء اور احبار یہود میں سے جو صالح اور سلیم الفطرت تھے انہوں نے نبی آخر الزمان کی پیش گوئیوں کو ظاہر کیا اور آپ پر ایمان لائے مگر اکثروں نے معاندانہ رویہ اختیار کیا اور حسد اور عناد اُن کے لیے سد راہ بنا اس لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے حسد اور عناد اور فتنہ و فساد کے انسداد کے لیے اُن سے ایک تحریری معاہدہ کیا تاکہ ان کے مخالفت اور عناد میں زیادتی ‍ اور مسلمان اُن کے فتنہ اور فساد سے محفوظ رہ سکیں قرآن کریم یہود کی شرارتوں اور فتنہ پردازیوں کے بیان سے بھرا پڑا ہے۔ اس لیے آپ نے اُن سے معاہدہ کیا تاکہ اُن کے فتنہ و فساد میں ازدیاد اشتداد اور امتداد نہ ہو سکے چنانچہ آپ نے ہجرت مدینہ کے پانچ ماہ بعد یہود مدینہ سے ایک معاہدہ فرمایا جس میں اُن کو

---

[1] اصل معاہدہ تو سیرۃ ابن ہشام اور البدایۃ والنہایۃ ص ۲۲۴ ج ۳ میں مذکور ہے مگر اس میں تاریخ کا ذکر نہیں۔ معاہدہ

اپنے دین اور اپنے اموال واملاک پر برقرار رکھ کر حسب ذیل شرائط پر ان سے ایک تحریری عہد لیا گیا۔ مفصل معاہدہ تو سیرت ابن ہشام صفحہ ۱۷۸ ج ۱ میں اور البدایۃ والنہایۃ صفحہ ۲۲۴ ج ۳ میں مذکور ہے۔ مگر اس کا خلاصہ حسب ذیل امور ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ تحریری عہد نامہ ہے محمد نبی اُمّی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے درمیان مسلمان قریش و یثرب کے اور یہود کے کہ جو مسلمانوں کے تابع ہوں اور ان کے ساتھ الحاق چاہیں ہر فریق اپنے اپنے مذہب پر قائم رہ کر امور ذیل کا پابند ہوگا۔

(۱) قصاص اور خون بہا کے جو طریقے قدیم زمانہ سے چلے آرہے ہیں وہ عدل اور انصاف کے ساتھ بدستور قائم رہیں گے۔

(۲) ہر گروہ کو عدل اور انصاف کے ساتھ اپنی جماعت کا فدیہ دینا ہوگا یعنی جس قبیلہ کا جو قیدی ہوگا اس قیدی کے چھڑانے کے لیے زر فدیہ کا دینا اُسی قبیلہ کے ذمہ ہوگا۔

(۳) ظلم اور اثم اور عدوان اور فساد کے مقابلہ میں سب متفق رہیں گے۔ اس بارے میں کسی کی رعایت نہ کی جائے گی اگرچہ وہ کسی کا بیٹا ہی کیوں نہ ہو۔

(۴) کوئی مسلمان کسی مسلمان کو کسی کافر کے مقابلہ میں قتل کرنے کا مجاز نہ ہوگا اور نہ کسی مسلمان کے مقابلہ میں کسی کافر کی کسی قسم کی مدد کی اجازت ہوگی۔

(۵) ایک ادنیٰ مسلمان کو پناہ دینے کا وہی حق ہوگا جیسا کہ ایک بڑے رتبہ کے مسلمان کو ہوگا۔

(۶) جو یہود مسلمانوں کے تابع ہو کر رہیں گے ان کی حفاظت مسلمانوں کے ذمہ ہوگی۔ ان پر نہ کسی قسم کا ظلم ہوگا اور نہ اُن کے مقابلہ میں اُن کے دشمن کی کوئی مدد کی جائے گی۔

(۷) کسی کافر اور مشرک کو یہ حق نہ ہوگا کہ مسلمانوں کے مقابلہ میں قریش کے کسی جان یا مال کو پناہ دے سکے یا قریش اور مسلمانوں کے مابین حائل ہو۔

(۸) بوقت جنگ یہود کو جان و مال سے مسلمانوں کا ساتھ دینا ہوگا۔ مسلمانوں کے خلاف مدد کی اجازت نہ ہوگی۔

(۹) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی دشمن اگر مدینہ پر حملہ کرے تو یہود پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد لازم ہوگی۔

(۱۰) جو قبائل اس عہد اور حلف میں شریک ہیں اگر ان میں سے کوئی قبیلہ اس حلف اور عہد سے علیحدگی اختیار کرنا چاہے تو بغیر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت کے علیحدگی اختیار کرنے کا مجاز نہ ہوگا۔

(۱۱) کسی فتنہ پرداز کی مدد یا اُس کو ٹھکانہ دینے کی اجازت نہ ہوگی اور جو شخص کسی بدعتی کی مدد کرے گا یا اُس کو اپنے پاس ٹھکانہ دے گا تو اس پر اللہ کی لعنت اور غضب ہے قیامت تک اس کا کوئی عمل قبول نہ ہوگا۔

(۱۲) مسلمان اگر کسی سے صلح کرنا چاہیں گے تو یہود کو بھی اس صلح میں شریک ہونا ضروری ہوگا۔

(۱۳) جو کسی مسلمان کو قتل کرے اور شہادت موجود ہو تو اس کا قصاص لیا جائے گا اِلَّا یہ کہ ولی مقتول دیت وغیرہ پر راضی ہو جائے۔

(۱۴) جب کبھی کوئی جھگڑا یا کوئی باہمی اختلاف پیش آئے تو اللہ اور اُس کے رسول کی طرف رجوع کیا جائے گا۔ (البدایۃ والنہایۃ ص ۲۲۴ ج ۳)۔

جن[1] قبائل سے آپ نے یہ معاہدہ کیا ان میں یہود کے تین بڑے قبیلے شامل تھے جو مدینہ اور اطراف مدینہ میں رہتے تھے۔ بنی قینقاع[1] - بنی نضیر[2] - بنی قریظہ[3]۔ ان قبائل نے جونکہ

---

[1] ذکر ابن اسحٰق ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وادع الیہود لما قدم المدینۃ وامتنعوا من اتباعہ فکتب بینہم کتابا وکانوا ثلاث قبائل قینقاع والنضیر واستاصل بنی قریظۃ فنقض الثلاثۃ العہد طائفۃ بعد طائفۃ فمن علی بنی قینقاع واجلی بنی النضیر واستاصل بنی قریظۃ ویاتی بیان ذلک کلہ مفصلا انشاء اللہ تعالٰی۔ فتح الباری ص ۲۱۴ ج ۷

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع سے گریز کیا۔ اس لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے یہ عہدنامہ لکھوایا تاکہ فتنہ اور فساد نہ پھیلا سکیں مگر تینوں قبیلوں نے یکے بعد دیگرے معاہدے کی خلاف ورزی کی اور اسلام کی دشمنی اور اس کے خلاف سازشوں میں پورا پورا حصّہ لیا اور اپنے کیے کی سزا بھگتی جیسا کہ آئندہ غزوات کے بیان میں آئے گا۔

ابو عبید کتاب الاموال میں فرماتے کہ یہ عہدنامہ جزیہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے لکھا گیا اور اسلام اس وقت ضعیف تھا اور ابتداء میں یہ حکم تھا کہ اگر یہود مسلمانوں کے ساتھ کسی غزوہ میں شرکت کریں تو مالِ غنیمت میں سے اُن کو کچھ دے دیا جائے اسی وجہ سے اس عہدنامہ میں یہود پر یہ شرط عائد کی گئی کہ جنگی اخراجات میں اُن کو بھی حصہ لینا پڑیگا (۱)

**تنبیہ:** معاہدہ کی عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ یہ معاہدہ مسلمانوں اور یہود کے درمیان اس طور پر ہوا کہ مسلمان متبوع ہوں گے اور یہود ان کے تابع ہوں گے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فریقین کے مسلمہ حاکم ہیں اور جب کوئی اختلاف پیش آئے گا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی طرف رجوع کرنا ہوگا اور جو آپ فیصلہ فرمائیں گے اس پر عمل کرنا ضروری ہوگا۔

یہ معاہدہ اس نوع کا ہے جیسے اہل اسلام اور ذمیین کے درمیان ہوتا ہے مگر بالکل اُس جیسا نہیں اس لیے کہ ہجرت کے بعد کا وقت اسلام کے اقتدار اور ریاست کا بالکل آغاز ہے صلح حدیبیہ اور فتح مکہ سے اسلامی حکومت کا دور شروع ہوتا ہے۔

بعض مسلمان جو کانگریس کے ساتھ اتحاد کے قائل ہوئے اس اتحاد کے لیے جب اُن کو کتاب و سنت میں کوئی گنجائش نہ ملی تو اس معاہدہ سے استدلال شروع کیا۔ حالانکہ یہ بالکل غلط ہے اس لیے کہ اس معاہدہ کی تمام دفعات از اوّل تا آخر اس امر کی شاہد ہیں (۱) روض الانف ج ۲: ص ۱۷ کہ اسلام کا حکم غالب رہے گا اور غیر مسلم قوم حکم اسلام

کے تابع رہے گی۔ جیسا کہ سیر کبیر وغیرہ میں یہ شرط مصرح ہے ہندو مسلم اتحاد کے حامیوں کی یہ ایک نئی ایجاد ہے اور نیا اجتہاد ہے جس کی دین میں کوئی بنیاد نہیں۔

## واقعات متفرقہ سنہ ۱ھ

(۱) قباء سے مدینہ منورہ آنے کے بعد کلثوم بن ہدم نے جن کے مکان پر قباء کے زمانہ قیام میں آپ فروکش رہے انتقال کر گئے (۱)

(۲) مسجد نبوی کی تعمیر سے آپ ہنوز فارغ ہوئے تھے کہ اسعد بن زرارہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نقیب بنی النجار انتقال کر گئے بنو النجار آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ آپ ان کی بجائے کسی اور کو نقیب مقرر فرمائیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا تم میرے ماموں ہو میں تم سے ہوں اور میں تمہارا نقیب ہوں۔

آپ کا بنی النجار کی نقابت قبول فرمانا یہ بنی النجار کے مناقب میں سے ہے جس پر وہ لوگ فخر کرتے تھے (۲)

(۳) اور اسی سال مشرکین مکہ کے دو سرداروں نے انتقال کیا۔ ولید بن مغیرہ اور عاص بن وائل یعنی عمرو بن العاص فاتح مصر کے والد نے انتقال کیا (۳)

(۴) اور اسی سال مدینہ پہونچنے کے آٹھ ماہ بعد ماہ شوال میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے عروسی فرمائی جن سے ہجرت سے قبل حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد آپ عقد کر چکے تھے۔

عقد کے وقت حضرت عائشہؓ کی عمر چھ یا سات سال تھی اور رخصت کے وقت نو سال کی تھی۔ بعض کا قول یہ ہے کہ ہجرت کے اٹھارہ ماہ بعد سنہ ۲ھ میں حضرت عائشہ سے خلوت فرمائی (۴)

(۵) ہجرت کے بعد جب مسلمان مدینہ منورہ آئے تو مدینہ کے تمام کنویں کھاری

---

(۱) روض الانف۔ ج: ۲ ص: ۱۷ (۱) تاریخ طبری ج: ۲ ص: ۲۵۷ (۲ ، ۳ ، ۴) تاریخ طبری ج: ۲ ص: ۲۵۷۔

تھے صرف ایک بیرِ رومہ کا پانی شیریں تھا جس کا مالک ایک یہودی تھا کہ جو بغیر قیمت کے پانی نہ دیتا تھا۔ فقراء مسلمین کو دشواری پیش آئی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے بیر رومہ کو خرید کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دستِ مبارک پر جنت کے ایک چشمہ کے معاوضہ میں فروخت کیا اور مسلمانوں کے لیے وقف فرمایا کہ جس کا جی چاہے اس سے پانی بھرے۔ اس حدیث کو امام ترمذی نے حسن فرمایا ہے۔

یہ حدیث نہایت مشہور ہے۔ ترمذی کے علاوہ اور بھی ائمہ حدیث نے اس کی تخریج کی ہے۔ تفصیل کے لیے کنز العمال کی مراجعت کریں (۱)

حضرت عثمان غنیؓ کے اس واقعہ کو امام بخاریؒ نے اجمالاً کتاب المساقات اور کتاب الوقف میں ذکر فرمایا ہے۔

## اسلام صرمۃ بن ابی انس رضی اللہ عنہ:

صرمۃ بن ابی انس انصاری بخاری رضی اللہ عنہ ابتداء ہی سے توحید کے دلدادہ اور کفر و شرک سے متنفر اور بیزار تھے ایک مرتبہ دین مسیحی میں داخل ہونے کا ارادہ بھی کیا لیکن (غالباً نصاریٰ کے مشرکانہ عقائد کی بنا پر) ارادہ فسخ کر دیا۔

بڑے عابد و زاہد تھے۔ راہبانہ زندگی بسر کرتے تھے کبھی باریک کپڑا نہ پہنتے تھے ہمیشہ موٹے کپڑوں کا استعمال کرتے تھے۔

عبادت کے لیے ایک خاص کوٹھڑی بنا رکھی تھی جس میں حائضہ اور جنب کو داخل ہونے کی اجازت نہ تھی اور یہ کہا کرتے تھے "اَعْبُدُ رَبَّ ابراہیم" ابراہیم علیہ السلام کے رب کی عبادت کرتا ہوں۔

اپنے زمانہ کے بڑے شاعر تھے۔ اشعار تمام تر حکیمانہ وعظ اور نصیحت سے بھرے ہوتے تھے۔

(۱) تاریخ طبری: ج ۲، ص: ۲۷۳ منہ علامہ ابن ہشام نے اپنی سیرۃ میں دو قصیدے بیان کئے ہیں حضرات اہل علم سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۱۸۲ ج ۱ کی مراجعت کریں۔

جب نبی اکرم صلی اللہ وسلم ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لاتے تو صرمہ بہت معمر اور بوڑھے ہو چکے تھے۔ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مشرف باسلام ہوئے اور یہ اشعار کہے۔

ثوی فی قریش بضع عشرة حجة　　یذکر لو یلقی صدیقا مواتیا

حضور نے مکہ مکرمہ میں دس سال سے زیادہ قیام کیا لوگوں کو وعظ و نصیحت فرماتے تھے اور اس کے متمنی تھے کہ کوئی دوست اور مددگار مل جائے۔

ویعرض فی اهل المواسم نفسه　　فلم یر من یؤوی ولم یر داعیا

اور اہل موسم پر اپنے نفس کو پیش فرماتے ہیں کہ مجھ کو اپنے یہاں لے جائے اور ٹھکانہ دے مگر کوئی ٹھکانہ دینے والا اور دعوت دینے والا نہ ملا۔

فلما اتانا اظهر الله دینه　　فاصبح مسرور بطیبة راضیا

پس جب آپ ہمارے پاس تشریف لائے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کے دین کو غلبہ عطا کیا اور مدینہ سے مسرور اور راضی ہوتے۔

والقی صدیقا واطمأنت به النوی　　وکان له عونا من الله بادیا

اور یہاں آکر دوست بھی ملے اور فرقت وطن کے غم سے بھی اطمینان ہُوا اور وہ دوست من جانب اللہ آپ کے لیے کھلا معین اور مددگار رہا۔

یقص لنا ما قال نوح لقومه　　وما قال موسیٰ اذا اجاب المنادیا

آپ ہمارے لیے وہ باتیں بیان کرتے ہیں کہ نوح علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے بیان کیں۔

فاصبح لا یخشی من الناس واحدا　　قریبا ولا یخشی من الناس نائیا

اور یہاں آکر ایسے مطمئن ہوئے کہ کسی کا ڈر نہ رہا نہ قریب کا نہ بعید والے کا۔

بذلنا له الاموال من جل مالنا وانفسنا عند الوغی والتاسیا

ہم نے تمام مال آپ کے لیے نثار کر دیا اور لڑائی کے وقت اپنی جانیں آپ کے لیے قربان کر دیں۔

ونعلم ان اللہ لاشئ غیرہ ونعلم ان اللہ افضل ھادیا

اور ہم یقین کے ساتھ جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا حقیقۃً کوئی شے موجود ہی نہیں اور یہ بھی جانتے ہیں کہ اللہ ہی سب سے بہتر ہدایت کرنے والا ہے اور توفیق دینے والا ہے۔

نعادی الذی عادیٰ من الناس کلھم جمیعا وان کان الحبیب مصافیا

ہم ہر اس شخص کے دشمن ہیں کہ جو آپ کا دشمن ہو اگرچہ وہ ہمارا کتنا ہی محب مخلص کیوں نہ ہو۔

# ۲ ہجری

**تحویل قبلہ:** جب تک آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں رہے۔ اس وقت تک بھی بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے تھے مگر اس طرح کہ بیت اللہ بھی سامنے رہے جب ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لائے تو یہ صورت نہ ہو سکی کہ دونوں، قبلوں کو جمع فرما سکیں۔ اس لیے بحکم الٰہی سولہ یا سترہ مہینہ بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے رہے۔

قبل اس کے کہ تحویل قبلہ کا حکم نازل فرمائیں آپ کے دل میں کعبۃ اللہ کی طرف نماز پڑھنے کا شوق اور داعیہ پیدا فرما دیا۔ چنانچہ آپ بار بار آسمان کی طرف نظر اٹھا اٹھا کر دیکھتے تھے کہ کب کعبۃ اللہ کی طرف نماز پڑھنے کا حکم نازل ہو۔

چنانچہ نصف ماہ شعبان ۲ ہجری میں یہ حکم نازل ہوا۔

فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ پس آپ اپنا چہرہ مسجد حرام کی طرف پھیر لیں۔

حق جل وعلانے پارۂ دوم کے ابتداء میں ہی تحویل قبلہ کے حکم اور اس کے اسرار وحکم کو تفصیل سے ذکر فرمایا ہے۔ ناظرین کتب تفسیر کی مراجعت کریں۔

## صُفّہ اور اصحابِ صُفّہ

تحویل قبلہ کے بعد جب مسجد نبوی کا رُخ بیت اللہ کی طرف ہوگیا تو قبلۂ اوّل کی طرف دیوار اور اس کے متصل جو جگہ تھی وہ اُن فقراء وغرباء کے ٹھہرنے کے لیے بدستور چھوڑ دی گئی کہ جن کے لیے کوئی ٹھکانہ اور گھر بار نہ تھا۔ یہ جگہ صُفّہ کے نام سے مشہور تھی۔

صُفّہ اصل میں سائبان اور سایہ دار جگہ کو کہتے ہیں۔ وہ ضعفاء مسلمین اور فقراء شاکرین جو اپنے فقر پر فقط صابر ہی نہ تھے بلکہ امراء اور اغنیاء سے زیادہ شاکر اور مسرور تھے۔ جب احادیث قدسیہ اور کلمات نبویہ سننے کی غرض سے بارگاہ نبوت ورسالت میں حاضر ہوتے تو یہاں ہی پڑے رہتے تھے۔ لوگ ان حضرات کو اصحاب صفہ کے نام سے یاد کرتے تھے۔ گویا یہ اس بشیر ونذیر اور نبی فقیر[1] کی خانقاہ تھی جس نے بہزار رضاء ورغبت فقر کو دنیا کی سلطنت پر ترجیح دی۔

اور اصحاب صفہ، ارباب توکل اور اصحاب تبتّل کی ایک جماعت تھی جو لیل ونہار تزکیۂ نفس اور کتاب وحکمت کی تعلیم پانے کے لیے آپ کی خدمت میں حاضر رہتی تھی نہ ان کو تجارت سے کوئی مطلب تھا اور نہ زراعت سے کوئی سروکار تھا۔

یہ حضرات اپنی آنکھوں کو آپ کے دیدار پُر انوار کے لیے اور کانوں کو آپ کے

---

[1] حافظ ابن تیمیہ قدس سرہ نے الجواب الصحیح میں کسی مقام پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی انبیاء سابقین پر افضلیت بیان کرتے ہوئے کہا ہے کہ ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت سلیمان علیہ السلام سے اس لیے افضل تھے کہ سلیمان علیہ السلام نبی بادشاہ تھے اور آپ نبی فقیر تھے۔ کما قال موسیٰ علیہ السلام رب انی لما انزلت الی من خیر فقیر ۱۲۔

کلمات قدسیہ کے سننے کے لیے اور جسم کو آپ کی صحبت اور معیت کے لیے وقف کر چکے تھے۔

وان حدثوا عنہا فکلی مسامع وکلی اذا حدثتہم السن تتلو

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے ستّر اصحاب صُفّہ کو دیکھا کہ ان کے پاس چادر تک نہ تھی فقط تہ بند تھا یا کمبل جس کو اپنی گردنوں میں باندھ لیتے تھے اور کمبل بھی اس قدر چھوٹا تھا کہ کسی کے آدھی پنڈلیوں تک پہنچتا اور کسی کے ٹخنوں تک اور ہاتھ سے اس کو تھامتے کہ کہیں ستر نہ کھل جائے۔ بخاری شریف صفحہ ۶۳ ج ۱ باب نوم الرجال فی المسجد۔

واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں بھی اصحاب صفہ میں تھا ہم میں سے کسی کے پاس ایک کپڑا بھی پورا نہ تھا۔ پسینہ کی وجہ سے بدن پر میل کچیل جما رہتا تھا (حلیۃ الاولیا صفحہ ۳۴۱ ج ۱) جو بارگاہ خداوندی میں ہزار نظافتوں سے زیادہ محبوب اور پسندیدہ تھا۔ یہ حضرات وہی اَشعث و اَغبر (پراگندہ سر اور گرد آلود) تھے کہ اگر خدا پر قسم کھا بیٹھتے تھے تو خدا ان قسم کو پورا کرتا تھا۔

مجاہد فرماتے ہیں کہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ یہ کہا کرتے تھے کہ قسم ہے اس ذات پاک کی کہ جس کے سوا کوئی خدا نہیں کہ میں بسا اوقات بھوک کی وجہ سے اپنا شکم سینہ زمین پر لگا دیتا (تاکہ زمین کی نمی اور برودت سے بھوک کی حرارت میں کچھ خفت آجائے) اور بسا اوقات پیٹ کو پتھر باندھ لیتا تھا تاکہ سیدھا کھڑا ہو سکوں۔

ایک روز سر راہ جا کر بیٹھ گیا۔ اتنے میں ابوبکر صدیق ادھر سے گذرے۔ میں نے ان سے ایک آیت قرآنی کا مطلب دریافت کیا اور غرض یہ تھی کہ وہ میری صورت اور ہیئت کو دیکھ کر کھانا کھانے کے لیے اپنے ہمراہ لے جائیں لیکن ابوبکر چلے گئے (غرض کو سمجھے نہیں)۔

اسی طرح پھر حضرت عمرؓ گذرے ان سے بھی اسی طرح آیت قرآنی کا مطلب دریافت کیا مگر وہ بھی گذرے چلے گئے۔

کچھ دیر بعد ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم (جن کو خداوند ذوالجلال نے خیرات و برکات کا قاسم (تقسیم کرنے والا ہی بنا کر بھیجا تھا) ادھر سے گذرے دیکھتے ہی پہچان گئے اور مسکرائے اور فرمایا اے ابوہر (یعنی اے ابوہریرہؓ)۔

میں نے عرض کیا یارسول اللہ میں حاضر ہوں آپ نے فرمایا میرے ساتھ چلے آؤ۔ میں آپ کے ساتھ ہولیا۔ آپ گھر پہونچے۔ دیکھا تو ایک پیالہ دودھ رکھا ہے دریافت فرمایا کہ یہ دودھ کہاں سے آیا۔ گھر والوں نے کہا فلاں نے آپ کو یہ ھدیہ بھیجا ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا اے ابوہریرہؓ اصحاب صُفّہ کو بلا لاؤ۔

ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ اصحاب صُفّہ اسلام کے مہمان تھے نہ ان کا گھرانہ اور نہ ان کے پاس کچھ مال تھا غرض یہ کہ ان کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا۔ آپ کے پاس جب کہیں سے صدقہ آتا تو اصحاب صُفّہ کے پاس بھیج دیتے اور خود اس میں سے کچھ نہ لیتے اسلئے کہ صدقہ آپ پر حرام تھا) اور اگر ھدیہ آتا تو خود بھی اس میں سے کچھ تناول فرماتے اور اصحاب صفہ کو بھی اس میں شریک کرتے اس وقت آپ کا یہ حکم دینا کہ اصحاب صُفّہ کو بلا لاؤ۔ میرے نفس کو کچھ شاق گذرا۔ اور اپنے دل میں کہا کہ یہ ایک پیالہ دودھ کا اصحاب صُفّہ کے لیے کافی ہوگا۔ اس دودھ کا تو سب سے زیادہ حقدار میں تھا کہ کچھ پی کر طاقت اور توانائی حاصل کرتا پھر یہ کہ اصحاب صفہ کے آنے کے بعد مجھ ہی کو اس کی تقسیم کا حکم دیں گے اور تقسیم کے بعد یہ امید نہیں کہ میرے لیے اس میں سے کچھ بچ جاتے۔ لیکن اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت سے چارہ نہ تھا۔

چنانچہ اصحاب صُفّہ کو بلا کر لایا اور آپ کے حکم سے ایک ایک کو بلانا شروع کیا۔ سب سیراب ہوگئے تو میری طرف دیکھ کر آپ مسکرائے اور فرمایا کہ صرف

میں اور تو باقی رہ گئے۔ میں نے عرض کیا بالکل درست ہے۔ آپ نے فرمایا بیٹھ جاؤ اور پینا شروع کردو۔ میں نے پینا شروع کیا اور آپ برابر یہ فرماتے رہے۔

اور پیو اور پیو یہاں تک کہ میں بول اٹھا۔ قسم ہے اس ذات پاک کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا۔ اب بالکل گنجائش نہیں۔ آپ نے پیالہ میرے ہاتھ سے لے لیا اور اللہ کی حمد کی اور بسم اللہ پڑھ کر جو باقی تھا اس کو پی لیا۔

(بخاری شریف کتاب الرقاق باب کیف کان عیش النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہٗ تخلیھم من الدنیا)

عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اصحاب صفہ فقیر تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو صحابہ پر تقسیم فرمادیتے تھے کہ جس شخص کے پاس دو آدمیوں کا کھانا ہو وہ ایک کو اور جس کے پاس تین کا ہو وہ چوتھے کو اپنے ہمراہ لے جاتے اور علیٰ ہذا (بخاری شریف)

محمد بن سیرین فرماتے ہیں کہ جب شام ہوتی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اصحاب صفہ کو لوگوں پر تقسیم فرمادیتے کوئی دو کو لے جاتا اور کوئی تین کو اور علیٰ ہذا اور سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ اسّی اسّی آدمی اپنے ہمراہ لے جاتے اور ان کو کھانا کھلاتے۔

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں بھی اہل صفہ میں تھا۔ جب شام ہوتی تو ہم سب آپ کی خدمت میں حاضر ہوجاتے۔ آپ ایک ایک دو دو کو اغنیاء صحابہ کے سپرد فرمادیتے اور جو باقی رہ جاتے ان کو اپنے ساتھ شریک طعام فرماتے۔ کھانے سے فارغ ہوکر ہم لوگ شب کو مسجد میں سوجاتے (فتح الباری باب کیف کان عیش النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ وتخلیھم من الدنیا)۔

مسجد نبوی کے دو ستونوں میں ایک رسی بندھی رہتی تھی جس پر انصار اپنے باغات

---

ف عبدالرحمٰن بن ابی بکر کی اس حدیث کو امام بخاریؒ نے جامع الصحیح میں متعدد مواضع میں ذکر فرمایا ہے مثلاً باب السمر مع الاہل والضیف ص ۸۴ ج ۱ اور باب علامات النبوۃ فی الاسلام ص ۵۰۶ ج ۱ ۔

سے خوشے لالاکر اصحابِ صفّہ کے لیے لٹکا دیتے تھے۔ اصحاب صفّہ ان کو لکڑیوں سے جھاڑ کر کھاتے۔ معاذ بن جبل ان کے منتظم اور نگران تھے۔ وفاء الوفاء ص۳۲۴ ج۱۔

عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برآمد ہوئے اور دستِ مبارک میں عصا تھا دیکھا کہ ایک خراب خوشہ لٹکا ہوا ہے۔ آپ نے اس خراب خوشہ پر عصا لگا کر فرمایا کہ اگر یہ صدقہ والا چاہتا تو اس سے بہتر خوشہ صدقہ میں لاسکتا تھا۔

اس[1] حدیث کو نسائی نے روایت کیا ہے سند اس کی قوی ہے۔

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ آپ نے حکم دیا تھا ہر باغ والا ایک ایک خوشہ لاکر مساکین کے لیے مسجد میں لٹکائے۔ فتح الباری ص۴۳۱ ج۱ باب القسمۃ وتعلیق القنو فی المسجد۔

اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| فی کل عشرۃ اقناء قنو یوضع فی المسجد للمساکین۔ طحاوی باب العرایا ص۳۱۳ ج۲۔ | ہر دس خوشوں میں سے ایک خوشہ لاکر مسجد میں مساکین کے لیے رکھا جانا ضروری ہے۔ |

سند اس حدیث کی قوی ہے اور راوی تمام ثقہ ہیں۔

**مسئلہ:** بھوکوں اور پیاسوں کے لیے مسجد میں پانی اور اشیاء خوردنی کا لاکر رکھنا نہایت پسندیدہ اور مستحسن ہے۔

---

[1] حافظ عسقلانی فرماتے ہیں سند اس کی اگرچہ قوی ہے مگر بخاری کی شرط پر نہیں اس لیے امام بخاری نے اس کی تخریج نہیں فرمائی لیکن ترجمۃ الباب (باب القسمۃ وتعلیق القنو فی السلام) میں اسی حدیث کی طرف اشارہ فرمایا جیسا کہ امام ہمام کی عادت ہے ۱۲۔

عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں ایک سال ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا ایک دن فرمانے لگے کاش تو وہ ہمارا زمانہ بھی دیکھتا کہ جب کئی کئی دن ہم پر ایسے گذرتے تھے کہ اتنا کھانا بھی میسر نہ آتا تھا جس سے ہم کمر ہی سیدھی کرلیں۔ یہاں تک کہ بے بس ہو کر پیٹ سے پتھر باندھتے تاکہ کمر سیدھی ہو سکے (اخرجہ احمد) فتح الباری ص۲۴۲ ج۱۱۔

فضالۃ بن عبید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بسا اوقات اصحاب صفہ بھوک کی شدت کی وجہ سے عین حالت نماز میں بیہوش ہو کر گر جاتے باہر سے اگر کوئی اعرابی اور بدوی آتا تو ان کو دیوانہ اور مجنون سمجھتا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس آتے اور ان الفاظ میں ان کی دلاسا اور تسلی فرماتے۔

لو تعلمون ما لکم عند اللہ لاحببتم ان تزدادوا فقرا وحاجۃ (وفاء الوفاء ص۳۲۲ ج۱ واخرجہ ابونعیم فی الحلیۃ مختصرا ص۳۳۹ ج۱)

اگر تم کو یہ معلوم ہو جاتا کہ اللہ کے یہاں تمہارے لیے کیا تیار ہے تو البتہ تم تمنا کرتے کہ ہمارا یہ فقر اور فاقہ اور بڑھ جاتے۔

# صفاتِ اصحاب صُفّہ رضی اللہ عنہم

عیاض بن غنم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میری اُمت کے چیدہ اور پسندیدہ اور رفیع المرتبت افراد وہ ہیں کہ جن کے متعلق مجھ کو ملاء اعلیٰ (ملائکہ مقربین) نے یہ خبر دی ہے کہ وہ لوگ ظاہر میں خدائے عزوجل کی رحمت واسعہ کا خیال کرکے ہنستے ہیں اور دل ہی دل میں خداوند الجلال کے عذاب و عقاب کی شدت کے خوف سے روتے رہتے ہیں۔ صبح و شام خدا کے پاکیزہ اور پاک گھروں یعنی مسجدوں میں خدا کا ذکر کرتے رہتے ہیں۔

زبانوں سے خدا کو رغبت اور رہبت (امید اور خوف) کے ساتھ پکارتے

رہتے ہیں اور دلوں سے اس کی لقاء کے مشتاق ہیں۔ لوگوں پر ان کا بار نہایت ہلکا اور خود ان کے نفوس پر وہ نہایت بھاری اور گراں۔ زمین پر پاپیادہ نہایت آہستگی اور سکون کے ساتھ چلتے ہیں اکڑتے اور اتراتے ہوئے نہیں چلتے چیونٹی کی چال چلتے ہیں یعنی ان کی رفتار سے تواضع اور مسکنت ٹپکتی ہوئی ہوتی ہے

قرآن کی تلاوت کرتے ہیں پرانے اور بوسیدہ کپڑے پہنتے ہیں۔ ہر وقت خداوند ذوالجلال کے زیر نگاہ رہتے ہیں۔ خدا کی آنکھ ہر وقت ان کی حفاظت کرتی ہے روحیں ان کی دنیا میں ہیں اور دل ان کے آخرت میں۔ آخرت کے سوا ان کو کہیں کا فکر نہیں ہر وقت آخرت اور قبر کی تیاری میں ہیں۔

از دروں شو آشنا واز بروں بیگانہ باش    ایں چنیں زیبا روش کم می بود اندر جہاں

بعد ازاں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔

ذٰلِكَ لِمَنْ خَافَ مَقَامِيْ وَخَافَ وَعِيْدِ یہ (وعدہ) اس شخص کے لیے جو میرے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرے اور میری دھمکی سے ڈرے (۱)

## اسماء اصحابِ صُفّہ

اصحابِ صُفّہ کی تعداد کم و بیش ہوتی رہتی تھی۔ عارف سہروردیؒ نے عوارف میں لکھا ہے کہ اصحابِ صُفّہ کی تعداد چار سو تک بھی پہنچی ہے۔

ابو عبدالرحمٰن سلمی اور ابن اعرابی اور حاکم نے ان کے اسماء و احوال جمع کرنے کا اہتمام کیا۔ حافظ ابو نعیم نے حلیۃ الاولیاءؒ میں سب کو جمع کر دیا اور زہاد صحابہ اور اصحابِ صُفّہ کا مفصل تذکرہ لکھا ہے۔

دیکھو فتح الباری ص ۲۴۵ ج ۱۱۔ باب کیف کان عیش النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ وتخلیھم عن الدنیا۔

(۱) حلیۃ الاولیاء۔ ج: ۱، ص: ۱۶۔ علہ حلیۃ الاولیاء مصر میں شائع ہو گئی ہے (م م ص)

جن میں سے بعض کے نام حسب ذیل ہیں۔

۱۔ ابو عبیدہ عامر بن الجراح رضی اللہ عنہ
۲۔ عمار بن یاسر ابو الیقظان رضی اللہ عنہ
۳۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
۴۔ مقداد بن عمرو رضی اللہ عنہ
۵۔ خباب ابن ارت رضی اللہ عنہ
۶۔ بلال بن رباح رضی اللہ عنہ
۷۔ صہیب بن سنان رضی اللہ عنہ
۸۔ زید بن الخطاب رضی اللہ عنہ یعنی حضرت عمر بن الخطاب کے بھائی۔
۹۔ ابو مرثد کناز بن حصین عدوی رضی اللہ عنہ۔
۱۰۔ ابو کبشہ مولیٰ رسول اللہ علیہ وسلم رضی اللہ عنہ
۱۱۔ صفوان بن بیضا رضی اللہ عنہ
۱۲۔ ابو عبس بن جبر رضی اللہ عنہ
۱۳۔ سالم مولیٰ ابو حذیفہ رضی اللہ عنہ
۱۴۔ مسطح بن اثاثہ رضی اللہ عنہ
۱۵۔ عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ
۱۶۔ مسعود بن ربیع رضی اللہ عنہ
۱۷۔ عمیر بن عوف رضی اللہ عنہ
۱۸۔ عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ
۱۹۔ ابو لبابہ رضی اللہ عنہ
۲۰۔ سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ
۲۱۔ ابو بشر کعب بن عمرو رضی اللہ عنہ
۲۲۔ خبیب بن سیاف رضی اللہ عنہ
۲۳۔ عبداللہ بن انیس رضی اللہ عنہ
۲۴۔ جندب بن جنادہ ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ
۲۵۔ عقبۃ بن مسعود ہذلی رضی اللہ عنہ
۲۶۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ۔ نکاح سے پہلے ابن عمر اہلِ صفہ کے ساتھ رہتے تھے اور انہی کے ساتھ مسجد میں شب گذارتے تھے۔
۲۷۔ سلمان فارسی رضی اللہ عنہ
۲۸۔ حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ
۲۹۔ ابو الدرداء عویمر بن عامر رضی اللہ عنہ
۳۰۔ عبداللہ بن زید جہنی رضی اللہ عنہ

۳۱۔ حجاج بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ
۳۲۔ ابوہریرہ دوسی رضی اللہ عنہ
۳۳ ثوبان مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رضی اللہ عنہ
۳۴۔ معاذ بن الحارث رضی اللہ عنہ
۳۵۔ سائب بن خلاد رضی اللہ عنہ۔
۳۶۔ ثابت ودیعہ رضی اللہ عنہ۔
(مستدرک صفحہ ۱۸ ج ۳)

## صوم رمضان

اسی سال شعبان کے اخیر عشرہ میں رمضان کے روزے فرض ہوئے اور یہ آیت نازل ہوئی۔ شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ (۱)
ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ اور عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو صوم عاشوراء یعنی دسویں محرم کے روزہ رکھنے کا حکم دیا جب رمضان کے روزے فرض ہوتے تو ارشاد فرمایا کہ اب صوم عاشوراء کے متعلق اختیار ہے چاہے روزہ رکھے اور چاہے افطار کرے (بخاری شریف)

سلمۃ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عاشوراء کے دن ایک شخص کو یہ حکم دیا کہ لوگوں میں منادی کرائے کہ جس شخص نے نہ کھایا ہو وہ روزہ رکھ لے اور جس نے کھالیا وہ بھی شام تک روزہ داروں کی طرح نہ کھائے (بخاری شریف باب اذا نوی بالنہار صوما) تفصیل کے لیے فتح الباری اور طحاوی کی مراجعت کریں۔

## زکوٰۃ الفطر اور نماز عید

ماہ رمضان کے ختم ہونے میں دو دن باقی تھے کہ صدقۃ الفطر اور صلاۃ العید کا حکم

(۱) البقرہ، آیۃ : ۱۸۵

نازل ہوا۔ اور یہ آیت نازل ہوئی۔

قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى۔ (الاعلیٰ، ۱۴)

تحقیق فلاح پائی اس شخص نے کہ جو باطنی نجاستوں اور کدورتوں سے پاک ہوا اور اللہ کا نام لیا اور عید کی نماز پڑھی۔

عمر بن عبد العزیز اور ابو العالیہ اس آیت کی اس طرح تفسیر فرماتے تھے۔ فلاح پائی اس شخص نے جس نے زکوٰۃ فطر ادا کی اور عید کی نماز ادا کی (۱)

## صلاۃ الاضحیٰ اور قربانی

اور اسی سال بقرعید کی نماز اور قربانی کا حکم ہوا۔ اور یہ آیت نازل ہوئی۔

فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ٥

اللہ کے لیے عید کی نماز ادا کیجیے اور قربانی کیجیے۔

حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس آیت میں صلاۃ الاضحیٰ (بقرعید کی نماز) اور قربانی مراد ہے۔ احکام القرآن للجصاص ص۴۷۵ ج ۳

## درود شریف

ابوذر کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا حکم بھی ۲ھ میں نازل ہوا اور بعض کہتے ہیں شب معراج میں یہ حکم ہوا (فتح الباری۔ تفسیر سورۃ الاحزاب ص۴۱۱ ج ۸)

## زکوٰۃ المال

علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ مال کی سالانہ زکوٰۃ کب فرض ہوئی۔ جمہور کا قول یہ ہے کہ بعد ہجرت کے فرض ہوئی۔ بعض کہتے ہیں کہ ۱ھ میں اور بعض کہتے ہیں کہ ۲ھ میں صوم رمضان کی فرضیت کے بعد فرض ہوئی۔

(۱) احکام القرآن۔ للجصاص۔ ج: ۳، ص: ۴۷۳

مسند احمد اور صحیح ابن خزیمہ اور نسائی اور ابن ماجہ میں قیس بن سعد رضی اللہ عنہ سے باسناد صحیح مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زکوٰۃ کا حکم نازل ہونے سے پیشتر ہم کو صدقۃ الفطر دینے کا حکم فرمایا۔ امام ابن خزیمہ فرماتے ہیں کہ زکوٰۃ مال ہجرت سے پہلے فرض ہوئی جیسا کہ ہجرت حبشہ کے واقعہ میں ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں ہے کہ جب نجاشی نے حضرت جعفرؓ سے دریافت کیا کہ تمہارے نبی تم کو کس چیز کا حکم کرتے ہیں تو حضرت جعفرؓ نے یہ جواب دیا۔

انه يامرنا بالصلاة والزكوٰة والصيام۔ (فتح الباری ص۲۱۱ ج۳) تحقیق وہ نبی ہم کو نماز اور زکوٰۃ اور روزہ کا حکم دیتا ہے۔

حافظ عراقی رحمۃ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

وفيه فرض الصوم والزكاة للفطر والعيدين بالصلاة بخطبتين بعد والاضحية كذا زكوٰة مالهم والقبلة

اور اسی دوسرے سال میں رمضان کے روزے اور زکوٰۃ الفطر یعنی صدقۃ الفطر اور عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی نماز شروع ہوئی اور عید کی نماز کے بعد دو خطبے اور قربانی اور زکوٰۃ مال بھی اسی سال شروع ہوئی اور اسی سال تحویل قبلہ کا حکم نازل ہوا۔

للمسجد الحرام والبناء بعائش كذلك الزهراء

اور اسی سال عائشہ صدیقہؓ سے عروسی کی اور اسی سال حضرت فاطمۃ الزہراءؓ کا حضرت علیؓ سے نکاح فرمایا۔ واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

# دیگر مطبوعات




























**اسلامک ایجوکیشنل ٹرسٹ، یو-کے-**

قاری عبدالرشید ٹیلر

119-121 ہالی ویل روڈ، بولٹن۔BL13NE

فون/فیکس : 01204 389080, موبائل : 07930 464843

**دارالعلوم المدنیہ، یو-ایس-اے**

182، سوبیسکی سٹریٹ۔ بفلو، NY۔14212

فون : 0716 892 2606 ، فیکس : 0716 892 6621

ای میل : office@madania.org

**صدیقی ٹرسٹ**

صدیقی ہاؤس، المنظر اپارٹمنٹس 458، گارڈن ایسٹ، پی. او. بکس.609

کراچی-74800 پاکستان، فیکس : 7228823